# معجونات

جوارشات، لبوبات، مفرحات وغیرہ سب کو معجونات ہی میں شمار کرتے ہیں ان کو خراب ہونے سے بچانے کے لیے حسب ذیل تدابیر پر عمل کیا جائے۔

۱۔ معجونوں کا قوام درست ہو۔

۲۔ جب معجون تیار ہو جائے تو اس کو شیشے یا چینی کے پاس صاف خشک برتن میں سر پوش سے ڈھک کر رکھیں۔ اگر کسی دھات کے برتن میں رکھا جائے تو اس پر قلعی کرالیں۔

۳۔ معجون کو نمی پہنچنے سے محفوظ رکھا جائے پانی کے چند قطرے بھی اسے خراب کر سکتے ہیں۔

۴۔ صاف اور خشک چمچہ کے ذریعہ مرتبان سے نکالیں۔

۵۔ معجون کا قوام بناتے وقت شکر کے ساتھ ست لیموں شامل کر کے قوام بنایا جائے۔ جب قوام درست ہونے کے قریب ہو تو سوڈیم بینزوویٹ (ست لوبان) پانی یا عرق میں گھول کر ملا دیں ایک جوش آنے کے بعد آگ سے نیچے اتار کر دوائیں ملا کر معجون تیار کریں۔ ایسا کرنے سے معجون ہر قسم کی خرابیوں سے محفوظ رہے گی۔

۶۔ اگر تیار شدہ قوام شکر سے معجون بنانا ہو تو ست لیموں یا سوڈیم بینزوویٹ ملانے کی ضرورت نہیں۔ ست لیموں اور سوڈیم بینزوویٹ کی مقدار مختلف معجونوں میں مختلف ہوتی ہے۔ بعض میں اس کے ملانے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

---

# دواؤں کی مقدار وخوراک

فار ماکو پیا میں دواؤں کی مقدار خوراک ایک اوسط آدمی کی درج کی گئی ہے۔ زیادہ جسیم وقوی کو کچھ زیادہ مقدار بھی دی جاسکتی ہے۔ مختلف عمروں کے لیے مقدار خوراک کا تعین حسب ذیل اصول سے کیا جاتا ہے۔

ایک سے دوسال تک کے بچوں کے لیے بڑوں کی مقدار خوراک کا چھٹا حصہ۔

تین سے چار سال تک کے بچوں کے لیے بڑوں کی مقدار خوراک کا چوتھا حصہ۔

چھ سال تک کے بچوں کے لیے بڑوں کی مقدار خوراک کا تیسرا حصہ۔

نو سال تک کے بچوں کے لیے بڑوں کی مقدار خوراک کا نصف حصہ۔

چودہ سال تک کے بچوں کے لیے بڑوں کی مقدار خوراک کا تین چوتھائی حصہ۔

زہریلی دوائیں جیسے افیون وغیرہ بچوں کو استعمال نہیں کرانا چاہیئے اگر کوئی ایسا مرکب استعمال کرانا ضروری ہو تو اسے مذکورہ بالا خوراک کے قاعدے سے مستثنیٰ سمجھا چاہیئے اور کم از کم صرف اس حد تک دیں جتنا ضروری ہو اور ایسی خوراک مزید کم کردی جاتی ہے۔ اور یہ معالج کی ہدایت اور مرض کی نوعیت پر منحصر ہوتا ہے۔

---

# مفردات کا تحفظ

مفرد دوائیں چاہے وہ کسی نوع (حیوانی، نباتاتی، معدنی) سے متعلق ہوں ان کی قوت تاثیر یا عمروں کے کم وبیش ہونے کا انحصار ان کے رکھ رکھاؤ پر ہے۔ اگر ان کو بیرونی آب وہوا سے بچا کر کسی شیشہ کے جار میں رکھا جائے۔ تو زیادہ صحیح حالت میں رہیں گی۔ بے احتیاطی سے رکھنے میں ان کی قوت، تاثیر پہلے ہی ضائع ہو جائے گی، مثلاً کافور، مشک جیسی چیزیں جن سے لطیف، خوشبودار اجزاء ہمیشہ اڑتے رہتے ہیں۔ ان کو شیشی میں مضبوطی سے بند کر کے رکھنا چاہیے اور اس پر مزید احتیاط کے لئے کپڑا باندھ دیں۔

پودینہ، سنبل وغیرہ خوشبودار چیزوں کو بھی ہوا سے محفوظ ڈبوں میں بند رکھیں ورنہ ان کی بُو اُڑ جانے سے قوت تاثیر کم ہو جائے گی۔ نمی سے بھی دواؤں کی قوت تاثیر متاثر ہوتی ہے۔ کوئی دوا ہوا سے کھلا ہرگز نہ رکھیں۔ کپڑے یا ٹاٹ کی تھیلی میں بھی دوا محفوظ نہیں رہتی۔ مختلف دواؤں کو ایک ہی ڈبہ میں علیحدہ علیحدہ پڑیاں بنا کر رکھنا بھی نامناسب ہے۔

---

# دواؤں کا ذخیرہ

مرکبات کے لئے دواؤں کا ذخیرہ نہایت ضروری ہے۔ ہماری طب کا زیادہ تر انحصار نباتاتی دواؤں پر ہے۔ اس لئے ہر معالج اور دواساز کو ان کے متعلق مکمل معلومات حاصل کرنے کی ضرورت ہے۔ کسی مفرد دوا کے بہتر ہونے کی ایک علامت یہ ہے کہ وہ اپنی ظاہر شکل وصورت میں قائم ہو۔ اس کے علاوہ اس کی بُو، مزہ اور رنگت وغیرہ تمام علامتیں پورے طور پر اس میں موجود ہوں اور وہ کسی دوسری چیز کی ملاوٹ سے بالکل پاک صاف ہو۔

مفرد دواؤں کی شناخت کے علاوہ ان کے مقام پیدائش سے بھی واقفیت ضروری ہے۔ کیونکہ ایک ہی دوا ایک مقام پر پیدا ہونے والے اجزاء موثرہ کے اعتبار سے قوی ہوتی ہیں۔ لیکن دوسرے مقام پر پیدا ہونے والی وہی دوا اپنے افعال واثرات کے لحاظ سے پہلی دوا کے مقابلہ میں ضعیف ہوتی ہے۔ مثلاً جواسرول یو۔ پی اور بہار کے اضلاع میں ہوتی ہے اس کے اجزاء ڈیرہ دون میں پیدا ہونے والی دوا سے زیادہ قوی ہوتے ہیں۔ اسی طرح فتح پور ہسوہ یوپی بھارت کے علاقے میں پیدا ہونے والی روائتی بوٹی دوسرے علاقوں میں پیدا ہونے والی بوٹی سے قوی ہوتی ہے۔

# مُضر و مصلح

بعض مفید ادویہ کو ہم کسی خاص غرض کے لئے استعمال کرتے ہیں تو اس میں نفع کے ساتھ مضرت کا دوسرا پہلو بھی ہوتا ہے۔اس وقت دانشور معالج کا فرض ہے کہ مضرت کے اس پہلو کو فراموش نہ کرے، یعنی اس دوا سے فائدہ بھی حاصل کرے اور اس کے ضرر کی کسی طرح اصلاح بھی کرڈالے تا کہ ایک مرض کے ازالہ کے ساتھ دوسری مرض کی حالت نہ پیدا ہو جائے۔

**اصلاح کی صورتیں:** اصلاح ادویہ کی مختلف صورتیں ہیں:۔

(۱) بعض اوقات دوا کی اصلاح اس کی کیفیت اور شکل بدلنے سے حاصل ہو جاتی ہے۔مثلاً بریاں کرنا، سوختہ کرنا، مدبر کرنا، دھونا گرم کرنا، ٹھنڈا کرنا وغیرہ۔

(۲) بعض دفعہ دوا کے طریق استعمال بدل دینے سے مضرت کا پہلو بدل جاتا ہے۔مثلاً ایک دوا منہ کے راستے کھانے سے قے لاتی ہے اور معدہ میں کرب پیدا کرتی ہے۔مگر جب بصورت حقنہ استعمال کی جاتی ہے تو ضرر کا پہلو دور ہو جاتا ہے۔ضروری صورت میں ایسی دوا کیپسول میں بھر کر کھلا دی جاتی ہے۔

(۳) بعض دواؤں کو دوسری دواؤں کے ساتھ ملانے سے اصلاح ہو جاتی ہے۔اس قسم کی دوا کو مصلح کہا جاتا ہے۔اس کی صورتیں یہ ہیں۔

(الف) بعض اوقات دوا مصلح اصلی دوا کے ساتھ مل کر اس کے جز وموثر کی حدت کو خفت سے بدل دیتی ہے۔مثلاً اگر ایک ترش یا کھاری دوا کو پانی کے ساتھ ملا کر استعمال کیا جائے تو اس کا ترش و کھاری پن کم ہو جاتا ہے اور نقصان کا خطرہ نہیں رہتا۔پانی کے علاوہ روغن اور شکر سادہ مائیات مثلاً لعاب صمغ عربی کتیرا یا لیموں کا شربت، شراب میں پانی ملانا اسی گروہ میں شامل ہیں۔

(ب) بعض اوقات دواء مصلح متضاد ہونے کی وجہ سے اصلی دوا کے ساتھ مل کر اپنا مزاج پیدا کر لیتی ہے اس کے اصلی اور نوعی خواص کو کم و بیش بدل دیتی ہے او اس کی درج ذیل صورتیں یہ ہیں:

(ا) دوا مصلح اس مضر جُز پر عمل کرتی ہے جو کہ مرکب القویٰ ہیں۔اصلی جوہر فعال کے ساتھ پایا جاتا ہے اس سے اس مضر کی ترکیب مزاجی ٹوٹ جاتی ہے اور جوہر فعال کی قوت قائم رہتی ہے۔

(ب) دواء مصلح براہ راست اصلی دوا کے جز فعال پر عمل کرتی ہے مثلاً ایک دوا کا جز فعال ضرورت سے زیادہ ترش ہے۔جب ایسی دوا کے ساتھ نمک ملا دیا جاتا ہے تو اس کی ترشی ٹوٹ کر حسب منشا کمزور ہو جاتی ہے۔

(ج) بعض اوقات دواء مصلح نہ سادہ طور پر دوا کی حدت کم کرتی ہے نہ دوا کے مزاج میں نہ صرف و تغیر پیدا کرتی ہے بلکہ وہ محض بدنی اور

مخصوص تاثیر کے لحاظ سے متضاد عمل کرتی ہے مثلاً تسکین درد کے لئے ایک دوا مسکن درد کے لئے تو مفید ہے مگر ضعف قلب ہے، اس لئے اس کے ساتھ مقوی قلب ومحرک دوا دیں گے تو یہ دوا محرک مصلح کہلائے گی۔

بعض دفعہ خون بند کرنے یا کسی رطوبت کے سیلان کو روکنے کے لئے دوائے حابس وقابض کی ضرورت ہوتی ہے، چنانچہ اس سے جریان ورطوبت کی بندش کے ساتھ آنتوں میں قبض ہو جاتا ہے ایسی حالت میں دوائے ملین سے قبض رفع کی جائے گی۔

# ادوّیہ کا بدل

بعض ادویہ کسی مجبوری سے اگر استعمال نہیں کر سکتے تو اس مقصد کے لئے دوسری دوا دی جاتی ہے۔ اس قسم کی قائم دواؤں کو بدل کہتے ہیں۔ اس کی ضرورت اس وقت پیش آتی ہے جب وہ نایاب ہو یا زیادہ قیمتی ہو یا اس میں کوئی مضرت کا پہلو ہو۔ کوئی دوا حقیقی معنوں میں دوسری کا بدل نہیں ہوتی۔ بلکہ بعض کا تو بدل معلوم ہی نہیں۔ بعض ادویہ کا بعض افعال میں بدل ممکن ہے۔ بعض ادویہ کی مختلف قسمیں ایک دوسرے کا بدل ہیں۔

بدل کا مسئلہ نہایت پیچیدہ ہے مثلاً جب ایک دوا کسی مقصد میں دوسری کا بدل ہے تو ضروری نہیں دوسری دوا اس مقصد میں پہلی دوا کے لئے بدل اور قائم مقام ہو مثلاً دہی کا بدل اگر پیٹھا ہے تو ضروری نہیں پیٹھا کا بدل دہی ہو۔ حالانکہ پیٹھے کا بدل کدوئے دراز کو بتایا گیا ہے۔ اس طرح مصطگی کا بدل اذخر قرار دیا گیا ہے اور اذخر کی کا بدل قسط ہے اور قسط کا بدل عاقر قرحا اور عاقر قرحا کا بدل فلفل اور دار فلفل کا بدل زنجبیل۔ ہاں بعض جگہ دار فلفل کا بدل اگر زنجبیل ہے تو زنجبیل کا بدل دار فلفل ہے۔ اصل میں یہ مسئلہ کیمیا کی طرح پیچیدہ ہے۔ مثلاً جس طرح یہ بتانا مشکل ہے کہ کسی معمولی سے معمولی دھات کا رنگ کیوں بدل جاتا ہے اسی طرح ہر دوا کے لئے بتانا آسان نہیں ہے البتہ قیاس وتجربہ کی رہبری سے اتنا بتایا جا سکتا ہے کہ بعض ادویہ میں کوئی جزو افعال مشترکہ پایا جائے۔ مثلاً تخم کدوئے شیریں مغز تربوز، مغز تخم پیٹھ اور اکثر مغزیات میں چند اجزاء مشترک طور پر پائے جاتے ہیں اس لئے یہ ایک دوسرے کا قائم مقام ہیں۔ املی، آلو بخارا، الائچی چھوٹی اور بڑی، ترنجبین اور شیر خشت اینسون اور بادیان اسی قسم کی دوسری چیزیں ایک دوسری کا بدل ہیں۔ اس طرح وہ چیزیں بھی بدل بن سکتی ہیں جس کے اجزا افعال گو ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ مگر ان کی نوعیت عمل تقریباً یکساں ہے۔ لیکن اس کے باوجود چونکہ ہر دوا کے مخصوص اجزاء ترکیبی دوسری ادویہ سے الگ ہوتے ہیں۔ اس لئے بعض نازک فرق وامتیاز نکل آتے ہیں اور بدلیت کے مسئلہ میں دقت پیش آتی ہے۔ بہر حال ادویہ کے بدل سے توقعات محدود رکھنے چاہیں۔

---

## ادویہ کی عمریں

اس کا مطلب یہ ہے کہ دوائیں کتنی مدت تک ایسی حالت میں رہتی ہیں کہ وہ اپنے مخصوص افعال واعمال صحیح انجام دیتی رہیں۔اور یہ ایک طے شدہ امر ہے کہ دوا اسی حالت میں اپنے مطلوبہ افعال واثرات سرانجام دے سکتی ہے۔ جب تک اس کی ظاہری شکل رنگ وبو، مزہ، وزن وغیرہ پر قائم رہے۔اسی اصول پر دوا کی عمروں کا تعین کیا جاتا ہے۔ چنانچہ مذکورہ بالا اصول وقواعد کی روشنی میں بارہا تجربات کے بعد نباتی، حیوانی اور معدنی ادویہ جو حیوانی ہوتی ہیں۔ معمولی فضا میں سڑ جاتی ہیں۔مگر اسباب عفونت سے بچا کر رکھنے میں زیادہ مدت تک کام دے سکتی ہیں۔

اس طرح کافور جیسی اشیاء فضا میں اُڑ جاتی ہیں۔ایسی چیزوں کو شیشے میں بند کر کے ٹھنڈے اور محفوظ مقام پر رکھا جائے تو زیادہ پر قائم رہتی ہیں۔

گلاب کے پھول کی تازہ پتیاں جلد مرجاتی ہیں، مگر ماحول وفضا بدلنے سے تازگی تادیر قائم رہتی ہے۔ بہرحال ادویہ کی عمر معلوم کرنے کا کلی اصول یہ ہے کہ جب تک دوا کے ظاہری صفات رنگ وبُو، مزہ، شکل وصورت، وزن، صفائی، جلد وغیرہ قائم ہیں اور اس کی ہیت ترکیبی قائم ہے۔اس سے مطلوبہ امر صادر ہو سکتے ہیں یہ قانون معدنی، نباتاتی وحیوانی جملہ اقسام پر نافذ ہے۔ان خواص میں جس قدر کمی آئے گی اسی قدر اثرات میں ضعف آتا رہے گا۔

---

## نباتاتی دواؤں کی عمریں

اس میں نباتات کے پھول، تخم، جڑ، چھال کے علاوہ گوند، دودھ، عصارے اور روغن شامل ہیں۔

**پھول:** یہ نہایت نرم ونازک ہوتے ہیں ان کے اجزائے موثرہ چھ ماہ بعد اپنی قوت زائل کرنے لگتے ہیں اور ایک سال تک قطعی ناقابل استعمال ہوتے ہیں۔

**پتے:** پتے کی قوت اگرچہ پھولوں سے زیادہ ہوتی ہے تاہم یہ بھی ایک سال بعد قابل استعمال نہیں رہتے۔

**پھل:** ان تمام کے حالات ایک جیسے نہیں، بعض اپنے موسم میں ہی اثرات دکھاتے ہیں اور دوسرے موسموں میں قابل استعمال نہیں ہوتے۔بعض ذخیرہ کرنے پر جلد ہی خراب ہوجاتے ہیں۔

**تخم:** (بیج) مثلاً بادیان زیرہ، سویا دھنیہ، تخم کاہو، تخم خشخاش، تخم خیارین، تخم خربزہ، تخم تربوز، تخم میتھی، تخم السی، باپچی وغیرہ بعض تخموں میں روغنی اجزا نسبتاً کم ہیں مثلاً بادیان، زیرہ، میتھی ان کی قوت دو تین سال تک قائم رہتی ہے۔زیادہ روغنی اجزاء والے جیسے تخم کدو، تخم تربوز، تخم

خشخاش ان کی عمر دو سال سے زیادہ نہیں ہوتی۔ ایک سال بعد انکی طاقت کمزور ہونے لگتی ہے۔ بانچی میں تو ایک سال کے اندر ہی کیڑا لگ جاتا ہے اور بطور دوا قابل استعمال نہیں رہتی۔

**جڑیں، شاخیں اور چھالیں:** شاخیں مثلاً عود بلسان، چیتہ لکڑی، شکاعی، باد آورد وغیرہ، جڑیں مثلاً بیخ کاسنی، بیخ بادیان، بیخ کبر، بیخ انجبار، زراوند دنج حرج، درونج عقربی، عاقر قرعا، بہمن، زرنباد، سونٹھ، ہلدی قسط، کٹکی وغیرہ ایک سال تک قائم رہتی ہیں۔ جڑوں کی عمریں دو سال تک ہیں اور ایک سال کے اندر بعض کو گھن لگ جاتا ہے مثلاً سونٹھ، چوب چینی بہمن وغیرہ، البتہ بعض چیزوں کی عمر دس سال تک ہے مثلاً قسط ہلدی، کٹکی وغیرہ۔

**چھال:** چھالوں میں سے اکثر چھالوں کی عمر دو سال تک ہے۔ بعض کی عمر اس سے بہت زیادہ ہے مثلاً دار چینی، وتج کئی سال تک صحیح سالم حالت میں رہتی ہے۔

**دودھ:** بعض نباتات کے تازہ دودھ استعمال کیے جاتے ہیں اس لیے ان کے ذخیرہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ البتہ بعض منجمد دودھ خاص ناموں سے موسوم کیے جاتے ہیں مثلاً سقمونیا۔ فرفیون وغیرہ یہ سالہا سال تک کام دیتے ہیں اور قابل استعمال رہتے ہیں چنانچہ سقمونیا کی قوت تاثیر بیس سال اور فرفیون کی چالیس سال باقی رہتی ہے اور رافیون کی پچاس سال باقی رہتی ہے۔

**گوند:** نباتات کے گوند مثلاً گوند ببول، گوند کتیرا، اشق، جاوشیر، لاکھ دم الاخوین وغیرہ کی قوت تین سال تک قائم رہتی ہے۔

**عصارے:** نباتات کے عصاروں سے مراد وہ خشک رب ہیں جو بعض درختوں کی لکڑیوں، چھالوں وغیرہ کے جوشاندوں کو خشک کر کے بناتے ہیں جیسے اقاقیا، رسوت، کتھہ، ان کی قوت دو سال تک قائم رہتی ہے۔

**روغن:** بعض نباتات کے بیجوں سے بذریعہ مشین یا کولہو روغن نکالے جاتے ہیں ان میں بعض سرد ہوتے ہیں۔ جیسے روغن کاہو، روغنِ کدو، روغن خشخاش، انکی عمریں بہت کم ہوتی ہیں۔ بہت جلد نا قابل استعمال ہو جاتے ہیں۔ بعض گرم ہوتے ہیں مثلاً روغن زیتون، روغن کنجد، روغن سرسوں، روغنِ السی، روغن نارجیل، انکی قوت دو سال تک قائم رہتی ہے۔ روغن بلسان کی عمر زیادہ ہے یہ پرانا زیادہ اچھا سمجھا جاتا ہے۔

## حیوانی ادویہ کی عمریں

وہ دوائیں جو جانوروں سے حاصل کی جاتی ہیں مثلاً چربیاں، مغز وغیرہ، چربیوں کو آگ پر گرم کرنے کے بعد صاف رکھا جاتا ہے تو ایک سال تک صحیح حالت میں قائم رہتی ہیں۔ پتہ دو سال تک خشک کر کے صحیح حالت پر رکھا جاسکتا ہے۔ پنیر مایہ ایک سال تک قابل استعمال ہے۔ مغز کنجشک ہمیشہ تازہ استعمال کرنا چاہیئے۔ مشک عنبر، جند بیدستر جیسی حیوانی ادویہ زیادہ دیر صحیح حالت میں رہتی ہیں جب تک خوشبو دیں ان کو قابل استعمال سمجھیں۔

-----------------------------

# معدنی ادویہ کی عمریں

ان میں دو مختلف قسم کے پتھر اور مٹیاں شامل ہیں۔

**حجریات:** (پتھر) مثلاً یاقوت، زمرد، ہیرا، پکھراج، عقیق اور لاجورد۔ انکی قوت لمبی مدت تک قائم رہتی ہے۔

**فلزات:** (دھاتیں) ان کی عمروں میں کمی بیشی ہوتی ہے، بعض دھاتیں آب و ہوا سے کم متاثر ہوتی ہیں۔ مثلاً سونا، چاندی، جست، تانبہ اور سیسہ۔ ان کی عمریں بہت زیادہ ہوتی ہیں ہی لامحدود مدت تک قابل استعمال رہتی ہیں۔ لیکن بعض آب و ہوا سے زیادہ متاثر ہوتی ہیں مثلاً لوہا، ان کی عمریں کم ہوتی ہیں سونے کے مقابلہ میں دوسری دھاتیں کمزور ہیں۔ سونا، آب و ہوا سے بالکل متاثر نہیں ہوتا۔ اس لیے سب دھاتوں سے افضل ہے، پھٹکڑی، مردار سنگ، روپا مکھی، سونا مکھی ان کی عمریں بہت زیادہ ہوتی ہیں۔ سفیدہ اور سیندور کی قوت پانچ چھ سال قائم رہتی ہے۔ زنگار کی قوت دو سال تک قائم رہتی ہے۔ ہیرا کسیس ایک سال کے اندر ہی خراب ہو جاتا ہے۔

**مٹی** :۔ گیرو، ملتانی مٹی، گل ارمنی وغیرہ کی قوت تاثیرہ کئی سال تک قائم رہتی ہے مگر حجریات کے مقابلے میں کمزور ہیں۔

**حجریات** :۔ کھرل شدہ حجریات کی قوت تاثیرہ بغیر کھرل کیے ہونے کے مقابلہ میں کچھ مدت کے بعد کم ہو جاتی ہے۔ البتہ معدنیات خواہ وہ دھاتیں ہوں یا پتھر کشتہ کرنے کی صورت میں قوت تاثیر بڑھ جاتی ہے۔ پرانے کشتے جتنے پرانے ہوتے ہیں اتنی ہی ان کی قوت تاثیر بڑھتی رہتی ہے۔

---

# نباتاتی دواؤں کے ذخیرہ کے اوقات

نباتاتی دواؤں کے پتے، پھول، پھل، بیج، چھال اور جڑیں حاصل کرنے کے لیے مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا چاہیئے۔

**پتے:**۔ نبات کے پتوں کو بطور دوا استعمال کرنے کے لیے ان کے پک جانے پر رنگ بدلنے سے پہلے ہی توڑ کر سکھا کر ذخیرہ کرنا چاہیئے۔ لیکن بعض خستہ نرم و نازک کونپلیں زیادہ مفید کارآمد سمجھی جاتی ہیں مثلاً برگد۔

**پھول:**۔ (گل) نباتات کے پھول حاصل کرنے کا بہتر وقت وہ ہے جب ان کا زیادہ حصہ کھل کھلا ہو جو پھول پورے طور پر کھل کر مرجھا گئے ہوں اور زمین پر گر چکے ہوں ان کے دوائی اثرات کمزور ہوتے ہیں۔ البتہ بعض پھولوں کی کلیاں ہی زیادہ دوائی اثرات رکھتی ہیں مثلاً غنچہ انار، غنچہ یاسمین۔

**پھل اور تخم:**۔ پھلوں اور پھولوں کو جمع کرنے کے لیے بہتر وقت وہ ہے جب کہ وہ اچھی طرح پک چکے ہوں لیکن بعض پھل کچے لینا ہی مناسب ہے مثلاً ببول کی پھلیاں اور کالی مرچوں کو نیم پختہ حالت میں توڑ لینا مناسب ہے۔

**چھال:**۔ (پوست) درختوں کی چھال اس وقت اتار کر خشک کر کے ذخیرہ کرنی چاہیئے جبکہ ان پر بہار آنے والی ہو یا بہار آئی ہوئی ہو البتہ

جھاڑیوں کی چھال کو اس وقت اتار کر خشک کرنا بہتر ہے جب کہ ان کی بہار ختم ہو چکی ہو۔ خشک کرتے وقت خیال رکھیں کہ وہ بارش میں بھگنے سے محفوظ رہیں۔

**جڑیں:۔** (بیخ) نباتات کی جڑیں ہمیشہ جاڑوں کے شروع میں پھول آنے سے پہلے آنے سے کاٹ کر خشک کر کے جمع کرنا چاہیئے۔

**گوند:۔** (صمغ) گوند اس وقت حاصل کرتے ہیں جبکہ ان کے پھول گرتے ہوں۔ اس کو صبح کے وقت طلوع آفتاب سے قبل یا تھوڑی دیر بعد اتارنا بہتر ہے۔

**بوٹیاں:۔** ان کو تر و تازہ حالت اور پوری طرح نشو و نما پانے کے بعد اتارنا مناسب ہے۔

---

# شناخت ادویہ

اس کے لیے چند اصول تحریر کیے جاتے ہیں۔

**دواؤں کی ظاہری شکل:۔** یہ دواؤں کی شناخت میں مدد دیتی ہے داو ساز کو معلوم ہو کہ دوا جامد شکل میں ہے یا سیال یا سفوف ہے اور یہ بھی معلوم ہو کہ کسی درخت کا پھول ہے یا پتی یا جڑ یا چھال یا بیج۔ حیوانی یا معدنی کی قسم سے متعلق ہے۔

**رنگ:۔** بعض ادویہ رنگ سے شناخت ہوتی ہے مثلاً عصارہ، ریوند زرد ہوتا ہے۔ دم الاخوین سرخ، طوطیا نیلا طباشیر سفید

**وزن:۔** یہ بھی شناخت میں مدد دیتا ہے مثلاً شنگرف، مردار سنگ، رسکپور وزنی ہوتے ہیں۔ طباشیر اور کتھہ وغیرہ ہلکے ہیں۔

**بُو:۔** بُو ان کی شناخت میں مددگار ہوتی ہے مثلاً مشک عنبر، کافور، ہینگ، افیون، ایلوا اپنی مخصوص بو کے ذریعے آسانی سے شناخت ہو سکتے ہیں۔

**مزہ:۔** یہ بھی شناخت میں مدد دیتا ہے۔ بعض دوائیں میٹھی ہوتی ہیں مثلاً ملھٹی، بعض تلخ اور کڑوی مثلاً چرائتہ، گلو، ایلوا، بعض چرپری مثلاً پیل اور مرچ سیاہ، بعض کیسلی جیسے مازو اور ہلیلہ وغیرہ۔

---

# مختلف دوائیں کس طرح اثر کرتی ہیں

ایسی دوائیں جو آلات ہضم پر بذریعہ اعصاب (لسانی، حلقی، حسی) اثر کرتی ہیں۔

**(ا) زبان پر اثر کرنے والی دوائیں:**

حامضات (نباتی و معدنی تیزاب) لیموں، تمر ہندی، سرکہ، آلو بخار، سکنجبین۔

**خوشبودار دوائیں:** انیسوں، بادیان، سویا، الائچی، کشنیز، جائفل، دارچینی، زنجبیل، قرنفل، نعناع، پودینہ، ان میں خوشبودار تلخ ادویہ گل بابونہ، پوست نارنج، چرائتہ شامل ہیں۔

**تلخ دوائیں:** ایلوز (ایلوا) کچلہ اور اس کا جوہر نیم کی چھال۔

**لعاب دار:** صمغ عربی، کتاں، بادام، نشاستہ، اسپغول، شہد بیضہ مرغ۔

**جی متلانے والی:** حلتیت، بالچھڑ۔

**لذاع:** (تیز یا چرپری) سرخ مرچ، فلفل سیاہ، خردل کبابہ۔

**سپرٹ دار ادویہ:** وہ ادویہ جن میں روح الخمر پڑی ہوئی ہو، ہر قسم کے الکحل، کلوروفارم اور ایتھر وغیرہ

**حلویات یا شیرینی:** شکر، شہد، شیرہ، انگور، گلیسرین، شربت انار وغیرہ

**(ب) دانتوں اور مسوڑھوں پر اثر کرنے والی دوائیں**

**سنونات یا منجن** Tooth Powder

ان کا جز واعظم کھریا مٹی یا کوئلہ ہوتا ہے اور یہ تین اقسام پر مشتمل ہے۔

**دافع تعفن** مثلاً! کونین، کاربالک ایسڈ، ست سہاگہ، ست اجوائن، تھائی مول وغیرہ

**سنونات قابضہ،** کتھہ، چھالیا، ہیراکھی، پھٹکڑی، مرہ، ببول کی چھال

**سنونات کھاری،** چاک سوڈا یا میگنیشیا، مازو، پوست انار گلنار

**مسکنات،** افیون، کوکین کاربالک ایسڈ، کریازوٹ، کافور، منتھال، کلورل، یہ دوائیں دانتوں کے سوراخ میں لگائی جاتی ہیں۔

**(ج) غدد لعابیہ پر اثر کرنے والی ادویہ:**

افراز لعاب دہن کو زیادہ کرنے والی ادویہ جن سے دوران خون تیز اور سیکریشن کے لیے مواد مطلوبہ مہیا ہوتا ہے۔

(ا) وہ جو اعصاب کو تحریک دے کر لعاب دہن کی پیدائش کو زیادہ کرتی ہیں یہ دو اقسام پر مشتمل ہیں۔ تمام معدنی اور نباتاتی تیزاب،

چرپری اشیاء مثلاً زنجبیل، رائی وغیرہ، وہ جو معدہ میں جا کر معدہ و شش کی شاخوں کو تحریک پہنچا کر اور وہاں سے منعکس ہو کر غدد لعابیہ پر اثر کرتی ہیں مثلاً جی متلانے والی اور قے لانے والی دوائیں جیسے اثمد اوراپی کاک کوائنا وغیرہ، غصہ یا کسی مکروہ دوا کے دیکھنے سے بھی جی متلانے لگتا ہے۔

(ب) وہ جو اعصاب کے اختتامی سروں پر اثر کر کے لعاب دہن زیادہ کرتی ہیں جیسے پارہ کے مرکبات، تمباکو، پیلو وغیرہ،

(ج) وہ جو کریات دضوعصبی یا مرکز عصب پر اثر انداز ہو کر افراز زیادہ کرتی ہیں جیسے نکوٹین (جوہر تمباکو)

2- **مانعات افراز لعاب** **Antisiala Gogue** یہ چار طریق پر اثر کرتی ہیں۔

(ا) خراش دہن کو رفع کر کے عصاب کے حسی سروں پر مضعف اثر کرنے والی مثلاً بوریکس، سہاگہ، پوٹاشیم کلورائیڈ یہ منہ کی سوزش کو رفع کر کے لعاب دہن کی کثرت کو کم کرتی ہیں۔

(ب) جو اعصاب کی حسی شاخ کے فعل کو کم یا سست کرتی ہیں مثلاً افیون یا جوہر افیون۔

(ج) وہ جو غدود کے عروق کو تنگ کرتی ہیں۔

(د) وہ دوائیں جو سیک ریٹنگ نروز کی انتہائی شاخوں کو مفلوج کر دیتی ہیں۔ جیسے مگر بخارات، ذیابیطس، سوزش گردہ، اور دھتورہ وغیرہ کی سمیت میں منہ خشک ہو جاتا ہے اور لعاب دہن کی پیدائش بہت کم ہو جاتی ہے۔ ایسی حالت میں اشربہ مفرح یا مبردہ کا استعمال کیا جاتا ہے۔ ان کے پینے سے پیاس کم ہو جاتی ہے اور طبیعت ہشاش بشاش اور تفریح محسوس کرتی ہے۔ مثلاً شربت، لائم جوس اور آب میوہ جات وغیرہ مگر ذیابطیس وغیرہ میں اس سے فائدہ نہیں ہوتا ایسی حالت میں افیون فائدہ دیتی ہے۔ اسی طرح کی سمیت میں جب منہ خشک ہوتا ہے تو جے بورینڈائی کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔ یا بدہضمی کی صورت میں غذا کی اصلاح کی جاتی ہے اور پارہ کے مرکبات کی سمیت میں سبب اصلی رفع کرنا ضروری ہے۔

(د) **معدہ پر اثر کرنے والی دوائیں**

معدہ کی رطوبت کا جزو دوا عظم، جو ہر ہاضم (پیپ سین) ہے۔ اور ہائیڈروکلورک ایسڈ جو ہر ہضم کی کیفیت کو تیز ابی کرتا ہے اور اس کے فعل میں مدد کرتا ہے اور کسی قدر دافع تعفن ہے۔ اس طرح رطوبات معدہ میں قدرے بلغم اور چند نمکیات ہوتے ہیں۔

(ا) وہ دوائیں جو رطوبت معدہ کی پیدائش پر اثر کرتی ہیں۔ اور ان کو Stomachic یعنی مقویات معدہ کہتے ہیں۔ ایسی دوائیں دو طریق پر اثر انداز ہوتی ہیں۔

(۱) اعصاب دہن کو تحریک دے کر

(۲) معدہ میں پہنچ کر اس کی اعصابی شاخوں کو تحریک دے کر عروق دموی کو کشادہ کرتی ہیں۔ چنانچہ خوشبودار اور تلخ ادویہ اور چرپری دوائیں اور روح الخمر والی دوائیں یہ کام کرتی ہیں اور یہ چار اقسام پر مشتمل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| -1 | مہکتی ادویات | Aromatic | مقویات معدہ خوشبودار، اینسون، بادیان، جائفل، کشنیز وغیرہ |
| -2 | چبھتے ذائقے والی ادویات | Bitter | مقویات معدہ تلخ گل بابونہ، پوست نارنج |
| -3 | کڑوی ادویہ | Pungent | مقویات معدہ حریف، جنجر، رائی |
| -4 | روح کو خوش کرنے والی ادویہ | Spirituous | مقویات معدہ روح والی روح نوشاور، ایتھر وغیرہ |

یہ دوائیں سوہضم، بدہضمی نیز شدید امراض کے بعد کمزوری میں استعمال ہوتی ہیں اور اس سے بھوک بڑھتی ہے اور رطوبت معدی زیادہ تراوش پاتی ہے۔

(ب) وہ دوائیں رطوبت معدی کو کم کرتی ہیں۔ کھانے کا سوڈا، پوٹاشیم بائی کارب، سہاگہ جوکھار، نوشادر زیادہ مقدار میں رطوبات معدی کو اگرچہ زیادہ کرتی ہیں تاہم لعاب دہن کم کر دیتی ہیں۔ لیکن کھاری دوائیں اور روح الخمر والی دوائیں زیادہ مقدار میں دینے سے رطوبت معدی کی پیدائش کو کم ہو جاتی ہے۔

مخصوص قسم کی بدہضمی میں حامض ادویہ قبل از غذا دیتے ہیں جو رطوبت معدی کے رسنے کو روکتی ہے لیکن معدہ کی خصوصیت میں کھاری ادویہ قبل از غذا دیتے ہیں۔ اسی طرح افیون، جوہر بازو، کتھہ وغیرہ عروق معدہ کو سکیڑتی ہیں اور چاندی اور سیسہ کے نمکیات بھی یہ کام کرتے ہیں۔ اس طرح ☐ Gastric یعنی مسکن اثر کرتی ہیں۔

(ج) وہ دوائیں جو معدہ کی رطوبات کی ترکیب اور مشمولات معدہ میں تغیر پیدا کرتی ہیں۔

(۱) جو ترشی کی کو بڑھاتی ہیں ایسی حالت میں کسی معدنی تیزاب کے محلول خصوصاً محلول نمکین کو ہلکا کر کے دیتے ہیں اور اس سے فائدہ ہوتا ہے۔

(۲) جو ترشی معدہ کو کم کرتی ہیں ایسی حالت میں سوڈا خوردنی دینے سے فائدہ ہوتا ہے ان کو جدید ادویہ میں اینٹی ایسڈ (Antacid) دافع ترشی کہتے ہیں۔ کھٹی ڈکاروں یا ترشی کیفیت میں ایسی دوائیوں کو بعد از غذا دیتے سے فائدہ ہوتا ہے مثلاً نوشادر، سہاگہ جوا کھار۔

(۳) ایسی دوائیں جو Gestri Fherment خمیرات معدی کی کمی کو پورا کرتی ہیں۔ ایسی حالت میں پپیتہ یا جوہر پپیتہ یا جوہر ہاضم (جو معدہ سے لیا جاتا ہے) اور حامض نمکین سے فائدہ ہوتا ہے۔

(۴) ایسی دوائیں جو خمیر اور تعفن سے روکتی ہیں۔ حامض بورتی، اجوائن، کیو کے ٹپن، زیرہ سیاہ وغیرہ

**وہ دوائیں جو عروق معدہ کو پھیلاتی ہیں:**

معمولی تحریک سے جبکہ غذا معدہ میں موجود عروق معدہ کھل جاتی ہیں اس طرح عروق معدی کے پھیل جانے سے رطوبت زیادہ رستی ہے۔ ہضم شدہ غذا خون میں جلد جذب ہو جاتی ہے تمام مقیات معدہ سوائے کھاری دواؤں اور معدنی تیزاب محلول کے عروق معدہ کو

کشادہ کرتے ہیں۔ان میں کچھ دوائیں معدہ کی جھلی پر زیادہ خراش پیدا کرتی ہیں۔مثلاً سم الفار، فولاد، پارہ زنگار سورنجان کو پا ئبا وغیرہ۔

**وہ دوائیں جو عروق معدہ کو سکیڑتی ہیں**

مثلاً کتھ، دارچینی، پھٹکڑی، چاک، بسمتھ تیزاب گندھک

**ایسی دوائیں جن کا اثر معدہ کے اعصاب وعضلات پر ہوتا ہے**

ایسی دوائیں جن کا تعلق Gastric Stimulant یعنی محرکات معدہ سے ہوتا ہے۔

(ا)۔ایسی دوائیں حرکات معدہ کو تیز کرتی اور رطوبات کی پیدائش کو بڑھاتی ہیں ان کو مقیات معدہ بھی کہتے ہیں۔جیسے جوہر کچلہ۔لطیف روغن اور فراری روغن اور معدنی تیزاب وغیرہ۔ان کو ایسے ضعف ہضم میں دینا چاہیے جو کمزوری معدہ سے ہو۔مسکناتِ معدہ حسب ذیل ہیں۔

کاربالک ایسڈ۔افیون۔بیروج۔دھتورہ۔جوہر افیون

معدہ سے گیس وریاح خاج کرنے والی دوائیں:۔

زیرہ سفید۔سنبل الطیب۔حلتیت خالص۔اشق۔

**قے لانے والی دوائیں:۔** یہ دو(۲) قسم پر مشتمل ہیں ایسی دوائیں جن کا اثر مقامی ہوتا ہے ان سے کسی قسم کا ضعف لاحق نہیں ہوتا۔رائی۔ توتیا سفید۔گرم پانی۔ایلم۔نمک زیادہ مقدار میں (سوڈیم کلورائیڈ) ۲۔پھٹکڑی، ایمونیم کاربونیٹ وغیرہ۔

**مسکناتِ معدہ:** وہ دوائیں جو اعصاب معدہ کو سست کر کے تسکین دیتی ہیں۔مارفین۔روح الخمر (کلوروفارم) کاسر ریاح جو معدہ سے ریاح کو خارج کرتی ہیں۔پودینہ۔کافور۔بالچھڑ۔حلتیت خالص۔اشق۔چرپری ادویہ مثل فلفل خوشبو دار ادویہ مثلاً اینسون۔بادیان۔ جائفل۔گل بابونہ۔کالی مرچ۔رائی وغیرہ۔

**مقیات بعیدہ:** □Indirect Emeties یہ خون میں جذب ہو کر بذریعہ دوران خون مرکز قے کو تحریک دیتی ہیں۔اس کے ساتھ رال بہتی۔جی متلاتا اور پسینہ آتا ہے۔مری سے بلغم عترشح ہوتی ہے اور ضعف محسوس ہوتا ہے۔ان کے نام یہ ہیں اپے کے کواٹنا۔اسقیل۔ نمک۔انٹا مول۔مندرجہ ذیل امراض میں قے ممنوع ہے۔

فتق۔شریانی رسولی۔نتو الرحم۔فرج مقعد۔سوزش امعا۔سوزش باریطون۔حاملہ کو بھی قے آور ادویہ نہیں دینا چاہیے۔

**دافع قے:۔** جو معدہ پر مسکن اثر کر کے قے آنے کو روکتی یا بند کرتی ہیں۔سلفا گوناڈین۔لارج الحکیل۔ٹوڑی کان۔مارفین۔افیون۔ برف۔دانتم اپی کاک کا ایک قطرہ۔ایتھر۔

مندرجہ ذیل دوائیں دافعات، قے بعیدہ یا مانعات قے مرکز یہ ہیں۔

افیون۔ایمونیم برومائیڈ۔پوٹاشیم برومائیڈ۔برف۔

**وہ دوائیں جو اثنا عشری پر اثر کرتی ہیں۔**

ایسی دوائیں حامضات مثلاً تیزاب نمک محلول یا تیزاب شورہ محلول یا فاسفورک ایسڈ ہیں جو براہ راست اثر کرتی ہیں۔ان ڈائریکٹ اثر کرنے والی مثلاً رطوبت لبلبہ کی زیادتی کرنے والی ادویہ جن میں ایتھر اور کیلومل شامل ہیں۔ یہ تازہ رسے ہوئے مواد کا اخراج کرتی ہیں۔

حامض نمکین کے استعمال سے کیموس کی تیزابی یا ترش کیفیت کو بڑھا کر کھاری اثنا عشری کی رطوبت کو بڑھا سکتے ہیں۔ حامضات کا غذا کی نالی میں ایک یہ بھی کام ہے کہ وہ لبلبہ کی رطوبت کی پیدائش کو تحریک دیتی ہیں۔

کیموس جب چھوٹی انتڑیوں میں سے گزرتا ہے تو بذریعہ ورید باب الکبد اور عروق جاذبہ اس میں سے کیموس اور دیگر قابل انحلال اجزاء جذب ہو جاتے ہیں اور بقایا بڑی آنتوں سے فضلہ کے ذریعے خارج ہو جاتا ہے۔اگر امعاء کی قوت جاذبہ تیز ہو اور دافعہ سست ہو تو اجابت سخت ہوگی اگر اس کے خلاف قوت جاذبہ سست اور قوت دافعہ تیز ہو تو اجابت نرم ہوگی۔

امعاء پر اثر کرنے والی ادویہ چار اقسام پر مشتمل ہیں: مسہلات، قابضات۔ دافع تعفن۔

**منبہات معدہ و امعاء**

(ا) وہ ادویہ جو امعاء کی حرکات دودیہ کو تیز کرتی اور ان کی پیدائش کو بڑھاتی ہیں، ایسی ادویہ امعاء کو خالی کرتی ہیں ان کو مہلات کہتے ہیں۔ یہ فعل کے اعتبار سے پانچ جماعتوں میں منقسم ہوتے ہیں۔

(ل) ایسی ادویہ امعاء کے عضلاتی طبق میں کسی قدر تحریک پہنچا کر ان کی حرکات دودیہ کو ذرا تیز کر دیتی ہیں۔ جس سے اجابت ملائم ہوتی ہے ان کے نام یہ ہیں۔ روغن بادام۔ روغن زیتون، شیر خشت، خیار شنبر، تمر ہندی، انجیر۔ آلو چہ۔ شہد۔ سبز ترکاریاں۔ ساگ، میوہ جات۔

(ب) مسہلات خفیف ان سے حرکت دودیہ تیز ہوتی اور رطوبت زیادہ ہوتی ہے۔ مثلاً ہلیلہ زرد۔ سناء مکی، روغن ریوند، کیس گارا، سگریڈا، میگنیشیا۔

(ج) مسہلات شدید Drastic Purgatevis یعنی تیز مہلات، ایسے مسہل امعاء کی حرکت کو تیز کرتے اور ان کی رطوبت بھی زیادہ کرتے ہیں اس طرح پتلے دست آتے ہیں۔ بعض دفعہ آؤں اور خون شامل ہو جاتے ہیں۔ اس طرح ان کی اصلاح کے لئے بیرج وغیرہ شامل کرتے ہیں۔ جو یہ ہیں:۔

روغنِ حب الملوک۔ عصارہ ریوند۔ شحم حنظل۔ کالا دانہ۔ بیخ جلاپہ۔ سقمونیا وغیرہ۔ ایسے مسہلات برائے قبض یا برائے اخراج امعاء استعمال ہوتے ہیں۔

**مسہلات نمکین:** جو امعاء کی رطوبت زیادہ کرتے ہیں۔ ان کا اثر مقامی ہوتا ہے اس لئے یہ تھوڑے سے پانی میں حل ہو دیتے ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں:۔

قدرتی چشموں کے مسہلات آبیہ۔

(ا) میگ سلفیٹ Mag Sulphate

(۲) سوڈیم سلفیٹ Sodium Sulphate

(۳) سوڈیم فاسفیٹ Sodium Phasphate

(۴)

**Eholagocue Purgatives**

ایسے مسہلات یا تو جگر کو تحریک اور صفرا کی تراوش کو بڑھا کر یا اثنا عشری اور چھوٹی آنتوں کی حرکت دودیہ کو تیز کر کے اسہال لاتے ہیں۔ اور اس طرح جو صفرا پیدا ہوتا ہے اس کو دوبارہ جذب نہیں ہونے دیتے۔ ایسی ادویہ درج ذیل ہیں۔ ریوند۔ رسکپور۔ جو سیماب ریونا، گرے ڈوز۔

**(۲) وہ دوائیں جو امعاء کی حرکت دودیہ کو سست اور ان کی رطوبت کو کم کرتی ہیں۔**

(ا) وہ قابضات جو امعاء کی عروق کو سیکٹر کر قابضہ تاثیر کرتی ہیں۔ مثلاً پھٹکری۔ نمکیات نقرہ۔ نمکیات رصاص۔ خلول گندھک۔

(ب) وہ دوائیں جو امعاء کی میوکس ممبرین کی باریک رگوں کے گرد رطوبت بیضہ کو منجمد کر کے اپنی قابضہ تاثیر پیدا کرتی ہیں۔ دارچینی۔ کتھ۔ سیسہ۔ جست اور لوہے کے نمک۔

(ج) وہ قابضات امعاء جو کہ آنتوں کی تراوش کم کر کے اپنی قابضہ تاثیر پیدا کرتی ہیں وہ دوائیں یہ ہیں۔ یبروج Hyocymus افیون۔ دھتورہ۔ لائم۔ Bismuth Salts

**امعاء معدہ میں ہیجان وخراش پیدا کرنے والی دوائیں:**

ایسی دوائیں گیسٹرک انٹیسٹائل اری ٹینٹ یعنی سمیات معدہ وامعاء کہلاتی ہیں۔ ان میں سے بعض تھوڑی مقدار میں تو بطور دوا مفید ہیں مگر زیادہ مقدار سے سمی اثرات پیدا ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ ایسی دوا اگر کاوی یا اکال یا کاسٹک ہے تو اس کے کھانے سے ہونٹ۔ منہ، لیرنکس، ہویم، ایسافیگس (مری) میں سوزش و درد ہونے لگتا ہے۔ جلد سرخ ومتورم ہو جاتی ہے ایسی دوائیں معدہ میں سخت خراش پیدا کرتی ہیں۔ جی متلاتا ہے اور قے آنے لگتی ہے۔ پیٹ میں شدت کا درد ہوتا ہے آنتوں میں پہنچ کر خراش وسوزش پیدا کرتی ہیں۔ اسہال آنے لگتے ہیں۔ بعض دفعہ اسہال وقے اس طرح اچانک شروع ہوتے ہیں کہ ہیضہ کا گمان ہوتا ہے ایسے اسہال وقے اکثر خون آمیز ہوتے ہیں۔ عام ضعف، نبض کا سست پڑ جانا۔ انحطاط کلی یا کولیپس خاص علامات ہیں۔ ایسا مریض اگر چند روز زندہ رہے تو سوزش بار یطون۔ قروح معدہ۔ قروح امعاء اور سٹرکچر آف دی ایسا باق المری) کا شکار ہو جاتا ہے اور فوری طور پر میوکس ممبرین (غشا مخاطی، سرخ ومتورم ہوتی ہے۔ دافع تعفن دوا بھی دی جاتی ہے۔ مثلاً سلفا گوناڈین۔

وہ دوائیں جو انٹوزوا پر اثر کرتی ہیں جو کہ غذا کی نالی میں خلل انداز ہوتے ہیں۔

(ل) قاتل دیدان یعنی پیٹ کے کیڑوں کو خارج کرنے والی دوائیں۔ یہ دو قسم کی ہیں۔ بالواسطہ اور بلاواسطہ۔

(۱) مخرج دیدان آنتوں کے کیڑوں کو ہلاک نہیں کرتیں بلکہ نکال دیتی ہیں۔ جیلپ (بیخ جلاپہ) سقمونیا۔ ریوند عصارہ۔

(۲) قاتل دیدان جو افعال کے لحاظ سے مندرجہ ذیل اقسام پر مشتمل ہیں۔

وہ جو راؤنڈ ورم یعنی حیات یا کیچوے کو آنتوں سے خارج کرتی ہیں۔ مثلاً سین ٹونین (جوہر افسنتین خراسانی) نیم کی چھال بیوٹیا، سیڈز (پلاس پاپڑہ۔ ڈھاک کے بیج)۔

وہ دوائیں جو تھریڈ ورم یعنی دودو الفعل کو ہلاک کرتی ہیں۔ یہ ادویہ بذریعہ پچکاری استعمال کی جاتی ہیں۔ مثلاً آب نمک طعام ((تیز خساندہ خشب المر) سٹرانگ ان فیوزن آف کواشیا) سٹرانگ سولیوشن آف کولمباء نمکیات اسبن کے محلول۔ محلول ٹرپن ٹائن مطبوخ صبر۔ ان میں سے ٹرپن ٹائن کرم کش ہے۔

(۳) ٹیپ ورم یا کدو دانہ کو ہلاک کرنے والی دوائیں۔ سرخس۔ عشبہ۔ پوست بیخ انار۔ باؤیڑنگ۔ کمیلہ۔ فوفل۔

(۴) وہ دوائیں جو اثناء عشری کے کرم پر اثر کرتی ہیں۔ جنگلی پودینہ۔ یوکلپٹس آئل۔ الکوپار۔ اینٹی پاروغیرہ۔

راؤنڈ ورم اور ٹیپ ورم کی دوائیں خالی معدہ دینی بہتر ہیں۔ بعد میں ان دواؤں کا مسہل مفید ہے۔ سقمونیا، کیسٹر آئل رسکپور (کیلومل)۔

وہ دوائیں جو غشاء مخاطی کو تقویت دے کر ایسی بلغم کی تراوش کم کرتی ہیں جس سے کرم پرورش پاتے ہیں۔ مثلاً نمکیات فولاد۔ مقویات۔ کواشیاء کلبا۔

**جگر پر اثر انداز ہونے والی ادویہ:**

(۱) وہ دوائیں جن کا اثر صفراء کی پیدائش پر ہوتا ہے۔

(ل) Cholagogues مدارت صفراء۔ یہ دو اقسام پر مشتمل ہیں۔ براہ راست اثر کرنے والی۔ بالواسطہ اثر کرنے والی۔ براہ راست اثر کرنے والی ادویہ یہ ہیں۔

رو برب۔ ایلوز۔ جلاپہ۔ نوشادر۔ سوڈا یسلی سیلاس۔ سوڈیم سلفیٹ۔ اپی کے کوانٹا۔

امراض جگر مثلاً یرقان، سوءِ ہضم کبدی میں مدرات صفراء زیادہ مفید ہیں۔ خصوصاً جبکہ بلاواسطہ اور بلواسطہ دونوں دواؤں کو ملایا جائے۔

جگر سے صفراء کے اخراج کو کم کرنے والی دوائیں۔

افیون، جوہر افیون، رسکپور۔ روغن بیدانجیر۔

صفراوی پتھری کو حل کرنے والی دوائیں۔

روغن زیتون۔گلیسرین۔چشموں کا پانی۔

شکر کبدی کی پیدائش پر اثر انداز ہونے والی ادویہ۔سوڈا بائی کارب۔

شکر کم کرنے والی یا بند کرنے والی۔فاسفرس افیون۔مارفین۔کونین۔

لبلبہ یا پنکر یاس کی دوائیں۔رطوبت بان قریاسی۔چربی اور آئلز کے استعمال سے ہو جاتی ہے اور کھاری ادویہ کے دینے سے اس میں کمی ہو جاتی ہے۔

**اعضائے تنفس پر اثر کرنے والی ادویہ۔**

(ا) وہ دوائیں جو سنگھائی جاتی ہیں۔

(۱) صبغہ لوبان مرکب نصف اونس، کبابہ نصف اونس۔روغن صنوبر ۵ بوند۔

(۲) لخلخات مہیجہ: irritant تمباکو۔ایمونیا۔کلورین۔آئیوڈین۔تیزاب شورہ کے انجرات۔

(۳) دافع تشنج لخلخات:۔ایسی دوائیں برانکائی کے عضلات کو ڈھیلا کرتی ہیں۔ان کو دمہ اور ایسے دیگر تشنجی دوروں میں روکنے کے لئے دیتے ہیں۔کلوروفارم۔دودد ھتورہ۔دود کاغذ شور۔ایمائل نائیٹریٹ۔

(۴) دافع تعفن لخلخات: یوکلپٹس آئل۔جونی پر آئل وغیرہ۔

**ناک پر اثر کرنے والی دوائیں:**

سرخ مرچ۔تمباکو۔سیاہ مرچ۔سنیکا۔سفید گٹکی۔اپی کے کوانا۔

ان امراض میں چھینک کا استعمال منع ہے۔نتو الرحم۔فتق۔خروج مقعد۔اتھی روما آف بلڈ ویسلز۔جبکہ شرائن کے طبقات میں مرضی مادہ کی پیدائش کی وجہ سے وہ پھٹنے کی طرف مائل ہو اور دماغ سے خون آنے کا احتمال ہو۔

**وہ دوائیں جو ناک کی میوکس ممبرین کی خراش کو رفع کر کے اس پر اثر کرتی ہیں:۔**

یہ دوائیں دو قسم کی ہیں۔

مقامی طور پر مستعمل ادویہ: مثلاً بسمتھ سالٹس۔تنہا یا مارفین اور کوکین وغیرہ کے ہمراہ۔دوسرے جنرل مثلاً اپی زیٹا اور ایکونائٹ ابیش، وغیرہ۔

**قابضات انف:** ایلم۔ٹے نک ایسڈ فولاد، برف۔وغیرہ۔

**مرکز تنفس پر اثر کرنے والی ادویہ:** براہ راست تیز کرنے والی ادویہ۔جوہر ازاراقی۔دھتورہ۔ڈجی ٹیلس۔ہائیوسائمس، ایمونیا، جوہر جافیون مقی (ایپو مارفین) ایمی ٹین (جوہر اپی کاک)

مرکز تنفس کو سست کرنی والی ادویہ:۔افیون، جوہر افیون۔روح خمر۔کونین۔کے فین (قہوین) بیش۔

**بلغمی رطوبت کو بڑھانے والی دوائیں:** اسقیل۔کافور۔پیاز۔لہسن۔تمباکو۔سینگا۔گندھک۔

**بلغم کو کم کرنے کی دوئیں:۔** جموضات۔یبروج۔دھتورہ۔بنج۔

**بلغم کی عفونت کو کم کرنے والی دوائیں:** تمام دافع تعفن ادویہ نیز کوپائبا۔کبابہ۔اشق۔روغنیات فراری۔

**مخرجات بلغم:** بیلاڈونا۔افیون۔کلوروفارم۔شوکراں۔بھنگ۔تمباکو۔دھتورہ۔اپی کوائنا۔پوٹاشیم آئیوڈائیڈ۔مرکبات۔افیون سلاجیکچھر کیمفر کو۔نوشادر۔کھاری نمکیات۔گندھک۔بلسان۔صمغ عربی۔نمک لاہوری۔نمک سانبھر۔یبروج۔شکر تیغال۔کتیرا۔

**خون پر اثر انداز ہونے والی دوائیں:**

(ا) سیال دموی پر اثر انداز ادویہ:۔ہر قسم کے نمکیات۔قدرتی چشموں کے پانی۔

(ب) **سیال حصہ خون کے کھاری پن کو کم کرنے کی دوائیں:۔** بینز وئک ایسڈ۔

(ج) جو پانی اور نمک کی مقدار کم کر کے اس کی ترکیب کو بدل دیتی ہیں۔اس کے لئے معرقات۔مسہلات۔مدرات۔تین قسم کی ادویہ دی جاتی ہیں۔مدرات مسہلات بول جو ورم رخو،استسقائی ورم میں مستعمل ہیں۔

**خون کے ذرات پر اثر انداز ہونے والی دوائیں:**Haeamatics

(۱) براہ راست اثر کرے۔فولاد۔سم الفار خاص طور پر مشہور ہیں۔

(۲) بالواسطہ مقویات خون جیسے کونین۔پارہ کے مرکبات۔

**وہ ادویہ جو سرخ ذرات خون پر اثر کرتی ہیں:۔**

(ا) **وہ دوائیں جو ہیموگلوبین کم کر دیتی ہیں:** فاسفورس۔سینکھیا۔سلفر زیادہ مقدار میں دینے سے۔

(ب) **وہ دوائیں جو خون کی رنگت سرخ کرتی ہیں اور طاقتور بناتی ہیں:** فولاد۔مرکبات فولاد۔شربت فولاد۔

(ج) **خون کے سرخ دانوں کے حجم کو کم کرنے والی دوائیں:** کونین۔مارفین وغیرہ۔

(د) **سرخ دانوں کو زیادہ کرنے والی دوائیں:** سیماب کے مرکبات۔

(ر) **قوت منجمدہ کو بڑھانے والی دوائیں:** صدف سوختہ سرطان محرقہ۔سنگ جراحت۔کیلشیم لیک ٹیٹ۔کیلشیم کلورائیڈ یا لیک ٹیٹ اور دودھ وغیرہ۔

**قوت انجماد کو کم کرنے والی دوائیں:** روغن جگر ماہی یہ ٹھوس اجزاء کو زیادہ کرتا ہے۔برخلاف اس کے پارہ کے مرکبات زیادہ تعداد میں دینے سے ٹھوس اجزاء کم ہو جاتے ہیں۔

**عروق دمویہ کو کشادہ کرنے والی دوائیں:** ان سے زیادہ تر شرائین متاثر ہوتی ہیں۔جس کے نتیجہ میں عروق شعریہ اور وریدیں کھل جاتی ہیں۔

(ا) بیرونی استعمال کی دوائیں۔کافور۔سنکھیا۔جمال گوٹہ،خردل،قرنفل،۔دار چینی

(ب) سخت مالش۔

(ج) اندرونی استعمال کی دوائیں: چائے۔قہوہ۔شراب۔بیخ لفاح۔یبروج۔افیون۔دھتورہ۔تمباکو۔

**قابضات دم:**

(ا) مقامی استعمال کرنے والی دوائیں۔پھٹکڑی گیرو۔سنگ جراح۔مرکبات فولاد۔مازو۔بلیلہ جات۔پوست انار۔کتھ توتیا۔ ہیرا کسیس۔دم الاخوین۔

(ب) دل پر اثر کرنے والی دوائیں۔وہ دوائیں جن سے قلب مضبوط ہو کر حرکت قلب قوی ہوتی ہے۔

مقویاتِ قلب۔پیاز دیسی۔چائے۔قہوہ۔

ایسی دوائیں جن سے حرکت قلب اور نبض قوی ہوتی ہے۔کافور۔زنک۔

محرکات قلب۔برانڈی۔جوہر کچلہ۔کلوروفارم۔مشک۔سنکھیا۔

رفتار قلب کو تیز کرنے والی ادویہ: یبروج۔دھتورہ۔

وہ دوائیں جو ویگس نرد کے مرکز کو تیز کرتی مگر رفتار نبض سست ہوتی ہے۔نیکوٹین۔ارجن۔

وہ دوائیں جو عصبی عقود قلبی پر اثر کرتی ہیں۔نیکوٹین۔لوبیلیا۔

عروق شعریہ پر اثر کرنے والی دوائیں:۔

(۱) کادیات،جلانے والی دوائیں،مثلاً تیزابات۔

(۲) آبلہ گیر۔ضماد۔ذر۔

(۳) مثبرات۔سم الفار۔جمال گوٹہ۔یہ پھنسیاں پیدا کر کے عروق کو کشادہ کرتی ہیں۔

(۴) محمرات۔ضماد خردل۔دلک۔

(۵) کالات۔توتیا۔

(۶) مقرحات۔جمال گوٹہ۔سم الفار۔

(۷) مجیلات،جاذبات،جیسے کافقر،یا خردل کا ضماد جگر پر ہوتا ہے۔

**آلات بول پر اثر کرنے والی دوائیں اوران کے اثرات:۔**

گردوں پر اثر کرنے والی ادویہ: (۱) وہ جو پیشاب کے ترشح کو زیادہ کرتی ہیں۔یہ دو طرح اثر کرتی ہیں:

(۱) گردوں میں امتلاء موی پیدا کر کے دوران خون زیادہ کرتی ہیں۔مثلاً زراریج یا عام بدن کے عروق اور قلب میں اثر کر کے جیسے شراب۔

(۲) پیشاب بنانے والی ساختوں کو تحریک دے کر جیسے شورہ قلمی جوا کھار۔چائے۔کباب چینی۔زیادہ پانی سے بھی ایسا عارضی طور پر ہوتا ہے۔

**پیشاب کے ترشیح کرنے والی ادویہ:** کندر۔

**پیشاب کو ترش کرنے والی ادویہ:** لوبان۔(بینزوائیٹ)

جوہر لیموں اور ٹارٹارک ایسڈ زیادہ مقدار میں دینے سے بھی خفیف سی ترشی آجاتی ہے۔

**پیشاب کو کھاری کرنے والی ادویہ:** شورہ قلمی۔ جوا کھار۔ پوٹاشیم۔ سوڈیم کے مرکبات۔

مفتت حصات: حجر الیہود۔ سنگ سرماہی۔

مانع تعفن بول۔ روغن صندل۔ کباب چینی۔ سیلی۔

**ترکیب کو متغیر کرنے والی ادویہ:** مثلاً ریوند اور سناء کے استعمال سے قارورہ گاہے ارغوانی گاہے بنفشی ہو جاتا ہے۔

سنکھیا کے استعمال سے سیاہی آجاتی ہے۔ فاسفورس کے زیادہ استعمال سے یوریا بڑھ جاتا ہے۔

کباب چینی کو مائبا سے قارورہ میں خاص بوبس جاتی ہے۔ کئی ایک سکیات سے شکر آنے لگتی ہے۔

**مثانہ اور مجری بول پر براہِ راست اثر کرنے والی ادویہ:** مثلاً افیون۔ اجوائن خراسانی۔ بیروج۔ دھتورہ۔ مکو۔

**نظام جلد پر اثر کرنے والی دوائیں:** مختلف طریق سے۔

(ا) وہ دوائیں جو پسینہ کی مقدار کو زیادہ کرتی ہیں۔ افیون۔ جو ہر تمباکو۔ ڈورس پوڈر۔ اپی کے کوائنا، کافور، اینٹی منی ایکونائٹ۔ سُنیگا۔ لوبیلیا۔

**پسینہ کی پیدائش کو کم کرنے والی ادویہ:**۔ عصبی مرکزوں سے سبب تہیج کو دور کر کے یا اختتامی سروں کو سست کر کے پسینے کی پیدائش کو روکنے کا باعث ہوتی ہیں۔ ڈورس پوڈر یا اجوائن خراسانی۔

**پسینہ کو روکنے والی دوائیں:**۔ کچلہ۔ کونین۔ تیزاب۔ زنک آکسائیڈ۔

**پسینہ کی ترکیب میں تغیر پیدا کرنے والی ادویہ:**۔ آئیوڈین۔ پوٹاشیم آیوڈائیڈ۔ ٹارٹارک ایسڈ۔

**عضو کو ملائم یا ڈھیلا کرنے والی ادویہ:**۔ روغنی و چربیلی ادویہ مثلاً گلیسرین۔ ویزےلین۔ گرم پانی وغیرہ۔

**جلد کو خراش سے محفوظ کرنے والی دوائیں:**۔ السی۔ زردی بیضہ مرغ۔ شہد۔ نشاستہ۔ اسپغول۔

**جلد پر پھنسیاں پیدا کرنے والی دوائیں:**۔ سنکھیا۔ بورک ایسڈ۔

**بالوں کو بڑھانے والی دوائیں:**۔ مراہم سیماب۔

**نظامِ عضلات پر اثر کرنے والی ادویہ:**۔ فولاد۔ اینٹی منی (اثمد) سیسہ۔ کوکین۔

**دواؤں کی تاثری اعصاب نخاع اور دماغ پر:** اعصاب پر اثر دو طرح ہوتا ہے۔ تحریک کر کے یا سست کر کے یہ تین طرح ہوتا ہے، گاہے اعصاب حس میں گاہے اعصاب حرکت میں گاہے نس اعصاب اور اس کے تنوں میں ہوتا ہے مقامی مسکن درد ادویہ، بیش، لفاح افیون،

کافور وغیرہ طرق فعل، اعصاب حیہ کی آخری شاخوں کے عمل کو ست کرتی یا عصبی مرکز تک اثر کرتی ہیں یہ سن و بے حس کرتی ہے مثلاً برف لذاعہ ضماد خردل وغیرہ اس سے رگیں اور جگہ سرخ ہو جاتی ہے جو اعصاب حرکت کے آخری آخری سروں کو اپنے استعمال سے ست کرتی ہیں اجوائن خراسانی، دہتورہ، شوکراں کافور، لفاح جو اعصاب کے آخری سروں کو تحریک دیتی ہیں بیش اور کچلہ وغیرہ، جو نخاع کو تحریک دیتی ہیں کچلہ، شالجم، افیون جو نخاع کے عمل میں ضعف پیدا کرتی ہیں افیون پارہ سم الفار، کافور بھنگ افیون کا ابتدائی اثر تحریک آخری خفیف ہوتا ہے اس سے یہ دو قوتیں آتی ہیں دماغ پر اثر کرنے والی دواؤں سے بعض دفعہ دماغی افعال ست ہو جاتے ہیں ان میں بعض منوم بعض مسکنات عمومی، مخدرات کلی ہوتی ہیں دافعات تشنج، کافور ہینگ طبقہ ملتحمہ پر قابض اثر کرنے والی ادویہ، پھٹکڑی، ترپھلہ، رسوت، مسکن، افیون، لفاح، ورم تعفن کافور سرمہ، مخرش، نیلا توتیا، گھوگھی غدود معا پر اثر کرنے والی ادویہ، مثلاً یبروج آنکھ کی پتلی پر اثر کرنے والی ادویہ قابض، تمباکو کا جوہر، افیون باسط، جوہر یبروج بصارت راثر کرنے والی بھنگ کان پر ادویہ کی تاثیر، نزلہ کی صورت میں تسکین درد کے لیے افیون، کافور، روغن بادام، سیلان اذان کی صورت میں قابض ادویہ، مازو ازنزورت، پھٹکڑی، بورہ ارمنی، سہاگہ، آب برگ سیب، بنفشہ دافع عفونت اذن، کافور، سہاگہ، بورہ ارمنی، آب برگ نیم محرکات سامعت، مرکبات اذارقی، دواؤں کا اثر ناک پر: معطشات مثلاً نسوار، سرخ وسیاہ مرچ، سونٹھ، سفید کنکی مسکنات غشاء مخاطی انف: پیٹھہ، بلیلہ قابضات انف: پھٹکڑی، دم الاخوین، مازو، برف وغیرہ عصب شامہ اثر کرنے والی ادویہ: یہ اثر دو طرح ہوتا ہے، ضعیف اور ست کر کے تحریک پہنچا کر، تحریک کی صورت میں مثلاً چونا، نوشادر، ست کرنے والی ہینگ ومشک۔

**اعضائے تناسل پر اثر**

(۱) خواہش جماع کو بڑھانے والی ادویہ جو قوت باہ اور اعضائے تناسل کے مرکز کو تحریک دیتی ہیں مثلاً کچلہ

(۲) آلات بول و اعضائے تناسل اور اس کی شاخوں میں تحریک پیدا کرنے والی جو مقامی دوران خون کو تیز کر کے خواہش جماع بڑھاتی ہیں مثلاً تیلنی مکھی، مالش۔

(۳) مرکز اعصاب میں تحریک کر کے خواہش جماع بڑھانے والی ادویہ: بھنگ اور تھوڑی سی شراب

مضعفات باہ، اعصاب کو ضعیف کرنے والی شوگران، افیون، خراسانی، دہتورہ، وہ ادویہ جن کا اثر رحم پر ہوتا ہے (ا) ایسی دوائیں جو جنین وغیرہ کے اخراج کا سبب بنتی ہیں، ایسی دوائیں رحم کے ریشوں کو مستقیماً کرتی ہیں۔

**براہ راست حمل کو گرانے والی ادویہ:** شیلم (آرگٹ) رو (سداب) سو پرانیل ایکسٹرکٹ، کونین (بیخ زریں گیاہ) مسہلات شدید، کاٹن روٹ بارک، ابہل، بوریکس کپاس کی جڑ کی چھال، وہ دوائیں جو ادرار حیض کو بڑھاتی یا بحال کرتی ہیں: یہ دوائیں دو قسم کی ہیں براہ راست اثر کرنے والی اور کسی دوسرے طریق سے اثر کرنے والی براہ راست اثر کرنے والی دوائیں: ایسافے ٹیڈا، گوائیکم، اپی اول، مرہ، تیلنی مکھی، جوہر کرفس (۲) مدرات حیض غیر مستقیمہ: (ا) کیفیت خون کو بہتر بنانے والی، آئرن، مسی سیاہ، روغن جگر ماہی۔

نظام عصب کو بہتر بنا کر ادرار لانے والی کچلہ ، (ب) رحم کی کیفیت دموی کو بڑھا کر کرادرار لانے والی: آبزن خردلی، رائی کی پلٹس، ران پر جونکیں لگوانا۔

(ج) عضائے متصلہ کو خراش وتحریک دینے والی جیسے ایلوا، (د) خون میں سمیت دور کرنے والی مدر حیض ادویہ جیس: جیسے کونین وآئرن، ۳۔ وہ دوائیں جو رحم کے سکڑنے کو کم کرتی ہیں: جیسے افیون کینبے بس اڈیکا، کلورل۔ بر ماڈس۔ ۴۔ وہ ادویہ جو پستانوں پر اثر کرتی ہیں: یعنی دودھ کی افزائش کو زیادہ کرتی ہیں، جیسے روغن شبت، شراب، روغن انیسون۔ ۵۔ وہ دوائیں جو دودھ کی پیدائش کو کم کرتی ہیں یا موقوف کرتی ہیں۔ ۶۔ وہ ادویہ جو دودھ کی ترکیب کو بدل دیتی ہیں: جیسے ریوند۔ سناء۔ جیلپ۔ سلفر۔ سقمونیا۔ کیسٹر آئل۔ گوپاچا۔ لہسن۔ اسانفے ٹیڈا۔ روغن تارپین۔ ایسی دوائیں جن کی تاثیر مائیکرو آرگینزم پر پڑتی ہے:

(۱) **مانعات تعفن** Antiseptic فاسد مادہ کو روکنے والی دوائیں یعنی ایسی دوائیں جو جراثیم کی افزائش کو روکتی ہیں

(۲) **مطاہرات:** مثل ہائیڈروجن پراوکسائیڈ۔ مرکلیورک کلورائیڈ۔ سلور نائٹریٹ۔ توتیا۔ کرومک ایسڈ اینی بائیوآٹیک۔

(۳) **دافع بدبو** DEODDENTS مثلاً پوٹاسیم پرمیگنیٹ۔ ایڈوفارم۔ خشک کوئلہ۔ روغنیات

(۴) **قاتل جراثیم حیوانی ونباتی** Antiparacitics وہ دوائیں جو انتڑیوں کے پیراسائیٹ پر اثر کرتی ہیں۔ یعنی قاتل دیدان یا کڑے ہلاک کرنے والی ادویہ ان میں اینٹی پاراکلوپار۔ دیناپار جلیبی دوائیں۔

(۵) وہ دوائیں جو جراثیم خارش کو ہلاک کرنے والی: مثلاً نبز واک۔ یمشن۔

(۶) جوؤوں کو ہلاک کرنے والی دوائیں: مرہم سیمابی۔ مرہم کاک ماری۔

(۷) جراثیم دق وسل کو ہلاک کرنے والی دوائیں

(۸) جراثیم عفقو دیہ، صدیدیہ، سٹفلو کاکس، اسٹریپٹو کاکس پر انداز ہونے والی دوائیں۔

(۹) **دافع پیچش وذخیر مزمن:** کرچی۔ آئیوڈین۔ بسمتھ کے مرکبات۔

**ادویہ برائے امراض چشم:**

آب برگ بادیان سبز۔ آب برگ تمر ہندی۔ آب کتھ سبز۔ آب چشم زغن۔ آب پتہ ہرطار۔ افیون خالص۔ ایٹروپین۔ ایسرین۔ اقلیمیائے طلاء۔ انزوت۔ بلیلہ۔ بورک ایسڈ۔ برادہ جست۔ تخم کتاں۔ تخم نیل۔ توتیا سبز بریاں۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پوست ہلیلہ کابلی پھٹکڑی خالص جست عرق پیخال کبوتر۔ خستہ عناب۔ رسوت زرد۔ زعفران خالص۔ انجبار۔ سرمہ اصفہانی۔ سرگس۔ سنگ بصری، سفیدی بیضہ مرغ۔ سفیدی بیضہ کبوتر۔ شہد خالص۔ عقیق یمنی۔ قرنفل گلدار۔ کف دریا۔ کاجل روغن کاہو کاجل روغن خشخاش۔ کوکین۔ کاجل روغن پیٹھہ۔ کاجل روغن چنبیلی۔ کاجل روغن بادام شیریں۔ کاجل روغن گاؤ۔ گل ارضی۔ لودھ پٹھانی مارقشیشا، مامیران چینی، مرکی، مروارید محلول، نبات سفید، ہلیلہ سیاہ۔ یبروج الصنم۔ ارجیرال۔ پروٹارگول کے مرکبات۔ شباب۔ بیض احمر۔ گلیسریں۔ سلور نائٹریٹ۔

**ناک کے امراض کی ادویہ:**

سوسن آزاد، خون کبوتر، کاغذ خام سوختہ، گل ارمنی، مغز تخم کدو شیریں، مغز تخم پیٹھہ، می، موئے آدم سوختہ۔

**ادویہ برائے امراض راس:**

آب برگ چنبیلی سبز۔ اسطوخودوس۔ اسارون۔ اُشنہ۔ برنجاسف۔ برہمی بلیلہ۔ بیخ اذخر۔ بیخ بادیان۔ بیخ کرفس۔ بگر بادرنجویہ۔ پوست بلیلہ زرد۔ تخم کاہو۔ چوب چینی۔ خشخاش سفید۔ خشاس سیاہ، خوبانی ریٹھہ، روغن گل، روغن چنبیلی، روغن کاہو، روغن مغز پیٹھہ، روغن خشخاش، روغن بنفشہ روغن بادام شیریں، روغن بادام تلخ، روغن بیدانجیر، سرگل بنفشہ، سرکہ خالص، سفیدی بیضہ مرغ، شہید خالص، شونیز، صبر زرد، صندل سفید، صندل سرخ، عود بلسان عود صلیب عطر خس، عطر کیوڑہ، عرق قرنفل گلدار، اسطوخودوس، قرنفل گلدار، قشر ہیل کلاں کشنیز خشک، کشمش سبز، کچلہ مدبر۔ کندش، گل مچکن، گلاب خالص، مغز تخم پیٹھہ، مغز خیار، مغز بادام شیریں،، مغز پستہ، مغز اخروٹ، مغز تخم کدو شیریں، مغز حب الزلم، مرکی، مغز نارجیل، مغز حب اسمنہ، مغز چلغوزہ، مغز تخم بیدانجیر، مغز فندق، رز جوش، ہندی مویز منقیٰ ناصح تمباکو، ہلیلہ سیاہ کابلی مرکبات اطریفل، اطریفل کشنیز، اطریفل کبیر، حب ایارج، بنفشہ، نیلوفر۔

**کان کے امراض کی ادویہ:**

آب برگ نیم سبز، آب برگ صد برگ سبز، آب برگ ترب، ابھل، انذروت، برگ تنبول بنگلہ سبز، برگ تمباکو سبز، پوست مسلم، تخم کتاں، تخم خطمی، چائے کشمیری، رتن جوت، روغن گل، روغن محلول، شہد خالص صبر زرد، مرزنجوش گلیسرین، بورک، کاربالک۔

**مسوڑھوں، زبان اور منہ کے امراض کی ادویہ:**

اسپغول مسلم، انذروت، استخوان بز سوختہ، برگ انبہ نورستہ، برگ امرود سبز، برگ چنبیلی سبز، برگ سرس، برگ کشنیز سبز، گاؤزبان سوختہ، برگ انار سبز، بنسلوچن، تخم سرس، توتیا سبز بریاں، تخم کاہو خوردنی، چھال انار سبز، چھال انبہ سبز، چھال جامن، چھال کچنال، چھال مولسری، چھال نیم، چھال بکائن، چھال گوندنی، چھال سلسلہ، چھال فالسہ، خرمہرہ سوختہ، زرد بریاں، زہر مہرہ خطائی، سنگ جراحت، شب یمانی، عاقر قرعا، عذبہ، فلفل سیاہ، فوفل کہنہ، قشر انار ولایتی، قشر بادام سوختہ، کباب چینی، کبابہ خنداں، کزمازج کات سفید، گل کیوڑہ، گل سیوتی سوختہ، مصطگی رومی، مسی خوشبودار، ہیراکسیس، ہلیلہ سیاہ، بورک گلیسرین۔

**حلق کے امراض کی ادویہ:**

اکلیل الملک، برگ توت سبز، برگ املتاس، تخم خطمی، رسوت زرد، سبوس گندم، شربت توت، صندل سرخ، عدس مسلم، عذبہ، عناب ولایتی، عنب الثعلب خشک، قشر اخروٹ، قشر بادام، قشر ہیل کلاں، قشر فلوس خیار شنبر، کشنیز خشک، کزمازج، گل سرخ گل ارمنی

**پستان کے امراض کی ادویہ:**

آرد خرما، بادیان، برگ شبت سبز، تودری زرد، زیرہ سیاہ، ستاور، گل ارمنی، گل سرخ، مائیہ بز، نخود سیاہ۔

**سینہ اور پھیپھڑوں کے امراض کی ادویہ:**

اقاقیا مغسول، ابریشم خام مقرض، افیون خالص، اصل السوس مقشر، انجیر ولایتی، برگ اڑوسہ سبز، برگ گاؤزبان، برگ تنبول بنگلہ سبز، برگ ڈھاک، برگ مدار، برگ زرد سلسلہ، بارہ سنگھا محلول، بسد احمر، بنسلوچن کبود، بیخ سوسن، آسمانجوئی، پائے حلام پوست مسلم، تخم بافلائے مقشر، تخم خطمی خبازی، تخم کتاں، جدوار خطائی، حب المحلب، خوبانی، خاکسی دم الاخوین، رب السوس روغن بادام شیریں، روغن مصطگی، روغن موم، روغن بنفشہ، گل بنفشہ اور برگ، زہر مہرہ خطائی، زراوند طویل نخود بریاں، سرس زراوند، حرج ست لوبان شبان، ریشم ماہی، سوم کا (لیفیڈرین) سندروس، سنگ جراحت، شادنج عدسی، شاخ مرجان، شکر تیغال، صمغ عربی، عناب ولایتی، عنب الثعلب خشک، کاغذ خام سوختہ، کاکڑا سینگی، کائفل، کتیرا کہربا شمعی، گانجہ، گل مدار گل اڑوسہ، گل زوفا گل پستہ سوختہ، گل ارمنی، گل مختوم، گل داغستانی، گوشت ماہی روہو، گولر خام، گور پختہ، گوندنی خام و پختہ، بہیدانہ شیریں، مویز منقیٰ، میعہ سائلہ اور دیگر دافع جراثیم۔

**ادویہ برائے امراض قلب:**

ابریشم خام مقرض، آب سیب شیریں، آب انگور، آب لیموں شیریں، انار شیریں، انگور ولایتی، برگ گاؤزبان بیخ کیوڑہ، تخم بالنگو، تخم فرنجمشک، تخم شربتی، تخم ریحان، تراشہ سیب، جند بیدستر، جدوار شیریں، خس ہندی مقرض، درونج عقربی، زبرجد، زہر مہرہ خطائی، زدبرز، زعفران خالص، شیر گاؤ خالص، صندل سفید، عقیق یمنی، فیروزہ نیشاپوری گل جری گل چاندنی، گل گاؤزبان، گل لیموں، گل نارنج گل کمرک، گل گڑہل سرخ، گل جوہی، گل کیوڑہ، گل سرخ، گل چنبیلی، گل نازنگی، گل چکوترہ، گل امرود، گل ناشپاتی، گل رنگترہ، گل نیلوفر، مروارید محلول، مشک خالص نیلم محلول، ورق نقرہ، ورق طلاء یاقوت رمانی، یشب انگوری، یشب کافوری، عنبر اشہب، کیفین، کورامین۔

خمیرہ گاؤزبان خمیرہ صندل، خمیرہ ابریشم، دواء لمسک بارد، دواء المسک، معتدل جواہر دار، شربت انار شیریں، شربت انار ترش، شربت نیلوفر، شربت کیوڑہ، شربت سیب، شربت انگور، شربت لیموں، شربت شیریں گل گڑہل، شربت صندل، عرق نیلوفر، عرق بید مشک، عرق گلاب، عرق کیوڑہ، عطر بیلہ، عطر جوہی، عطر چنبیلی، عطر چمپا، عطر صندل عطر موتیا مربہ سیب، مربہ گزر، مربہ پیٹھہ۔

**ادویہ برائے امراض معدہ و جگر:**

آب انار شیریں آب آملہ سبز، آب اناس، آب برگ بتھوا مروق، آب بارتنگ سبز مروق، آب برگ پودینہ سبز مروق، آب لیموں کاغذی، آب برگ سبز مروق، آب برگ تنبول بنگلہ سبز مروق، آب برگ عنب الثعلب سبز مروق، آب برگ کاسنی سبز مروق آب برگ مکرندہ سبز مروق، آب کمرک، آب نارنج، آب نیشکر، آب ترب مشوی آب پپیتہ، آرد مندوا، آرد باجرہ، آرد موٹھ، ارنڈ خربوزہ ارہر سیاہ، اشق، اشنہ افسنتین رومی، اکلیل الملک، املی، آملہ خشک، اناردانہ شیریں، اناردانہ ترش، انیسون، انجیر ولایتی، بادیان برادۂ آہن، اسپات، برگ سداب، برگ ترمۂ سبز، برگ سنبھالو سبز، برگ شبت سبز، بورۂ ارمنی بیخ بادیان بیخ کرفس، بیخ اذخر پیارنگہ، پودینہ خشک، پوست سنگدانہ مرغ، پوست سنگدانۂ تیتر، پوست سنگ دانۂ بٹیر، پوست زرد ترنج، پوست بیرون پستہ، پوست بیخ کاسنی [illegible] مرغابی، تخم

قلمی، تخم حماض، تخم لیموں کاغذی، تخم کرفس، تخم قرطم، تخم کنوث، تخم چولائی، تخم بارتنگ ولایتی، تخم منقیٰ بریاں، تخم کریلا، تخم ثیت تخم خیارین، تخم کاسنی، تخم خربوزہ، تراشہ اناس، تراشہ پیاز، تراشہ پپیتہ، جاوتری جوز، حلبہ، حلتیت خالص، خاکستر چوب انگور، خاکستر چوب ارنڈ، خاکستر پاچکدتی، خبث الحدید، خرنوب نبطی، دارچینی، دانہ ہیل خورد دانہ ہیل کلاں، دارفلفل، رائی ریوند چینی، ریٹھہ، ریگ گلھن، زرنباد، زنجبیل، زیرہ سفید، زیرہ سیاہ، زرشک، بہیدانہ، مدار زیرہ جاروب، زرنب زرورد بریاں، زفت رومی، ساذج ہندی، ست پودینہ، ست لیموں ست نارنگی، ست لوبان بجی گلابی، سرگین گاؤ، سعد کوفی، سکبینج سنبل الطیب، سہاگہ چوکیہ، سیماب، شہد خالص، شیر مادۂ شتر، صابن دیسی، صبر زرد، صعتر فارسی، عنبر بید، عود غرقی، فلفل سیاہ، فلفل مویا، فولاد، قرنفل گلدار، قسط شیریں قسط شیریں، قسط تلخ، کشم رومی، کالی زیری، کبریت خاص، کبریت مدبر، کھلی سرسوں، کپور کچری، کشنیز خشک، گردساق، گل غافث، گل بابونہ، گل سرخ، گل قند، آفتابی، موم خام، نانخواہ، نارجیل دریائی، نمک ترب، نمک سانبھر، نمک سلیمانی نمک سیندھا، نمک سیاہ، نمک لاہوری، نک شور، وج ترکی، ہیل خورد مسلم، ہیل کلاں مسلم، سوڈا بائی کارب، سوڈا سلف امیمونیئم کلورائیڈ، ایمونیئم کارب،، حیاتین ب ۱۲ اور دیگر حیاتین، جوارش کمونی جوارش عود ترش، جوارش مصطگی، جوارش آملہ، دواء الکلکرکم، دورراء اکبریت، دواء اللک، روغن گل، روغن بابونہ، روغن ریتون، روغن بلسان، روغن سکنجبین، نعنائی سکنجبیں لیمونی سکنجبین بزوری، شربت تمر ہندی، شربت لیموں کاغذی، شربت بزوری بارد، شربت بزوری حار، شربت بزوری معتدل، شربت زرشک، شربت نارنج، عرق بادیان، عرق برنجاسف، عرق پودینہ، عرق صعتر، عرق مکوہ، عرق ہیل خورد، عرق نعناع، عرق گلاب، مربہ ادرک، مربہ ہی شیریں، مربہ انناس، مربہ پپیتہ، مربہ تمر ہندی، مربہ کروندہ، مربہ کریلہ، مربہ ہلیلہ، مرہم داخلیون، مصطگی رومی،۔

**ادویہ برائے امراض طحال:**

اشق، برگ جھاؤ، بیخ کبر تخم ترب تخم شبت، تخم سنبھالو، پیۂ مرغابی، پیۂ مرغ پیۂ بط، پیۂ کبوتر صحرائی، گاؤ شیر، جوا کھار، چونا، حلبہ، حلتیت خالص، خردل، راتیانج، زفت رومی، سرکہ خالص سرکہ جامن، سرکہ عنصلی، سکبینج، سہاگہ چوکیہ، شیر زقوم، عذبہ، کز مازج، فوہ گل غافث، مغز گھیکوار، مغز شفتالو، مغز فلوس خیار شنبر، نوشادر، مدبر سکنجبین سادہ، سکنجبین نعنائی، سکنجبین اصولی، عرق نعناع۔

**ادوایہ برائے امراض امعاء**

اسپغول مسلم، برگ گاؤزبان بنسلوچن کبود، بیخ انجبار، بیلگری، تخم بارتنگ ولایتی، تخم خرفہ سیاہ، تخم منقیٰ بریاں، تخم کنوچہ، تخم ریحان، جفت بلوط، گلنار فارسی، جو مقشر، حب الآس، خرنوب نبطی، ریشہ خطمی، روغن گل، روغن بادام، ریشہ برگد، زردود، زہر مہرہ خطائی، آب پپیتہ۔

سلفا گوناڈین، سوڈا بائی کارب، سلفا ٹرائیڈ، سفیدی بیضۂ مرغ، سفیدۂ کاشغری، گلاب خالص، مغز بہیدانہ شیریں، مربہ ہی شیریں، مربہ بیل، سوڈا سلف، جلیپ، سلفا کے دیگر مرکبات، انٹروڈایا مارم، انٹرا گوناڈین، سپازول، کے اولین وغیرہ

**ادویہ برائے امراض مقعد:**

آب برگ ترب سبز، آب برگ شریفہ سبز، آب برگ شفتالو سبز، آب برگ ککروندہ، باؤ بڑنگ، برگ ترب سبز، برگ صد برگ سبز، برگ سداب، برگ بھنگ سبز، برگ کنگھی سبز، برنگ کابلی، برگ انار ترش، پلاس پاپڑا، تخم گندنا، تربد مجوف، تراشہ ترب، شلجم، حب الملک، رسوت زرد، روغن مغز نیمکولی، روغن تلخ، ریوند چینی، سفیدی بیضہ مرغ، شاخ ہار سنگھار، فارسی، صابن دیسی، صبر زرد، کمیلہ گل صد برگ تازہ، مغز تخم نیم مغز، تخم بکائن، مقل ازرق مصطگی رومی، مغز کرنجوہ۔

**ادویہ امراض گردہ ومثانہ:**

آب برگ پودینہ سبز مروق، آب برگ توتیا سبز مروق، آب برگ جواسہ سبز مروق آب بیخ کیلہ، آجر کہنہ، اجوائن خراسانی، آردش، آرد گندر، آرد سنگھاڑہ، آرد خوکا، آرد کسیرد، مقشر آلو بالو، اسگند ناگوری، آرد جو شیریں بچھناگ، بلادر، بھوپھلی، بٹ کشیا، برادہ دندان فیل، برگ دودھی سبز، بہمن سفید، بہمن سرخ بیخ بھنڈی، بیخ نرگس، بیخ کنیر، بیخ خربوزہ، بیر بہوٹی، بیج بند تخم، انگن، تخم است، تخم اسپند، تخم پیاز، تخم ترہ تزک، تخم تمر ہندی مقشر، تخم جرجیر، تخم چقندر، تخم خربوزہ، تخم خیارین، تخم دھتورہ، تخم سر والی تخم شلجم، تخم قرطم، تخم گندر، تخم ہلبون، تال مکھانہ خورد، تال مکھانہ کلاں، ترنجبین خراسانی، تودری، زرد، تودری سرخ، تودری سفید، پھلی ببول، پیپہ سانڈا، پیپہ شیر، پیپہ غوک، ثعلب مصری، جند بیدستر، حنطبیا نارومی، چھال ارجن، چرم بودار سوختہ، حب القلت، حب قلقل، حب کاکنج، حب الخضراء، حجر الیہود، خار شتر، خار خسک خورد، خار خسک کلاں، خاکستر عقرب سوختہ، خراطین مصفی، خشت کہنہ، خولنجان، دوقو، درونج عقربی، رال سفید، روغن بازود، روغن بلسان، روغن قرنفل، روغن دارچینی، روغن مال کنگنی، ریگ ماہی، زبان سگ سوختہ ردی بیپہ مرغ زلو خشک زبر تیلیا زبر شیریں سانڈا اسکھیا سبوس اسپغول، ست باررزد، ست سلاجیت، ستاور، سم اسپ، سمندر سوکھہ، سنگ سرماہی، شاہ دیمک، شورہ قلمی، شراب برانڈی، شنگرف مدبر، شیر گاؤ، شیر میش، شیر برگد، شیر گولر، شیر مدار، شقاقل مصری، صمغ حنا، صمغ ڈھاک، صمغ سینبھل، صمغ انبہ، طحلب سبز عطر اگر، عطر مشک، موتیا، عطر ناگسیر، عطر گل حنا، عاقر قرحا عنبر اشہب، غوک، فطر اسالیون، فوفل سفید، فوفل چکنی، قشر خربوزہ، قضیب ریچھ، قضیب گاؤ، قضیب گھڑیال، پوٹاش بائی کارب، سوڈا بائی کارب، سلفا ڈرگ، کدو دراز، کانفل، کنجد سفید کنجد سیاہ، کندر، کمرکس، گرد کیوڑہ، گل کھجور، گل داؤدی، گوہ گھو نکھچی سفید گھو نکچی سرخ گیا چین، لہسن مقشر، مارسیاہ، مال کنگنی، ماہی روبیان، مایہ شتر اعرابی، مغز بادام، مغز اخروٹ، مغز چلغوزہ، مغز پستہ، مغز فندق، مغز سر سمولا، مغز سر کنجشک نر، مغز کرنجوہ، مغز حب السلاطین، مغز خستہ انبہ، مغز خستہ جامن، مستی غواک، مشک خالص، مورچہ کلاں موصلی سینبھل، موصلی سیاہ، میدہ لکڑی، میل گوش خر، میل گوش آدمی مین پھل، ناگیسر گجراتی نور برگد،

**ادویہ برائے امراض انثیین:**

اصل بید، برگ جیت سبز، برگ تمباکو سبز، برگ بید انجیر سبز مکوہ، سبز بیضہ کچھوا، پوکھر مول، سریش، عنبر بید، کھریا مٹی، گل بابونہ، گل ٹیسو، گل ملتانی، مغز کرنجوہ۔

**ادویہ برائے امراض اوجاع ظاہرہ:**

ادویہ برائے امراض اوجاع ظاہرہ: برگ تنبول، بادکھمبا، برگ انار سبز، برگ بانس سبز، برگ خطمی سبز، برگ سنبھالو سبز، برگ مکوہ سبز، برگ عنب الثعلب سبز، بیخ بادیان، بیخ سیٹھ، بیخ پتاور، بنادل، پاہ گجراتی، پرسیاؤ شان، پلنگ توڑ، پوٹاس، پوست انار، پھلی ببول، پھٹکری خالص، ٹاٹ سوختہ، جوا کھار، چرم بد بودار سوختہ، چویا، چھال ببول، چھال تمر ہندی، چھال انار، چھال جامن، چھال کچنال، چھال میوہ خاکی، خار خسک خورد وکلاں، خاکستر استخوان کبوتر، کچنال رتن جوت، رماص محرق، ریشہ نارجیل، زراوند طویل، زراوند مدحرج، سرمہ اصفہانی، سن خام سوختہ، سیسہ محلول، شحم حنظل، عذبہ، فرفیون، فودنج نہری، قشر فلوس خیار سبز، قند سیاہ، کاغذ خام سوختہ، کز مازج، کمرکس، گل نوفل، گل پستہ، گل دہاوا، گل ببول، گل ترئی تلخ، لوہ چون، مازو سبز، مشک طرا مشیع، موچرس، مولسری خام، مغز نارجیل کہنہ، نبات سفید، نمک لاہوری، ہیراکسیس، ارگٹ کے مرکبات۔

**ادویہ برائے امراض اوجاع ظاہرہ:**

آب برگ حنا سبز، اسپرین، حیاتین، سوڈا سلی سیلاس، بابچی، بیخ نے برگ دھتورہ سبز، برگ، سداب بنفانج فتقی، بوزیدان ولایتی، تخم دھتورہ، تراشہ شلجم، چوب دیودار، چوب زردانبہ، خاکسی، روغن بابونہ، روغن تخم کتاں، روغن مصالحہ، روغن مال کنگنی، روغن مٹ طگی، سورنجان شیریں، سورنجان تلخ، شیطرج ہندی، قسط تلخ، کچلہ، موم خام، مونج سبز، نمک شور، ارگاپائرین۔

**اعضائے رئیسہ کی تقویت کی ادویہ:**

گوشت آہو، گوشت بٹیر، گوشت چکور، گوشت حلام، گوشت فاختہ، گوشت کنجشک نر، گوشت کلہ نر، گوشت لوا، گوشت مرغ جوان، گوشت مور۔

**ادویہ برائے امراض جلد:**

آب ادرک، آب پیاز، آب لیموں کاغذی، آملہ خشک، برگ گل بنفشہ، بابچی، بورک ایسڈ، زنک اکسائیڈ، برگ شاہترہ، برگ سیم سبز، برگ حنا سبز، گٹھلی انبہ، برنج ساٹھی، پالک جوہی، پوست زرد ترنج، تخم معصفر، تخم پنواڑ، تخم حنا، چوب چینی، حسن یوسف، خردل بنارسی، خستہ جامن، خشخاش سفید، ڈنڈی ہارسنگھار، رال سفید، رسوت زرد، رسکپور، روغن چنبیلی، زہر مہرہ خطائی، سیماب، سبوس گندم، سفیدہ کاشغری، سہاگہ چوکیہ، سیندور، شیطرج ہندی، شنگرف، صدف صادق، صندل سرخ، صندل سفید، عطر گیندا، عطر نارنگی، عطر مولسری، فرفیون، فلفل سیاہ، قشر نارنگی، قشر کمیلہ دیسی، قشر رنگترہ، کافور خالص، کمیلہ، گابھ نیم گل ارمنی، گل حنا، گل معصفر، گل سرخ، گل ملتانی، لسان العصافیر، مغز تخم کدو شیریں، مردار سنگ، برادہ صندل، مکھن گاؤ، ہڑتال طبقی، ، روغن گل۔

**بالوں کے امراض کی ادویہ**

زرد نخود، آملہ سبز، آملہ خشک، افیون خالص، آب پتہ گاؤ، آب پتہ بز، برگ سداب، برگ چقندر سبز، برگ بھنگرہ سیاہ، برگ حنا سبز، بیضہ عنکبوت، جبل بیل، چونا، حب الصنوبر، خون چمگاڈر، دال ماش، روغن بادام تلخ، روغن زیتون، روغن سرسوں، روغن نارجیل، روغن آملہ، روغن

کنجد سیاہ، زلو دریائی سم بز سم شتر، سنام ابرص، سعد کوفی، سنگ راسخ، سنگ مرمر، سنبھل الطیب، سعد کوفی سلح الحیہ، قشر الصنوبر، کنجد سفید، کالی سرسوں، کھلی چنبیلی گل لالہ، مغز بادام تلخ، مغز نارجیل، مویزج کوہی۔

**ادویہ برائے ضربہ وسقطہ:**

انبہ ہلدی، اسپرٹ، بارنجان، برگ بیدانجیر سبز، برگ برگد سبز، برگ تنبول بنگلہ سبز، برگ عجوبہ سبز، پھٹکڑی خالص، تخم سرس، ٹنکچر آیوڈین، ٹنکچر ایسٹل، ٹنکچر آف اکونائیٹ، چین سر، حلوا میدہ، روغن کافور، روغن کنجد سفید، شیر گاؤ شراب برانڈی کنجد سیاہ، مغز نارجیل کہنہ، موم خام مومیائی خالص، میدہ لکڑی، ہتھ جوڑ ٹنکچر آیوڈین۔

**ادویہ برائے حمیات:**

اسپغول مسلم، ابریشم خام مقرض، افسنتین رومی، اصل السوس مقشر، آلو بخارا، آب کدو دراز، آب پیٹھا، آب خرفہ، آب خیار مشوی، آب نارنج، آب زلال، آلو بخار، آب زلال تمر ہندی، آب تربوز، آب نیلوفر تازہ، آب گذر مشوی، آب برگ ترب سبز، آب نارنج آب انارین، آب برگ پالک سبز، آب برگ کاسنی سبز مروق، آب چقندر سبز، افتیمون ولایتی، افسنتین رومی، انیسون انجیر ولایتی، بادآورد، بادیان، برادہ صندل سفید، برگ سداب، برگ گاؤزبان، برگ شاہترہ، برگ پالک سبز، برگ بید سادہ سبز برگ کشنیز سبز، بنسلوچن کبود، پوست بیخ کاسنی، پوست مسلم، تخم خیارین، تخم کاہو مقشر، تراشہ خیار، تراشتہ خیارزہ، تراشہ کدو دراز، تمر ہندی مقشر، جو مقشر چرائتہ، خاکسی، خس ہندی، خشخاس سیاہ، زہر مہرہ خطائی، سرطان نہری، ست گلو، شب یمانی، شیر بز، شیر زن، شیر خشت انگریزی، شیر خشت صمغی، شکاعی نیم کوب فلفل سیاہ، کافور خالص، کشنیز خشک، گلوئے نیم، گل خطمی، گل غافث، گل بنفشہ، گل نیلوفر، گل سدر، مویز منقیٰ، مغز تخم کدو شیریں، مغز تخم پیٹھہ، مغز تربوز، مغز بہیدانہ شیریں، مغز کنول گٹہ، ماء الشعیر، مغز کرنجوہ، نشاستہ، نمک لاہوری، کونین، سپاکرین، کلوروکین، دیگر دافع ملیریا، ادویات خمیرہ بنفشہ، سکنجبین نعناعی، سکنجبین لیمونی، سکنجبین بزوری، شربت بزوری بارد، شربت بزوری معتدل، شربت نارنج، شربت، نبفشہ، شربت آلو، شربت نیلوفر، عرق بید خشک، عرق کیوڑہ، عرق گاؤزبان، عرق نیلوفر، عرق بید سادہ، عرق بادیان، عرق سرطان نہری، گلقند، آفتابی۔

**ادویہ برائے احتراق خون:**

آب برگ شاہترہ سبز مروق، افتیمون ولایتی، صرہ بستہ برادۂ آبنوس، برادہ شیشم، برادۂ صندل سرخ، برادۂ صندل سفید برگ شاہترہ، برگ حنا، برگ نیم سبز، برگ تمر ہندی سبز، برک کتھہ سبز، برگ نارنگی سبز، برگ جامن، برگ فالسہ، برگ انار شیریں، برگ لیموں ترش، برگ بکائن سبز، برم ڈنڈی، پوست ہلیلہ زرد، تخم شاہترہ، تخم حنا، ثمر نیم چرائتہ، چوب چینی، چھال نیم، چھال فالسہ سبز، چھال بکائن، چھال جھڑبیری، چھال شیشم، چھال انبہ، چھال کچنال منڈی سبز، دھمایا، رسوت زرد، سرپھوکہ، شہد خالص، شیطرح ہندی، عناب ولایتی، عشبہ مغربی مقرض، گل حناء گل نیم، لاجورد مغسول، منڈی، مستی نیم، مغز تخم کپاس، شیر گاؤ نیل کنٹھی، ہلیلہ سیاہ، ماء الجبن، شیر گاؤ۔

ادویہ معدلہ:

آلو، آڑو، انبہ پختہ، انبہ خام، انار قندھاری، بیہدانہ انناس، انگور ولایتی، دروی، آردنخود، اچار ارنڈ، خربوزہ، اچار گذر، اچار شلجم، پیاز، اچار لیموں، آلو چہ، بڑیل بھنڈی بیل، بادنجان دیسی، بادنجان ولایتی، بہی شیریں، برنج کہنہ، برنج ولایتی، پھلی مٹر، تخم سیم تکونہ، توت شیریں، جوار جفرات چقندر، چولائی پودینہ، چٹنی پیاز، چٹنی لہسن، چٹنی لیموں، چٹنی کشنیز، چٹنی نورتن، چٹنی چچنڈ، چٹنی چولائی، چٹنی پودینہ، چٹنی لہسن، چڑوا، چائے انگریزی، حلوائے گزر، حلوہ جوزی، حلوہ زعفرانی، حلوائے گذر، حلوہ جوزی، حلوہ حبشی، حلوہ زعفرانی، خلوۂ زردی بیضہ مرغ، خربزشیریں، خیار سبز، دوغ دلیلہ دال، موٹھ رام دانہ ردا، ربڑی، روغن زرد، رس بھری، زردی بیضہ مرغ، سنگترہ، سیب شیریں، سیو سیم سبز، شکر سفید، شیر خالص، شلجم، عدس، فالودہ فالسہ، قند سفید، کمیلہ، کھٹائی، کاکن کیرو تازہ، کرم کلہ کنگروندہ، کچنال، کدوشیریں، کریلہ، گندم، گوبھی گذر دیسی، گزر ولایتی، لیچی، لوکی، لچھے، لہسن، لکھوٹ، مکھن گاؤ مٹر، ماش مونگ، مونگ پھلی بریاں، میدہ گندم، مرچ سبز، مرمرا، نارنگی، ناشپاتی، نمک پارہ، نیشکر، نخود، نخود سبز، بیہدانہ، ہلدی کچی۔

ادویہ برائے مسہلات:

آب برگ ترب سبز، آب برگ چقندر سبز، آب برگ ملو سبز، آب برگ کاسنی، آب برگ پالک سبز، افسنتین، افتیمون ولایتی، آلو بخارا، ایارج فیقراء، برگ سناء مکی، بسفائج فستقی، بورۂ ارمنی، پوست ہلیلہ زرد کابلی، تربد مجوف، ترنجبین خراسانی تمر ہند مقشر، تخم شاہ پسند، جلاپا حب النیل، حب ایارج، روغن بیدانجیر، روغن گل، رسوت زرد، ریوند چینی، زنجبیل، سقمونیاء، مشوی، شلجم حنظل، شیر خشت انگریزی، شرخشت صمغی، شربت وردمکرر، شکر سرخ، صبر زرد، عرق مکوہ، عصارہ ریوند، غاریقون مغربل، گلاب خالص، گل آفتابی، گل سرخ، لاجورد، لاجورد مغسول، مغزفلوس خیار شنبر، مغز جمال گوٹہ، مغز بیدانجیر، مقل ارزق، نمک لاہوری، ہلیلہ سیاہ، ایلوا کیلٹوفس، کیلول۔

قے آور ادویہ

آب برگ شبت سبز آب کدو تلخ، آب گرم، اصل السوس غیر مقشر، برگ ترب سبز، بورۂ بیج ککڑی، تخم ترب تخم حنظل، تخم شبت، تخم خربوزہ، حب النیل، خربق ساہ، سکنجبین سادہ صبر زرد، غاریقون مغربل، کندش، میں پھل۔

ادویہ قتالہ

اسپغول سیاہ، اسپغول مدقوق، ارنب بحری، افیون خالص، بچھناک، بھنگ بھٹ کٹیا بھنگر، بیخ کدو در پارہ، پپیہ، نپ، پپیہ تندوا، پھیں چھتر، پیاز دشتی، تخم دھتورہ، جند بیدستر سیاہ، جدوار تلخ چرس، چونہ، حسن یوسف رسکپور، دانگہ زاج، اصفر انجار زہر تیلیا، زہر شیریں، زنگ حدید، رنبور، سرمہ سیاہ، سفید کاشغری، سقمونیا غیر مشوی، سورنجان تلخ، سم الفار، سنگ کج مسانہہ کریا سیسر شبت مغرق، شنگرف، شیر مدار، شوکراں، صابن، طوطیا، عقرب، غاریقون، غیر مغربل، غوک فرفیون، قسط تلخ قردان سنبل، کچلہ غیر مدبر، کف دریا، کجاہ سیاہ، مردار سنگ بین سل، مغز جمال گوٹہ، ہڑتال طبقی، ہیرا کسیس۔

# مفردات مکمل تفصیل

## اکلیل الملک Coumarium (Coumarin)

ہندی پر نگ ہندی شاہ افسر نا خونہ گیاہ صغیر

انگریزی co marins comarium

لاطینی melilotus officianlis

مقام پیدائش پاک و بھارت خصوصا بنگال و گجرات میں موسم سرما میں بویا جاتا ہے

ماہیت: ایک خودرو پھل ہے جس کی دو قسمیں ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے سے مشابہ ہوتی ہیں یہ پھل ہلالی شکل کے غلاف میں لپٹا ہوتا ہے بیج گول گول مولی کے بیجوں کی طرح اور رائی کے دانے سے چھوٹے ہوتے ہیں، دوسری قسم کے پھل نسبتاً پیلے اور ہالیت بھی نسبتاً کم ہوتی ہے، پتے گول شاخیں باریک کھردری اور سخت زمین پر پھیلی ہوئی ایک گز تک لمبی ہوتی ہیں بعض پھولوں کا رنگ سفید اور بعض بنفشی ہوتے ہیں پتے بھی بعض بارتنگ کے پتوں سے مشابہ اور بعض قدرے چھوٹے ہوتے ہیں یہ پتے میتھی کے پتوں سے چھوٹے اور دندانہ دار ہوتے ہیں پیاز روغن کے ہمراہ اسے میتھی کی مانند بریاں کر کے استعمال کرتے ہیں، گجرات و بنگال میں عام طور پر ایسا کرتے ہیں۔

**کیمیاوی صفات**

اکلیل الملک کا ایک جوہر کوئے رانئم یا کوئرین کہلاتا ہے جو شراب خالص اور چربی میں حل ہو جاتا ہے البتہ پانی میں ناقابل حل ہے اور مرہم اور خوشبو کے لیے ملاتے ہیں۔

**افعال و خواص:** محلل، منصبح قابض و مجفف قوت قابضہ قوت محللہ سے کم ہے اس لیے منصبح ملطف اور مقوی احشا ملین اورام ہے مدر بول وحیض، ادخاء تحلیل ورم امراض معدہ حار تحلیل و تیلین ورم حار سکن درد نطول جوشاندہ کی صورت میں مختلف امراض میں مستعل ہے،

مضر: اُنثیین کو مضر ہے۔

مصلح: شہد اور انجیر۔

بدل بابونہ ہم وزن فراسیون نصف وزن انجیر۔

مقدار پانچ ماگرام

# Esphand اسپند

عربی: حرمل۔ فارسی: اسپند۔ بنگالی: البند۔ سندھی: حرمرو۔ اردو: حرمل۔

انگریزی SYRIAN Syrian

لاطینی HENA SEED PEGANIUM HARMOLA

صفت و ماہیت ایک پودا ہے گز بھر کے قریب لمبا پتیاں لمبی گول اور بیج رائی جیسے ہوتے ہیں پھول چنبیلی کی طرح رنگت سفید ہوتی ہے خوشبودار اور پھلیاں لمبی لمبی ان کے اندر اسپند کے دانے ہوتے ہیں دوسری قسم کا اسپند جو حرمل کہلاتا ہے اس کا درخت بالشت برابر لمبا اور ٹہنیوں میں تکونہ غلاف ہوتے ہیں جن کا رنگ قدرے سرخ اور رائی کے دانوں کے برابر بیج ہوتے ہیں جن کی بوسخت اور بھاری ذائقہ بدمزہ اور تلخی لئے ہوتا ہے مقام پیدائش ہندو پاک میں عام پایا جاتا ہے۔

مزاج درجہ سوم میں گرم خشک بعض درجہ اول میں خشک مانتے ہیں تخم دفع استرخاء وتقویت باہ اعصاب مفید برائے امراض باردہ سینے و پھیپھڑے کو غلیظ رطوبت سے پاک کرتا ہے ریحی مواد کو تحلیل کرتا، مدر بول وحیض روغن زیتون جوش مقوی دماغ واعصاب مفید برائے امراض باردہ۔

مضر: سردرد پیدا کرسکتا ہے معدہ میں کرب کی صورت پیدا ہوسکتی ہے۔ زیادہ استعمال عادی بناتا ہے۔

مصلح ترش میوے سکنجبین

بدل تخم سداب مناسب وزن

مقدار ۵ سے ۹ گرام

فالج، لقوہ رعشہ، استرخا، صرع اختلاج کو مفید ہے مقوی اعصاب حبوب بخور معجون روغن مستعمل ہیں۔

# OPIUM افیون

نام فارسی تریاک، ہندی افیون، بنگالی اپھن اور رہی پھن، یونانی ابیون، عربی لبن الخشخاش، گجراتی: اپو۔ تامل: ابنی۔ مرہٹی بھاشا میں آنو۔ سندھی میں آفیم اور انگریزی میں اوپیم کہتے ہیں۔ ایشیائے کوچک، چین، ایران، **ماہیت:** خشخاش کے پھلوں اور اس کی چھال کا منجمد رس ہے جو نباتات مذکور کے پتوں اور تنوں میں شگاف دینے سے نکلتا ہے اور بعد میں خشک ہوکر منجمد ہوتا ہے، بہترین افیون گاڑی اور اس کی بو ناگوار، ذائقہ کڑوا، آسانی سے نگلنے والی اور چکنی ہوتی ہے دھوپ میں رکھنے سے پگھل جاتی اور چراغ کے نزدیک آنے پر جلنے لگتی ہے لیکن شعلہ نہیں دیتی۔

افیون تازہ حالت میں ملائم نمدار اور دانہ دار اور رنگت میں سرخی مائل بھوری ہوتی ہے عرصہ تک پڑے رہنے سے سخت اور رنگت میں سیاہی

مائل بھوری ہو جاتی ہے پانی میں حل کرنے پر کیولک ایسڈ کی موجودگی کی وجہ سے سیال ہو کر قدرے ترش ہوتی ہے، **آمیزش** اس میں کنکریاں مٹی اینٹ کی سرخی نشاستہ آٹا مختلف قسم کے پھل پتے، پانی وغیرہ خالص افیون میں مارفین ۵ء۹ فیصد ہو سکتی ہے۔

**کیمیاوی صفات**: اس کی کیمیاوی ترکیب پیچیدہ ہے مندرجہ ذیل الکلائیڈ ہوتے ہیں، مارفین، کوڈین، تارکوئین، تھے بے ین، پاپے رین، نارسی این، سیوڈو، مارفین، کرب ٹوپین، ہائیڈ روکوٹاٹین، لاڈے فین، لاڈے نوسین میوگونی ڈس، لین تھونین، ربی اے ڈین، سیوڈو، کوڈے ٹین، اکسی ڈائی ٹارس، ایپوکوڈاس، تھے بے ٹین، پرفانی روکیس کوٹارس۔

**موادمعتدلہ** اریونین، میگوس، میکونالے ڈین، حسھوضات بنائینہ، میکونک ایسڈ ایکٹک پانی ۶۴ فیصدی افیون درال، گلوکوس شکر انگوری فیٹس چربی، کارشکوکدربڑ، لطیف روغن خوشبو دار اجزا اور انیومنم کیلشیم اور میگنیشیم وغیرہ مختلف قسم کی افیون میں تراکیب بالا مختلف ہوتی ہیں نقصانات ٹے تک ایسڈ اور نباتاتی مرکبات قباضہ زنک کا پر آئرن ارسٹیک اور سلور کے نمکیات کھاری دوائیں اور ان کے کاربونیٹس ایمونیا۔

افعال اعضا کوسن کرتی قبض اور سدے پیدا کرتی نیند لاتی اور مسکن او جاع ہے دافع اخلاط آنکھ اور کان کے امراض کھانسی دمہ اور پرانے اسہال اور آنتوں کے زخموں کے لیے بہترین دوا ہے دافع سرعت درد سر شقیقہ میں بطور ضماد استعمال ہوتی ہے پیچش میں ہمراہ زعفران دمرکی مفید ہے خارجا بال کی پیدائش کو روکتی ہے۔

**افعال مخصوصہ** مسکن اوجاع وحابس نزلہ۔

**مضر** ذہن روح بینائی اور باد

**مزاج** چہارم میں سرد خشک **مصلح** زعفران جند بیدستر دارچینی، سونٹھ جدوار فرفیون خصوصاً جدوار شیریں۔

**بدل** سہ گنا اجوائن خراسانی اور اس کے ہم وزن تخم نعناع۔

**مقدارخوراک**: تریاق: جند بیدستر پوٹاشیم پرمنگنیٹ ارنڈ کے درخت کی کونپلیں۔

**زہریلی علامات**: زہر افیون کی زہریلی علامات درد سر تکان، نیند رفتہ رفتہ حواس باطل ہو کر بیہوشی طاری ہو جاتی اور پتلیاں سکڑ جاتی ہیں روشنی وتاریکی کا کوئی اثر نہیں ہوتا چہرہ آنکی جلد ٹھنڈی سرد پسینے سے تنفس کے مفلوج ہونے سے موت ہوتی ہے۔

**مشہورمرکب**: طبی دواؤں میں برشعشا مشہور مرکب ہے **جدید مرکبات**: ایریشنگ پاؤڈر آف چاک دواء پیم۔

قابض مسکن دافع اسہال ہے ڈورس پاؤڈر مقدار ۶۲۵ ملی گرام سے ۱۲۵۰ ملی گرام قابض ومسکن ہے۔ ٹنکچر او پیم مقدار ۵ سے ۳۰ بوند۔

افعال: معرق قابض مسکن، مارفین۔

افعال: مسکن الم ۔ مخدر منوم۔

مقدار ۱/۸ سے ۱/۴ گرین، اس کا انجکشن بھی ۱/۴ سے ۱/۲ تک آب مقطر میں ملا کر دردوں کے دردوں کو دور کرنے اور تسکین ونیند کے لیے

مستعمل ہے یہ تحت الجلد دیتے ہیں۔

# اذراقی

انگریزی نام: Poison Nut

لاطینی نام: Nux Vamica

عربی:اذراقی۔ فارسی: حب الغرب۔ اُردو پنجابی کچلہ۔ گجراتی: کبرا جبکہ بنگالی میں کچیلہ کہتے ہیں۔

مقام پیدائش: بھارت، پاکستان، سری لنکا، چین اور برما کے جنگلات میں خودرو ہوتا ہے۔

ماہیت: ایک درخت کے پختہ وخشک شدہ بیج ج کچلہ کہلاتے ہیں گول اور چپٹے مکیوں کی صورت کے بیج جن کا قطر تقریباً تین سے چار سنٹی میٹر تک ہوتا ہے۔ موٹائی ایک سینٹی میٹر کے قریب ہوتی ہے۔ کنارے گول ایک جانب سطح پر ناف کی مانند داغ ہوتا ہے رنگت باہر کی طرف سے خاکی اور چھوٹ چھوٹے رونگٹوں کی جہ سے چمک دار اندر سے اس بیج کی ساخت سینگ کی مانند سخت اور نیم شفاف ہوتی ہے ذائقہ نہایت کڑوا بوندار و مزاج گرم۔

کیمیاوی صفات: اس میں سٹرکبنن ۲ ءدو فیصدی تک مختلف اقسام کے بیجوں میں مختلف ہوتی ہے بروسین ۵ ء سے ۳ فیصدی تک (۳) آئی گےسورک ایسڈ جس میں سٹرکنین اور بروسین دنوں شامل ہیں (۴) یوگے نین ایک بے اثر کر سائیڈ (۵) فیٹ وشوگر جز ہوتے ہیں۔

افعال وخواص: مقوی معدہ دہاضم، مولد اشتہا محرک قلب، دوران خون کو بڑھا تا مرکز تنفس کی تحریک سے تنفس گہرا اور تیز ہو جا تا ہے، مقوی حواس خمسہ وقوائے عقیلہ اعصاب وبا استرخا۔

افعال خصوصی: امراض سر، فالج واسترخاء وتقویت واعصاب اخلاط مدبر' خارجی استعمال کیلئے غیر مدبر۔

تاثرات سمیہ: زہریلی مقدار میں دینے سے ایک گھنٹہ بعد علامات زہر نمایاں ہوتی ہیں عام پشت، بازو اور ٹانگوں کے شدید دردوں کے بعد اعصاب سکڑنے لگتے ہیں اور تشنج کزازی پیدا ہوتا ہے جو عموماً نصف سے ایک منٹ تک ہوتا ہے مریض پسینہ سے شرابور نبض تیز اور حرارت جسم تیز ہو جاتی ہے وقفہ میں عضلات ڈھیلے پڑ جاتے ہیں اور ذرا سی تحریک پر درد سے پُر ہو جاتے ہیں اور یہ دورے کزاز سے مشابہ ہوتے ہیں۔

تریاق: تیز چائے۔ معدہ کی صفائی۔ ریپو مارفینی ہائیڈرو کلورائیڈ کار ٹیکس۔

مضر: مضعف دھن۔

مصلح: روغن نبات سفید لعابات گھی

بدل: ارنڈ، خربوزہ

مقدار خوراک: طبی مرکبات میں معجون اذراتی فالج استرخاء اور تقویت اعصاب کے لئے بہت مفید ہے دافع کمزوری ہے حب کچلہ اذراتی مدبر بھی قرابادینوں میں مرقوم ہے۔

مرکبات جدیدہ: بیرنگ ہشت پہلو قلمیں جو ہوا میں رکھنے سے شگفتہ ہو جاتی ہیں ذائقہ تلخ ایک حصہ ۴۰ حصہ پانی میں قابل الحل اور ایک حصہ ۶۰ حصہ الکحل میں حل ہو جاتا ہے مقدار ۱/۳۲ سے ۱/۸ گرین، سٹرکنین ہائیڈروکلورائیڈ، مقدار خوراک ۳ سے ۱۲ منم انجکشن سٹرکنین ہائیڈروکلورائیڈ ۱/۲، ۳۰ گرین ڈسٹیلڈ واٹر ایک فلوئڈ اونس مقدار پانچ سے ۱۰ منم، ہائپوڈرمک ٹیبلٹس ۱/۶۰ سے ۱/۱۵ گرین، ۱/۱۰۰، ۱/۶۰، ۱/۳۰ گرین کی سٹرکنین فی ٹیکہ بنائی جاتی ہیں بوقت ضرورت ایک ٹیکہ ۲۰ منم یا ایک سی سی میں حل کر کے دیں، ٹیکچر نکس وامیکا، مقدار ۱۰ سے ۳۰ بوند۔

مضر: مشوش ذہن اور تشنج پیدا کرتا ہے۔

مصلح: شکر اور خوشبودار ادویہ قے کرانا دودھ روغن بادام لعابات۔

# املتاس

## PUDDING PIPE TREE - PURGINGCASSIA

عربی فارسی میں خیار شنبر۔ سندھی میں چمکنی۔ بنگالی میں سونڈالی۔ سنسکرت میں سورنکا۔ نیپالی میں راج برکش اور پنجابی میں املتاس۔

انگریزی PUDDING PIPE TREE - PURGINGCASSIA

لاطینی CASSIA FIULA CATHARTOGARPU,S FISTULA

**ماہیت:** ایک درخت کا پھل ہے لکڑی کی مانند سخت اور ایک بالشت بھر لانبا ہوتا ہے اور انگوٹھا کی مانند موٹا ہوتا ہے بلکہ وفعہ اس سے کچھ بڑا ہوتا ہے پودے کے اندر بیج اور گودا ہوتا ہے رطوبت کو مغز خیار شنبر اور پودے کو فلوس کہتے ہیں پختہ ہونے پر اندر پیسہ کے برابر پردے نکلتے ہیں جو مزہ میں شیریں مگر بدمزہ اور سیاہ رطوبت سے آلود ہوتے ہیں یہی مغز فلوس خیار شنبر کہلاتا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ** اس میں مندرجہ ذیل چار اجزا پائے جاتے ہیں (۱) جوہر مسہل (۲) شکر ساٹھ فیصدی (۳) پیک ٹین (۴) میوبلغ

**افعال وخواص:** محلل اورام خصوصاً برائے اورام منہ حلق احشاء اور بے ضرر ملین ہے تمر ہندی کے ساتھ مسہل صفراء تربد کے ساتھ مسہل بلغم شاہترہ کے ساتھ مسہل سودا، شیر بز کے ساتھ غرارہ خناق ورم حلق کو مفید ہے ہمراہ کاسنی مکو اور کشوت برائے سدہ جگر و یرقان مفید ہے اس کی گولیاں عقود و مطبوخ و معجون مطابق قرابادین نسخہ جات مستعمل ہیں۔ تحلیل ورم حلق رفع خناق چھال تحلیل اورام اسہال اخراج اخلاط ثلاثہ، قشر اخراج ملنحہ دافع عسر ولادت برگ سبز تحلیل اورام۔

**مضر:** امعا معدہ کے لیے متلی مروڑ پیچش پیدا کرتا ہے۔

مصلح: مصطگی انیسون روغن بادام اور روغن مغز کدو اور زلال تمر ہندی۔
بدل: تکنا مویز بہی دانہ اور تھوڑا سا ترید اور اس سے آدھی ترنجبین۔
نفع خاص محلل اورام مسہل اخلاط ثلاثہ تلیین سینہ، مقدار ۲۵ گرام سے ۵۰ گرام تک لعوق خیار شنبر اس کا مشہور مرکب ہے خناق میں ہمراہ
شیرہ بزعزارہ کرنا اس کا موثر علاج ہے۔

# انزروت

لاطینی: PINE-SARCOLLA

عربی عنزروت۔ کحل۔ فارسی انجدک۔ کدور۔ سندھی: گواہ۔ ہندی: لالی۔ اردو انزروت۔
انگریزی GUM RESIN

ماہیت: ایک کانٹے دار پودے کا گوند ہے جس کو عربی میں شانکہ کہتے ہیں، بلندی دو ہاتھ تک اور سفید زردی مائل یا سرخ رنگ تلخ
اور بدمزہ قدرے شیریں بھربھرا کندر کے مشابہ ہوتا ہے، بہتر وہ ہے جو سفید زردی مائل تلخی کے ساتھ تھوڑی سی شیرینی رکھتا ہو۔
طبیعت: پہلے یا دوسرے درجہ میں گرم خشک
رفع حرب وسلاق تجیف رطوبات قروح، رحم تقویت و تجیف رطوبات رحم گوش تجفیف تنقیہ تحلیل تشکین لشہ حبس خون قبض تقویت لشہ محلل
ریاح سدو

افعال خاص، تجفیف رطوبات قروح چشم

بدل: ہم وزن ایلویا کچھ زیادہ نشاستہ
مصلح: کتیرا ببول کا گوند اور روغن بادام وغیرہ، مقدار خوراک ۵۰۰ ملی گرام سے ایک گرام بعض نے ۲ گرام سے ۹ گرام تک لکھی۔
مضر: آنتوں کے لیے۔

# آملہ

## PHYLANTHUS EMBLICA

عربی میں آملج، فارسی میں آملہ، سندھی میں آنوار۔ سنسکرت میں امرت پھل اور شری پھل پنجابی میں اوار۔
انگریزی
PHYLANTHUS EMBLICA
لاطینی
EMBICA OFFICINALIS
صفت وماہیت: ایک درخت کا پھل ہے جس کا مزہ کھٹا آلو کے مشابہ اور اخروٹ کے برابر یا اس سے چھوٹا گول گول چھالیہ کی مانند ہوتا

ہے بڑا زیادہ مفید و بہتر ہوتا ہے لکڑی کی مثل خیار درخت بھی اس کا اخروٹ کے درخت کی مانند ہوتا ہے پتے سبز اور چھوٹے ہوتے ہیں آملہ
کسیلا اور ذائقہ میں قدرے تلخ ہوتا ہے بیج گھٹلی کے اندر ہوتے ہیں مزاج دوسرے درجہ میں سرد وسوم میں خشک ہے

**افعال وخواص**: قابض مواد کو معدہ و امعا پر گرنے سے روکتا ہے محافظ اخلاط مفرح قلب مقوی معدہ وحواس و دماغ برائے مقوی باہ شہد مصطگی ودارچینی کے ساتھ مستعمل ہے، حابس خون بواسیر ونکسیر۔

نفع افعال خاص: دل دماغ معدہ کا مقوی مفرح وحابس دم

**مصلح**: شہد

**مضر**: طحال

**بدل**: ہلیہ کابلی

اس کے مربہ جات جوارش وسفوفات مستعمل ہیں، مقدار خوراک، جوارش آملہ ۷ گرام، مربہ ایک دانہ سفوف آملہ تین گرام تک۔

## انار دانہ

## POMEGRANATE SEED

فارسی تخم انار، عربی حب الرمان، سندھی داڑھوں جونج اردو پنجابی انار دانہ۔

لاطینی PUMICA GANATUM

انگریزی POMEGRANATE SEED

**ماہیت**: یہ چھوٹے چھوٹے مخروطی شکل کے بیج ہیں جو انار (خصوصی انار) سے حاصل کئے جاتے ہیں عموماً پھیکا ہوتا ہے مزاج، سرد خشک درجہ اول

**افعال**: مقوی معد قاطع صفرا مسکن عطش ہاضم قابض

**فائدہ مخصوص**، ہمراہ خرفہ اسہال صفرادی کو نافع ہے

**مضر**، بارد مزاجوں کے لیے شیخ الرئیس معد کو مضر بناتے ہیں (بوجہ خشونت)

**بدل**، سماق، مقدار خوراک، ۶ گرام، مرکبات میں جوارش حبوب وشربت کی صورت میں مستمل ہے

## اصل الاصفر

## HYDRASTIS

عربی اصل الاصفر، فارسی، بیخ زرد مہر طلاء

انگریزی HYDRASTIS

لاطینی Hydrasts Canadensis

مقام پیدائش کینیڈا

ماہیت: خشک شدہ گرہ دار جڑ ہے جس کی گرہیں سادہ پیچدار یا کم وبیش گرہ دار ہوتی ہیں رنگت عبوری زردی مائل کچھ عرصہ بعد سیاہ ہوتی ہے

بو خفیف مزہ سخت کڑوا، مزاج، بارد یابس۔

افعال، مقوی وحابس دم

ہائیڈرائیس: اس کے لیکوڈ ایکسٹریکٹ ٹنکچر زیادہ کام میں آتے ہیں ایکسٹریکٹ ہائیڈرائیٹس لیکوڈ مقدار ۵ سے ۱۵ بوند

افعال، حابس الدم، مشتہی ٹنکچر ہائیڈرائٹس۔

مقدار ۱/۴ سے اگرین تک زیر جلد پچکاری بھی کرتے ہیں۔

فوائد: نزف الدم وحمی، جریان خون بعد از ولادت۔

## انت مول

## INDIAN IPECAOIUANA

لاطینی ASCIEPIAS ASTHMATIC

سنسکرت مولنی، ہندی جنگل پکوال۔ مرہٹی: پیتا کازی۔ اردو انت مول۔

مقام پیدائش بھارت۔ جنوبی ہند۔ برازیل۔

ماہیت: رنگ سیاہ اور درخت سے لپٹی ہوئی بیل ہوتی ہے پتے لمبے اور انار کے پتوں کی طرح جوڈنڈی پر آمنے سامنے لگے ہوتے ہیں جس پر سفید دھاریاں ہوتی ہیں جس پر سفید رنگ کے چھوٹے پھول لگتے ہیں ان میں کسی قسم کی بو نہیں ہوتی، پھلیاں دو تین انچ لمبی ذائقہ میں تلخ اور شیریں ہوتی ہیں جس میں سے لمبے لمبے بیج نکلتے ہیں جڑ لمبی اور اس میں سک کپور کچری کی سی خوشبو آتی ہے جڑ دوا میں زیادہ استعمال کی جاتی ہے یہ موٹائی میں قلم یا انگلی کے برابر ہوتی ہے پھولوں کا رنگ پیارا اور اندر سے سرخ ہوتا ہے۔

کیمیاوی صفات، اس میں پروٹین نشاستہ اور ایک جوہر فعال ہوتا ہے۔

خواص وافعال: جڑ مدر معرق مقوی وجع مفاصل مزمن میں مفید ہے، مقوی معدہ ۵۰ گرام دوا کھولتے ہوئے پانی کی ایک پائنٹ مقدار میں دو گھنٹے بھگو کر ۵۰، ۵۰ ملی لٹر کی مقدار میں پلاتے ہیں ویدک میں یہ مصفی خون ہاضم اور امراض جلد میں مفید ہے بتاتے ہیں سیلان الرحم میں نافع دافع قے، مزاج گرم خشک وید سرد بتاتے ہیں مقدار خوراک ۳۰ ملی گرام سے ۱۲۵ ملی گرام۔

**بدل:** عشبہ، برائے مصفی۔

**نسخہ:** انت مول ہینگ ملا کر دینے سے قے بند ہو جاتی ہے۔

## اشق

عربی لذاق الذہب، فارسی کاندر

انگریزی لاطینی AMMONICUM

**ماہیت:** چھوٹے چھوٹے زردی مائل اشکی دانے یا ڈلیاں یہ دانے دھنتے کے بیج سے لیکر جنگلی بیر تک بڑے ہوتے ہیں رنگت بیرونی دارچینی کی سی اور توڑنے پر چکنی صاف اور سفید غیر شفاف رطوبت نکلتی ہے خفیف حرارت سے نرم ہو جاتا ہے بو خاص قسم کی ہلکی اور ذائقہ تلخ اور خراش وار جی متلاتے والا پانی میں حل کرنے سے سفید رنگ کا دودھیا محلول بنتا ہے کاسٹک سلوشن کے ساتھ زرد رنگ اور کلوری نیٹڈ سوڈیم کے ساتھ خوش رنگ نارنجی ہوتا ہے اطبا کے نزدیک بہتر اشق سفید ہے جو نرم و جلدی پگھل جاتا ہے خالص کی شناخت یہ ہے کہ سفید اور اس میں نیلے پن کی جھلک ہو، مزاج خشک۔

**افعال وخواص:** محلل اورام کاسر ریاح ملین ربو اور عیسر النفس اور انتصاب تنفس میں نافع

**افعال خاص**، دافع تعفن، مقدار خوراک انگریزی دس سے تیس گرین اطبا اسے چار گرام مانتے ہیں۔

**مضر:** معدہ، گردہ پیشاب میں خون لاتا ہے

**مصلح**، گردے میں زوفا بادام شیریں، نشاستہ معدہ میں انیسون عام تخم کرفس ہے

## اڑوسہ VASAKA

اردو، اڑوسہ، فارسی، اروسہ، بنگالی، پالش، ہندی بانسہ سونٹا

**انگریزی** VASAKA

**لاطینی** Vasa ka aclhata

**ماہیت:** یہ ایک خودرو گھاس ہے جس کی بلندی دو گز کے لگ بھگ ہوتی ہے پتے آم کے پتوں کی طرح کنارے سالم رنگ گہرا سبز پھول جو سفید گچھوں میں لگتے ہیں لکڑی و پھول سفید سبز ہوتے ہیں بعض پھول سرخ اور بنفشئی ہوتے ہیں ذائقہ پھیکا قدرے شیریں اس کی لکڑی کی آگ تیز ہوتی اور کوئلہ سے بارود بناتے ہیں۔

**مزاج:** گرم خشک، دوا جڑ، پھول مدر حیض، جڑ دافع بلغم۔

**افعال مخصوصہ**، دافع دق، اس کو جلا کر نمک میں بھی نکالا جاتا ہے جو دافع تشنج اور دمہ میں بطور منفث، بلغم استعمال ہوتا ہے شربت اعجاز میں

برگ اڑوسہ خاص جز ہے۔

**جدید مرکبات:** SURUP VASAKA

ایک ڈرام فی خوراک بطور منفعت بلغم کھانسی کے مکسچروں میں مستعمل ہے۔

مضر: باہ

مصلح: شہد خالص اور مرچ سیاہ

بدل: بعض افعال میں بیلے کے پھول، مقدار خوراک دو سے چار گرام

## الائچی کلاں CARAMOM

عربی قاقلہ کبار، فارسی ہیل کلاں پنجابی گجراتی موٹی الائچی سندھی پھوٹا وڈا بنگالی بڑا الائچے

انگریزی CARAMOM لاطینی CADAMOMI

**ماہیت:** انار کی مانند نبات ہے پتے چھوٹے ہوتے ہیں درخت دو تین ہاتھ لمبا اور تنا ایک فٹ موٹا ہوتا ہے پھل اور پھول ساق کے نچلے کے حصہ میں لگتے ہیں پھل مثلث شکل پہلو دار انگلی کے برابر لمبا ہوتا ہے پکنے کے بعد بعض کا چھلکا خود بخود پھٹ جاتا ہے بیج کا رنگ خاکی سیاہ کی رطوبت لیس دار شیریں مزہ ہوتی ہے غلاف میں بیج کی قوت دو سال تک رہتی ہے ازاں بعد مزہ اور خوشبو نہیں رہتی نکلے ہوئے بیجوں کی قوت ایک سال تک رہتی ذائقہ خوشبودار تیز اور قدرے تلخ ہوتا ہے۔

**مقام پیدائش:** یمن اور حبشہ اور بھارت کے بعض مقامات پر بھی پایا جاتا ہے مزاج، گرم خشک

**کیمیاوی صفات،** اس کے جوہر سے ایک ٹنکچر تیار کیا جاتا ہے جو مقوی قلب ہے

**افعال:** مفرح مقوی معدہ و ہاضم قابض مفرح حابس

**افعال مخصوصہ:** معدہ حبس اسہال ہضم طعام رفع غشیان تقویت معدہ قشر سر رفع صداع، مقدار خوراک دو سے چار گرام

**مضر،** امعاء۔

**مصلح:** آنتوں کے لیے کتیرا۔ چینی

**بدل:** ہم وزن کباب، چینی ڈیوڑھی چھوٹی الائچی، سفوف اور مقوی وکاسر ریاح نسخوں میں مستعمل ہے

## ایرسا ORRIS

ORRISROOT اورس روٹ

IRIS لاطینی

فارسی، بیخ بنفشہ

**ماہیت:** زرد سفید اور پیلے رنگ کے پھول ہیں قوس قزح سے مناسبت کی وجہ سے ایرسا نام دیا گیا اس کی جڑ دوا کے طور پر مستعمل ہے جڑ
لا بنی ایک انگلی کے برابر اور گرہ دار ہوتی ہیں جس میں بنفشہ کی سی خوشبو آتی ہے چھلکا نیلگوں سرخ اور مختلف الوزن ہوتا ہے اندر کا گودا زرد
سرخی مائل اور بعض سفید ہوتا ہے۔

توڑنے پر جڑ کی بو خفیف خوشگوار توڑنے پر اندر سے خفیف زردی مائل ذائقہ تھوڑا سا تلخ اور زبان کو کاٹتا ہے۔ کوٹنے پر بو تیز اور چھینک لاتی
ہے گرہ دار اور نصف سے پون انچ تک موٹی ہوتی ہے۔ مزاج گرم خشک

**مضر:** ریہ

**مصلح:** شہد خالص

**بدل:** اسہال میں تیسرا حصہ ماذریون مقدار سے دو گرام

جدید جوہر ایرسا ایسکٹریکٹم امیسٹری ڈس IRIS EXTRACTAM آئری ڈین IRIDIN آئری سین IRIS

مقدار: نصف گرین سے ۱ گرین

افعال: مدر بول و مفتح محرک جگر مفتح ملطف

## انجیر FIG

عربی، تین، طبس، فارسی، جمیر۔ اردو پنجابی انجیر

لاطینی FACUS·CARICA

انگریزی FIG

**ماہیت وصفات:** یہ ایک درخت کا پھل ہے جو گول گول نرم گولہ سے مشابہ ہے رنگ سفید و سرخ و سیاہ ذائقہ شیریں عمدہ ہے۔ جس کا دانہ بڑا
اور بہت میٹھا ہو سال میں دو پھل لاتا ہے دبانے میں یہ پھل چپٹا اور بے ڈول ہو جاتا ہے دوا کے طور پر انجیر زرد زیادہ استعمال کی جاتی ہے
جس میں گودا زیادہ شامل ہو وہ شاہ انجیر کہلاتی ہے درخت اس کا متوسط پتے چوڑے شاخیں دودھ دار پھول اس میں نہیں ہوتا۔

**کیمیاوی ترجزیہ:** ۲۵۰ گرام سوکھے انجیر میں ۱۷۵ گرام شکر ہوتی ہے۔ تازہ میں رطوبت زیادہ خشک میں حدت زیادہ ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم تر۔

**افعال وخواص:** ملین ملطف منفعث بلغم منضج اورام جالی محلل معرق۔

**افعال مخصوصہ واستعمال:** صدر وریہ جلاء تلطیف تحلیل وجع الصدر تسکین حرارت معدہ جلا تلطیف، تحلیل تکثیر غذا، تسکین حرارت تشنگی حمی رفع

حمیات مخلطہ، للغمیہ خاکستر چوب معدہ تحلیل کسر ریاح خارجی طور پر۔

مضر: جگر و معدہ دانت

مصلح: شربت ترنج انیسون صعتر فارسی۔

# ابقر (شورہ قلمی)

## (POTASSIUM NITRATE)

عربی شورہ ملح البارد۔ اردو، شورہ قلمی۔ بنگالی۔ سورما۔ پنجابی شورہ ۔

انگریزی POTASSIUM NITRATE

ماہیت: شورزمینوں کے بخارات جو زمین پر نکل کر جم جاتے ہیں۔ مزاج تیسرے درجے میں گرم خشک

افعال وخاص: دافع بلغم۔ مدر بول۔ مفتی۔ تحلیل تلطیف، پوٹاشیم نائٹریٹ، سفید چمک دار قلمیں اسطوانی وشش پہلو

ذائقہ نمکین وسرد۔ جوا کھار۔

POTASSIUM CHLORATE

سفید سورتی قلمیں، ذائقہ نمکین وسرد۔ ایک حصہ چھ حصہ پانی میں قابل حل ایک حصہ تین کھولتے پانی میں جالی محرک دافع تعفن

مقدار: ۸ سے ۱۵ گرین

عربی۔ نظرون، فارسی، نمک جو، اردو، جوکھار، بنگالی، یوچھار

انگریزی پوٹاشیم کاربونیٹ POTASSIUM CHLONAT

لاطینی، پوٹاشیم کاربونس POTASSII CARBONAS

صفات سفید قلمی سفوف یا چھوٹے چھوٹے پرت ذائقہ کھاری نمی جزب کرنے والا

افعال مقوی معدہ ہاضم مخرج بلغم محلل اورام منضج، مدر بول۔ مضعف دافع سکن

مقدار ۵ سے ۲۰ گرین ۳۰۰ ملی گرام سے ۱۲۵۰ گرام۔

# ANIS FRUIT انیسون

لاطینی، PIMPINELLA ARIISUM

عربی۔ کمون الحلوہ۔ فارسی بادیان رومی۔

ماہیت صفات: ایک نبات کے بیج ہیں یہ نباتات گز تک لمبی ہوتی ہے پتے پتلے اور ساق مربع اور باریک ہوتے ہیں اور اس میں سے خوشبو

آتی ہے۔ پھول کا رنگ سفیدی مائل اور بیج طولانی بغل میں ہوتا ہے جو سونف سے چھوٹا اور اس سے زیادہ سبز رنگ سفیدی و زردی مائل
ہوتا ہے کسی قدر گول بیضاوی شکل کناروں سے دبا ہوا، دو حصوں میں منقسم ہوتا ہے، جائے اتصال پر ایک مختصر ڈنڈی ہوتی ہے، بیج پر پانچ
چار لکیریں ہوتی ہیں اوپر کا چھلکا بھوسی کی طرح ہوتا ہے خوشبودار ذائقہ قدرے تیز اور شیریں ہوتا ہے، بیج اور اس کا روغن مستعمل ہیں۔
کیمیاوی صفات: اس کے جوہر کو اینی تھول اور اینی سائی کیمفر کہتے ہیں یہ سفید قلمدار ڈلیاں ہوتی ہیں۔ ذائقہ شیریں اور اس میں سے
انیسون کی خوشبو آتی ہے ۲۸ درجہ حرارت پر پگھل جاتا ہے، سیال حالت میں بے رنگ اور اس میں سے شعاع ترچھی گزرتی ہے ایک حصہ
تین حصہ شراب میں مل جاتا ہے

**افعال:** مدر بول وحیض کاسر ریاح۔ منفث دافع بخار سکن، دافع تشنج،

**مزاج:** گرم خشک

**مضر:** حار مزاج والوں اور امعاء کو مضر ہے

**مصلح:** بادیان

**بدل:** بادیان بیج شبت، نفع خاص، کاسر ریاح، مقدار ۲ سے ۵ گرام

**افعال:** کاسر ریاح۔ مدر بول، سپرٹ اینی سائی، مقدار ۵ سے ۱۰ بوند، روغن انیسون کاسر ریاح، دافع تشنج: مدر بول وحیض، مقدار خوراک ا
سے ۳ بوند۔

## ایفیڈرین (سوماکلپا) EPHEDERINE

ایفیڈرا EPHEDR

ایفنڈرین EPHED

**ماہیت:** یہ ایک نباتات سوماکلپا کا نمک ہے، مصنوعی طور پر بھی تیار کیا جاتا ہے

**صفات:** بے رنگ قلمیں چھوٹی چھوٹی ڈلیاں، بے بو ذائقہ تلخ پانی اور الکحل ۹۰ فیصدی میں قابل حل، مقدار خوراک ۱/۴ سے ایک گرین
گولی کی شکل میں

**مزاج:** بارد رطب

**افعال:** محرک تنفس، محرک اور مزید فشار الدم، دفع تشنج

**افعال مخصوصہ:** برانکیئل استھما (بلغمی مزاجوں) میں خصوصی فائدہ کرتی ہے

**مضر:** زیادہ استعمال سے بے خوابی، دردسر، متلی کی شکایت ہو جاتی ہے۔

# ATEES اتیس

بنگالی۔اتاج

انگریزی INDIAN ATEES

ماہیت:ایک نباتات کی جڑ ہے جس کا پودا ایک سے تین فٹ لمبا ڈنڈی سیدھی پتے لئے ہوتی ہے، اِس میں جڑ سے شاخیں لگتی ہیں، پتے دو سے چارانچ چوڑے نوکدار کچھ موٹے چمکیلے اوپر سے ہرے نیچے سے چمکیلے ہوتے ہیں، پھول ایک یا دوانچ لمبے چمکدار نیلے یا پیلے منجی ہاری والے بہت زیادہ لگتے ہیں، بیج چکنے چھلکے والے اور نوکدار ہوتے ہیں ذائقہ قدرے بکھٹا، دوا میں جڑ مستعمل ہے۔زبان سن ہو جاتی ہے

مقام پیدائش،مشرقی پنجاب،یو۔پی۔سی پی

مزاج گرم خشک

افعال وخاص،مقوی باہ ہاضم دافع بلغمی بخار۔نافع واسیر واستسقاء،معرق ہمراہ برنگ قاتل دیدان اطفال۔نفع خاص دافع بلغم ومحلل ریاح

مضر:کثیر تعداد میں معدے کو نقصان دیتی ہے

مصلح:سرد وتر اشیاء

بدل:

مقدارخوراک،سفوف ایک یا دوگرام،مرکب صورت میں ۲۵۰ ملی گرام سے ۴۰۰ ملی گرام دی جاتی ہے

IMECAUANHA ROOF

# اپی کاک

صفات وشناخت،ایک چھوٹے سے پیڑ کی جڑ ہے جسے خشک کر لیتے ہیں یہ ٹکڑے بل کھاتے ہوئے ہوتے ہیں طول دو سے چارانچ موٹائی میں قلم کے برابر اندرونی حصہ پتلا سفید اور بیرونی حصہ موٹی چھال پر مشتمل ہوتا ہے، رنگت بھوری خاکی، تامل چھال کے گرد بے قاعدہ لکیر ہوتی ہے ذائقہ تلخ اور خراش دار سفوف کرنے پر ہلکی پر ہلکی خاص طرح کی بو ہوتی ہے لعابی مادہ فالودہ کی طرح جم جاتا ہے زیادہ پانی ملانے سے بالکل معمولی لعاب چھن کر لعاب کو الگ ہو جاتا ہے زیادہ ترتیج کے ساتھ ہی رہتا ہے اچھی طرح ملنے پر لعاب الگ ہو جاتا ہے

TONNINS

(ٹونیز) زیادہ مقدار میں پائے جاتے ہیں پوٹوزا اور بیکٹر یا اس پر بہت معمول اثر رکھتے ہیں لعاب اس کا انتریوں کے جراثیم کی افزائش کورو کتا ہے اور ٹکیز ا سے زہریلی مواد کی پیدائش میں رکاوٹ کرتا ہے

افعال:سکن تلین قابض محلل منصبح اورام

کیمیاوی تجزیہ: اس میں دو جوہر ہوتے ہیں ایک کا نام ایم مین دوسرے کا سیفی لین ہے جو ۴۵ء اور ۲ء۵ فی صدی علی الترتیب ہوتے ہیں
اس کے علاوہ نشاستہ تیزاب گوند اور اڑنے والا تیزاب شامل ہوتے ہیں
افعال: مقئی منفعث بلغم محمر، مدر صفرا۔ معرق دافع پیچش۔ مزاج سرد خشک
مرکبات: ٹنکچر اپی کاک TINTURE Of IPECOC مقدار خوراک ۱۰ سے ۳۰ بوند پلو اپی کائیٹی ایٹ او پیائی خوراک ۵
گرین۔ جوہر عرق الذہب EMETINE HYDROCHLORIDE
صفات: بے رنگ قلمی سفوف بے بو ذائقہ تلخ پانی میں حل ہو جاتا ہے مقدار ۲/۱ سے ۱ گرین۔ تحت الجلد یا عضلی پچکاری میں مفید
افعال دافع واضع پیچش جراثیمی۔ ایمی ٹین ود بسمتھ آیوڈائیڈ EMETINE WITH BISMUTHA AND IODIDE
صفات: بے بو ذائقہ تلخ سرخی مائل نارنجی سفوف۔ مقدار خوراک ۱ سے ۳ گرین زحیر صادق کا علاج ہے۔ وائنم اپی کاک VINUM
IPECAC مقدار ۳۰ بوند تک۔ منفعث بلغم دافع پیچش دافع ورم جگر و اورام احشاء قے آور

# اسپغول SPOGUL SEEDS

**Plantago Ovata**

عربی بزر قطونا۔ برغوثی۔ نجدق۔ فارسی، اسفیوس اسپغول، شکم دریدہ اسپیوس۔
بنگالی اشبغول
انگریزی ASPAGOLA -- ASPAGOL SEEDS

**صفت و ماہیت:** یہ چھوٹے چھوٹے چپٹے کشتی نما سرخصی مائل ایک نبات کے تخم ہیں ایک جانب چھوٹا سا داغ یا گڑھا ہوتا ہے پودا اس
زمین میں اگتا ہے اور ۴۵ سینٹی میٹر سے ۶۰ سینٹی میٹر تک بڑھ جاتا ہے پتے چڑیا کی زبان کی طرح چھوٹے چھوٹے ان پر ننھے
کانٹے باریک رونگٹوں کی طرح کھڑے ہوتے ہیں یہ گندنا کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ پودا چاول کے پودے کی طرح مگر اس
پتلا چھوٹا ہوتا ہے جڑ میں سے ایک پتلی سے ساق نکلتی ہے جس پر گیہوں کے بال کی طرح بال ہوتے ہیں بال پر ایک غلاف جس کے اندر
اسپغول کے بیج ہوتے ہیں جن پر باریک چھلکا جو سبوس اسپغول کہلاتا ہے۔ یہاں پر اس کے نام کے معانی بیان کرنا مناسب ہوگا یہ اسپ
(گھوڑے) اور غول (کان) کا ملاپ کر کے رکھا گیا ہے۔ اس میں ایک خاص قسم کا لعابی مادہ ہوتا ہے جو پانی میں بھگونے سے لعاب دار
جاتا ہے بیج ڈیڑھ انچ لمبا اور ایک ملی میٹر چوڑا جس سطح پر سوراخ ہوتا ہے۔

**مقام پیدائش** سندھ پنجاب، بنگال اور بھارت میں میسور میں پایا جاتا ہے۔

**مزاج:** سرد و تر

**کیمیاوی تجزیہ وصفات:** اس میں لعابی مادہ شحمی روغن اور زلالی مادہ ہوتا ہے ایک بیج کو ۳۰ حصہ پانی ملانے سے لعابی مادہ فالودہ کی طرح جم جاتا ہے زیادہ پانی ملانے سے بالکل معمولی لعاب چھن کر الگ ہو جاتا ہے زیادہ تر بیج کے ساتھ ہی رہتا ہے اچھی طرح ملنے پر لعاب الگ ہو جاتا ہے TOUNIS (ٹونیز) زیادہ مقدار میں پائے جاتے ہیں پرٹوز اور بیکٹر یا اس پر بہت معمولی اثر رکھتے ہیں لعاب اس کا انتڑیوں کے جراثیم کی افرائش کو روکتا ہے اور ٹاکزا ایسے زہریلے مواد کی پیدائش میں رکاوٹ کرتا ہے۔

**افعال وخواص:** مسکن ملین قابض محلل منضج اورام

**افعال واستعمال مخصوصہ:** ملین ومغزی۔ محلل اورام مار۔ مسکن۔ معطش وتپ شدید۔ مدر بول۔ اسپغول بریاں قابض ہوتا ہے۔ سبوس

امراض مخصوصہ تغلیظ منی حرقت بول۔ نفع خاص۔ تسکین حرارت دافع پیچش

# اجوائن (OMUM SEEDS)

لاطینی نام Trachyspermum ammi (Linn)

ست اجوائن THYMOL

عربی، کمون ملوکی، فارسی: نانخواہ، بنگالی یویان اجوڈن۔ سندھی جان۔ کشمیری: جاونڈ۔ تامل اومم' اردو اجوائن۔

**پیدائش:** ویران جگہوں اور پہاڑی علاقوں میں خودرو ہے اس کی کاشت بھی کی جاتی ہے پاکستان کے اکثر علاقوں میں پایا جاتا ہے۔ ایرانی اور مصری اجوائن تیل کے حصول میں دنیا میں سب سے بہتر ہوتی ہے۔

**ماہیت:** ایک پودا ہے جس کی بلندی ایک سے تین فٹ تک ہوتی ہے سونے سے مشابہت رکھتا ہے لیکن اس سے رنگت میں قدرے سفیدی مائل ہوتا ہے۔ پتے چھوٹے چھوٹے نوک دار اور قدرے کٹے ہوتے ہیں ذائقہ قدرے تلخ ٹہنیوں کے اگلے سروں پر پھول لگتے ہیں اس طرح ہر سرے پر ایک چھتری نما گچھا بن جاتا ہے۔ بیج اس کی پتلی اور لمبی شاخوں پر لگتا ہے جوں جوں بیج پیدا ہوتے ہیں پھول گرنے لگتے ہیں۔ پک جانے پر گچھا اتار لیتے ہیں۔ یہی اجوائن کے بیج کہلاتے ہیں یہ بیضوی شکل کے ان کی لمبائی دو ملی میٹر اور چوڑائی ایک ملی میٹر ہوتی ہے ایک طرف سے چپٹے دوسری طرف اُبھرے سے ہوتے ہیں۔

رنگ سبزی مائل بھورا ذائقہ تلخ اور بو تیز ہوتی ہے۔

**کیمیاوی صفات:** تخم اجوائن میں پانچ سے چھ فیصد تک ایک فراری روغن پایا جاتا ہے۔ ان کے کشید کئے ہوئے پانی پر ایک قلمی مادہ اکٹھا ہو جاتا ہے جسے سٹرپٹن کہتے ہیں یہی ست اجوائن ہے اس میں سائیمینہ ٹرپائن اور تھائمن بھی پائے جاتے ہیں۔ روغن میں پچپن فیصد تک ست اجوائن (Thymol) ہوتا ہے اس کے علاوہ سائنٹیفک ہائیڈروکاربن بھی ہوتا ہے بیجوں میں ۲۵ سے ۳۰ فیصد بے فراری روغن فکس آئل ۱۰ سے ۱۷ فیصد پروٹین ہوتی ہے

**افعال:** کاسر ریاح۔ ہاضم۔ دافع اوجاع۔ دافع تشنج و تعفن و بخار معرق۔ مدر حیض، دافع استسقاء و اسہال

**نفع وخاص:** بدہضمی، اپھار اور درد شکم، یونانی نسخوں میں عرق وسفوف جوارشات میں و دیگر مضردات کے ساتھ عام مستعمل ہے، مقدار خوراک چار ماشہ۔

**مصلح:** کشینز خشک، سرد ورطب اشیاء۔

**بدل:** کلونجی

**جوہرائن:** دافع تشنج کاسر ریاح، دافع تعفن۔ مقدار خوراک ایک سے دو گرین۔ عرق اجوائن ۴۰ ملی لٹر سے ۸۰ ملی لٹر روغن اجوائن۔ دافع تشنج۔ مخدر مقامی۔ دافع تعفن کاسر ریاح، ہاضم، مقدار خوراک ایک سے تین ملی لٹر۔

## افتیمون (اکاس بیل) ARICREEPER

عربی، افتیمون ہندی، فارسی درخت پیچاں، بنگالی، آ کاش بیل۔ گجراتی: امر بیل۔ مرہٹی: انتر ویل سندھی میں بے پاڑی دیسی ہندی میں امراتہ۔

انگریزی AIRCREER

لاطینی، CASSYTHAFILLI FORMIS

**ماہیت:** خودرو بیل ہے شاخیں باریک سوت کی طرح پیڑوں پر پھیل جاتی ہیں جس پر پتے پھول اور بیج بھی ہوتے ہیں پتے بہت چھوٹے بیج رائی کے دانے کے برابر بلکہ اس سے بھی باریک جن کا رنگ سرخ مائل ہوتا ہے پھولوں کی پتیاں بال کی طرح باریک اور رنگ سرخ مائل وسیاہی لئے ہوتا ہے یہ بیل جس درخت پر چڑھتی ہے اس خشک کر دیتی ہے مزے میں تلخی اور تیزی سرخ اور باریک عمدہ ہے۔

مقام پیدائش: ہندوستان اور ایشیائی مما لک کے پہاڑوں اور جنگلوں میں ملتی ہے۔

مزاج گرم خشک۔

**افعال:** مفتح مخرج فضلات، احتراق، تصفیہ خون، از خلط سودا، رفع حمی ریگی، مسہل دودا، محلل، نفع خاص، دافع سودا۔

**مضر:** مکرب، برائے حار مزاج

**مصلح:** روغن بادام کتیرا

**بدل:** افسنتین

**مقدار،** چھ گرام۔

# املی TAMARIND تمر ہندی

لاطینی Tamarindus Indich Linn

عربی، تمر ہندی، فارسی فرمائے ہندی، سندھی: گدامڑی، پنجابی ہندی انبلی، سنسکرت میں املیکا کہتے ہیں۔

انگریزی TAMARIND

ماہیت: ایک مشہور درخت کا پھل ہے جس کا درخت ۶۰ فٹ تک لمبا اور قطر ۲۵ فٹ تک (گولائی) پتے ایک انچ سے چوتھائی انچ تک چوڑے ہوتے ہیں اس کے پتے جھڑ میں بھی نہیں گرتے، پھول پیلے رنگ کے لال لال اور پھل چپٹا آٹھ انچ تک لمبا ہوتا ہے، پھول برسات میں لگتے ہیں اور بھادوں میں پھل آتا ہے اور بسنت کے موسم میں پکتا ہے اس میں بھورے رنگ کا گوند لگتا ہے پھل کا رنگ سرخی مائل زرد اور سرخی مائل بہ سیاہی ہوتا ہے بیج کا رنگ سیاہ ہوتا ہے۔

کیمیاوی صفات: اس میں بیس فیصد روغن نکلتا ہے جس کا رنگ گاڑھا اور کہربائی ہوتی ہے گودے کا ذائقہ شیریں چاشنی دار اور بعض کا ترش ہوتا ہے، مزاج سرد خشک

مضر: مورث سعال، صلابت طحال

افعال: اخراج صفرو اخلاط سوختہ رفع حمی محرقہ، مسکن حرارت، تخم تغلیظ منی، ملین طبع قاطع صفرا، برگ مصفی خون

افعال و استعال خصوصی، امراض معدہ، چشم امراض مخصوصہ، حمی اسہال

بدل، سیاہ آلو بخارا دگنا

مصلح، عناب ولایتی خشخاش سفید، مقدار خوراک ۵۰ گرام سے ۸۰ گرام

اب مقطر Anisi Water

ایکواڈ ٹی لیٹا Aqua Anisi

صفات: خالص پانی مقطر کرنے کے بعد شفاف مقطر بے رنگ و بو حاصل ہوتا ہے سر بمہر ٹیوبوں میں بند ہوتا ہے مختلف ادویات کے حل کے لیے استعمال کیا جاتا ہے

# آلو بخارا PRUNES

عربی، اجاص، فارسی آلو بخارا

انگریزی، لاطینی PRUUM

ماہیت وصفات: یہ تقریباً ایک انچ لمبا بیضوی سیاہ سرخ شیریں وترشی مائل ایک مشہور پھل ہے جو آلو بخارہ کے پودے سے حاصل کیا جاتا

ہے تازہ چکنا شفاف اور گہرا سرخ ہوتا ہے پرانا ہونے پر لمبوترا اور سیاہ رنگ کا جھریدار ہو جاتا ہے

**مقام پیدائش**، ہمالیہ کے دامن شملہ، جموں کشمیر (بھارت)

پاکستان میں بلوچستان میں زیادہ پیدا ہوتا ہے جبکہ ایرانی اور افغانستانی ذائقہ میں سب سے اچھا ہوتا ہے۔

مزاج: سرد تر

افعال، مزلق، ملین قاطع صفرا، دافع غشیان، مسکن

افعال خاص: مسکن صفراء جوش خون وصفرا کو ختم کرتا ہے۔ **مضر**: سعال پیدا کرتا ہے۔

## اذخر LEMON

عربی اذخر تین کلی، فارسی کاہ مکی گور گیا۔

انگریزی LEMON GRASS

**صفت و ماہیت**: سرکنڈے کے مشابہ ایک پودا ہے جس کی شاخیں بہت اور باریک اور جڑ موٹی پتے جھم اور قدم چپٹے مائل سرخی اور زردی بوتند اور شگوفہ بڑا اور سفید اور زبانکو کاٹنے والا ہوتا ہے پتوں کے ہاتھوں میں ملنے سے ایک خاص قسم کی بو آتی ہے مزاج حار یابس۔

**افعال**: منضج مفتح محلل اور رام کا سر ریاح دافع تشنج مدر بول حیض مقوی معدہ قابض، خصوصی ومحصوص استعمال: تنقیہ دماغ از بلغم غلیظ تحلیل ورم وریاح معدہ تفتح تحلیل قبض رفع استقاء

**مضر**: حار مزاجوں اور گردہ کے لئے

**بدل**: قسط اور چرائتہ اور زعفران مناسب وزن اور مناسب مواقع پر

**مصلح**، صندل سفید، عرق گلاب، مقدار خوراک پانچ سے سات گرام

## اصل السوس Glycyrohiza Globra

فارسی بیخ مہک، اردو ملٹھی، سندھی مٹھی کاٹھی، بنگالی یش ٹی مدھو،

انگریزی۔لیکرس روٹ LIQUORICE ROOT

لاطینی۔گلیسر ہائزا ریڈکس GLCERHIHZAE RIDIX

مقام پیدائش: عراق، ایران، چین، برما، پاکستان، اسپین، اٹلی، یونان، بلجیم، فرانس، جرمنی

صفات: ایک درخت کی جڑ سے جو زمین پر پھیلتا ہے ساخت ریشہ دار چھوٹے چھوٹے کٹے ہوئے ٹکڑے باہر سے بھورے سیاہی مائل اندر سے زرد پتے مصطگی کی مانند اور پوست کا ذائقہ تلخ اندرونی ریشے شیریں مائل بقدر تلخی لئے ہوتے ہیں مسکن، منفث، مدر بول ملین

صدردریہ منضج اخلاط رفع ضیق النفس وسعال، رفع حمیات نزلہ، اخراج خلط غلیظ ملین

نفع خاص: امراض صدرروریہ حمیٰ تے ملین

مزاج، گرم خشک

مضر، طحال گردہ

مصلح، گل سرخ کتیرا

مقدار: خوراک چارگرام سے چھ گرام

بدل: گل سرخ کتیرا

یونانی مرکبات میں شربت ملکیہ اورلعوق میں استعمال ہوتا ہے

سفوف اصل السوس مرکب COMPOUND LIQUORICE POWDER سنا ء ۵۰ گرام بادیان

۲۰۰ گرام گندھک آملہ سار ۱۵ گرام شکر سفید ۱۰۰ گرام

مقدار ۲ سے ۷ گرام EXTRACT GLYCERHIZAE DRIED

افعال: ملین کاسر ریاح ایکسٹریکٹ گلیسر ہائز ڈرائیڈر، رب السوس

مقدار: ۳۰ سے ۶۰ بوند افعال کھانسی نزلہ بلغم LUQUID EXTRACT OF LIQUORICE

رب السوس اگرام، روغن زیتون ۲ بوند صمغ عربی ۴ گرام شہد میں ۶۰ قرص بنائیں

افعال: گرفتگی آواز کھانسی خشونت قصبہ الریہ حلق میں مفید ہے۔

## ابریشم

عربی حریر، انگریزی COCCON SILK

ماہیت: یہ شہتوت کے پتوں پر ایک قسم کا گھر ہے جو کھجور یا بیر کے برابر نرم ہلکا اور کھوکھلا ہوتا ہے اسے کرم بیلہ بھی کہتے ہیں جسے وہ اپنے منہ کے لعاب سے تیار کرتا ہے اس کے باہر کے حصے پر باریک ریشے ہوتے ہیں جو ریشم بنانے کے لئے کام میں آتے ہیں، ذائقہ پھیکا بے مزہ قدرے لعابدار ہوتا ہے قدرے بساند آتی ہے۔

مزاج: حار یابس

افعال وماہیت: مفرح، مقوی قلب وذہن ملطف ناشف، مجفف زخموں کے اند مال کو مفید

افعال خصوصی: امراض صدرودریہ صد، تقویت تفتیح، لطیف تحلیل ریاح افضاج بلغم قلب حمیٰ قلب تفریح تقویت تحلیل تلطیف حمیٰ رفع حمیات

خفقان کوختم کرتا ہے بدن کو موٹا کرتا اور رنگ کو نکھارتا ہے۔

مصلح: پوشش میں آمیزس سوت

مضر: مدبر دمحرق ومعفول

مقدار خوراک: تین سے پانچ گرام

نسخہ: ابریشم (مقرض) ۶ گرام عرق گاؤزبان ۲۰۰ ملی لیٹر میں جوش دیں اور چھان کر اس میں لعوق سپستان ۵۰ گرام ملا کر تھوڑی دیر بعد چٹاتے رہنے سے ہر قسم کی کھانسی ختم ہوجاتی ہے۔

## CASTOROIL PLANT ارنڈ

عربی، خروع، فارسی بیدانجیر بنگالی بھیرانڈ سندھی میں ہیرن جوان پشتو میں ارنڈے مرہٹی میں ایرونڈی۔

انگریزی CASTOR OIL PLANT

لاطینی RICINIS COMMUNIS

مقام پیدائش: ہندو پاک کی عام پیداوار ہے بلکہ تمام گرم ممالک میں پایا جاتا ہے۔

**ماہیت:** نبات ہے جس کے پتے چوڑے اور ہاتھ کے پنجہ سے مشابہ ہوتے ہیں سرخ وسفید دو اقسام ہیں شاخوں پر گچھوں کی شکل میں گول گول پھول لگتے ہیں، شاخوں پر پتے لگے ہوتے ہیں جن میں سفید مغز ہوتا ہے مغز روغن دار ہوتا ہے سفید قسم سرخی کے قوی ہے اس کے تیل کو کیسٹرائل کہتے ہیں درخت کا تنا اور شاخیں کمزور اور اندر سے کھوکھلی ہوتی ہیں۔

**کیمیاوی تجزیہ:** بیجوں میں سے پچاس فیصد تیل نکلتا ہے چھلکے سے ایک جور ایسی فون حاصل کیا گیا اور ایک سمی جوہر نکالا گیا ہے روغن فراری نہیں ہوتا بیدانجیر کے رغن کا موثر جز Ricinalated Fglycerol اسنٹ آف گلیسرال مانا جاتا ہے ایسیں ایک ابلیومنی جوہر ہے جس سے التہابی علامات پیدا ہوتی ہیں حجم کی رو سے ایک حصہ شراب اور دو حصہ شراب مقطر میں حل ہوتا ہے۔

**افعال وخواص:** ملین محلل اورام وریاح مدر حیض مسکن اوجاع مقئی دافع سموم بیج پتے چھلکا مستعمل ہیں زیادہ تر روغن بیدانجیر استعمال کیا جاتا ہے۔

**استعمال وافعال خصوصی:** مغز تخم اسہال اخراج بلغم، روغن، سر رفع کز از تحلیل اوجاع بارد ہا سہال اخراج اخلاط بارد ہے برگ سبز ضربہ دسقطہ تلین اعصاب تسکین دراثین مواد تسکین درد۔

مضر: معدہ اامولد کرب وامتلاء

مصلح: کتیرا مصطگی، صمغ عربی روغن کا مصلح بھنے ہوئے چنے

بدل، دردسواں حصہ ہینگ کا جمال گوٹہ روغن کا بدل روغن تخم قرطم روغن زیتون

مقدار خوراک: پانچ دانوں سے گیارہ تک روغن ۲۵ ملی لٹر سے ۶۰ ملی لٹر آب برگ ارنڈ ۲۵ ملی لیٹر تک۔

## MABO GINDER انبہ ہلدی

عربی دار ہلد، فارسی دار چوبہ بنگالی آم ادا

انگریزی MANGO GINDER

لاطینی CURCUMA AMADA

ماہیت: نارنج کی مانند کے ایک درخت کی جڑ ہے جو رنگت میں ہلدی جیسی مگر اس سے بڑی ہوتی ہے اس کی تازہ جڑ توڑنے پر اس میں سے آم کی کری کی سی خوشبو آتی ہے، چھ زرد سرخی مائل، بیج سفید جڑ زرد اور ذائقہ تلخ و تیز و خوشبودار ہوتا ہے۔

مزاج: گرم خشک

افعال، محلل اور کاسر ریاح مقوی معدہ دافع تعفن مدر بول، رفع جرب رطب و یابس

افعال خصوصی: محلل اورام و چوٹ کے لئے نافع

مضر: حار مزاجوں کو

بدل: ہلدی باپچی

مصلح: ترنج و عرق نارنج

مقدار: دو سے تین گرام

## اسارون (تگر)

انگریزی INDINAN VELERIAN

لاطینی TABERNON MONTANA

عربی میں اسارون سندھی میں تکر ہندی میں مشک بالا بنگالی میں ہنتر بالا اور سوگندھ بالا

**صفت و ماہیت:** ایک گھاس کی جڑ ہے جس میں بیج کثرت سے لگتے ہیں۔ جو اجوائن خراسانی کی طرح ہوتے ہیں۔ پھول سفید اور گلابی گچھوں میں جولائی کے مہینے میں لگتے ہیں یہ عموماً پانچ پنکھڑیوں والے ہوتے ہیں پھل چھوٹے چھوٹے اور اکتوبر میں لگتے ہیں ان کے اندر بیج ہوتے ہیں۔ جڑ کم و بیش دو انچ لمبی گرہ دار اور ٹیڑھی زرد رنگ، تیز خوشبودار زبان کاٹتی ہے جڑ زیادہ بہتر وہ ہے جو نہ موٹی نہ پتلی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** ملطف، منضج محلل دافع نسیان کاسر ریاح مدر مسکن اور مقوی اعصاب و معدہ ہیں۔

**مخصوص افعال واستعمال،** امراض تلطیف مادہ تسخین وقوت دماغ

**مضر:** ریہ

**مصلح:** مویز منقیٰ

**بدل،** زنجبیل ہم وزن نصف وزن خولنجان

**مقدار خوراک:** ۴ گرام۔

## افسنتین WORM WOOD

عربی خزق، فارسی مروہ مصری بخوشہ۔ بلوچی ترخ۔ ہندی مجری متیارہ کرمالہ۔ سنسکرت ناگ منی۔

انگریزی WORM WOOD

لاطینی ABSINTHIUM

**ماہیت:** ایک روئیدگی ہے جو بابوگاؤ سے مشابہ ہے تنا سیدھا اور لمبا ہوتا ہے جس پر سفید رونگٹے ہوتے ہیں کمزور ہلکی اور خوشبودار ہوتی ہے شاخیں بہت زیادہ جن پر دو دو انچ لمبے صعتر کے پتوں کی مانند بکثرت پتے لگتے ہیں پھل مثل گل بابونہ مگر اس سے کچھ رنگ اندر سے زرد باہر سے سفید درمیان میں چھوٹی سی گنڈی ہوتی ہے جس میں ننھے ننھے بیج بھرے ہوتے ہیں ذائقہ تلخ اور بو تیز ہوتی ہے۔

**مزاج:** حار خشک

**افعال:** امراض معدہ وجگر معد تحلیل ورم اور ادرار دافع اوجاع قاتل کرم حمیٰ رفع حمیات مرکبہ مزمنہ بلغمیہ دردمیہ اسہال اخراج صفرا

**مضر:** سر درد پیدا کرتی ہے۔

**مصلح:** اسہال میں غافث قوت میں اسارون

مقدار ۵ سے ۷ گرام

## اقاقیا JUCE OF GUM ARABIC

عربی اقاقیا، فارسی، عصارۂ ببول سندھی میں بیرج کھیر انگریزی میں جوس آف ایکی شیا

**ماہیت:** یہ ایک قوی عصارہ ہے جو کہ ببول کی قسم کے ایک درخت شوکہ مصریہ کے پتوں سے حاصل کیا جاتا ہے کاٹنے پر ابتدا سبزی مائل اور پختہ ہونے پر قدرے سیاہی مائل ہوتی ہے۔

**مقام پیدائش،** ہندوپاک

**مزاج،** سرد خشک

افعال: رفع نغث الدم سل ونزلہ حار
مخصوص استعمال وفوائد: امراض سردوریہ میں مستعمل ہے
مضر: مسددقابض
مصلح: مسور، صندل بعض نے رسوت میں بھی لکھا ہے
مقدار خوراک: ا سے ۲ گرام

## POMEGRANATE انار

عربی، رمان، فارسی، اردوانار، بنگالی، ڈاڈم، کشمیری داون۔ گجراتی واڈم۔ سنسکرت میں تیلگوتامل میں مادولائی پنجابی انار۔
لاطینی DUNIGRANATUM
مقام پیدائش: برعظیم کے ہر حصہ میں ملتا ہے
ماہیت: مشہور درخت کا پھل ہے تنا پتلا گولائی تین چار فٹ تک ہوتی ہے چھال کچھ بھوری گہرے بھورے رنگ کی ہوتی ہے پتے ٹہنیوں میں آمنے سامنے لگتے ہیں جو کچھ نوکدار اور کچھ زردی مائل لال ہوتے ہیں اس پر سرخ رنگ کے پھول ایک جگہ دو دو ہیں پھولوں کے جھڑ جانے پر پھل لگتے ہیں قطر دو سے تین انچ تک عموماً ہوتا ہے بعض بہت بڑے ہوتے ہیں چھال اندر سے زردی مائل اور قابض ہوتی ہے۔
استعمال: قشر، برگ، پھل بیج
مزاج: سرد خشک
افعال: شیریں مولد اخلاط صالح جالی مفتح ملین طبع مدر بول، ترش قاطع صفرا دافع تپ صفر حبس دم پوست انار قابض حبس الدم مسکن،
افعال مخصوصہ، برگ سبز قبض، حبس خون رفع حدت اخلاط، برگ انار ترش مقصد قتل دیدان احراق، قاطع حدت، صفرا، پوست لثہ لسان حبس خون قبض رفع شورد ہن، شیریں نفع عام تولید خلط صالح تقویت جگر۔
مضر: آب انارین نفاخ، انار دانہ شیریں نفاخ
مصلح: مصطگی آب ادرک
بدل: مختلف اقسام: تین گرام، پھل حسب ضرورت۔

## اندر جو (شیریں وتلخ)

عربی لسان العصافیر، فارسی زبان مہک۔ گجراتی پندھرایا کوربنگالی اندر جوادر سنسکرت کنج پھل۔
انگریزی SEED OF ECHITS - SEED OF SPRARROW TUNGUE

مقام پیدائش برصغیر ہندوپاک میں پایا جاتا ہے لاہور کے باغ جناح میں اس کے بے شمار درخت واقع ہیں۔

**ماہیت:** ایک درخت کے بیج ہیں جس کی لمبائی بیس تیس فٹ تک ہوتی ہے تنا چھوٹا اور سیدھا گولائی تین چار فٹ ہوتی ہے چھال آدھ موٹی کچھ بھوری اور کچھ کالے رنگ کی ہوتی ہے پتے امرود کے پتوں جیسے جن میں خوشبو نہیں ہوتی پھلیاں گول ایک یا دو فٹ سہانجنہ کی پھلیوں کی طرح ہوتی ہیں ان میں لمبے لمبے بیج اندر جو کہلاتے ہیں۔ یہ دو قسم کے ہوتے ہیں ایک شیریں اور دوسرے تلخ ہوتے ہیں جو کچی حالت میں سبز اور خشک حالت میں مٹیالے رنگ کے ہو جاتے ہیں۔ پتے یا پھل توڑیں تو دودھ نکلتا ہے۔

مزاج گرم خشک، مقوی باہ مولد منویہ مدر بول مفقت حصاۃ محلل ریاح دافع سعال مسکن اوجاع

افعال و استعمال خصوصی، امراض مخصوصہ مردان

مضر، مصلح محرورین

بدل برائے تقویت باہ مغز اخروٹ تودری سرخ نصف وزن بہمن سرخ کباب چینی

مقدار خوراک، دو گرام

## اسطوخودوس LVANDULA OSTCCHAS

STOECHADOS

عربی، انس الارواح ہندی میں دھارو۔ فارسی اردو پنجابی میں اسطوخودوس فارسی میں جاروب کش دماغ (دماغ کا جھاڑو) بھی کہتے ہیں۔

انگریزی STOECHADOS

لاطینی LAVANDULLA

**مقام پیدائش** جنگلوں پہاڑوں اور تر مقامات پر پیدا ہوتی ہے۔

**صفت و ماہیت:** ایک تر مقامات پر پیدا ہونے والی مشہور بوٹی ہے بقدر ایک میٹر کی لمبی پتے صعتر سے مشابہ مگر اس سے پتے اور لمبے ہوتے ہیں اور گچھوں کی شکل میں ہوتے ایک ایک خوشے میں بہت سے پھول بھرے ہوتے ہیں جو جو کی بالی کی طرح دکھائی دیتے ہیں مگر یہ بالی اس سے چھوٹی ہوتی ہے پھول رنگت میں سفیدی مائل زردی اور سرخی لئے ہوتا ہے جس پر باریک رواں ہوتا ہے بو تیز اور سونگھنے پر چھینک آتی ہے بیج باریک تھوڑا سا چپٹا اور زردی مائل یہ سیاہی ہوتا ہے اور رائی کے دانوں سے مشابہت رکھتا ہے جس کے ملنے سے کافور جیسی بو آتی ہے بیج کا مزہ بھی تلخ اور بو تیز ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

افعال: صداع۔ مقوی و منقی دماغ و اعصاب مقوی معدہ کاسر ریاح مسہل بلغم و سودا محلل۔ مفتح۔

استعمال: اسطوخودوس کا زیادہ استعمال دماغی امراض (فالج لقوہ صداع۔ سردنزلہ جات اورنسیان وغیرہ) میں کیا جاتا ہے دماغ کو طاقت بخشا اور نضلات سے پاک کرتا ہے جالی اور مفتح ہونے کے باعث سینے۔ پھیپھڑے اور دماغ کو رطوبات سے پاک کرتا اور دماغی سدوں کو کھولتا ہے۔

مضر: نازک مزاج لوگوں میں متلی اور بے چینی پیدا کرتا ہے۔

مصلح: شربت لیموں اور کتیرا۔

مقدار خوراک: جوشاندہ میں پانچ سے سات گرام بطور سفوف ایک سے دو گرام ہمراہ دودھ۔

## اشخار SODIUM CARBONATE

انگریزی، کاسٹک پوٹاس Causitc Caustica

لاطینی، پوٹاسا کاسٹیکا Pstassa Caustica

صفات: سفید قلمیں یا سخت چھوٹی چھوٹی ڈالیاں نمی جذب کرنے والا، ذائقہ کھاری، کاوی، ایک حصہ نصف حصہ پانی میں۔

مرکبات، محلول اشخار، لائکور ٹپاس، Liquar Potass

صفات، بے رنگ و بو کھاری، شفاف

افعال، ضدالحموضت

مقدار خوراک، ۱۰ سے ۳۰ بوند،

پوٹاس ایسی ٹاس Postass Acetas

صفات، دانہ دار سفوف یا ہرت ہوا سے نمی جذب کرنے والا ذائقہ کھاری

انحلال، ایک حصہ دو حصہ پانی میں

افعال، مدر بول، معرق، مفعت حصات

مقدار خوراک ایک سے دو گرام تک ۵ سے ۳۰ گرین

پوٹاشیم سائٹریٹ Postassium Citerate

صفات، بیرنگ دانہ دار سفوف یا ڈلیاں، ذائقہ نمکین قدرے ترش،

انحلال، ۱۰ سے ۶ حصہ پانی میں

افعال، ضدالحموضہ مدر بول، معرق، ملین منفت حصات

مقدار خوراک، ۱۵ سے ۴۵ گرین ایک گرام تے تین گرام تک

پوٹاشیم بائی کاربونیٹ Potassium Bicorbanate

صفات، بڑی بڑی سفید قلمیں، ذائقہ کھاری۔ انحلال: ایک حصہ ۲،۳ حصہ پانی میں

افعال، دافع الحموضہ، مسکن، منفعت حصات، مدر بول، مقدار خوراک: ۵ سے ۳۰ گرین ۲ گرام سے ۳ گرام تک

## باؤبڑنگ (بائے بڑنگ) EMBELIA RIBES

عربی فارسی برنگ کابلی، سندھی داوڑنگ، ہندی میں واوڑنگ بنگالی میں برنکا جین میں رونی

انگریزی EMBELIA

لاطینی EMBELIA

**مقام پیدائش**، بھارت کے پہاڑی حصوں میں ملتی ہے۔

**ماہیت وصفات**، یہ ایک سدا بہار جھاڑی کے پھل ہیں، پتے دو تین انچ لمبے چمکدار بیضوی شکلی اور کچھ لمبے ہوتے ہیں پھول بڑے پیلے رنگ کے اس کے پھل کالے رنگ کے چھوٹے چھوٹے ہوتے ہیں۔ جن پر سوکھنے پر جھریاں پڑ جاتی ہیں ان میں ایک بیج نکلتا ہے۔ جس میں گرم مصالح کی خوشبو اور مزہ چرپرا اکڑوا ہوتا ہے۔

**مزاج**: گرم خشک

**افعال**: قاتل دیدان شکم محلل ریاح شکم

**افعال مخصوصہ**، مقعد اخراج سودا کرم رحم تجفیف رطوبات دافع بواسیر اسیر رحم مصلح: صمغ عربی کتیرا

**بدل**: نصف وزن ترمس

**مقدار خوراک**: ایک سے دو گرام۔

## ایمونیائی ایم بیلاس AMMONII EMBELAS

**صفات**: بھورا سرخی مائل بے ذائقہ نمک ہے۔ جس کو شہد میں ملا کر چٹایا جاتا ہے

**افعال**: قاتل دیدان

**مقدار**: ۳ سے ۶ گرین

**طریق استعمال**: باؤبڑنگ تازہ چھ ماہ سے زیادہ عرصہ نہ گزرا ہو باریک کرکے بمقدار ۸ گرام دیسی بقدر ضرورت نہار منہ دیں اور پر سے سقمونیا ڈیڑھ گرام جلاپہ ڈیڑھ گرام استعمال کریں۔

# FAGONIA ARABICA بادآورد

عربی،شوکت السیفہ سندھی میں ڈاماھو ہند میں بھوونڈی۔

ماہیت،ایک خاردار بوٹی ہے جوشکاعی اور گوکھرو سے مشابہ ہے مگراس کے کانٹے گوکھرو سے لمبے اور یہ اس سے زیادہ مفید ہوتی ہے پتوں کا رنگ بھی سفید اور حماما کے پتوں کی طرح اور رواں دار ہوتے ہیں اس کا تنا انگوٹھے کے برابر موٹا گول پتلا اور سفید ہوتا ہے بلندی بالشت بھریا اس بڑی ہوتی ہے شاخیں پتلی ہوتی ہیں جن پر نیل گوں رنگ کے پھل ہوتے ہیں سونگھنے پر ہوا کے جھونکوں سے اُڑ جاتی ہیں۔

مزاج:گرم خشک

استعمال:پتے جڑ،بیج

افعال وتاثیر:ملطف ،محلل منفج مدر بول حیض ودافع حمیٰ سوداوی وبلغمیہ

نفع خاص،دافع حمیات بلغمیہ وسوداویہ،مضر:پھیپھڑے اور سر کے لیے

مصلح،پھیپھڑے کوافستنین کتیرا سر کے لیے تخم کاہو،بدل،شاہترہ اورنصف وزن مویز

مقدار،پتے ۵گرام، ماشتے،بیج ۶گرام، جڑ ۹گرام۔

# بہی دانہ

عربی حب اسفرجل،انگریزی QUINCE SEED

فارسی،تخم سفرجل

ماہیت:بہی کے مشہور بیج ہیں یہ چھوٹے چھوٹے گول بیضوی نما سرخ رنگ ک بیج ہیں جن کا ذائقہ پھیکا ہوتا ہے ان پر ایک قسم کا لعابی مادہ ہوتا ہے جس کی وجہ سے پانی میں بھگونے سے پھول جاتے ہیں اور پانی لعابدار بن جاتا ہے۔

مزاج بارد رطب

افعال،مسکن مرطب،لعاب قروع حجرہ قلاع زبان ومنہ کی سوزش میں مفید ہے انتصاب نفس وخشک کھانسی میں نافع صفرادی بخاروں میں دافع عطش

افعال مخصوصہ مدر تلین مدرر فع سعال وسل امعاء ازلدق رفع زحیہ حمیٰ رفع حمیات حارہ وباردہ مضر،معد

مصلح،شکر بادیان

بدل اسبغول

مقدار۳سے ۹گرام عموماً تین گرام مستعمل ہے،نزلہ حارہ میں معمول مطب نسخہ،بہی دانہ،عناب،سپستان،شربت نبفشہ،

## BABCHI SEED باپچی

گجراتی: بواچی ۔ تامل: کارپوریشی ۔ تیلگو میں کاروبوکی بنگالی میں ہاکچی ہندی میں کرشن پھل اور پنجابی میں باوچی ۔

انگریزی BABCHI SEED

لاطینی PSORALEA CORYLIFOLIA

**مقام پیدائش** ہندو پاک میں عام ملتا ہے۔

**ماہیت**، یہ ایک نبات کے بیج ہیں جو شکل میں دانہ مسور کے مشابہ لیکن کسی قدر بڑے رنگ سیاہ گول دار سخت اور اندر سے سفید ہوتے ہیں ذائقہ تیز اور تلخ ہوتا ہے پتے سبز اور گول ہتھیلی سے چھوٹے ہوتے ہیں ہر پتے کی جڑ میں ایک خوشہ شہتوت کی طرح لگتا ہے اس میں چھوٹے چھوٹے سفید اور گلاب پھول لگتے ہیں جس کے بعد بیج آتے ہیں بیج گول پھلیوں میں پیدا ہوتے ہیں یہ پھلیاں مکوہ کے خوشوں کی طرح تین تین چار چار ملی ہوتی ہیں ان کے چبانے سے زبان میں تلخی آجاتی اور زبان کو کاٹتی ہیں۔

مزاج: گرم خشک

افعال، مصفی خون دافع برص و داد کاسر ریاح مقوی معدہ

افعال مخصوصہ: اوجاع رفع امراض سوداویہ تصفیہ خون تحلیل ریاح خارجاً جلد رفع برص بہق خارش و جذام

مضر حشم وریہ

مصلح، غرونیات آب جغرات

بدل، تخم پنواڑ

مقدار: ا سے ۳ گرام، گیرو گلنار کتھہ باپچی گندھک آملہ سار ہم وزن سفوف اس کا زلال پینا اور ضماد لگانا برص کو نافع ہے۔

ترکیب استعمال، برابر وزن سفوف کریں ۱۵ گرام رات کو بھگوئیں زلال ہمراہ شربت عناب اور ثفل برانڈی یا سرکہ میں ملا کر ضماد کریں۔

## BAEL FRUIT بیل

بیل گری، بل کتھ، مغز بیل

لاطینی AEGLE MARMELOS

**مقام پیدائش**: ہندو پاک، برما۔ سری لنکا۔ نیپال۔

**ماہیت وصفات**، ایک ایسے درخت کا پھل ہے جس کی لمبائی ۳۵ فٹ تک ہوتی ہے یہ پھل بڑے انار گول خربوزہ یا گیند کے برابر ہوتا ہے اس کا چھلکا خام ہونے تک سبز اور نرم بعد میں سخت اور پختہ ہو کر مائل بہ زردی ہو جاتا ہے پوست اس کا نرم اور ضرب سے جلد ٹوٹ جاتا ہے

توڑنے پر اادر متعدد غلاف اوران میں چھوٹے چھوٹے طولانی بیج ہوتے ہیں جن کے مزے میں ہیک آتی ہے گودا شیریں ذائقہ، مغز گودا میں مستعمل ہے اسے خشک کر کے رکھتے ہیں جو ابتدا لعابدار اور خشک ہونے پر سخت ہو جاتا ہے پھولوں کا رنگ سفید اور اس میں شہد کی بو آتی ہے۔

کیمیاوی تجزیہ: اس میں ایک جوہر خالص ٹے نین پایا جاتا ہے اور ایک قسم کا لعابدار جزو بھی موجود ہوتا ہے کسی قدر شکر یلے اجزء ہوتے ہیں

مزاج: گرم خشک

افعال: مقوی معدہ دماغ دل جگر قابض حابس اسہال مزمن دافع زحیر پوست، بیج بیل بطور دافع بخار استعمال ہوتا ہے اس کا مربہ حبس اسہال کے لئے مفید ہے بیل گری مغز انبہ سبوس، اسپغول مغز بہی دانہ ہمراہ شکر استعمال کرنے سے زحیر ختم ہو جاتی ہے۔

افعال مخصوصہ، امراض امعاء عام النفع نفع عام حبس قبض بیل گری امعاء قبض دافع اسہال مرض مربہ امعاء حبس اسہال رفع مغض ریاح غلیظہ

مضر، مسدد، مورث بواسیر

مصلح، شکر سفید

بدل، بے بدل

# بورک (سہاگہ) تنکار (BORAX)

فارسی، تنکار، اردو سہاگہ۔ گجراتی ٹنکسن کھار مارولڑی سوگی سندھی سہاگو۔

انگریزی بوریکس سوڈیم بائی بوریٹ BORAX SODIUM BIBORATE

لاطینی BORAX PURIFICATUS

صفات، سہاگہ سفید قلمیں جن پر بعض اوقات سفید سفوف جما ہوتا ہے یہ ہوا لگنے سے جمتا ہے ذائقہ شیریں بو ندارد کیفیت کھاری۔

ایک حصہ ۲۵ حصہ سرد پانی میں حل ہو جاتا ہے اور ہم وزن گلیسرین میں حل ہو جاتا ہے۔

مزاج: حار یابس،

افعال: مدر بول وحیض دافع عفونت اورام وخفیف قابض

مقدار، ۵ سے ۱۵ گرین

حمض البورک، فارسی تیزاب تنکار

ایسڈ بوریکم ACIDUM BORICUM

بورک ایسڈ BORACIC ACID

ہائیڈروجن بوریٹ HYDROGEN BORATE

ماہیت: یہ سہاگہ اور گندھک کے تیزاب کا مرکب ہے جو سفید چکنا بے بو سفوف ذائقہ خفیف ترشی مائل کیفیت خفیف تیزابی

انحلال: ایک حصہ ۳۰ حصہ پانی میں حل ہو جاتا ہے اور تین حصہ کھولتے پانی اور ۵ حصہ گلیسرین میں حل ہو جاتا ہے

صفات: قابض وہلکی دافع تعفن دواز خموں اور ورموں میں استعمال کی جاتی ہے

سوزاک: جریان الرحم کان بہنے میں اس کی پچکاری سے فائدہ ہوتا ہے مدر بول وحیض وکاسر ریاح وممکن ہے۔

مقدار: نصف سے ایک گرام، سفوف مرہموں وغیرہ میں بطور دافع تعفن ومسکن مستعمل ہے۔

## ROOT OF CAPPARIS SPINOSA بیخ کبر

عربی اصل الکبر فارسی بیخ کبر۔

ماہیت: یہ ایک جڑ ہے جس کا رنگ سفیدہ مزہ کڑوا ہوتا ہے، جو سفید رنگ اور لمبی ہوتی ہے اس کا چھلکا موٹا اور پھل کھیرے کی مانند ہوتا ہے۔

مزاج: حار یابس

افعال محلل اورام مسکن درد کاسر ریاح

مقدار ۴ سے ۷ گرام

## بہروزہ

عربی، قنہ، فارسی، بیرزد، بنگالی رودجا

انگریزی RESIN OF PINDUD LONGIFOLIA PINEGUM

لاطینی GUMTHUS

صفت و ماہیت: صفت و ماہیت: یہ ایک درخت کا منجمد دودھ ہے بعض دیوداء کا دودھ کہتے ہیں جو درخت کو شگاف دے کر حاصل کیا جاتا ہے ابتدا میں رقیق اور سفید رنگ کا ہوتا ہے اس کے بعد زرد منجمد اور بعد ازاں سرخ وخشک ہو جاتا ہے۔

مزاج: گرم خشک

افعال: محلل اورام مجفف منفعث دمخرج بلغم مسخن

افعال مخصوصہ: رحم مخرج مشیمہ ادرار مدر ورم تحلیل

مضر، گردہ مثانہ

مصلح، روغن بنفشہ کافور

بدل، سکنجبین اور چوتھائی اس کا جاؤ شیر

مقدار:سفوف ایک گرام

## WILD VIOLT- VIOLET FLOWER بنفشہ

عربی،فرفیر بنفشج فارسی،کوکاش سندھی بنفشو پنجابی بنفشہ۔

**صفات وماہیت:** یہ ایک گھاس ہے جو دوقسم کی ہوتی ہے بستانی وجنگلی ایک بالشت سے ڈیڑھ بالشت بلند ہوتا ہے شاخیں بہت پتلی اورسب ایک جڑ میں سے نکلتی ہیں اس کے پتے مہندی وانار کے پتوں سے مشابہ ہیں مگر درمیان میں سے کسی قدر چوڑے ہوتے ہیں شکل میں صنوبری اور ہر باریک شاخ پر ایک چھوٹا سا پھول ہوتا ہے۔ پھول کی کئی قسمیں ہیں مگر زیادہ تر نیلے اور آسمانی رنگ کی ہوتی ہیں یہی پھول گل بنفشہ کہلاتے ہیں جس پھول کا رنگ نیلا ہو اور خوشبو نہ آتی ہو تو مطلق بنفشہ کہلاتا ہے۔

**مقام پیدائش:** کشمیر، نیپال، مغربی ہمالیہ پر پانچ ہزار فٹ سے زیادہ کی بلندی پر کثرت سے پیدا ہوتا ہے۔

مزاج سرد تر بعض گرم تر بتاتے ہیں۔

افعال مسکن او جاع ملین و مسہل، دافع بخار مسکن حرارت

افعال مخصوصہ امراض سرد وحمی رفع نزلہ حار ودرد سر حار رفع حمیات

مضر مرطوب مزاجوں کو

مصلح، انیسون گل سرخ

بدل گل نیلوفر برگ خبازی مقدار خوراک ۶ گرام سے ۲۰ گرام تک، جوشاندہ خمیرہ جات شربت حبوب میں مستعمل ہے۔

## BROMOFORM BROMINAL- BROMIPIN برومی نال

زرد رنگ کا روغنی سیال جو برومین اور روغن کنجد سے بنایا جاتا ہے

مقدار: ا سے ۴ ڈرامہ مرگی کی شدید دردوں میں مفید ہے، بطور دافع تشنج اور اخراج بلغم خصوصاً کالی کھانسی کے دوران میں استعمال کی جاتی ہے۔

مضر، ان دواؤں کو زیادہ عرصہ تک استعمال کرنے سے موسمی اثرات پیدا ہوتے ہیں مریض کمزور اور پست ہمت ہو جاتا ہے ذرا سی جسمانی محنت سے تھک جاتا ہے اور چال لڑکھڑا جاتی ہے۔

مصلح: سوڈیم کلورائیڈ برومائیڈ بند کر کے اس کے استعمال سے علامات رفع ہو جاتی ہیں۔

# بخارتوڑ

گرے نیلیا GRINDELIA

صفات: ہلکے سبز رنگ کے چکنے اور دار سخت پتے ہوتے ہیں شکل بیضوی جڑ نوکدار اور بغیر ڈنٹھل بوخوشگوار مثل بالسم ذائقہ تلخ وحریف

مزاج، حار یابس

افعال: محرک مقامی دافع بخار منفث بلغم ودافع تشنج

مقدار: ۱۰ سے ۱۵ بوند

آ کسٹرٹکٹ آف گرینڈیلیا لکوئڈ EXTRACT OF GRINDELIA LIQUID

افعال: منفعت بلم دافع بخار دافع تشنج ٹنکچر آف گرنڈیلیا TINCTURE GRINDELIA

مقدار: ایک سے دو ڈرام

## بیج بند SEED OF SIDA CARDIFOLIA

سندھی میں کھر نیڈ کہتے ہیں۔

مقام پیدائش: پاک، بھارت میں زیادہ تر پیدا ہوتا ہے۔

یہ ایک بیج ہے جو مثلث پیاز کے بیجوں کی مانند مگر اس سے بہت چھوٹا ہوتا ہے رنگ سرخ وسیاہ مگر سیاہ زیادہ قوی العمل ہوتا ہے اس کے پودے کی شاخیں اور تنا ایک گز تک لمبا ہوتا ہے پتے چنے کے پتوں کی طرح اور شاخ پر سفید باریک پھول لگے ہوتے ہیں اور چھوٹی چھوٹی گنڈیاں بیجوں سے بھری ہوئی پیدا ہوتی ہیں۔

مزاج: سرد خشک

افعال وخواص: ممسک ومولد ومغلظ منی ہے پشت اور کمر کو مضبوط کرتا ہے محلل اورام ہے

افعال مخصوصہ: مغلظ منی اور مقوی باہ۔

مضر: نفاخ دیر ہضم

مصلح: شکر سفید

بدل: تخم اٹنگن مقدار تین سے ۵ گرام

## ALMOND BITTER بادام تلخ

عربی،لوزالمر، فارسی بادام تلخ پنجابی سندھی کوڑا بادام بنگالی میں ٹیتو کاٹھ بادام ۔مکٹا بادام۔

لاطینی،ایمکڈ لاامارا BITTER ALMOND AMYGDALA AMARA

مقام پیدائش،ایران،افغانستان،شام مراکو سسلی،فرانس

ماہیت وصفات،اس کا درخت بادام شیریں کے درخت کی طرح مگر کسی قدر چھوٹا ہوتا ہے رنگ سرخی مائل اور پھول کا رنگ بھی سرخی مائل اوراس میں کچھ خوشبو بھی پائی جاتی ہے پانی کے ہمراہ رگڑنے سے خاص طرح کی بونکلتی ہے جو بادام شیریں میں نہیں ہوتی۔

کیمیادی تجزیہ:اس میں ۴۵ فیصدی روغن ثقیل ہوتا ہے جوز ہریلا نہیں ہوتا اس کے علاوہ ایک خمیر کنندہ مادہ اور جوہر بادام جو ایک قلمی جوہر ہے پائے جاتے ہیں اس ایک خاص قسم کا روغن لطیف حاصل ہوتا ہے یہ ایک زردی مائل رقیق سیال ہوتا ہے جس سے ایک خاص قسم کی خوشبو آتی ہے اس کا ذائقہ تلخ اور تیز اور کیفیت معتدل ہوتی ہے یہ روغن ۳۰۰ حصہ پانی میں قابل حل ہے ٹائٹرک ایسڈ میں بخارات اٹھے بغیر حل جاتا ہے

افعال وخواص:بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے محلل جالی قاتل جراثیم

افعال مخصوصہ، مسہل ۔محلل ۔جالی ۔منفث بلغم ۔مدر بول وحیض۔

مضر:مجفف ومضر ریہ

مصلح،روغن گل شکر

بدل،حب المحلب

مقدار،بقدر ضرورت

## SWEET ALMOND بادام شیریں

پنجابی،اردو،بادام،گجراتی،سندھی،بدامی

عربی،لوز،فارسی،بادام،شیریں،ہندی میٹھا بادام،بنگالی میں کاٹھ بادام۔

مقام پیدائش،ایران،مشرق وسطی پاکستان وکشمیر

حصص مستعملہ،مغز اوراس کا چھلکا

صفات وماہیت،اس کا درخت انار کے پیڑ کے برابر ہوتا ہے جس کی چھال سرخ،سیاہی مائل ہوتی ہے کچے پتے ہلکے سبز رنگ کے اور بڑھ جانے پر ہلکے سفید رنگ کے ہو جاتے ہیں پھول سفید اوران پر دھبے جو الگ الگ یا دودو لگتے ہیں ہر پھول میں پانچ چوڑی پتیاں ہوتی ہیں

پھل تقریباً ایک انچ لمبا اور چپٹا مستطیل شکل کا ہوتا ہے ایک سرا نوکدار دوسرا گول ہوتا ہے سطح پر چھوٹے چھوٹے نشیب بھی ہوتے ہیں مغز چکنا اور میٹھا ہوتا ہے مغز کا رنگ سفید جس کے اوپر سرخ رنگ کا چھلکا ہوتا ہے بوندارد۔

**کیمیاوی تجزیہ:** شیریں بادام میں حسب ذیل کیمیاوی اجزا ہوتے ہیں، روغن ثقیل ۵۰ فیصدی (۲) شکر و گوند ۵ سے ۱۰ فیصدی (۳) اجزائے ملتحمہ ۲۴ فیصدی (۴) معدنی نمکیات ۵ فیصدی لیکن اس میں جوہر بادام بالکل نہیں ہوتا یہی سبب ہے کہ اس کو پانی میں بھگونے سے بادام تلخ کے اثرات پیدا نہیں ہوتے جن سے ہائیڈروسیانک ایسڈ بنتا ہے چھلکا، مغز روغن استعمال میں آتا ہے۔

مزاج: گرم تر۔

افعال: مرطب مقوی اعصاب مولد منی ملین مغذی

افعال مخصوصہ، امراض سر، سر تلیین و ترطیب و تقویت تقویم امراض مخصوصہ تسکین حدت تکثیر و تولید منی تقویت باہ قشر حلق تحلیل تخفیف قبض دفع استرخا اعصاب قشر سوختہ جلاء دندان تقویت لثہ، روغن سر ترطیب رفع سرسام و تشنج یبسی صدر دریہ۔

مضر: معدہ، روغن معدہ و احشاء

مصلح، روغن کا جل روغن کدو

بدل، بعض افعال میں چلغوزہ یا اخروٹ

مقدار، چھ گرام تک۔ مرکبات میں حریرہ، خمیرہ لعوق و شربت کی صورت میں استعمال کیا جاتا ہے۔

## بادیان (سونف) FENNEL FRUIT

عربی، رازیانج، فارسی، بادیان رازیانہ، بنگالی میٹھا جیرا سنسکرت میں مدھوریکا پنجابی سونف۔

لاطینی PIMPINELLA ANISUM

انگریزی FENNEL FRUIT

مقام پیدائش، ہندو پاک وسطی اور جنوبی یورپ، مالٹا، جاپان، ترکی، روس، سپین، قبرص وغیرہ۔

حصص مستعملہ ثمر اور جڑ

صفت و ماہیت، چھوٹے چھوٹے زرد سبزی مائل بیج ہوتے ہیں جو قدرے خمیدہ اور ان پر خطوط ہوتے ہیں بالائی جانب چھوٹی سی ٹوپی ہوتی ہے جس میں دو دو ریشے ہوتے ہیں بو پسندیدہ خاص قسم کی مزہ شیریں، پودے کا طول گز پھر شاخیں سبز سبز لمبی اور بیچ میں سے مجوف ہوتی ہیں چھتر کی طرح سر پر زرد رنگ کے چھوٹے چھوٹے پھول ہوتے ہیں پھر وہاں بیج پیدا ہوتے ہیں۔

کیمیاوی تجزیہ: سونف میں ایک لطیف جوہر ۴ سے ۵ فیصدی تک ہوتا ہے اس میں شمول نامی جز ہوتا ہے اور فینکیون نامی عنصر پایا جاتا ہے۔

مزاج: گرم خشک

افعال، مقوئی معدہ وہاضم کاسر ریاح مدر طمث و بول مولد لبن مقوی دماغ، دافع بواسیر، جالی

افعال مخصوصہ، منضج بلغم وسودا، مفتح، کاسر ریاح، مقوی معدہ، مدر بول وحیض، مولد شیر، مقوی بصر۔

مضر، گرم مزاج والوں کو۔

مصلح کشنیز خشک سکنجبین صندل سفید

بدل اکثر افعال میں بیخ کرفس

مقدار، ۵ سے ۷ گرام، جوشاندوں عرق اور سفوف کی صورت میں عموماً استعمال ہوتا ہے۔

## بیخ بادیان FENNEL ROOR

عربی، اصل الرازیانج، بیخ بادیان

انگریزی FENNEL ROOT

صفت وماہیت: پتلی پتلی نرم ونازک زردی مائل ایک درخت کی جڑ ہے خوشبودار ذائقہ قدرے شیریں

مزاج گرم خشک

افعال دافع اثرات سموم مدر حیض و بول، محلل ورم وریاح مسکن اوجاع

افعال مخصوصہ، معدہ وجگر، محلل ورم وریاح مسکن اوجاع

مقدار، سات گرام

مضر، تشنگی پیدا کرتی ہے

بدل بادیان

بیخ انجبار

ماہیت: ایک ایسی نبات کی جڑ ہے جو آدمی کے قد کے برابر ہوتی ہے جس کی شاخیں مائل بہ سرخی اور پھول سرخ ہوتا ہے بیج چھوٹے چھوٹے جڑ سرخ قدرے سیاہی مائل اور ریشے دار ہوتی ہے جڑ کا مزہ پھیکا بدمزہ۔

مقام پیدائش، ملک شام میں نہروں کے کنارے اور نہروں پر ملتی ہیں

مزاج، سرد خشک

افعال، حابس الدم مقوی اعصاء قابض مسکن

مضر، امزجہ بارده

مصلح، شہد خالص زنجبیل

بدل، زرشک ہم وزن چوتھائی گل ارمنی

مقدار، خوراک ۳ گرام

## بہمن

لاطینی SALVIA HAEMOTORES

انگریزی SALVIA HAEMOTORES

مقام پیدائش، ارمن، خراسان، کوہستان۔

ماہیت چھوٹی سرخ گاجر کی طرح ایک خشک جڑ ہے جو کسی قدر ٹیڑھی ناہموار سخت اور کھردری ہوتی ہے ٹوٹنے میں مشکل سے ٹوٹتی ہے اور خوشبو دیتی ہے بالائی حصہ زیادہ سرخ وسیاہی مائل ہوتا ہے اندر سرخی کم ہے سب سے بہتر وہ ہے جو صاف سرخ اور بھاری ہو پودا ایک بالشت سے کم پتے خبازی سے مشابہ چکنے و براق ہوتے ہیں آس پاس کے کنارے کٹے ہوئے ہوتے ہیں۔ مزاج، گرم خشک۔

افعال، مقوی و مفرح قلب محلل ریاح و بلغم غلیظ مفغث حصات مثانہ وگردہ، مقوی باہ و مولد منی مسخن بدن

افعال مخصوصہ، تقویت باہ تکثیر منی انماعظ۔ مضر، امزجہ حارہ۔ مصلح، کتیرا

بدل، بہمن سفید التودری مقدار، ۵ سے ۷ گرام

## بہمن سفید

صفت و ماہیت، یہ سفید رنگ سرخ سے ذرا چھوٹی ہوتی ہے اور ناہمواری بھی سرخی سے کم ہوتی ہے اندر و باہر سفید ہوتی ہے اور سرخ کی طرح خوشبودار ہوتی ہے بہتر وہ ہے جو وزنی و بھاری ہو

مقام پیدائش خراسان ارمن۔ کوہستان۔

مزاج گرم خشک

افعال مقوی قلب مسخن بدن محلل ریاح، دافع خفقان مقوی باہ و مولد منی

افعال مخصوصہ، تکثیر منی تقویت باہ

مضر دردسر پیدا کرتی ہے

مصلح مقعد کے لئے انیسون دردسر کے لئے عناب اور کتیرا

بدل ہم وزن تودری، بہمن سرخ

مقدار سات گرام

## INDIAN PENNY WORT برہمی

بنگالی برہمی شاک تھل کری، تھل کڈی، تامل میں غیر برامی سنسکرت میں براہمی پنجابی میں برہمی ہوئی۔

لاطینی HYDROCOTYL ASMTICA

مقام پیدائش: ہندو پاک میں ندی نالوں کے پاس یا تالاب کے کنارے اور نم ناک جگہوں پر پیدا ہوتی ہے۔

ماہیت وصفت، ایک بوٹی ہے جس کے پتے گول اور گھوڑے کے سم کی طرح ہوتے ہیں مگر بہت چھوٹے چھوٹے اٹھنی برابر یا اس سے بھی چھوٹے ڈنڈی نہیں ہوتی ہر شاخ کے سرے پر ایک پتہ ہوتا ہے شاخیں پتلی پتلی اور بعض نصف فٹ تک لمبی ہوتی ہیں ان کا رنگ سرخ سیاہی مائل اور پتے سبز مگر سبزی ہلکی جس میں زردی کی بھی جھلک ہوتی ہے شاخ کا مزہ گاجر کے پتوں جیسا اور پتوں کا مزہ بہت تلخ اور کسیلا سوکھنے پر کسیلا پن کم ہو جاتا ہے تازہ پتے دبیز اور سوکھنے پر پتلے پڑ جاتے ہیں جڑ باریک تاروں کی طرح اور سفید نکلتی ہے، پھول کی کلی ننھی سی ارد کے دانے کے برابر زرد ہوتی ہے پھول کھل کر زرد ہو جاتا ہے۔

مزاج گرم خشک

کیمیاوی تجزیہ، اس میں سے ایک سفید قلمی جوہر نکلتا ہے جس سے برہمی کی بو آتی ہے اس کے علاوہ گوند ایک قابض جوہر شمر نمکیات اور ابلیو منی مادے پائے جاتے ہیں۔

افعال، معدل مفتح ملطف، مفرح، مقوی اعصاب ودماغ اعضائے رئیسہ معدہ وجگر محلل ریاح مدر بول

افعال مخصوصہ مقوی، عصاب ودماغ

مضر، مزاجوں وکمزوروں کے لئے

مصلح، کشیر، خشک وشربت شکر

بدل دارچینی، الائچی بقدر مناسب

مقدار، ۳ گرام سے ۷ گرام، عرق سفوف، اقراص کی صورت میں مرکبات میں استعمال کی جاتی ہے بعض کشتہ جات بھی اس سے تیار کئے جاتے۔

## BELERIC MYROBAIANS بلیلہ

عربی، بلیلج، فارسی بلیلہ گجراتی میں بیڈال۔ بنگلہ میں بھیڈ پنجابی میں بھیڑہ۔

لاطینی TERMINALIA BEFFERICA

ماہیت، یہ ایک درخت کا پھل ہے جو گل مازو سے بڑا اور سرا تھوڑا سا پتلا ہوتا ہے پوست زرد خاکستری رنگ پوست بڑھ سے زیادہ نازک ہوتا ہے درخت بڑا پتے چوڑے اور آم کے پتوں سے بڑے ہوتے ہیں بعض چھوٹے جو امرود اور اخروٹ سے مشابہ ہوتے ہیں ذائقہ قدرے تلخ اور کسیلا۔ مضر، ثقل۔ مصلح، شہد و شکر

بدل آملہ مقشر، بقدر ثلث اور شگوفہ حنا ہم وزن۔ مقدار، ۳ سے ۶ گرام

## بسفائج

انگریزی POLYPODIUM

لاطینی POLYDODIUM

فارسی، اخراس الکلب ثاقب الحجر۔

ماہیت، ایک بوٹی کی جڑ ہے رنگت خاکستری جس میں سیاہی وسرخی کی جھلک پائی جاتی ہے گرہ دار اور ہر گرہ میں باریک ریشے لگے ہوتے ہیں کنکھجورے کے مشابہ اور اس پر باریک رواں بھی ہوتا ہے مجیٹھ کی طرح سخت اور مضبوط مزہ لونگ جیسا بہتر وہ ہے جو چھوٹی انگلی کے برابر موٹی اور تازہ ہو، باہر سے سرخی مائل اندر سے مغز پستہ کی طرح سبز مرہ چبانے سے تھوڑی سی تلخی و شیرینی و کسیلا پن لئے ہوئے زبان پر کھچاوٹ سخت و بھاری ہو تازہ رنگ اندر سے پستہ کی طرح پانی میں ڈالنے سے سیاہی مائل ہو جاتی ہے وضع ہنسراج کی شاخ کی طرح اور پتے بھی ویسے ہی مگر ڈالی ہنسراج سے موٹی ہوتی ہے۔

مزاج گرم خشک

افعال مقوی قلب مسہل سودا بلغم مفرح، محلل بلغم

افعال مخصوصہ، اخراج بلغم غلیظ و سودا

مضر، گردہ وسینہ

مصلح وہلیلہ زرد پرساؤشان

بدل، افتیمون چھٹا حصہ نمک کے ساتھ

مقدار خوراک، ۳ سے ۷ گرام حب بسفائج سفوف جوشاندہ شربت قرابادین میں مذکور ہے۔

## بسد

عربی، ناشف قرمز، فارسی کا مد مرجان خرومک، بنگالی، پلا منگا پونولیس

صفت و ماہیت، یہ دوا لال لال شنگرفی رنگ کے سوراخ دار سخت بھیڑوں کے چھتہ کی مانند ہوتی ہے بیخ مرجان بھی کہلاتی ہے مگر گھونگھے کی

جڑ نہیں ہے۔
مقام پیدائش، سمندر کے کنارے خصوصاً فرانس، یمن، مالدیپ کے ساحلی علاقے
مزاج سرد خشک
افعال، حابس الدم مجفف جالی مفرح، مقوی قلب
افعال مخصوصہ، مقوی قلب و مفرح
مضر، کتیرا، طباشیر گوند
بدل، جس دم میں دم الاخوین
مقدار خوراک، ۵۰۰ ملی گرام سے ایک گرام

## بابونہ COMMOMILE

عربی بابونج، فارسی، اردو، بابونہ، ہندی بابونہ
لاطینی ANTHEMIDIS FLORIS
مقام پیدائش، ایران، ہندوستان، پاکستان کے بعض حصے اور یورپ
**حصص مستعملہ پھول جڑ**
صفات: خودرو نبات ہے جو بوٹی بھی جاتی ہے پتے چھوٹے باریک اور کسی قدر لمبے ہوتے ہیں شاخیں سبز اور نازک اور باریک ہوتی ہیں قدر بقدر ایک بالشت سے ایک ہاتھ تک ہوتا ہے ان میں کثرت سے چھوٹی چھوٹی شاخیں ہوتی ہیں پھلوں کی اکہری دوہری گنڈیاں ہوتی ہیں اکہری قسم کے پھولوں کی رنگت زرد و سفید ہوتی ہے اور وہ نلی کی مانند سفید لمبے اور پتلے ہوتے ہیں دوسری قسم کے پھول صرف سفید رنگ ہوتے ہیں دونوں قسم کے پھولوں میں پنکھڑیاں گھنڈی کے گرد لگی ہوتی ہیں ایک اور قسم کا پھول نیلا بھی ہوتا ہے جسے اطباء قرمزی کہتے ہیں یہ قد میں سداب کے پھول کے برابر ہوتا ہے مگر یہ قسم کمیاب ہے ویسے سب سے بہتر ہے۔
دوسری قسم میں عمدہ وہ ہے جو چھوٹا اور خوشبو دار ہو اس میں سے سیب کی سی خوشبو آئے اس ریحان الثعاب کہتے ہیں ایک اور قسم کرکاش کہلاتی ہے اس کے پھولوں کی بو اتنی تیز نہیں ہوتی وہ ذائقہ بھی پھیکے ہوتے ہیں جڑ ٹھوس اور مخروطی شکل کی ہوتی ہے اور یہی اقسام ہیں جو بابونہ گاؤ اور بابونہ چشم کہلاتی ہیں۔ مزاج، گرم خشک
کیمیاوی تجزیہ، پھولوں میں سے ایک فراری روغن قلیل مقدار میں نکلتا ہے جو تیار ہونے پر نیلا ہوتا ہے مگر کچھ عرصہ تک رکھنے سے پیلا پڑ جاتا ہے اس میں قدرے رال اور ایک تلخ جوہر بھی پایا جاتا ہے۔

افعال وخواص، مقوی اعصاب و دماغ، معرق مدر بول وحیض مسکن ورم
افعال مخصوصہ حلقہ تفتیح تحلیل تسکین درد وتلین اور خارجاً، معدہ تشنج سدد ارخاء تحلیل ورم خارجاً انثین تسکین درد تحلیل ورم خارجاً مضر حلق
مصلح، شربت انار، شہد خالص۔ بدل، برنجاسف اقحوانہ ہم وزن۔ مقدار، سات گرام۔

## MARKING NUTS بلادر

عربی، حب الفہم، حب القلب۔ فارسی، بلادر۔
لاطینی SEMICARPUS ANACARDIUM
مقام پیدائش، بھارت کے اکثر حصوں میں
صفت و ماہیت، ایک ہندی پھل ہے جس کا درخت فالسہ کے مشابہ ہوتا ہے شاخیں زمین کی طرف جھکی اور گری ہوتی ہیں زمین پر جہاں شاخ پہنچتی ہے ریشہ نکالتی ہے پھل نارنج سے مشابہ کچا سبز رنگ اور پکنے میں زرد ہو جاتا ہے مزہ شیریں اور کسیلا سر پر ایک پھول ہوتا ہے جو پکنے پر سیاہ ہو جاتا ہے اور اس کے اندر بیج ہوتے ہیں سر پر ایک ٹوپی لگی ہوتی ہے جو کلاہ بلادر کہلاتی ہے، بلادر کے دبانے پر شہد کی مانند گاڑھے رنگ کی عمارت نکلتی ہے جس کے عسل بلاوز کہتے ہیں پھل کسی قدر گول چپٹا سا اور پرندے کے دل کے مشابہ ہوتا ہے رنگ سیاہ مزہ تلخ۔افعال ملصف، محلل، مفرح، مقوی اعصاب
مضر، مفرح محرق خون۔ مصلح، روغن کنجد، جدوار۔ بدل: چوتھائی روغن بلسان پنج گنا مغز خندق
مقدار خوراک، مغز بلادر ۱۲۵ ملی گرام، عسل بلادر، ۱۰ ملی گرام روغن بلادر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

## ARANIA COCINA بیر بہوٹی

عربی کاغنہ، فارسی، کرم مخل
صفت و ماہیت: یہ ایک مشہور کیڑا ہے جو کہ ابتدائے برسات میں پایا جاتا ہے اس پر سرخ سرخ رواں اس قدر ہوتا ہے کہ مخمل سرخ کی مانند معلوم ہوتا ہے اس کے آٹھ پاؤں ہوتے ہیں بعض اس کو عروسک کہتے مگر یہ عروسک سے مختلف ہے عروسک گول سرخ اور اس پر نقطے ہوتے ہیں بیر بوٹی پر سیاہ نقطے نہیں ہوتے۔
مقام پیدائش، برسات میں عام طور پر ہر جگہ ملتا ہے۔
مزاج گرم خشک
افعال مقوی باہ، ممسک، مقوی اعصاب دافع استرخا۔

مضر،امزجہ حارہ

مصلح،روغن زرد

بدل،کیچوے یاجونک محاوأ

مقدارخوراک،ایک عدد

# بادرنجبویہ

## ARBIAN BLM-NEPATWER RUDERAUS

عربی،معرج القب،فارسی،بادرنگ لویہ ترہ گربہ

صفت، یہ ایک خوشبودار گھاس کی مانند دوقسم کی ہوتی ہے ایک قسم وہ ہے جس کے پتے لطیف اور لمبے ان کی اطراف آرہ کی مانند ہوتی ہے اس کی ساق پر ریحان کے مشابہ پھول بنفشی مائل سرخی رنگت کے ہوتے ہیں بیج اس کا السی کی مانند ہوتا ہے دوسری قسم گولائی مائل بستانی و صحرائی ہوتی ہے پتے سخت چوڑے اور نعناع کے پتوں سے بڑے ہوتے ہیں پھول اس کے سفید بیج کم ہوتے ہیں۔ذائقہ تلخ۔

مزاج گرم خشک

افعال دافع بدبومقوی معدہ،مفرح قلب محلل اورام،غثث بلغم

افعال مخصوصہ امراض سر برگ تفریح وتقویت دماغ وحواس

مضر،امراض پہلو،مصلح صمغ عربی کتیرا۔بدل،دوگنا ابریشم دوثلث پوست اترج

مقدارخوراک،۵سے ۷گرام

## ACHILLEA MILEFORLUM برنجاسف

فارسی،ملنجاسف،بوٹے کاردان،عربی،شویلا

مقام پیدائش،جنگلی اور سایہ دار جگہ جہاں زیادہ تر بارش ہوتی رہتی ہے

صفت و ماہیت، یہ ایک بوٹی ہے جو ایک گز لمبی شاخیں اور پتلی پتے چھوٹے اور شاخوں سے لدے ہوتے ہیں پھول سونے کے مشابہ جھریدار زرد اور سفید مائل بہ کبودی ہوتے ہیں یہ بوٹی تھوڑی سی لیس دار اور چپسیدگی لئے ہوتی ہے اس کی دو قسمیں ہیں نر و مادہ نر کے پتے بڑے اور پھول زرد اور مادہ کے پھول سفید اور پتے چھوٹے ہوتے ہیں یہ افستین کے مشابہ ہے۔

مزاج گرم خشک

افعال ملطف مفتح،مدر بول وحیض مفتت حصاۃ،دافع حمی

افعال مخصوصہ، امراض سر تنقیح سدد تلیف مادہ رحم وادرار بول وحیض اخراج جنین

مضر، گردہ

مصلح، انیسون

بدل، سر میں بالونہ باقی میں افسنتین

مقدار، ۵ گرام

## پستہ

عربی، فارسی، پستہ

مقام پیدائش، افغانستان، ایرن

ماہیت، مشہور پھل ہے جو جنگلی وبستانی دونوں قسم کا ہوتا ہے بستانی جنگلی سے بڑا ہوتا ہے عمدہ وہ ہے جس کا رنگ سبز ہو قلمی بہت ہی نفیس ہوتا ہے قلم بطم کے درخت کے ساتھ لگاتے ہیں چھلکا اتارنے پر جلد خراب ہو جاتا ہے چھلکا پتلا سرخی مائل قدرے تلخ ہوتا ہے پتے رنگنے کے کام آتے ہیں۔

کیمیاوی تجزیہ؛ اس کے درخت میں رال جیسی ایک چیز پیدا ہوتی ہے

مزاج: معتدل بلحاظ برووت وحرارت خشک

افعال مقوی ذہین حافظہ ودماغ معدہ دافع حفظان مسمن بدن مفتح مقوی باہ، قشر قابض مفرح رادع

افعال مخصوصہ امراض سر، مغز تقویت دماغ حافظ ومقوی باہ، قشر قابض مفرح رادع

افعال مخصوصہ، امراض سر، مغز تقویت دماغ حفظہ، رفع یبوست دماغ امراض مخصوصہ باہ وگرہ رفع یزال گروہ یبوست بیرونی معدقبض تقویت معدہ رفع فواق وتے گل، رحم قبض رفع سیلان رحم وکلہ رحم

مضر، پوست مصارع، مصلح شہد خالص

بدل، ہم وزن مغز بادام مغز حبتہ الخضر ا

مقدار خواک: مغز ۲ گرام چھلکا ۱۵ گرام، مقوی سفوف ومعجونات میں استعمال ہوتا ہے۔

## پیرافین

پیرافین لیکوڈ LIQUID PARAFFIN

پیرافین سیال PARAFFINUM LIQUIDUM

صفات وماہیت: مٹی کا صاف کیا ہوا بے رنگ بے بو پھیکا شفاف روغنی سیال ہے PARAFFINUM MOLLE

مراج حار درطب، افعال ملین

مقدار، ۱/۴ ۱۱اونس سے ایک اونس تک

سفید دیز لین وائٹ سافٹ پیرافین (SOFT PARAFFIN VANE)

صفات: نیم شفاف بے بو غلیظ قوام سفید یا زرد رنگ

انعال: مانع تشقق جلد

## پیپلامول

فارسی، فلفل موبہ، عربی، اصل الفلفل

لاطینی PIPER LNGUM

ماہیت: یہ ایک گروہ دار جڑ ہے جس کی شکل اساروں کے مشابہ ہوتی ہے رنگ خاکستری مغز سفید ریشہ دار ذائقہ تیز و تلخ ہوتا ہے

مزاج، گرم خشک

انعال، دافع بلغم کاسر ریاح مقوی معدہ

انعال مخصوصہ، معدہ وجگر تقوت معدہ ہضم طعام کاسر ریاح

مضر، بصارت اور منی کو کم کرتی ہے

مصلح، صنع عربی صندل سفید

بدل، بعض انعال میں دار فلفل

مقدار، ایک تا دو گرام

## پتھر پھوڑی COLIUS ZERQMATICUS

بنگالی۔ باتھر جور۔ عربی۔ کاسر الجر۔

صفت وماہیت، ایک گھاس ہے جو پتھریلی زمین اور دیواروں پر اگتی ہے پیٹر چھوٹا سا پتے لوبیے کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں اس کے چبانے سے زبان کی لزوجت وشوریت محسوس ہوتی ہے پتھر پر ہونے کی وجہ سے پھوڑی کہلاتی ہے یہ پیٹروں کا گچھا ہوتا ہے ڈالیاں جڑ میں سے نکلتی ہیں جو پتلی سینک کے برابر اور بعض دفعہ اس سے زیادہ موٹی ہوتی ہیں ڈالی موٹی اور جڑ کا رنگ لاکھی ہوتا ہے جس میں بال سے بھی

زیادہ باریک تار آتے ہی ہیں جڑ زمین کے اندر آدھ بالشت تک گھنی پتلی اور گاؤدم ہوتی ہے پھول سفید ریشم کی طرح اجزا میں سے بیج پیدا ہوتے ہیں۔ سبز و خشک مستعمل ہے

مزاج، مرکب القویٰ

افعال، مفت حصاۃ، مدر بول

بدل، بعض افعال میں حجر الیہود چینی

مصلح، کلتھی کا جوشاندہ

مضر، باہ کے لئے

مقدار، ۷ گرام سبز ۱۵ گرام۔

## پرسیاؤشاں MAIDEN HAIRFERN

بنگالی، گوپائے لستا، فارسی، سنبل، پرسیاؤشاں، عربی، شعر الاض، سنسکرت، کاک، گاگ پری۔

انگریزی MAIDEN HAIRFERN

لاطینی ADIANTUM LANUTUM

صفت و ماہیت، یہ ایک بوٹی ہے جس کی ڈنڈی سیاہ ہے براق رنگ اور قدرے سخت ہوتی ہے، پتے سبز کے پتوں سے مشابہ لیکن قدرے چھوٹے شاخیں باریک ہوتی ہیں۔ پتے پر بہت سی شاخیں ہوتی ہیں پرسیاؤشاں میں پھول اور بیج نہیں آتے اور پتے حجم میں چھوٹے ہوتے ہیں۔

مقام پیدائش، موسم برسات میں خصوصاً اور بعض نمناک گلیوں پر دوسرے موسموں میں پائی جاتی ہیں اس کی پتیاں اور ڈنڈیاں مستعمل ہیں، اس کی قوت بہت جلد زائل ہو جاتی ہے چھ ماہ بعد کمزور سال بعد بیکار ہو جاتی ہے

مزاج، گرم خشک

افعال، محلل ملطف، منفعث بلغم منقی رحم، مدر بول

مضر، طحال

مصلح، روغن بنفشہ

بدل، امراض ریہ میں ہم وزن بنفشہ اور نصف وزن ملٹھی

مقدار خوراک، سات گرام بعد میں اس کا جوشاندہ روغن شربت استعمال میں آتے ہیں۔

## ORANGE PEEL پوست نارنج

فارسی، نارنگ، ہندی کرنا۔
ماہیت، ایک درخت کا پھل ہے جو بڑا اور خوش نظر اور تھوڑا سا خاردار ہوتا ہے لکڑی سخت اور سفیدی مائل بزوری پتے لیموں کے پتوں سے بڑے اور سنگترے سے چھوٹے اور خوشبودار پھول سفید تھوڑا اور بہت خوشبودار نیز مزہ اور تھوڑی سی تلخی لئے ہوتا ہے چھال زرد رنگ سرخی مائل سطح پر بیشمار روغنی گھٹیاں اندرونی سطح سفید ذائقہ تلخ بو خوشبودار گرم مرطوب ملکوں میں پیدا ہوتا ہے۔
مزاج گرم خشک، پوست اور تلخ سرد خشک، افعال وخواص، دافع صفرا وحدت وخون، مفرح لقوی معدہ دافع قے وامتلاء پوست دافع امتلاء قے مخرج کرم
افعال، مقوی معدہ ہاضم کاسر ریاح دافع
مقدار ۳۰ سے ۳۰ بوند
شربت نارنج SYRUP ORANGE
مقدار خوراک، ۳۰ سے ۴۰ بوند
مرکبات، ٹنکچر آف اورنج TINCTURE OF ORANGE
ٹنکچر آف اورنیشائی TINCTURE OF AURANTII

## PRICKLY CHIEF FLOWER پھٹکنڈا

بنگالی، ایانگ، ہندی، اونگا، خارو دار گوز
انگریزی PRICKLY CHIEF FLOWER
لاطینی CLOTORIA TERNATED
مقام پیدائش، میدانوں اور جنگلوں میں عام ملتا ہے
صفت وماہیت، ایک فٹ تک لمبی گھاس ہے جس کی شاخیں پتلی اور چھوٹی چھوٹی اوندھی تھیلیاں ہوتی ہیں جو پھول کہلاتی ہیں، انہی میں بیج آتے ہیں جو چاول کے دانے سے مشابہ ونوکدار ہوتے ہیں
پھلوں پر کانٹے ہوتے ہیں جو کپڑوں سے لپٹ جاتے ہیں بیج اور پتوں کا رنگ سبز اور چھوٹے نوکدار سبزی مائل سفید ہوتے ہیں عموماً دو اقسام کا ہوتا ہے
کیمیاوی تجزیہ، چرچڑی کی راکھ پوٹاس کثیر مقدار میں پائی جاتی ہے

مزاج گرم خشک

افعال مدر بول مصفی خون منفث بلغم

افعال مخصوصہ معدہ تحلیل ریاح دافع بلغم جلد دافع تعفن و نافع جرب امراض ریہ دافع بلغم

مضر، دافع اشتہا

مصلح، مرچ سیاہ وشہد

بدل، نامعلوم

مقدار ۲۵۰ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام۔

# تلسی HOLY BASEL

عربی، بادروح ترہ، خراسانی، اردو، جنگلی تلسی، بنگالی رام یابن تلسی،

لاطینی OCIMUM SANTUM

انگریزی HOLY BASEL

مقام پیدائش، پاک و ہند میں عام پیدا ہوتا ہے۔

حصص مستعملہ پتے اور بیج

صفات وشناخت، بن تلسی کے پتوں سے مشابہ مگر ان سے چھوٹے ہیں اس میں متفرق شاخیں نکلتی ہیں پودا عام تلسی سے چھوٹا اور زمین میں تھوڑا سا اونچا ہوتا ہے بوبیل کے پکے ہوئے پھل کی طرح مزہ لونگ جیسا ہوتا ہے بیج چھوٹے اور کسی قدر لمبے ایک انچ کے سولہواں حصہ کے برابر اور سیاہ رنگ کے ہوتے ہیں ان کے ایک جانب محراب کا نشان ہوتا ہے دوسری جانب چپٹی ہوتی ہے مزہ چرپرا ہوتا ہے پانی میں بھگونے پر لعاب کی تہ جم جاتی ہے۔

کیمیاوی تجزیہ: اس کے تمام اجزا کا عرق کھینچنے سے کچھ پیلا اڑنے والا اور پانی سے ہلکا جز نکلتا ہے جو پڑا رہنے سے جم جاتا ہے اس کی قلمیں بندھ جاتی ہیں

مزاج: گرم خشک

افعال، قابض منضج محلل، منقت حصاۃ مقوی باہ دافع حیات

افعال مخصوصہ، مفرح قلب مقوی معدہ

مضر، پتہ ومعدہ کیلئے

مصلح: سرکہ، حموضات

بدل، ہم وزن کلونجی یا مرزنجوش

مقدار، ڈیڑھ گرام

## تخم خبازی COMMON MELLOW

عربی۔ خبازی، فارسی، نان کلاغ۔

صفات، گول چپٹا بیج میں بڑا پھیکا لعاب دار بھورے یا سیاسی مائل بیج ہے پتے گول اور پھوڑے سے کھر درے اور خطمی کے پتوں سے مشابہ

مزہ پھیکا پھول خطمی کے پھول سے مشابہ بعض بڑے بعض چھوٹے۔

مزاج سرد تر

افعال مخصوصہ، تخم امراض درور بہ رفع سعال یابس تحلیل اورام مادہ ازلاق الضاج مواد

مضر، معدہ

مصلح، حموضات ربوب خوا کہ

بدل، تخم خطمی

مقدار، ۷ گرام تک

## تخم خرفہ PERSLANE SEED

عربی، بزر بقلۃ، فارسی تخم خرفہ، تخم تورک، بنگالی برلونیا،

لاطینی PORTALACA OLERECA SEED

ماہیت وصفات، پودا دو قسم کا ہوتا ہے بڑا جس کا پیٹر ہاتھ بھر سے کم ڈنڈی عموماً زمین پر بچھی انگلی کے بار برموٹی بلکہ اس بھی کم اتنی نازک ہوتی ہے کہ آسانی سے ٹوٹ جاتی ہے مگر سرخی مائل رنگ پتے میں تھوڑی سی گولائی موٹا چیپ دار اندر رطوبت بھری ہوتی ہے مزہ پانی سا پھول سفید بیج چھوٹا سیاہ رنگ شیرہ سفید نکلتا۔

دوسری قسم چھوٹی زمین پر بچھی ہوتی ہے بیج اور پتے پہلی قسم سے چھوٹے ان میں نمکینی زیادہ ہوتی ہے اور ترشی کم یہ قسم خودرد ہے عمدہ قسم کے پتے بڑے ڈنڈی اور شاخوں کا رنگ سرخ ہوتا ہے، بیج تخم خشخاش کے برابر سیاہ رنگ ہوتے ہیں۔

افعال، مسکن مفرح

افعال مخصوصہ، تخم امعاء، رفع اسہال مراری تقویت امعاء، حبس دم م، آب حمیٰ رفع حمیٰ دق دیگر حیات حارہ

مضر، سرمعدہ، بصارت

مصلح، تخم قند سفید آب مصطگی رومی

بدل، اکثر افعال میں اسپغول

مقدار خوراک ۳ سے ٦ گرام۔

## TURETH تربد

عربی، تربد، بنگالی تیوڑی۔

لاطینی TURPETHUM

صفت و ماہیت، ایک درخت کی جڑ ہے جس کا پھول آسمانی رنگ کا ہوتا ہے یہ لکڑی کے چھوٹے چھوٹے خاکستری رنگ کے ٹکڑے ہیں جو ہلکے اور اندر سے سفید ہوتے ہیں ان کا چوبی حصہ علیحدہ کیا جاتا ہے جس کی وجہ سے نلکی کی طرح کھوکھلے ہو جاتے ہیں مزہ پھیکا قدرے تلخ دو قسم کا ہوتا ہے سیاہ و سفید سیاہ نہایت شدید قسم کی خراش پیدا کرتا ہے اس لئے اس کی بجائے سفید ہی استعمال کرتے ہیں۔

مزاج گرم خشک

کیمیاوی ترکیب: اس میں ایک قسم کا رال پایا جاتا ہے جس کو تربدیں کہتے ہیں۔

افعال مخصوصہ، امراض مقصد اسہال اخراج اخلاط محرقہ و کرم مقعد اسہال اخراج بلغم

مضر: قلب امعاء بیقراری پیدا کرتا ہے۔

مصلح، روغن بادام شیریں۔ بدل، غاریقون یا کالا دانہ

مرکبات، تمام یونانی مرکبات جو تنقید دماغ کے لئے استعمال ہوتے ہیں ان میں تربد ایک خاص حیثیت رکھتا ہے

## BAMBOO SUGAR-BAMBOO MANNA تباشیر

عربی، طباشیر، بنگالی، بنسلوجن

صفت و ماہیت، یہ سفید و شفاف ہلکی نیلگوں چھوٹی چھوٹی ناہموار بھربھری پھیکی قدرے تلخ ڈلیاں ہیں جو ایک خاص قسم کے پرانے بانس سے حاصل کی جاتی ہیں یہ شروع میں ایک پتلی رطوبت ہوتی ہے جو بتدریج منجمد و بستہ ہو کر ڈلیوں کی شکل اختیار کر لیتی ہے بہتر وہ ہے جو شفاف اور ذرا سی پتلی ہو یہ بھی بتایا گیا ہے کہ بانس کے جلنے پر یا جنگل میں آگ لگ جاتے پر بانسوں کے جلنے پر طباشیر نکل آتی ہے۔

مقام پیدائش، رنگ پور سلہٹ مرشد آباد کے علاقے۔

کیمیاوی تجزیہ، ۷۰ فی صد سیل کیپ اور ۳۰ فی صد کیلشیم ہوتا ہے۔

مزاج، سرد خشک

افعال، مفرح، مقوی دل مسکن قاطع صفرا و قابض اسہال دموی و حار گرم دل جگر معدے کو طاقت دیتی ہے

افعال مخصوصہ، امراض لثہ ولسان قبض رفع شور دہن، صدر حبس تحلیل تجفیف رطوبات، دفع سل، امعاء تسکین ثوران اخلاط

تقویت امعاء قبض حمیٰ کربی و دیگر حیات یومیہ

مضر، امزجہ رطبہ، مصلح، مرزنجوش

بدل، تخم خرفہ بریاں ہم وزن، نصف وزن سماق یا گل مختوم صندل سفید

مقدار خوراک، ایک سے تین گرام

## تخم کشوث Cuscuta Reflexa Roxb

فارسی تخم برش

انگریزی SEED OF CORNOSA

صفت و ماہیت، یہ ایک مولی کے بیج سے چھوٹے اور اجوائن خراسانی سے مشابہ بیج ہیں جو تقریباً گول سرخ زردی مائل یا زرد سفیدی مائل ہیں مزہ تلخ بہتر تازہ زرد ہوتا ہے۔

مزاج گرم خشک

افعال: مقوی و مفتح سدد و کبد دامعاء محلل، کاسر ریاح

مضر، مثانہ، تلی پھیپھڑا متلی پیدا کرتا ہے

بدل، تخم کاسنی جنگلی جرجیر افسنتین

مقدار خوراک، ۶ گرام تک

## تال مکھانہ

## Hygrophila auriculata(Sehum) Heine

بنگالی، کانتا، کولیکا، گلیا کھاڑ

انگریزی LONG LEAVED BALARIA

لاطینی HYGROPHILLA ASTTERCANTHIA

صفت و ماہیت، ایک پودے کے بیج ہیں جو تھوڑے سے چوڑے لا بنے چھوٹے خاکستری رنگ تو دری کی مانند لعابدار چکنے ہوتے ہیں
اس کا پودا ایک گز لمبا شاخیں جڑ سے جمی ہوتی ہیں کاسنی کے پتوں کی طرح اور رونگٹے دار پھول چھوٹا اور کاسنی کے پھول سے بڑا ہوتا ہے اس
کرہوں میں پھل کی طرح کانٹے ہوتے ہیں

مزاج، سرد و تر

افعال مخصوصہ، مردان تسکین بدن تغلیظ منی امساک

مضر، نفاح و دیر ہضم

مصلح، شہد خالص شیر گاؤ قند سفید

بدل، ثعلب ستاور تو دری

## تنبول Piper Betle Linn

فارسی تنبول، اردو، پان

انگریزی BETEL

لاطینی BETEL ROOT

بیج پان BETEL

صفت و ماہیت، نوک دار چپٹے چورے پتے جن کی بالائی سطح صاف ہوتی ہے ذائقہ خوشبودار تلخ دوا زیادہ تر جڑ استعمال ہوتی ہے جس
کا بیرونی رنگ سرخ اندرونی مائل سفیدی ساخت تقریباً ریشہ دار و گرہ دار بو تیز مرغوب ذائقہ تلخ

افعال، مدر لعاب دہن کاسر ریاح دافع تعفن مسکن محلل اورام دافع بخار و سل مقوی اعصاب دافع تشنج

افعال مخصوصہ، برگ تنبول گوش، رفع سیلان رطوبات تحلیل ریاح و ورم اندر مال قروح، مال قروح، صدر و ربہ، رفع رطوبات اور ارخیہ
تسکین درد تحلیل و تلین ورم خارجاً

مضر، امرجہ حارہ

مصلح، خولنجان

مقدار، پتہ ایک سے تین جڑ ۵۰۰ ملی گرام سے ایک گرام۔

# تتن امریکی

## Vigna Ungviculata (لوبیا)

صفات، اس پودے کا تنا کھوکھلا اور پھل دار ہوتا ہے شاخیں بڑی اور یہ بھی کھوکھلی ہوتی ہیں رنگت زعفرانی پتے رونگٹے اور دندانہ دار جن پر رواں ہوتا ہے پھل اندر سے دوحصوں میں منقسم بیج بھورے رنگ کے چھوٹے چھوٹے بونا گوار تیز ذائقہ خراش کن

مزاج گرم تر

افعال، دافع تشنج معرق، مدر بول، مصعف قلب

مضر، دل کے لئے

مصلح، ٹنکچر سڑا یمونیم۔

بدل، نامعلوم

مقدار خوراک، ا سے ۳ گرین TINCTURE OF LOBELIA ETHEREAL

مقدار، ۵ سے ۱۵ بوند

افعال دافع تشنج معرق مدر بول

## Plantago major Lin تخم بارتنگ

عربی، بزر لسان الحمل، فارسی، تخم بارتنگ

انگریزی SEED OF PMAJOR

صفت وماہیت، بکری کی زبان کی طرح پتے بڑے بڑے سبز رنگ کے لمبے اور تھوڑے سے چوڑے ہوتے ہیں تنا گز بھر کے قریب لمبا اور سرخ رنگ ہوتا ہے اس میں پتلی پتلی شاخیں لگتی ہیں جن کے سرے پر و بیز رنگ کے پھول لگتے ہیں بیج گول سیاہ رنگ کے چھوٹے چھوٹے لعابدار ہوتے ہیں اس کی جڑ کمزور موٹائی انگلی برابر اور پر رونگٹے ہوتے ہیں دوسری قسم کے پتے پتلی قسم سے چھوٹے اور بیج نسبتاً بڑے ہوتے ہیں تیسری قسم کے پتے کی طرح مگر چھوٹے اور کھردرے ہوتے ہیں رنگ سیاہی مائل اس پر گاؤزبان کی طرح سفید نقطے ہوتے ہیں قسم اول قوی و بہتر ہے، دوا بیج مستعمل ہیں۔

مزاج سرد و خشک

افعال وخواص، قابض مسکن مغلظ تشنج سدد

افعال مخصوصہ، امراض معدہ جگر دامعا، تخم معدہ جگر تقویب کبد حبس خون امعاء دافع مفتح حبس خون آب برگ سبز مردق تقویت وبترید معدہ وجگر قبض

مضر، ریہ طحال

مصلح، شہد خالص

بدل، تخم حماض

مقدار، تین یا پانچ گرام

## تخم کتان

**Linum Humile Mill / Linum usitatissimum Linn**

عربی، بزرکتان، فارسی، بزرگ، بنگالی، بزر کتان

انگریزی LINSEED- COMMON FLAX SEED

لاطینی LINASEMINA - LINUM

صفت و ماہیت، یہ ایک نبات ہے جو گز بھر کے قریب لمبی، پتلے پھول دار لاجوروی گچھے، اخروٹ برار باور بیج سے بھرے ہوئے اور بیج اس کا چھوٹا تھوڑا سا چوڑا لمبا اور اس کے پوست سے روئی کی طرح کپڑے بنتے ہیں

مزاج، گرم خشک

افعال وخواص، مدر بول حیض منفعث بلغم منضج محلل

افعال مخصوصہ، تخم چشم رفع رمد حار درد چشم گوش تسکین درد تحلیل جلد خار جا صدور یہ تلین تحلیل روغن اول میں گرم وتر او جاع اعضا تحلیل اورام تلین اعصاب رفع نفث الدم وسعال یابس تغریہ

مضر، مغعف بصر، مصلح، حلبہ بعض افعال ہیں

مقدار خوراک، ۷گرام تا ۱۵گرام

## تخم کدو

**Lagenaria Siceraria (Molina) standely**

صفت و ماہیت، یہ ایک مشہور نبات ہے جس کے پتے بڑے پودا اسکا بیلدار پھول زرد مائل سرخی ہوتا ہے بیج لانبے چپٹے قدرے بیضوی

کدو دراز کے تخم ہیں

مقام پیدائش عام ملتا ہے

افعال: مسکن حرارت، مدر بول، منوم، مقوی دماغ مسخن بدن

افعال مخصوصہ، مثانہ واحلیل اورارفع ادرار رفع سوزش بول وکثرت احتلام تبرید اعضائے تناسل، ادرار تراشہ حمی حیات، حارہ تسکین عطش آب رفع حمیات حارہ دق، مربہ تقویت دماغ تسکین درد وتزئید جوہر دماغ

مضر ثقیل نفاح مورث قولنج

مصلح، گوشت

بدل، لوکی

مقدار خوراک، ۳ سے ۶ گرام

## تخم کاہو Lactuca Serrjola Linn

عربی بزرالخس فارسی ختم کاہو

انگریزی SEED OF LACCUA SATIVA

صفت و ماہیت، یہ جنگلی اور بستانی دو قسم کا پودا ہے جس کا درخت ایک گز تک بلند ہوتا ہے بیج چھوٹے چھوٹے کچھ لمبے سفید چمکدار پھیکے رنگ کے ہوتے ہیں

مزاج سرد وخشک

افعال مسکن راوع مبرد منوم

افعال مخصوصہ، تخم سر رفع صداع تخذید تنویم داخلاً مقشر خارجاً غیر مقشر حمی نزلیہ روغن سر تنویم ترطیب بترید تسکین درد کاجل چشم تسکین سوزش

مضر باہ مورث نسیان

مصلح مصطگی شہد خالص

بدل بعض افعال میں خرفہ

مقدار ۳ گرام

## توتیا COPPERSULPHATE

عربی۔توتیائے اخضر۔ فارسی توتیا۔اردو۔ نیلا توتہ۔سندھی توتیو سامتھ

انگریزی۔کاپر سلفیٹ COPPER SULPHATE

لاطینی،کاپر سلفیٹ CUPRI SULPHATE

صفات، گہرے پیلے رنگ کی ڈلیاں وزنی اور بے بو ہوتی ہیں ذائقہ کسیلا اور تیز ایک حصہ پانی میں قابل حل

افعال، قابض مخفیف مصفی خون قاتل جراثیم زہر قاتل دافع

افعال مخصوصہ، امراض لثہ ولسان (بریاں) لثہ دفع لثہ دامیہ سنونا حشم رفع لحم زائد جلد بصرا کتمالاً

مضر، زہر ہے

مصلح، شیر گاؤ روغنیات

مقدار خوراک، ۲۵۰ ملی گرام تک خارجاً یا آنکھ میں مستعمل ہے خوردنی طور پر نہیں دیا جاتا

## تربوز Citrullus Vulgaris

عربی، بزار البطیخ ہندی، فارسی، ہندوانہ

ماہیت، مشہور پھل ہے اس کی بیل پھیلی ہوئی اور پتے چوڑے ہوتے ہیں ریتلے حصوں میں بویا جاتا ہے چھلکا کسی کا ہرا کسی کا سبز مائل کسی کا سفید و چکنا گودا اکثر سرخ یا کچھ سفیدی ہے پیلا یا سفید ہوتا ہے سرخ پختہ اور عمدہ اور شریں ہوتا ہے بیج سفید سرخ سیاہ ہوتے ہیں۔

مزاج بارد رطب، دوا میں مغز مستعمل ہے

کیمیاوی تجزیہ، اس کے بیجوں کے مغز میں سے پیلے رنگ کا تیل نکلتا ہے

خواص وافعال: مسکن صفرا دوم، مدر بول، ملین طبع مبرد

اعفال مخصوصہ، مغز (تخم) سرتر طیب تقویت و بتر بد دماغ تسکین درد ادرار بول حمی ارفع حمی محرقہ غب خالص دق آب حمی رفع حمیات حارہ دق

مضر: طحال معدہ باہ

مصلح، گلقند، آفتابی شہد خالص شہد خالص شکر، نمک

مقدار تخم پانچ گرام

## تخم خیارین Cucmis Sativus Linn

عربی، بزرقثاء، فارسی تخم بارتنگ

صفت و ماہیت، بیل دار درخت کے بیج ہیں جس کے پتے لکڑی کے سے بڑے بڑے پھول زرد رنگ و بالشت بھر تک لانبا یا اس سے زیادہ ہوتا ہے بیج پتلے پتلے لمبے قدرے چکنے ہوتے ہیں۔

مزاج، سرد وتر



افعال، مسکن مبرد دافع صفراء حرارت

افعال مخصوصہ، امراض معدہ، جگر تحلیل تفتیح ارداد گردہ، مثانہ رفع سوزاک وحرقہ بول، حمیٰ رفع حمٰی ودق حمیات حارہ حمیٰ بلغمی

مضر: مزجہ باردہ

مصلح، بادیان

بدل، بعض افعال میں ککڑی کے بیج

مقدار، ۲ سے ۵ گرام

# تخم ریحان

**Phyllanthus Maderaspatensis Linn**

عربی، شاہسفرم بزرالریحان

فارسی، تخم ریحان، بنگالی، توک ماری

انگریزی

SEED OFOCIMUM BASILICUM

ماہیت، چھوٹے چھوٹے بھورے سیاہی مائل لعابدار رطوبت والے ریحان کے بیج ہیں جو تلسی کی قسم سے ہیں اس کے درخت میں سے تلسی کی خوشبو آتی ہے۔

مقام پیدائش، ایران

مزاج، سرد خشک

افعال، مسکن قابض مسک مغلظ مبضرح

افعال مخصوصہ، امراض قلب رفع تقشر قلب تفریح تقویت

مضر، معدہ

مصلح، نبات سفید گردے کے لئے مرزنجوش دماغ کے لئے گلاب

بدل، تخم کنوجہ

مقدار، ۷ گرام، تخم ریشہ ۴ گرام

# تج

## CINNANAMOM BARK- CASSIA LIGNE

فارسی، قرفہ، عربی، سلیخہ

انگریزی CINNANAMOM BARK- CASSIA LIGNE

لاطینی CINNAMOMI CORTEX

صفت ماہیت، یہ ایک درخت کی چھال ہے جس کا خوشبودار چینی ولونگ سے مشابہ ہے اسکا درخت دارچینی سے بڑا ہوتا ہے چھال پتلی لمبی دارچینی سے زیادہ موٹی کئی اقسام پر مشتمل ہے بعض رنگت میں دارچینی جیسی بعض اس سے زیادہ میلی اور بعض کے رنگ میں زردی وسفیدی کی جھلک پائی جاتی ہے چھال بھی بعض سخت ہوتی ہے بعض نرم جلد ٹوٹ جاتی ہے بہتر قسم تیرہ رنگ موٹی اور خوشبودار تیز مزہ اور چکنی ہے جو زبان کو کاٹے اس میں لونگ کی سی خوشبو آئے اور حدت ہو مستعمل چھال۔

مقام پیدائش، سری لنکا۔

طبیعت، گرم خشک

خواص وافعال، کاسر ریاح محلل اورام مقوی اعضائے رئیسہ مخرج اخلاط غلیظہ مدر حیض و بول منفث بلغم

افعال مخصوصہ، امراض معدہ وجگر تقویت معدہ وجگر تحلیل اورام واحشاورںیہ

مضر، گروہ آنتوں کے لئے، مصلح، کیترا دارچینی یا نصف وزن لونگ

مقدار، تین سے ۷ گرام

## ترنجبین FRAXINUS ORNUS

عربی عسل الحاج، فارسی، ترنگبین

انگریزی FRAXINUS ORNUS

لاطینی MANNA

یہ ایک منجمد طوبت ہے۔ جو ایک درخت کے کانٹوں پر مصری کے ریزے کے موافق جم جاتی ہے۔ چھوٹی چھوٹی عموماً بے ڈھنگی سفید بھوری اور سرخی مائل شیریں ڈلیاں سی ہوتی ہیں۔ پھول اور کانٹے اس میں پائے جاتے ہیں، بہتر ترنجبین اس میں سرخی کی جھلک موجود ہوتی ہے۔ پھول اور کانٹے بھی شامل ہوتے ہیں۔ دانے گول کسی قدر مستطیل اور ہلکے شیریں ہوتے ہیں۔ ذائقہ شیریں مگر اس میں بدمزہ پن اور بساندھ ہوتی ہے۔ پانی میں دھونے پر تھوڑی سی دہنیت ظاہر ہوتی ہے۔

پیدائش، خراسان میدان وغیرہ

مزاج، گرم تر

افعال، جالی ملین، مسہل، مقوی باہ

افعال مخصوصہ، امراض مخصوصہ مزداں، امراض مخصوصہ تغلیظ منی

مضر، بطی الدنحدار

مصلح، عناب ولایتی، تمر ہندی

بدل، شیر خشت یا شکر سرخ نصف وزن املتاس

مقدار، ۲۵ گرام سے ۵۰ گرام۔ معجون اور مسہلات میں مستعمل ہے۔

## Cheiranthus Cheiri Linn تودری

بنگالی، خیرئی، فارسی تودری عربی، تودری بزرالخم

انگریزی WALL FLOWER- CHEIRANTHUS

صفت و ماہیت، چھوٹے چھوٹے مسور کے برابر چپٹے اور چوڑے بیج ہیں اس کے پودے میں تنا نہیں ہوتا، پتے لمبے لمبے اور جنگلی جرجیر کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں اور اس میں پتلی پتلی سرخ اور سخت ڈالیوں میں چھوٹے چھوٹے سخت کانٹے ہوتے ہیں پھل شاخوں کے سرے پر لگتے ہیں اور اس میں پتلی سرخ اور سخت ڈالیوں میں چھوٹے چھوٹے سخت کانٹے ہوتے ہیں پھل شاخوں کے سرے پر لگتے ہیں اور اس میں پتلی پتلی پھلیاں آتی ہیں جو میتھی کے پھل کی طرح ہوتی ہیں انہی میں سے بیج نکلتے ہیں ذائقہ قدرے تلخ تین اقسام ہوتی ہیں سرخ سفید زرد رنگ بہترین ہے سفید سرخ اور زرد سے بڑی ہوتی ہے۔

پیدائش، ہندو پاک

مزاج، گرم تر

افعال، مغلظ مولد منی، مقوی باہ مسمن بدن

افعال مخصوصہ، امراض شد مین زرد امراض مخصوصہ تولید منی انفاظ شد مین تولید شیر سرخ امراض مخصوصہ انعاظ تقویت باہ تزید منی سفید امراض مخصوصہ تولید منی تسخین اعضاء تناسل

مضر، اندرونی اعضاء شکم

مصلح، زرشک،

بدل، بہمن سرخ وسفید

مقدار، سات گرام

## BAYLEAF- FOLIA MALABATHI تیزپات

عربی، سازج ہندی، بنگالی، تیج پتر، پتجیانا

انگریزی BAYLEAF- FOLIA MALABATHI

لاطینی CINAMOM TAMALA

صفت وماہیت، یہ ایک درخت کے پتے ہیں یہ پتے ڈیڑھ گرہ سے چار گرہ تک لمبے ہوتے ہیں مزہ تیز اور خوشبودار ہوتا ہے اس کی چھال بھورے یا پیلے رنگ کی ہوتی ہے اس میں بہت سے داغ ہوتے ہیں پھل آدھ انچ لمبا پکنے پر کالا ہو جاتا ہے کیمیاوی تجربہ، اس میں ایک خاص قسم کا جوہر اور رنگ نکلتا ہے۔

مزاج، گرم خشک

افعال، مقوی معدہ، قلب محلل ریاح مدر بول وحیض مفرح

افعال مخصوصہ، معدہ تقویت وکاسر ریاح قلب تقویت تفریح، مضر، جگر، مثانہ، پھیپھڑا

مصلح، جگر کے لئے صندلی مثانے کے لئے بھی پھیپھڑے کیلئے مصطگی، بدل، بالچھڑ تج

مقدار خوراک، تین سے پانچ گرام معجونات میں ۲ گرام مختلف قرابادینی مرکبات وسفوفات میں استعمال ہوتا ہے۔

## Gossypium تخم بنولہ

عربی، حب القطن، بنگالی، کپاس، بیجی

انگریزی COTTON SEED

صفت وماہیت، کپاس کے بیج ہیں جو چنے برابر نیلگوں بھورے رنگ کے ہوتے ہیں بیج کے اندر سفید مغز اور ذائقہ قدرے تلخ ہوتا ہے دوا میں مغز مستعمل ہے

مزاج، گرم وتر

افعال، منفث۔ بلغم مقوی باہ مولد منی، مولد لبن

افعال مخصوصہ، سر رفع کابوس ووسواس تقویت دماغ وحافظ

مضر، امعاء

مصلح، شیر گاؤ گلاب خالص

بدل، تخم کیکر یا تخم ترلحم

مقدار، ۲ سے ۷ گرام

## تخم پلاس BUTEA SEED

تخم پلاس۔ تخم ڈھاک۔ عربی۔ پلاس پاپڑہ۔

انگریزی BUTEA SEED

لاطینی BUTEAE SEMINA

مقام پیدائش، بھارت۔

صفات، یہ ڈھاک کے درخت کا بیج ہے جو گول چوڑا پیسے کے برابر پتلے حجم کا اور وزن میں ہلکا ہوتا ہے پوست، زرد گودا سفید نائل بدزروی قدرے لعابدار ہوتا ہے خشک ہونے پر لعاب جاتا رہتا ہے۔

اس کا روغن نکالا جاتا ہے جو پارہ کو قائم النار کرتا اور بطور طلاء مایوسین کو دیا جاتا ہے بیج اوپر سے جھریدار کیلے کی طرح ناف ہوتی ہے بوخفیف ذائقہ چرپرہ پلاس پاپڑا تیل مستعمل ہے۔

افعال، قاتل دیدان حیات

افعال مخصوصہ، قاتل دیدان رفع بواسیر، بیجوں کو پانی میں بھگو کر مقشر کرتے ہیں اور گریوں (مغز) کو بطور سفوف استعمال کرتے ہیں۔

مضر، پھیپھڑا کو اور مکرب ہے

مصلح، گائے کا مکھن یا گھی گل گاؤ زبان

بدل، نامعلوم ہے

مقدار خوراک، ایک گرام سے چار گرام برائے قتل دیدان

## ثعلب

**Orchis Mascula Linn / Orchis Latifola Linn**

بنگالی، سالم مچھری، فارسی، خانہ روباہ، عربی، خصیۃ الثعلب

انگریزی SALEP

مقام پیدائش، بھارت، شمالی ایشیاء یورپ

صفات و ماہیت، ایک جڑ ہے رنگ سفید اوپر سے شفاف سورنجان قدرے چھوٹی مزہ شیریں اور تھوڑا سا تیز چبانے سے لیس دار رطوبت دار نکلتی ہے توڑنے سے مشکل سے ٹوٹتی۔ مٹی کی سی بو آتی ہے چار اقسام پر مستعمل ہے بہتر وہ ہے جو بڑی موٹی اور شیریں ہو۔

مزاج گرم تر

افعال، مولد و مغلظ منی و مقوی باہ

افعال مخصوصہ، مردان مسمن بدن انعاظ تقویت و تولید منی

مضر، فم معدہ محرور یں

مصلح، آب کاسنی شکر سفید

بدل، بوزیدان ہم وزن

مقدار خوراک، تین سے پانچ ماشے

## جوزالطیب NUTMEG

فارسی، جوزا،

لاطینی MYRISTICA

مقام پیدائش، جزائر، سماٹرا، ہندوستان

صفات و ماہیت: اس کا درخت چالیس پچاس فٹ اونچا ہوتا ہے اخروٹ کے پتوں کی طرح، مگر کچھ ان سے چھوٹے اور پتلے پھل گول یا بیضوی بشکل آڑو پکنے کے بعد پھٹ جاتا ہے پھل کے اندر گہرے نارنجی جالدار شے ہوتی ہے جس کو ہندی میں جاوتری کہتے ہیں بیج میں سیاہ رنگ کا چمک دار بیج ہوتا ہے جس کے اندر کی گری کو جائے پھل کہتے ہیں۔ جائفل کو توڑنے پر اس کے اندر رگوں کا جال ہوتا ہے بو تیز

ذائقہ تلخی مائل۔

افعال قابض، ہاضم مفرح، مقوی باہ و معدہ مخدر مسخن معرق

افعال مخصوصہ امراض معدہ و جگر، تقویت معدہ جگر بری ہضم طعام رفع یرقان استسقاء لحمی، تحلیل مواد

مزاج امزجہ حارہ ریہ

مصلح گل بنفشہ کشنیز خشک

بدل جاوتری ڈیوڑھا، بالچھڑ برائے تحلیل ورم

مقدار خوراک ۵۰۰ ملی گرام سے ۶۲۵ ملی گرام۔

مرکبات، روح جواز الطیب SPIRIT OF NUTMEG

افعال دافع تشنج مفرح، ہاضم کاسر ریاح

مقدار ۵ سے ۲۰ بوند۔

روغن جوز بویہ OIL OF NUTMEG

مقدار ایک سے ۳ بوند

افعال دافع تشنج، دافع پیچش، دافع عفونت کاسر ریاح، مقعوی معدہ

## جلاپا JALAP POWDER COMPOUND

فارسی، جلاپا۔

انگریزی، JALAP POWDER COMPOUND

لاطینی: جلپ

صفات، یہ ایک جڑ ہے جو لمبی گرہ دار کسی قدر بیضوی شلغم کی مانند ہے جو ڈیڑھ دو انچ تک موٹی سیاہی مائل ہوتی ہے جس پر جھریاں اور نقاط بھی ہوتے ہیں اندر سے رنگت میلی زرد یا بھورا پن لئے ہوئے ہوتی ہے، ذائقہ شیریں، جی متلانے والی بو ہلکی

مقام پیدائش: میکسیکو، امریکہ

کیمیاوی تجزیہ، اس میں سے دس فیصد رال نکلتا ہے دس حصہ ایتھر میں حل ہو جاتا ہے

مزاج گرم خشک

خواص وافعال: مسہل، مخرج صفراء بلغم ودو یداں

افعال مخصوصہ، اسہال بلغم دفع امراض مفاصل

مضر، گرم مزاجوں کو مصدع

مصلح، عرق بادیان گلقند

بدل، سچوفان

مقدار خوراک، ایک سے تین گرام ۱۵ سے ۶۰ گرین

مرکبات، جلپ پاؤڈر کمپاؤنڈ JALP POWDER COMPOUND OF JALAP

# TINCTURE COMPOUND ٹنکچر آف جلپ

مقدار خوراک: ۳ ملی لیٹر، تمیں سے ساٹھ بوند

جدوار Delphinillum Denudatum Wall

عربی۔جدوار۔فارسی ماہ پردین۔بنگالی۔نربشی گھاس۔پنجابی نربس دی گھنڈی۔

انگریزی CARCUMA ZEDOARIA

لاطینی، DELEPHINUM DENUDATUM

صفت و ماہیت: ایک صنوبری یا مخروطی عقربی گرہ دار جڑ ہے جو انگلی کے طول سے چھوٹی وزن میں بھاری کسی قدر سخت کڑوی اوپر سے سیاہ اندر سے نیلی بہتر وہ ہے جو پانی میں گھولیں تو پانی کا رنگ نیلا ہو جائے یا مزہ میں تلخی آجائے اگر ایسی نہ ہو تو کمزور اور خراب اور بناوٹی ہوگی

۔

یہ متعدد قسم کی ہوتی ہے غیر اصل کھردری ناہموار اور شکن دار ہوتی ہے۔اصل چکنی اور صاف ہوتی ہے

مقام پیدائش: تربت خراسان، ہندو پاک

افعال مخصوصہ: امراض صدر دریہ تحلیل۔

مضر: گرم مزاجوں حار مزاجوں میں درد سر اور آنتوں میں زخم پیدا کرتی ہے

مصلح: سکنجبین سادہ۔کیترا

بدل: ہم وزن تریاق

## جوز ماثل

فارسی۔گوز ماثل، سیب آفت

انگریزی۔STRAMONIUM LEAVES

لاطینی۔STRAMONII FOLIA

صفات وشناخت: اس کے پودے کی لمبائی ۳ر۴ سے ۴ر۵ فٹ تک ہوتی ہے اور یہ بالعموم جھاڑ کی طرح پھیلا ہوتا ہے بعض اوقات اوپر کی طرف سیدھا بھی چلا جاتا ہے۔شاخوں کے مقام اتصال پر ایک پھول اور پتا ہوتا ہے پھول تقریباً ۱۵ انچ ہوتا ہے۔شکل موخون کے ہارن کی طرح مشابہ ہوتی ہے پھول کا رنگ سفید ہوتا ہے پھول کے خشک ہونے پر پھل آتے ہیں جو جسامت میں اخروٹ کے برابر اور اس پر بیشمار کانٹے ہوتے ہیں پھول کے پکنے پر بیج برآمد ہوتے ہیں یہ نسواری اور گہرے بادامی رنگ کے ہوتے ہیں اور سرخ مرچ کے بیجوں

سے ملتے جلتے ہیں کچلنے پر نا گوار قسم کی بو آتی ہے۔

ذائقہ نمکین و تلخ سفید و سیاہ دو قسم

مقام پیدائش: ہندوستان، پاکستان، افغانستان: ایران

کیمیاوی تجزیہ: اس میں دو الکلائیڈ ہوتے ہیں جو ہاینوسائمن اور ٹروپین کہلاتے ہیں ان کو ڈرانیورین یا ناتورین بھی کہتے ہیں اس کے علاوہ کسی قدر گوندرطوبت بیضہ اور سترہ فیصدی خشمی مواد ہوتا ہے اس میں سے پچیس فیصدی شورہ قلمی نکلتا ہے

مزاج، حار

افعال و خواص: دافع تشنج مسکر دافع بخار محلل۔

افعال مخصوصہ: اواجاع ظاہرہ برگ و تخم ردع تسکین او جاع تخفیف رطوبات تقویت اعضاء مسترخیہ خارجاً امراض مخصوصہ امساک منی

مصلح: روغن زرد

مضر: مورث جنون وفساد و مکر

بدل: بیخ نفاح دوگنی یا افیون ہموزن۔

مقدار: تخم اگرین۔ سے ۳ گرین۔ بوقت ضرورت تشنج دمہ میں دیتے ہیں۔ بوقت ضرورت اس کا شربت بھی بطور دافع تشنج دیتے ہیں

## جند بیدستر Castorium Rodencia

بنگالی۔ آشن سنگ آبی۔ عربی۔ جند بیدستر۔

انگریزی CASTORIUM

صفت و ماہیت: ایک دریائی جانور اود بلاؤ کی خصیوں کی منجمد رطوبت ہے جو سرخ و زرد رنگ کی ہوتی ہے تازہ حالت میں نرم بدبودار اور زرد اور سوکھ جانے پر سخت سیاہی مائل اور خوشبودار ہوتا ہے شکل مخروطی لمبائی میں ڈیڑھ سے دو انچ تک ہوتا ہے۔

ذائقہ پھیکا۔ ایتھر اور شراب معطر میں بڑا حصہ حل ہوتا ہے

بہترین سرخ مائل بسیاہی تیز بو ہے۔ خالص کی شناخت یہ ہے جو قومی ہو چرب ہو، بے مزہ نہ بہت ہلکا نہ بھاری رنگت سیاہ ہو۔

مزاج: گرم خشک

افعال: مقوی اعصاب دافع مسموم

افعال مخصوصہ: امراض قل تحلیل تلطیف تقویت حرارت عریزیہ امراض مخصوصہ تسخین تقویت ماہ۔

مضر: رطحال حار مزاج، مصلح: شربت بنفشہ۔

بدل: درج، مشک، فرفون

مقدار خوراک: ایک گرام تک ستعمال کرتے ہیں۔ مقوی معجونات میں مستعمل ہے

## جاؤشیر GAL BANUM

فارسی۔ گاؤشیر، گوشیر، عربی، جاؤشیر،

لاطینی GAL BANUM

صفت و ماہیت: تلخ و بدبودار ایک درخت گوند ہے جو اوپر سے سرخ اندر سے سفید ہوتا ہے پانی میں گھولنے پر سفید اور چکنا گائے کے دودھ کی طرح ہوتا ہے اس لئے گاؤشیر کہلاتا ہے اس کو حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جڑ کو چیر دے کر اس کے نیچے پتے بچھا دیتے ہیں۔ رطوبت ٹپک ٹپک کو گوند پتوں پر جمع ہو جاتا ہے۔ جب خشک ہو تو اٹھا لیتے ہیں اس کے دانے مٹر کی مانند ہوتے ہیں بہتر جاؤشیر تازہ اور اوپر سے رنگ سفید اور اندر سے زرد ہوتا ہے اور پانی میں سفید ہو جائے۔

مزاج: گرم خشک

افعال: مفتح مخرج بلغم کارریاح محلل مجفف

افعال مخصوصہ: امراض معدہ جگر تحلیل ورم تفتیح

مضر: انثیین اعصاب

مصلح: شہد خالص

بدل: انجیر کا دودھ زیتون دوگنا۔

مقدار خوراک: ایک گرام سے تین گرام تک۔

## چاکسو CASSIA ABSUS SEED

بنگالی: بن کلتھی۔ فارسی، چخام۔ عربی، چشمیز ج تشمیز جنداسودا

لاطینی: Cassia absus Linn / CHACUS INDICA

صفت و ماہیت: مسور یا بہدانہ کے برابر مثلث شکل کے سیاہ رنگ چکنے براق چپٹے ایک درخت کے بیج ہیں ان کا پیڑ سخت زمین میں اگتا ہے اور گز بھر تک لمبا ہوتا ہے پتے زیتون کے پتوں کی طرح مگر ذرا لمبے چوڑے اور ملائم ہوتے ہیں۔ شاخیں پتلی کھڑی ان کے سروں پر بیج آتے ہیں چاکسو کہلاتے ہیں عمدہ سیاہ چمک دار ہے۔

پیدائش، سوڈان، حجاز ممالک عربیہ۔

مزاج: گرم خشک

افعال، مجفف مقوی چشم حابس الدم و مصفی۔

افعال مخصوصہ: امرض چشم رفع ومعہ رعشاوہ چشم جلد تحلیل۔

مضر، تدبیر عرق گلاب۔

بدل: بعض افعال میں توتیا۔

مقدار خوااک: تین گرام

## چھڑیلہ Parmelia Perlata Ach

بنگالی، شیلج۔فارسی، دوالی یا دوالہ عربی، اشنہ،

انگریزی LICHEN

لاطینی: PARMELIA PERFORATE

صفت و ماہیت: یہ ایک پھول کی شکل ہے جو باریک لطیف اور ایسے جیسے ڈورے کو الجھا دیا جائے، ایسی ہوتی ہے، بلوط صنوبر اور اخروٹ کے درختوں پر پائی جاتی ہے، اس کے جڑ بیج اور پھول نہیں ہوتے، ذائقہ کسی قدر پھیکا کڑوا اور بکا ہوتا ہے۔اس میں خوشبو آتی ہے، پتے درمنہ کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں رنگ اجلا اور اس پر غبار ہوتا ہے۔

مقام پیدائش: جدہ، یمن، عراق،

مزاج: گرم خشک، افعال، کاسر ریاح صفرح، مقوی قلب محلل مقوی اعصاب

افعال مخصوصہ: قلب مقوی و دافع خفقان معدہ و مقوی و کاسر ریاح و دافع متلی و قے

مضر: امعاء، مصلح: انیسون بقدر ضرورت، بدل: سنبل قردمانا

مقدار خوراک: ۳ تا ۶ گرام

## چوب چینی CHINA ROOT

بنگالی۔توپ چینی۔مشک چیتا۔ فارسی، بیج چینی

لاطینی: Smilax Chinensis Linn / JSMILAX CHINA

مقام پیدائش: جاپان چین

صفت و ماہیت: یہ ایک پہاڑی درخت کی جڑ ہے اس کا پیڑ زمین پر بچھا ہوتا ہے۔ڈالیاں پتلی طول تین چار گز ہر ڈالی سخت ٹھوس، بانس کی

ٹوٹی پھوٹی شاخوں کی طرح اور پتے پتلے لمبے کس قدر تیز پات کے پتوں سے ملتے ہیں کسی شاخ پر تین چار پتوں سے زیادہ نہیں لگتے، جڑ کارنگ سرخ گلابی اور بعض کا سفید بھی ہوتا ہے بعض سیاہی مائل ٹکڑے بڑے بڑے اور لمبے طول میں بالشت برابر یا اس سے کم یا زیادہ ہوتے ہیں چکنی یا سرخ رنگ، شیریں ذائقہ بہتر سمجھی جاتی ہے

مزاج، مرکب القویٰ بعض کے نزدیک گرم تر۔

افعال: مصفیٔ خون، مقوی اعضاء رئیسہ و باہ مدر بول۔

افعال مخصوصہ: امراض سر جلد سر تقویت اعضائے رئیسہ وارواح

مضر: گرم مزاج، مصلح: انار شیریں۔ بدل: بعض کے نزدیک کا کنج

مقدار خوراک: ۵ سے ۹ گرام

## حسن یوسف Cannabis Sativa Linn

عربی۔ حاشیش

صفت و ماہیت: موم کی مانند پانی میں جم جاتی ہے۔ رنگ سفیدی مائل مزا بھدا اور شیریں مائل تیز ایک دانہ ہے جو خشخاش کے دانے سے چھوٹا ہے۔

مزاج گرم خشک

افعال: دافع کلف حسن افزا

افعال مخصوصہ: تصیفیہ وتجمیر لون خارجاً

مضر: مقیٔ

مصلح: شیر گاہ۔ روغن بادم، ایک ورم قاتل ہے

بدل: پوست ترنج۔

## حب الملوک CORTON SEEDS

حب السلاطین۔ فارسی، دتہ، ہندی، جے پال، اردو جمال گوٹہ

انگریزی: CORTON SEEDS

لاطینی: CROTONIS SEMON

صفات: یہ ایک درخت کا بیج ہے جو پندرہ بیس فٹ اونچا ہوتا ہے۔ پتے بیگن کی کے پتوں کی طرح مگر اس سے پتلے ہوتے ہیں

پھول زرد سفید مائل جمال گوٹہ پھلیوں میں ہوتا ہے ایک پھلی میں تین جمال گوٹے ہوتے ہیں۔ جمال گوٹہ کے اوپر کا چھلکا خام ہونے کی حالت میں سبز۔

اس پر نقطے نہیں ہوتے پک کر سیاہ رنگ کا ہو جاتا ہے۔ شکل میں بیضوی کسی قدر گول بیر سے چھوٹا حلقہ زردی مائل سفید دونوں خلقات کے درمیان باریک پتہ ہو جاتا ہے اور ذائقہ تلخ ہوتا ہے۔

کیمیاوی صفات: اس کے اندر ایک روغن ہوتا ہے جو فعال ہے

مزاج: گرم خشک

افعال قوی مسہل، مقوی

افعال مخصوصہ: مغز امراض مخصوصہ: تقویت باہ جزب رطوبات خارجا، اسہال اخراج بلغم و مواد قئے اخراج بلغم و سودا

مضر: مقرح

مصلح: شرگاؤ خالص

بدل کلادانہ

مقدار خوراک: مدبر ۱۲۵ ملی گرام۔ مغز نصف عدد

## روغن حب الملوک: کروٹن آئیل CROTON OIL

کروٹونس اولیم: CROTON OLEON

صفات: زردی مائل یا خفیف سرخ گاڑھا سیال ذائقہ تیز و تلخ و خراش کن۔

افعال: مسہل شدید۔

مقدار: ایک قطرہ۔

## حجر الیہود

فارسی۔ سنگ یہودان۔

عربی: زیتون بنی اسرائلی جر الزیتون

انگریزی۔ CALCAREOUS STONE- JEW STONE-

لاطینی: HELMIN THOLITHAS JUDOICUS

مقام پیدائش، فلسطین اور اس کے قریب و جوار میں ملتا ہے کوہ بیروت

صفات و ماہیت: یہ ایک قسم کا پتھر ہے جو کسی قدر بلوط اور زیتون کی سی واضع کا ہوتا ہے چھوٹے سے اخروٹ سے تشبیہ دے سکتے ہیں مگر بالکل گول نہیں ہوتا تھوڑا سا لمبوترا ہوتا ہے پانی میں پس جاتا ہے۔ نر پر متوازی و متقاطع خطوط ہوتے ہیں مادہ پر نہیں ہوتے نر کا رنگ سیاہی مائل مادہ کا رنگ سرخ و سیاسی مائل اور بعض تھوڑے سے چپٹے بھی ہوتے ہیں۔

مزاج گرم خشک

افعال مفتت حصات، مدر بول

افعال مخصوصہ: امراض گردہ و مثانہ مفتت حصاۃ سنگ گردہ و مثانہ رفع جمود دوم

مضر: جگر

بدل: کرنڈ، تخم کرفس ہمراہ

مقدار خوراک: ۵۰۰ ملی گرام سے ایک گرام

کشتہ حجر الیہود: یہ بھی مندرجہ بالا افعال امراض میں مستعمل ہے۔

مقدار۔ ۱۲۵ ملی گرام۔

## ثومس WILD THYME

عربی صعتر الحمیر

انگریزی WILD THYME

لاطینی THYMUS VULGARIS

صفت و ماہیت: یہ ایک قسم کا پہاڑی پودینہ ہے صعتر کی طرح بالشت بھر اونچا شاخیں بہت پتلی پتلی جن پر پتے چھوٹے چھوٹے ہرے ہوتے ہیں جن پر روئی کی مانند رواں ہوتا ہے پھول گول چھوٹا اور سفید کیودی و سرخی مائل ہوتا ہے بیج رائی کے دانے سے چھوٹا ہوتا ہے اس کے جوہر کو THRMOL تھائی مول کہتے ہیں

مزاج گرم خشک

افعال محلل۔ مدر۔ قاتل دیدان

افعال مخصوصہ: امراض احشاء دافع امراض معدہ و جگر طحال و گردہ اخراج سودا۔

مضر: ریہ

مصلح طباشیر، کیو دلفناع

مقدار خوراک: ۵ تا سات گرام

بدل: ھم وزن صفر کوہی اور پودینہ صحرائی

## حنظل COLOCYNTH

فارسی۔ علقم کسب۔ بنگالی۔ اندرائن۔ مسکل۔ ہندی۔ بندانہ تلخ۔ سندھی۔ ٹوہ۔ اردو تمہ،

انگریزی COLOCYNTH

لاطینی COLOCYNTHIS

مقام پیدائش۔ مغربی پنجاب۔ بلوچستان۔ سندھ کے خشک مقامات، بہاولپور، ایران، عرب ممالک شام وغیرہ۔

صفت و ماہیت: یہ ایک خودرو بیل ہے جو عموماً برسات میں پیدا ہوتی ہے اس کی بیل بہت بھاری اور اکثر بیس ہاتھ تک بڑھ جاتی ہے اس کے دو تین ہاتھ بڑھنے کے بعد ایک پتے کے پاس زرد رنگ کا ایک پھول لگتا ہے، پھل جھڑ جانے کے بعد نیچے گول پھل آتا ہے جو پہلے سبز اور پک کر زرد ہو جاتا ہے اس کی بیلوں کی تعداد سو یا اس سے بھی زائد ہوتی ہے اس کی وضع تربوز کی سی اور پھل گول نارنگی کی مانند ہوتا ہے گودا اسفنج کی مانند اندر بیج ہوتے ہیں جن کا مزہ تلخ اور بہتر وہ ہے جس کا رنگ اوپر سے زرد اندر سے سفید مائل بہ زردی ہو اور وزن میں ہلکا اور نرم ہو۔

افعال مخصوصہ: امراض رحم، شحم رحم،

مضر: مصدع، مکرب

مصلح صمغ عربی، کتیرا، نشاستہ

بدل، ہم وزن خرول یا کالا دانہ

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام سے ۳۷۵ ملی گرام۔

## رب حنظل مرکب

## COMPOUND EXTRACT OF COLOCYNTH

مقدار خوراک: ۲ گرین سے ۸ گرین۔

حب حظل وبیکران PILLOFCOLCYNTH ANDHYOSCYAMUS

خلاصہ حنظل ۲۵ گرام، خلاصہ، بیکران ایک تولہ دونوں ملا کر ایک رتی کے بھر گولیاں بنائیں۔

مقدار، ۲۵۰ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام۔

افعال، محرک جگر قبض کشاء

## حمض الخلیک ACETIC ACID

فارسی: تیزاب سرکہ

اردو، سرکہ کا تیزاب

لاطینی: ACIDU ACETIUM

انگریزی: ACETIC ACID

صفات، یہ ایک شفاف بے رنگ سیال ہے جس میں سے سرکہ کی بو آتی ہے اس میں ۳۳ فیصدی جو ہر سرکہ ہوتا ہے اس میں پانی ملا دیتے ہیں۔

افعال: قاتل جراثیم دافع تعفن مبرد

افعال مخصوصہ: روع تحلیل

مرکبات: ایسڈم ایسی ٹیسکم ڈل ACIDUM ACETICUM DILUTUM

ایسی ٹک ایسڈ DILUTED ACETIC ACID

افعال مفرح، مدر بول

مقدار خوراک، ۱/۲ سے ایک ڈارم: آکسی مل OXYMEL

افعال: منفث بلغم، جالی، مقئ

مقدار نصف سے ایک ڈرام

## حمض لیموں Citrus Lamonia

صفات: سفید قلمیں یا ڈلیاں ذائقہ ترش یہ ایک لیموں کا ست ہے جس درخت نارنج سے چھوتا ہے پتے بھی چھوٹے پھل انڈے کے برابر ہوتا ہے

افعال: مبرد ہاضم، قاطع صفرا، مضرح دافع اسکر بوط جالی

افعال مخصوصہ: معدہ قتل کرم تسکین عطش منع قے قاطع صفرا

مزاج: سرد تر

بدل: اکثر افعال میں ناراج تازہ

مقدار خوراک: ۳۰۰ ملی گرام سے ایک گرام تک۔

افعال: سلبطو رحفظ

## KALADANA حب النیل

بنگالی: نیل عملی، فارسی، تخم عشق

انگریزی KALADANA

لاطینی IPOMOEA HEDERACEA PHARBITISNIL

صفت وماہیت: ایک نبات کا بیج ہے جس کی شاخیں پتلی سبز پھول نیلگوں (کبود) لب لاب کے پھول کی طرح اور دھوپ میں سمٹ جاتا ہے بیج ایک غلاف کے اندر اور ہر غلاف میں تین دانے تکونی شکل کے ہوتے ہیں جن کا رنگ سیاہ ہوتا ہے، ذائقہ پہلے شیریں بعد میں کڑوا معلوم ہوتا ہے

مزاج: گرم خشک

افعال: قاتل دیدان

افعال مخصوصہ مرض مقعد، اسہال قے، اخراج اخلاط ثلاثہ، مقعد اخراج کرم

مضر: مسحج امعاء

مصلح: ہلیلہ روغن بادام سے تر کر

بدل: تخم حنظل

مقدار خوراک: ایک تا تین گرام

## ASAFETIDA حلتیت

فارسی، انگوزہ، اردو، ہیرا ہنگ۔

انگریزی ASAFETIDA

لاطینی ASAFETIDES

صفات: بے قائدہ صاف، شفاف، مائل بسرخی تیز وتند بوڈلیاں توڑنے پر سفید یا زرد رنگ ذائقہ تلخ پانی میں حل کرنے پر مانند دودھ کے ہو جاتی ہے

مقام پیدائش، ہرات

افعال: کاسر ریاح منفث بلغم مقئ دافع تشنج دافع عفونت قاتل کرم شکم

افعال مخصوصہ: امراض معدو جگر طحال، رفع استسقاء و دیگر امراض باردہ رحم دافع تشنج

مضر: امزجہ حارہ دماغ جگر

مصلح: انارین، گل بنفشہ

بدل: جاؤشیر سکنج

مقدار خوراک، ۱۲۵ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام۔

روح المحلیت ،نوشاوری

سپرٹ آف ایم نیئڈ SPRIT OF AMMONAE FETID

مقدار: ۲۰ سے ۴۰ بوند، کاسر ریاح دافع تشنج

مقدار: ۳۰ سے ۴۰ بوند

---

# حیاتین اے "VITAMIN A"

صفات وماہیت: یہ مادہ مچھلیوں کے جگر کے تیل خصوصیت سے کاڈ اور ہیلی بیٹ کی قسم کی مچھلیاں دودھ، بالائی کریم، پنسیر، مکھن، انڈے کی زردی، گاجر ہری ترکاریاں، گردے اور کلیجی میں موجود ہوتا ہے اصل میں وہ خام مسالہ ہے جو عالم نباتات میں افراط سے پھیلا ہوا ہے اور حیوانی جسم کے اندر کیمیاوی قبل ماہیت سے تیار ہو جاتا ہے زرد یا زردی مائل سوزنی قلمی مادہ ہے۔ کیمیاوی تجزیہ:)
$(C_20H_{28})HOH$ نباتات میں پائی جانے والی پیلی رنگت کی قیروطین جسم میں کیمیاوی قلب کی ترکیب سے پختہ حیاتین اےبن جاتی ہے
ان کو تین ذیلی انواح افا بیٹا اور گیما پی بی او۔سی کے نشانوں سے ممیز کیا جاتا ہے مقدار فاور محلول یہ مالیکیول MOLECULE پائی کے دو جز کے ہمراہ کیمیاوی تکڈم کے ساتھ روغن حیاتینی و بن جاتا ہے

افعال: سلبطور حفظ ناصل ہوتے ہیں اسی سے وہ جز بنتے ہیں دو باقی انواع سے ایک جز جزئینہ و بنتا ہے۔

محلول وٹامن اے LIquaY VITAMINACONC ENTRATUS یہ ایک گرام میں پچاس ہزار یونٹ کئی قسم کے تیلوں سے حاصل کیا جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ایک سے ۱۰ منم ہے ۲۵ سو ۵۰ ہزار یونٹ روزانہ۔

افعال ومنافع خصوصی: دافع التاب اس کے استعمال سے جسمانی کمزوری کم ہوتی ہے اس کی عدم موجودگی سے شب کوری اور بصارت کی کمی کا عارضہ لاحق ہو جاتا ہے PHRYNODERMIA اور دیگر جلدی امراض میں مفید ہے

منافع، امراض نسواں

مضر: کثرت استعمال سے درد تے۔ متی ضعف قلب پیدا ہوتا ہے

مصلح: اس کا استعمال سے کردیں اور ایسی غزائیں کم دیں جن میں یہ موجود ہو۔ اکسٹریکٹ مالٹ شارک لیور آئیل کی صورت میں بھی دستیاب ہوتا ہے۔ یہ شب کوری اور عظیم خلیات کے بنانے میں مداور چربی کے انجذاب کے فعل میں معاون ہوتی ہے

مقدار خوراک: ۱۰۰ سے ۳۰۰ ہزار یونٹ اور بطور حفظ ماتقدم بطور علاج ۵۰ ہزار سے ایک لاکھ یونٹ روزانہ مستعمل ہے

# حیاتین ب 1، وٹامن بی 1 اینورین، تھایامین ہائیڈروکلورائیڈ

## ANEUTRINE THIAMINE MYROCHORIDE

اناجوں دانوں خشک پھلوں کے چھلکے نباتی خمیر انڈے کی زردی کلیجی لوبیا مٹر وغیرہ چاولوں کی بھوسی کے ساتھ جو سفوف الگ ہوتا ہے اس میں پائی جاتی یا مصنوعی طریق سے حاصل کی جاتی ہے یہ بے رنگ الگ الگ پرت یا گلابی گچھے بو خاص قسم اور ذائقہ تلخ ہوتا ہے ایک میں

بیس حصہ پانی میں آسانی سے قابل حل ۲۴۶ درجہ سینٹ یگریڈ پر پگھلتی ہے ایسے پانی میں بھگور کھنے سے ایسے محلول سے جدا رکھا جا سکتا ہے

کیمیاوی ترکیب: C12 H24 12

اس کے کیمیاوی ڈہانچے کے دونوں حلقوں کا جوڑ آسانی سے کھاری چیزوں کی موجودگی سے ٹوٹ جاتا ہے لیکن مقدار میں کیمیاوی عمل مرکب بائر وفاسفیٹ کی شکل میں بن جاتا ہے

افعال، نباتاتی اور حیوانی اجسام میں کاربوناتی غزاؤں کی تحلیل اور کیمیاوی ادھیڑ بن میں حیاتین ب کا عمل بہت اہم ہے خلیات جسم کا تنفس کے عمل میں آکسیجن کا استعمال کے لئے لابدی ہے اس کی محرومی سے اعصابی ریسے بے جان تاربن کر رہ جاتے ہیں بیری اور ٹھنڈی سوجن میں مفید ہے اس کی محرومی سے اشتہا کم ہوتی اطراف میں درد اور ہاتھوں پاؤں میں ------------ ہوتی ہیں دل کی دھڑکن اور رفتار اور تنفس کی تیزی بے حسی اور گھڑ گھڑاہٹ کا احساس ہوتا ہے یہاں تک کہ استرخاء تک نوبت پہنچ جاتی ہے دل پھی لجاتا اور دوران خون میں بے قائدگیاں ہوتی ہیں۔

فوائد خصوصی، ضعف اعصاب پیلاگرا اعصابی سوزش بوجہ غشی صحبت ومعدنی سمیات میں اس کا استعمال قوی فائدہ مند درد شقیقہ تسہل درد زہ جلد داغ معدہ وامعاء کی صلاحیتوں ک جزب کی صلاحیتوں کو زیادہ کرتی ہے درد دوائم میں اس کا احتقان کرنے سے سرطان ونقرس کے درد پر قابو پایا جاسکتا ہے۔

مقدار: حفظ ماتقدم ۳ سے ۱۰ اگرام بطور علاج ۳۵ سے ۱۰۰ اگرام۔

حیاتین ب کی ٹکیاں وانجکشن بطور مقدار ۱۰۰ ملی گرام۔ اقراص ۲۰ سے ۵۰ ملی گرام روزانہ ۱۰۰ اتک بھی دی جاسکتی ہے۔ افعال وفوائد خصوصی: دافع فالج اطفال معاون فعل قوت مغیرہ دافع بیری۔ بیری۔ دافع اعوارض ایام حمل رضاعت مانع زیادتی افرادعزہ ترسیہ اس کے زیادہ استعمال سے اگر حساسیت زیادہ ہوجائے اور علامات بد پیدا ہوں تو کچھ دن ترک کریں

## LIQUOR CALCIFEROL (۲) حیاتین

صفت و ماہیت: ہلکا زرد یا روغنی سیال بوخفیف جس میں نہیں ہوتی ذائقہ روغنی یا زدرا مچلی سا ۹۵ فیصدی میں بہت کم حل ہوتا ہے۔ حیاتمین (۲) اس کی قلمیں ۱۱۵ سے ۱۸ ادرجہ سینٹی گریڈ کی حرارت پر پگھل جاتی ہیں۔ حفظ ماتقدم ۵ سے ۲۰ سی ڈی سی ناموں سے ملتی ہے۔ بچوں میں دوران حمل میں بچوں کی ہڈیاں مضبوط بنانے میں مدد دیتا ہے وجع المفاصل وغیرہ امراض جلدیہ میں مفید ہوتا ہے۔

## حیاتین ب (۳) نکوٹینک ایسڈ

## NICOTINAMIDE NICOTIC ACID

ماہیت: یہ حیاتین قدرتی غذاؤں میں سے مندرجہ ذیل اشیاء میں موجود ہوتا ہے کھمب وکلیجی، گردہ، گوشت، دودھ مچھلی پنیر اناج، مونگ

پھلی، بادام انڈا، اناجوں میں دوسری حیاتین ب مخلوط کیساتھ گیہوں وغیرہ میں بھی موجود ہوتا ہے مونگ پھلی اس کا بہترین ذخیرہ ہے کافی میں بھی پایا جاتا ہے۔

کیمیاوی ترکیب: $CSH_4$ NCOOH سفید یا سفیدی مائل قلمی سفوف بے بوترشی مائل، ایک حصہ ۷۵ حصہ پانی میں قابل مقدار نماور محلول میں آسانی سے حل ہوجاتا ہے

انعال: سلبطور حفظ ماتقدم ۴ را سے ۲ را گرین۔ ۱۵ سے ۳۰ ملی گرام بطور علاج ۵۰ سے ۲۵۰ ملی گرام۔

انعال واثرات: نامیاتی مرکبات میں ہائیڈروجن کے ایٹم جدا کر کے آکسیجن کو ملانے میں اس کا عملی بہت اہم ہے انتوں سے جذب ہوکر براہ خون جگر میں جا کر ذخیرہ نبا تا ہے اور نشاستہ اور شکر کی کیمیاوی تحلیل واستعمال اس کی منفعت مسلم ہے تولید خون ومہ افعال معدہ وامعاء داعصاب۔ نکوٹینک ایسڈ اور نکوطنا مائیڈ کے مابین اثرات میں فرق یہ ہے کہ اول الذکر عروق فراخی موخر الذکر سے زیادہ پیدا کرتا ہے۔

TIACIANAMIDE NICOTINMIDE

صفات: سفید قملی بے بو بے مزہ تلخ سوف ایک حصہ پانی میں قابل حل۔

مقدار: حفظ ماتقدم ۴ را سے ۲ را گرین ۱۵ سے ۳۰ ملی گرام روزانہ بطور علاج ۴ر۳ سے ۴ گرین ۵۰ سے ۲۵۰ ملی گرام روزانہ۔ اس کی ٹکیاں اور انجکشن ۴ر۳ سے ۴ گرین ۵۰ سے ۲۵۰ ملی گرام روزانہ۔

انعال: مانع ہلاگرا، قروح لثہ دافع سمیت سلفا گروپ۔

## حیاتین ب ربوفلے وین

## RLBOFLAVINE LECTOFLAVIN

ماہیت: یہ مادہ خمیر شراب اور دیگر طبعی ذرائع یا مصنوعی طریق سے تیار کیا جاتا ہے قدرتی طور پر خمیر ہری پتے دار ترکاریوں دودھ کلیجی، مچھلی انڈے کی زردی گردے گندم مٹر، ٹماٹر اور پالک وغیرہ میں ہوتا ہے یہ خالص ترین حالت میں نارنجی زرد قلمی یا بلوری ہیت میں پایا جاتا ہے جو ۲۸۰ درجہ فارن ہیٹ کی حرارت پر پگھل کر تلف ہوجاتا ہے اس سے کم حرارت سے اس کی کیمیاوی ترکیب میں تبدیلی نہیں ہوتی۔ پانی میں بہت کم حل ہو پاتا ہے اور اگر حل کریں تو محلول کا رنگ سبزی مائل شوخ زردہ ہوجاتا ہے روغن میں ناقابل حل ترش محلول آسانی ہوجاتا ہے اور کھاری کیفیت کے سیال میں اس کی کیمیاوی بناوٹ میں فتور آجاتا ہے تیز روشنی سے بھی اس کی کیمیاوی ترکیب میں خلل آجاتا ہے۔

کیمیاوی ترکیب: CICH20244

انعال وخواص: نشاستہ اور شکر کی کیمیاوی تحلیل اور تصرف میں اس کا خصوصی عمل تسلیم کیا گیا ہے جسم کے خشک اور شفاف حصوں میں جہاں، خون کی رگیں نہیں ہوتیں مثلاً آنکھ کا طبقہ قرینہ یا مدسہ ان میں ربوفلے وین کا کلیدی عمل ہوتا ہے بینائی میں بھی اس کا عمل داخل ہے۔ انسانی

وحیوانی اجسام کی نشو ونما میں ممد ہے۔خصوصی فوائد: منہ کے امراض جلدی خراشوں اور زبان کے مخصوص ورم میں اس کا استعمال خصوصی مفید ہے۔

سیلان الرحم میں اس کا استعمال خصوصی فائدہ کرتا ہے۔اینٹی بائیوٹک دواؤں کے ضرر کو رفع کرتا ہے بعض اقسام میں مفید ہے

مقدار خوارک: عام حالات ۵ سے ۲۰ مل گرام دن میں تین چار دفعہ ضرورتاً اضافہ بھی کیا جاسکتا ہے سوملی گرام تک بھی دے سکتے ہیں۔

اقراص وانجکشن دونوں میں استعال کی جاتی ہے

مضر: اس کی زیادتی نہیں ہے

## حیاتین (۵) پاسی نال PANTNHENOL

ماہیت: یہ حیاتینی مادہ گوشت پوست خصوصاً کلیجی، گردہ دل، بھیجا انڈے کی زردی خمیر گیہوں جو بھی سی کھمب وغیرہ میں پایا جاتا ہے خشک مٹر میں ۲۱ فیصدی اور مونگ پھلی میں ۲۵ فیصدی تک ہوتا ہے۔سویا بین میں ۸۱ فیصدی اخروٹ میں ۵ فیصدی چاول کی بھوسی اور خمیر میں ہے ۱۴۰ سے ۱۵۰ ملی گرام تک ہوتا ہے۔بعض قسم کی پھپھوندیاں بھی یہ حیاتین پیدا کرتی ہیں اور جراثیم بھی اس کی کیمیاوی تخلیق کرتے ہیں۔ سبزیوں میں حیاتین لحمی اجزا کے ساتھ ملا ہوا پایا جاتا ہے۔یہ ایک نامیاتی ترشہ ہے اور خالص شکل میں زرد گاڑھا سا روغن جو پانی اور الکحل میں حل ہو جاتا ہے۔سوڈیم سے یہ ترکیب پا کر بلوری قلمی دانوں میں تیار ہو سکتا ہے اور چونے کیلشم کے مرکبات بھی قلمی سامی ساخت کے تیار ہوتے ہیں جو ۱۲۰ یا ۱۲۱ درجہ حرارت سینٹی گریڈ پر پگھلتے ہیں

افعال: معاون فعل، معاون فعل ہاضم وتنفس مانع سوزش اعصاب۔ یہ ہمارے گوشت پوست کے رس میں موجود ہوتا ہے اور کئی اجسام کیساتھ مرمب ہوکر اس کی سمیت کو ختم کر دینے کا کام انجام دیتا ہے مرکزی نظام عصبی قشر گردہ کلاہ گردہ ہضم اور تنفس کے آلات اس سے متاثر ہوتے ہیں اس کی کمی قبل از وقت بالوں کو دیتی ہے جگر کے فعل کی بے قاعدگی اس سے دور ہوتی ہے ورم لوط اس سے جاتا رہتا ہے جلدی امراض گنج خارش اس سے دفع کرتے ہیں

مقدار خوراک: ۲۰۰ سے ۴۰۰ ملی گرام عام خوراک انجکشن بھی دیا جاتا ہے مرہم ومحلول بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے

## حیاتین ب مخروج

پارا امی نو بینزونک ایسڈ PARA-AMINO BENZONIC ACID مقدار: ۳۰ سے ۲۰ ملی گرام

ماہیت: سفید قلمی سفوف جو پانی میں کچھ نہ کچھ حل ہو جاتا ہے اس کا سوڈیم سالٹ پانی میں قابل حل ہے،

افعال: سلفا گروپ اور سنکھیا کے زہر کے اثرات اس سے اچھے ہوتے ہیں حمی ٹائفس اور لین العظام حمل بھی مفید ہے قدرتی طور پر انڈے کی زردی مونگ پھلی مٹر، سویا بین کلیجی، دودھ اور ہری ترکاریاں پالک وغیرہ اور گیہوں کے جرم میں پایا جاتا ہے DYRAXIDINE

۲۰۵ سے ۲۱۲ سینٹی گریڈ کی حرارت سے اس کے بلوری دانے پگھل جاتے ہیں اور حرارت سے اس کا اتلاف نہیں ہوتا۔ یعنی اس کی اپنی کیمیاوی ترکیب میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔ کھاری قسم کے کیمیاوی مرکبات اور ماورائے بنفشی شعاعیں اس کو فنا کر ڈالتی ہیں بے رنگ قلمی ساخت ہوتی ہے۔ پانی اور الکحل دونوں میں حل ہو جاتا ہے افعال و فوائد: بیری بیری IUSOMONIA حمیٰ نقاط الدم یعنی لینا العظام اور درد میں مفید ہے۔ سلفا گروپ اور سنکھیا کے غیر طبعی اثرات دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ سے ۱۵۰ ملی گرام تک روزانہ۔

خواص و اثرات: جسم کے کلیدی کیمیاوی اجزا میں یہ حیاتین پائی جاتی ہے خون کے سرخ ذروں اور بعض قسم کے سفید ذروں کی تعمیر و پختگی سے اس کا تعلق ہے۔ مرض پیلا گرا حالند ہری بیری بیری کوریا یار عشہ میں بڑی منفعت بخش ہے

مقدار: روزانہ بیس سے دو صد ملی گرام۔ خون کے سفید دانوں میں ۱۰۰ سے ۲۰۰ ملی گرا تک حفظ ماتقدم ۲۰ سے سو ملی گرام

# حیاتین سی، وٹامن

## ASCORBIC ACID VITAMIN C

ماہیت، باریک بے رنگ سفوف ذائقہ ترش بو ندارد یہ حیاتین ضدرتی طور پر کئی رس دار پھلوں خصوصاً لیموں مالٹا سنگترہ، ٹماٹر، آملہ اور تقریباً تمام ترکاریوں میں اور اکثر پھلوں املی آلو بخارا اور بیجوں اور اناجوں کیا ابتدائی کونپلوں کے پھوٹنے پر موجود ہوتی ہے مصنوعی طور پر بھی تیار کی جا سکتی ہے، ہری مرچ اور لال مرچ میں بھی کافی مقدار ہوتی ہے سب سے زیادہ مقدار اور ذخیرہ آملہ ہے C6H8O6 بلوری دانوں کی قلمی ساخت میں منفرد ہوتا ہے پانی میں بآسانی حال ہو جاتا ہے ایسی ٹون اور دوسری الکحل میں کم حال ہوتا ۱۹۰ سے ۱۹۲ اس کے درجہ سنٹی گریڈ پر پگھلتا ہے دیر تا اصل حالت میں نہیں رہتا۔ حموضیت کے ارتباط سے فوراً کیمیاوی ساخت بگڑ جاتی ہے ہوا میں اس کا محلول پھٹ جاتا ہے۔

انفعال و خواص: فقدان سے موڑے متورم ہو جاتے ہیں اور خون آنے لگ جاتا ہے دافع سکربوط۔ دافع سلاق دافع سمیت سلفا گروپ دنکھیا۔

انفعال مخصوصہ: ریہ کالی کھانس وبائی نزلہ اعصاب، اعصابی کمزوری میں بہت مفید ہے۔

مقدار خوراک، حفظ ماتقدم رزانہ ۲۰/۵ سے ۱، ۱/۴ گرین، ۲۵ سے ۷۵ گرام روزانہ بطور علاج ۳ سے ۸ گرام ۱/۳ سے ۱/۲ گرام ویٹامن ٹد روڈ یکساں سیلن اسکاربک ایسڈ کے نام سے بازار میں دستیاب ہیں

## VITAMIN PCITRIN HESPERIDIN

یہ وٹامین پھلوں اور سبزیوں میں وٹامین سی کے ساتھ ملی جلی اور بنولوں کے تیل میں پائی جاتی ہے۔ پوست لیموں انگور، گاجر، لیموں کا رس کا ہو آلو بخارا، سنگترہ، چقندر، سیب، خوبانی میں یہ مادہ موجود ہوتا ہے اور اسکاربک ایسڈ کے ساتھ طبعی طور پر مخلوط ہوتا ہے اور جریان خون بند کرنے کے کام آتا ہے۔

# حیاتین د

ماہیت، یہ چربی میں حل ہو جانے والی وٹامین زیادہ تر حیوانی روغنیات مچھلی کے تیل انڈے کی زردی، مکھن اور دودھ میں موجود ہوتی ہے حیوانی جسم میں سورج کی روشنی کے اثر سے اس کی تخلیق ہوتی ہے اور شارک مچھلی کے جگر کو خاص اہمیت حاصل ہے

صفات: سوزنی قلمین سفید بے بو۔

مزاج: حار رطب

افعال: مرض کساح میں مفید ہے کیلشم کے اثرات میں معاون ہے دوران حمل بچوں کی ہڈیوں کی تعمیر کرتا ہے۔

مضر: اس کے زیادہ استعمال سے گردوں میں پتھری بننے لگتی ہے

کیمیاوی: اس میں CALAFORALc28H430H جسے حیاتین کہتے ہیں۔ کیمیاوی انفرادیت رکھتا ہے نیز بردک میں اس روغن سے خالص حیاتین ۳ کا استخراج کیا۔۱۲۵ ایس مائیکر گرام ایک بین الاقوامی درجہ حیاتین شمار ہوتا ہے

# حیاتین ای

## VITAMINEE REPRDUCTIVE VITAMIN

ماہیت: یہ چربی میں حل ہو جانے والی واٹامین ایک قلم دار مادہ ہے حرارت سے ضائع نہیں ہوتی۔ نباتات کے بعض کو پنلوں خصوصاً سلاد میں زیادہ ملتی ہے بعض روغنوں مثلاً زیتون السی، ناریل، بنولہ، چقندر گرم کلہ، گاجر آلو، مکھن دودھ، مچھلی، انڈے کی زردی بادام، پستہ کا جو میں بھی ہوتی ہے اور آج کل یہ چھلکا اتری ہوئی گندم کے تیل سے حاصل کی جاتی ہے اس کا دوسرا نام ۵۴ بھی، آئل کے نام سے بھی بازار سے مل جاتا ہے، اس کا نام خرٹی لٹی وٹامین بھی ہے کیوں کہ عورتوں میں اسقاط اس کے فقدان سے ہوتا ہے

افعال، ورم اعضاء قلب، درد ل اکلیلی، صلابت اور کارونری تھرمبوسس اور عضلی فساد میں استعمال ہوتی ہے عادی اسقاط اور مردانہ عقر میں مفید ہے ورم اندام تہانی ضمور عضلات میں مفید ہے عضلاتی و اعصابی ضعف میں بھی نافع ہے

مقدار خوراک: اس کی عدم موجودگی سے ضمور لاحق ہوتا ہے یہ دوا EPYNOL PHTOPHEROL کیپسول اقراص کی صورت میں بھی ملتی ہے اور METOLINE کیپسول کی صورت میں گلیسکو کمپنی کی طرف سے دستیاب ہے

کیمیاوی تجزیہ: حیاتین ای ایک زرد رنگ کا روغن ہے جو پانی میں حل ہوتا، نامیاتی مرکبوں میں حل ہو جاتی ہے بڑی جلدی سے آکیجن کا اس سے مرکب ہو جاتا ہے، سرکہ کے ترشہ کا مرکب (ایسی ٹیٹ) وہی خواص رکھتا ہے جو خالص حیاتین کے ہیں کھٹا سٹرادی اسے تحبد کر دیتا ہے۔ الفاٹو کوفرال ایسی ٹیٹ حیاتین ای سمجھا جاتا ہے اس کا ایک گرام ایک درجہ تسلیم کیا گیا ہے۔

# حیاتین ک "VITAMIN K"

ماہیت: یہ چربی میں حل ہوجانے والی حیاتین سبز ترکاریوں گوبھی۔ پالک، گاجر، ٹماٹر، بناسپتی خصوصاً سویابین کے تیل، گندم مچھلی، حیوانی گوشت پوست، چاول، جوکہ دودھ میں بکثرت ملتی ہے الفاالفااور پالک کا ساگ اس کا بہترین ذخیرہ ہے کھاری دواؤں اور روشنی کے اثر سے ضائع ہوجاتی ہے مگر حرارت کا اس پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ اس میں دو جوہر Kدریافت ہوئے ہیں ایک جدید دوا ( -MEMOP HtHOHUM) تیار کی گئی ہے جواس دوا کے افعال رکھتی ہے اس کا دوسرا نام MENODIONE ہے چربی میں حل ہوجاتی ہے۔

صفات: شفاف زرد قلمی پاؤڈر، بوخفیف اور خاص قسم مخراش اغشیہ، مخاطیسو جلد۔

مقدار خوراک: ایک سے ۵ ملی گرام بطور عضلی تلقیح (انجکشن) بذریعہ دہن ۱۰ ملی گرام مرکب۔

کیمیائیت: حیاتین ک کے کئی کیمیاوی میثل پائے جاتے ہیں، جنہیں ک۱ اور ک۲ وغیرہ سے موسوم کیا جاتا ہے، قدرتی حیاتین ک ایک روغن ہے جوسوڈیم سے مرکب میثل پانی میں حل ہوجاتا ہے اور مستحکم کیمیاوی وجود رکھتے ہیں اور محلول میں بھی کیمیاوی کیفیت نہیں بدلتی۔

افعال: منجمدالدم، مانع جریان الدم دافعسموم سلفا از صفرء ماں کو قبل ولادت دینے سے جریان خون کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔

یہ حیاتین SYNKOVIT KAPROKOYIT کلوٹوجن KOLOTOGEN اور پروکوٹ PROKOYIT وغیرہ ناموں سے دستیاب ہوتے ہیں۔

نوٹ: جگر کا فعل درست نہ ہوتو حیاتین فائدہ نہیں کرتی، امراض بول الدم، کثرت حیض اہتاضہ میں بھی موثر نہیں

افعال مخصوصہ: جگر میں انجماد کی تخلیق پیدا کرتی ہے، مانع جریان الدم،

## روٹین

یہ ایک قلمی زرد رنگ مادہ ہے جو جنگل گندم اور تمباکو سے حاصل کیا جاتا ہے آیوڈین سے ملا ہوتا ہے یہ عروق شعریہ کا قوت العطاف کو کم کرتی ہے درآنحالیکہ ضغط الدم پیدا نہیں کرتی اس لئے دماغی خون بعداز آپریشن جریان خون اور پردہ شبکیہ کے جریان خون میں فائدہ مند ہے اس کی روزانہ مقدار خوراک ۲۰ سے ۶۰ گرام ہے ۱/۴ سے ایک گرم روزانہ، روٹین کی مقدار خوراک ۲۰ ملی گرام دن میں تین بار اشد ضروری ہیں ۶۰ سے ۳۰۰ ملی گرام تک روزانہ ۔ افعال: وامین بی حابس الدم ہے

## وٹامن

ماہیت: یہ مادہ فی الحقیقت حیاتین ایچ ہے مگر چونکہ وٹامین بی کیساتھ مخلوط ہے اس لئے یہاں ذکر کیا گیا ہے یہ پہلی بٹ شراب انگور، بھیڑ گائے کے گوشت جگر انسانی دودھ آلو، کشمش پالک نارنگی سیب کیلا، لوبیا گوبھی کرم کلہ، گاجر پنیر مرغ کے گوشت انڈے، ہکی سلاد گھمب گز، مٹر، مونگ پھلی مچھلی، شلغم، ٹماٹر وغیرہ میں پایا جاتا ہے ۔صفات: لمبی لمبی سوزنی قلمی رنگت زردی مائل پانی میں قابل حل،

مقدار خوراک: ۱۰۰ اگرام روزانہ بطور عضلی انجکشن روزانہ۔ افعال: ورم وسوزش وجلد زبان کا ضمور اعضائے تناسل کی کمزوری دور کرتا ہے

**انیوسی ٹال**

یہ جگر خمیر شراب میں موجود ہوتا ہے انسانی ضرورت کے لئے خاص اہمیت کا حامل نہیں دار انقلب کو دفع کرتا بالوں کی صحت قائم رکھتا ہے۔
CHOLINE یہ سفید قلمی نمی جزب کرنے والا سفوف ایسی فل کولین کے نام سے مستعمل ہے ورم جگر اور ضمور کبدی میں استعمال ہوتا ہے۔
مقدار: ۵۰ ملی گرام روزانہ اس کے علاوہ پابرتر سر شہ حیاتین ۱۱۴ اسی خاندان کے اجزاء۔

## حیاتین ب ۱۲

ماہیت: سیاہی مائل سرخ رنگ کی قلمی سوئیاں ہیں پانی میں حل ہو جاتا ہے قدرتی طور حیاتین کلیجی، گردہ، دودھ اور بعض تخمر شدہ عرقوں میں پایا جاتا ہے کلیجی کے نچوڑ اور گوشت اور سویا بین میں بھی ملتا ہے۔ افعال: قوی فقر الدم دوا ہے اس کے استعمال سے مریض میں دماغی و جسمانی بیداری وچشتی پیدا ہوتی ہے غذا کو ہضم کرتا اور وزن میں اضافہ کرتا ہے زبان کے ورم اور اعصابی ورم کو دفع کرتا ہے کیل مہاسے بھی اس سے رفع ہو جاتے ہیں۔ مقدار خوراک: ۴۰ سے ۸۰ مائیکروگرام دن میں تین ماہ دینا زیادہ مفید ہے، انجکشن میں وریدی وعضلی دونوں طرح استعمال ہوتا ہے فولک ایسڈ PTEROYLGLUTAMIC ACID ☐ ACID یہ وٹامین بی کمپلس کا جز ہے طبعی غذا میں نہایت قلیل مقدار میں نہایت قلیل مقدار میں موجود ہوتا ہے حیوانی اجزا کی کلیجی اور گردہ میں اس کی معتبد بہ مقدار ہوتی ہے خمیر میں بھی موجود ہوتا ہے تمام اقسام کے ہرے پتے یہاں تک کہ گھاس کی پتیوں سے بھی برآمد کر سکتے ہیں
خواص وافعال: ورم زبان فقر الدم سنگرہنی حملہ کا فقر الدم اور آنتوں کے امراض فقر الدم ابیض پیلا گرا میں اس کا استعمال مفید ہے یہ خلیات کی طبعی قوت مغیرہ اور مغز ااستخوان کے تغیرات کے لئے ایک ضروری اور بنیادی مادہ ہے سلفا گروپ کی سمیت کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: بطور حفظ ماتقدم ۲۴/۱ سے ۱۲/۱ سے ۴/۱ گرین کبھی اس سے بھی زیادہ دیتے ہیں یعنی ۲/۱، ا سے ۲/۱، ا سے ۲/۱، ۲ گرین برابر وبین ۵ ملی گرام بذریعہ انجکشن

## HUDROCH LORIC ACID حمض الملح

فارسی، تیزاب نمک، اردو، نمک کا تیزاب HCL

انگریزی HUDROCH LORIC ACID

لاطینی، ایسڈم ہائڈروکلوریکم ACIDUM HYDROCHLORICUM

میوری اٹیک ایسڈ MURIATIC ACID

صفات: یہ ایک بے رنگ نہایت ترش نما سیال ہے جو ہائیڈروجن کے محلول سے تیار ہوتا ہے جس سے سفید بخارات خارج ہوتے ہیں

میں ۳۳ فیصدی HCI شامل ہوتی ہے، باقی پانی ہوتا ہے، کثافت اضافی (۵-۱۵) ی ۱۰۱۶۸-۱۰۱۵۸ ڈائیلوٹ ۵ ملی میٹر تازہ ابلے ہوئے اور ٹھنڈے پانی دس ملی میٹر ہیں۔

## حب آلاس

فارسی، تخم مورد۔

عربی، حب آلاس

انگریزی MYRTEL BERRY

مقام پیدائش ہندوپاک

صفت: یہ اس درخت کا پھل ہے جو ابتدا میں سبز پک کر سیاہ ررنگ کا ہوتا ہے سیاہ مرچ کے برابر چھوٹے چھوٹے سیادانہ جس پر جھریاں ہوتی ہیں مزہ قدرے شیریں اور تلخ اور بھکا ہوتا ہے یہ بیج اندر سے سفید اور چکنا ہوتا ہے پھل میں کسی دانے زیادہ کسی میں کم ہوتے ہیں

مزاج: مرکب القویٰ،

خواص: حابس الدم، مسکن دافع زحیر، دافع سموم

خواص مخصوصہ: امراض امعاء حبس اسہال قبض دافع سیلان خون

مضر: درداور زکام

مصلح گل بنفشہ کشمیری، گرم وتر چیزیں

بدل، اقاقیا رسوت اور شہتوت کی پتی

مقدار: ۳ گرام سے ۴ گرام تک۔

## حمض النتریک

فارسی: تیزاب شورہ، اردو: شورے کا تیزاب۔

انگریزی

ACIDUMNITRACID

صفات: شفاف، بے رنگ، تیز ترش سیال جس سے تیز بخارات نکلتے ہیں

افعال: اکال قوی

اس سے کئی مرمبات تیار ہوتے ہیں، بیرونی طور پر کسی مقام کو فنا کرنے کی غرض سے استعمال کرتے ہیں

مرکبات

تیزاب شورہ مخفف

ڈائلیوٹڈ نائٹرکایسڈDILUTEDNITRIC ACID

افعال: ہاضم، مشتہی، محرک جگر، مدرلعاب دہن

مقدار خوراک: ۵ سے ۲۰ بوند

تیزاب شورہ محلول نمک

ڈائل یوٹڈ ایڈ روکلورک ایسڈPILUTEDNITROHYDROCHLORICACID

افعال: ہاضم، محرک جگر، مشتہی

مقدار خوراک: ۵ سے ۲۰ بوند

ماءالملکی ایکوار یکیاAQUA REGIA

نائٹرومیوری ایٹک ایسڈNITRO MURIATICACID

تیزاب شورہ ۳ حصہ، تیزاب نمک ۴ حصہ باہم ملانے سے بنا تا ہے یہ صدر سونے کے حل کرنے کا کام دیتا ہے

## خشب المر

فارسی، چوب تلخ

انگریزیQUASSIA WOOD لاطینیQUASSIAELIGNUM

صفات، وزنی، مضبوط لکڑی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے، رنگ زردی مائل، چھال خاکی، ذائقہ نہایت تلخ

مزاج: حار یابس

افعال: تلخ، مقوی، مشتہی، قاتل دوا النحل۔

مقدار خوراک: ۲ سے ۸ گرین، ۱۲۵ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام۔

مرکبات

نقوع خشب المر تازہ

فریش انیفیوژن اکوانشیا FRESHINFUSION OF QUASSIA

مقدار خوراک: ۱۵ گرام سے ۳۰ گرام، آدھا اونس سے ایک اونس

تعفین خشب المر

ٹنکچر آف اکواشیا TINCTURE OF ASSIA



مقدار خوراک: آدھا ڈرام سے ایک ڈرام تک

افعال: مقوی معدہ، ہاضم، مشتہی

# خانق الذہب

فارسی، بیش، اردو، بچھناگ، یونانی، اکونی تون

انگریزی ACONITE ROOT

ایکونائی ٹائی ریڈکس ACONITE RADIX م

صفات: یہ اونچے پہاڑوں پر اگتی ہے جڑ چھوٹے شلغم سے مشابہ گاؤدم نصف سے ایک انچ تک موٹی لمبائی مختلف جڑ کے بالائی حصوں پر ریشوں کے نشانات رنگ باہر سے بھورا اندر سے سفیدی مائل اکثر جھریدار آڑی سطح پر کاٹنے سے کٹی ہوئی سطح پر ایک محور نظر آتا ہے جس سے محیط کی طرف دھاریاں جاتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں پھول ارغوانی رنگ کا ہوتا ہے مزہ کڑوا زبان کو سن کرنے والی بو ندارد۔

مقام پیدائش: کشمیر اور ہمالیہ کی یوں سکم گڑھوال اور یورپ اور برطانیہ بھی کاشت کرتے ہیں۔

افعال: دافع بخار، مسکن الم، دافع بلغمیہ، سوداویہ، صحیح جلد

افعال مخصوصہ: امراض مخصوصہ، ردان بعد اصلاح تدبیر جمع امراض باردہ

مضر: اعضائے رئیسہ

طاقت اس کے ایلکلائیڈ کا ۲ گرام

افعال: مخدر مسکن

طاقت: ۱۰ حصہ میں ایک حصہ ایکونائڈ TINCTURE OF ACONITE

مقدار: ۲ سے ۵ منم

کلوروفارم ایکونائی ٹائی CHLOROFORMUM ACONITI

افعال: قومی مسکن الم

LINIMENT A.B.C.

یہ ایکونائٹ بلڈ ڈونا اور کلوروفارم کا مرکب ہے۔ ACONITINE OINTMENT

افعال: مسکن الم مرہم پیچش میں بھی بطور دافع تعفن و مخدر مسکن استعمال کرتے ہیں

# خبث الحدید

**Haematite , magnetic iron ore**

فارسی، چرک آہن، عربی، خبث الحدید

انگریزی IRON RUST

صفت و ماہیت: یہ لوہے کا میل ہے جو لوہے کو پگھلاتے وقت اس سے جدا ہوتا ہے اس کا رنگ سیاہ اور ذائقہ نہایت کسیلا ہوتا ہے بہتر وہ ہے جو پیس کر سرکہ میں بھگو کر اور خشک کر کے دھویا ہوا۔

مزاج: گرم خشک

افعال: مجفف، مقوی معدہ، حابس الدم

افعال مخصوصہ: مجفف۔مقوی معدہ۔حابس الدم

مضر: ریہ

مصلح: شہد خالص روغنیات

بدل: فو لک ایسڈ

مقدار خوراک: خبث الحدید، مدبر یا کشتہ، ۱۲۵ ملی گرام سے ۲۵۰ گرام تک۔

# خشخاش

بنگالی۔پوست دانہ، فارسی، تخم کوکنار، عربی: برز الخشخاش۔

انگریزی POPY SEED

صفات: پوست کا دانہ ہے پھول سفید دانہ اکثر سفید گول اور چھوٹا ہوتا ہے بعض بستانی دانے سیاہ بھی ہوتے ہیں یہ دانہ پھول سے حاصل ہوتا ہے۔

مزاج، سرد و تر م

افعال منوم مسکن مقوی دماغ، مخدر حابس الدم مولد منی

افعال مخصوصہ: امراض سر، تسکین درد، بترید و تقویت دماغ تنویم، ترطیب و تسخین بدل جلد رفع کلف غش ضماد از حمی، رفع حمی ادق سیاہ صفات حمی مثل سفید

مضر: سفید بارد مزاجوں اور سینہ کو مضر ہے سیاہ دماغ کو مضر ہے

مصلح،شہد خالص،شکر،بادیان مصطگی۔سلیخہ

بدل:تخم کاہو



مقدار خوراک:۳سے سات گرام تک۔

# خردل

فارسی،خردل،اردو۔

مسٹرڈ MUSTARD

لاطینی SINAPIS

مقام پیدائش: پاک وہند میں عام ہوتی ہے۔

صفات:چھوٹے سے پیڑ کے چھوٹے چھوٹے گول گول بیج ہیں۔مولی کے پتوں کی طرح ان سے چھوٹے اور کھردرے ہوتے ہیں پھول زرد بیج سرخی مائل سیاہ تقریباً ایک انچ قطر کا بارہواں حصہ یا اس سے بھی کم مزہ چرپرا بو سرسوں سے ملتی جلتی سفوف کا رنگ زرد ذائقہ تلخ و چرپرا بھگونے پر تیز بو پیدا ہوتی ہے ناک پر خرش کن اثر کرتا ہے اس کے تازہ سفوف کا پلاسٹر لگاتے ہیں

افعال،مقی محمر ہاضم

افعال مخصوصہ،معدہ مسکن درد ہضم غذہ،جذب رطوبات تحلیل

مضر:مکرب معطش

مصلح:روغن بادام

بدل:اسپنددو گنے تخم شلغم اور جرجیر کے بیج بطور تے ۴ ورم تک ایک گلاس پانی میں پلٹس بنا کر بیرونی طور وجع المفاصل اور دردوں میں بھی لگاتے ہیں۔دس منٹ لگا کر تیل یا گھی گرم کر کے مقام ماؤف کو تر کریں۔

# خولنجان Alpinia Galanga willd

بنگالی گلچن۔

انگریزی

CREATER GALANGAL

لاطینی

ALPINIA GRALANGA

صفت و ماہیت:بیرونی رنگ سرخ اندر مائل سفیدی ساخت تقریباً ریشہ دار گرہ دار بو تیز دمرغوب،ذائقہ

افعال:مسخن دافع بدبو،مقوی معدہ کاسر ریاح،منفث بلغم

افعال مخصوصہ: امراض مخصوصہ، تقویت باہ، گردہ مثانہ، تقویت گردہ

مضر: قلب

مصلح: صندل طباشیر۔

مقدار: ایک سے ۲ گرام۔

## EARTH WORM خراطین

فارسی، زغار، کرداز، گل خورہ، عربی، خراطین، امعاء الارض۔

انگریزی ROUND WORM- EARTH WORM

لاطینی ASCARIS JUMBRICOIDES

صفت و ماہیت: ایک مشہور کیڑا ہے جو برسات میں باغات میں نمناک زمینوں پر رینگتا نظر آتا ہے، لمبائی ایک بالشت تک ہوتی ہے، رنگ سرخ وسفید ذائقہ پھیکا

مقام پیدائش: برسات میں عام پایا جاتا ہے

افعال گرم وتر

افعال مقوی باہ ملذذ ومسخن

افعال مخصوصہ: امراض مخصوصہ، مردان تقویت باہ

مضر: معدہ

مصلح: شربت انگور

مصلح: شربت انگور:

بدل: نامعلوم

مقدار: ۲ سے تین گرام

## Sisymbrium irio خاکسی

فارسی۔ شبہ۔ خاکچی۔ شلم۔ تخم شہوہ۔ عربی۔ جنہ بزار التخم۔

انگریزی SEED OF SISYMBRIAM

صفت و ماہیت، یہ ایک زرد سرخی مائل رنگ کے بیج ہیں جس کا ذائقہ پھیکا ہوتا ہے پتے مثل خرفہ پودا گز بھر لمبا شاخیں باریک اور اس پر

سرسوں کی پھلیوں سے مشابہ پھلیاں لگتی ہیں جو باریک باریک بیجوں سے بھری ہوتی ہیں۔

مقام پیدائش: ہندوپاک میں عام ملتا ہے۔

مزاج: گرم وتر

افعال: دافع بخار۔ مسکن۔ دافع اوجاع

افعال مخصوصہ: امراض صدروریہ، رفع سعال مزمن وگرفتگی آواز رحم۔ رفع قروح رحم اعانت حمل، اوجاع اعضاء تحلیل مواد رفع اوجاع سوداویہ

مضر: مصدع امزجہ حارہ

مصلح: گلاب خالص شیر گاؤ

بدل: تخم بعض افعال میں تودری

مقدار خوراک: ۵ تا ۷ گرام

## دوقو

**Peucedamum grande C.B clarke**

فارسی، تخم گزرروشتی، عربی، بزرجزرالبری، انگریزی SEED OF WILD CARROT

صفت وماہیت: یہ جنگلی گاجر کے مشابہ ایک پھل کے بیج ہیں جس کے پتے گاجر کے پتوں سے ذرا چوڑے مزہ بھورے جھریدار ذائقہ تندو تیز وخوشبودار

مزاج گرم خشک

افعال: مفتح کاسر ریاح، مدر بول وحیض مولد منی۔ مقوی باہ۔ مفتت، حصاۃ، منفث بلغم

افعال مخصوصہ: امراض گردہ ومثانہ امراض مخصوصہ تحریک باہ تولید منی الصاظ گردہ ومثانہ

## دم الاخوین

**Daemonorops Draco Blume**

فارسی، خون ساؤشان، اردو، ہیرادوکھی بیجاسا، بنگالی، پت سل۔

انگریزی KINO

مقام پیدائش: بھارت، افریقہ، خراسان، ایران۔

صفات: سیاہی سرخی مائل آسانی سے ٹوٹنے والا گوند جو بیجا کے گودنے پر نکلتا ہے جب موسم بہار میں ان میں پھول آجاتے ہیں اس وقت اسے گوند کر گوند جمع کرتے ہیں، کھولتے پانی میں حل ہو جاتا ہے۔

افعال: قابض حابس الدم مجفف۔

مضر: گردہ

مصلح: کتیرا

بدل: کاہو

مقدار: نصف گرام سے ایک گرام

جدید مرکبات: TINCTURE OF KINE ٹنکچر آف کائنو

مقدار خوراک: ۳۰ سے ۶۰ بوند

افعال: حابس الدم قابض، سفوف دم الاخوین کمپوز ٹنکچر آف کائنو دارچینی ۵۰ گرام افیون ۱۲ گرام دم الاخوین ۲۰۰ گرام سب کو کوٹ کر سفوف بنائیں۔

خوراک: ۲ گرام۔

افعال: حابس لدم قابض

## درمنہ شیح

عربی، درمعنہ، ہندی، کرمالا، فارسی شیح حراسانی۔

انگریزی ARTEMISIA

صفت و ماہیت: یہ نبات کے خشک پھل ہیں جو پھول آتے وقت جمع کئے جاتے ہیں یہ موسم بہار یا گرمی کے شروع میں جب پھول پورے بالغ ہو جاتے ہیں توڑ کر خشک کر لیتے ہیں

مزاج: گرم خشک

افعال قاتل کرم

مضر: دانتوں کو

مصلح،

مقدار خوراک ۱۵ سے ۶۵ گرین

## INDIAN BARBERB دار ہلد

بنگال، دہردرا: دار چوبہ

انگریزی INDIAN BARBERB

لاطینی BARBARIS VULGARK

صفت وماہیت: ایک درخت کی لکڑی ہے جو زرد رنگ کی ہوتی ہے پھل زرشک کے مشابہ جڑ زرد اور پھول زرد رنگ کا ہوتا ہے درخت سیدھا کانٹے دار ہوتا ہے اور جڑ اور شاخوں سے پیلا رنگ نکالا جاتا ہے اور بیجوں میں سے تیل نکالا جاتا ہے

مزاج: سرد خشک

افعال: مسکن معرق مصفی خون دافع بخار

افعال مخصوصہ: معدہ ہاضم وتحلیل ریاح۔ خارجاً اندمال زخم وجرب وخارش روغن اور مرہم قرابادین میں مذکور ہے

مقدار خوراک: ۲ تا پانچ گرام۔

## CINNAMONI BARK دارچینی

عربی۔ دراچینی۔ فارسی: دارچینی۔ اردو: دارچینی

انگریزی CINNAMONI BARK

لاطینی CINNAMONI CORTEX

مقام پیدائش: سری لنکا کے جنگلات: ہندوستان کے دکنی حصہ۔ امریکہ

صفات: اس کی قلمیں (ٹکڑے) پتلے نازک ایک دوسرے سے لپٹے ہوئے طول میں دو تین بالشت تک ہوتے ہیں پوست کا رنگ بھورا اور ان پر لکیریں یا داغ ہوتے ہیں اوپر کی سطح پر باریک پرت ہوتے ہیں اندرونی سطح سرخی مائل بھوری اور آسانی سے ٹوٹنے والی چھال ذائقہ میں شرینی اور تلخی ہوتی ہے موٹی اور سیاسی مائل ہوتی ہے پتے تیرپات کے پتوں کی طرح انوے کے پتوں سے کسی قدر چھوٹے اور چوڑے ہوتے ہیں پھل حب بلسان کے ساتھ تھوڑی مشابہت رکھتے ہیں ان کا مزہ بھی دارچینی کا سا ہوتا ہے

مزاج: گرم خشک

کیمیاوی تجزیہ: اس میں اڑ جانے والا تیل شکر اور گوند، ٹے نین جو ایک مقوی جوہر ہے شامل ہے

افعال: ہاضم کاسر ریاح محرک، مفتح قابض، معطر، مسخن ملطف

افعال مخصوصہ: امراض معدہ تسکین، تفسیح تجفیف و کسر ریاح

مضر: امزجہ حارہ مثانہ

مصلح: تحلیل ملطف اور تقویت اعضاء کے لئے کباب چینی اور رنب اصلاح اور تلطیف کے لئے دو گنا سلیخہ باہ کے لئے

مقدار خوراک، ۳ گرام روغن ۲ سے ۵ بوند عرق کی مقدار خوراک

OIL OF CNNAMON افعال: روغن دار چینی دافع تشنج کاسر ریاح محمر محرک ا سے ۳ سے ملی لیٹر عرق دافع تعفن کاسر ریاح۔ ملطف مفتح

مقدار خوراک: ۵ سے ۲۰ بوند۔

## دار چکنہ PERCHLORIDE OF MERCURY

عربی، دواء الشعت سلیمانی، فارسی، دار اشکنہ

انگریزی PERCHLORIDE OF MERCURY

لاطینی HYRRAGYRI PERCHLORIDUM

صفات و ماہیت: پارہ اور سنکھیا کا مرکب ہے جو مرکیورک اور نمک طعام اور گندھک کے تیزاب اور میگنیز ڈائی آکسائڈ کو تصعید کرنے سے حاصل ہوتا ہے رنگ سفید ذائقہ بکھٹا ایک حصہ دار چکنہ ۱۴ حصہ سرد پانی میں اور ایک حصہ دو حصے کھولتے پانی میں ایک حصہ شراب خالص میں ایک حصہ چار حصہ ایتھر میں ایک حصہ پانی میں گلیسرین میں کھرل کرنے سے حل ہو جاتا ہے

مزاج گرم خشک

افعال قاتل، دافع تعفن معدل مجفف مصفی خون

افعال مخصوصہ: دافع آتشک فساد خون اکال لحم زائد

بدل: بعض امور میں سنکھیا بعض میں شنگرف

مضر: زہر ہے

مصلح دودھ روغن اشیائے چرب

مقدار: ۱۲ ملی گرام۔

---

# ذہب

آرم AIRIM

گولڈ GOLD

**صفات:** خوبصورت زرد و سرخی مائل بھاری قیمتی دھات ہے۔اس سے زیور بھی بنائے جاتے ہیں۔کانوں میں پارے اور گندھک کو صاف کر کے تیار کرتے ہیں۔

**مقام پیدائش:** کیپ ٹاؤن۔جنوبی افریقہ۔

**افعال:** ملطف ،مفرح ،مقوی حرارت عزیزی، مسمن بدن ،دافع امراض سودادی، نفع خاص،قلب ،مفرح دماغ ،معدہ،مقوی ،مفرح۔

**مضر:**۔مثانہ آلاتِ بول۔

**مصلح:**۔شہد مشک حب الاس شاہ بلوط۔

**بدل:**۔اپنے افعال میں بے بدل ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ملی گرام۔

**مرکبات:** بروما ئڈ آف گولڈ۔Bromide of Gold

**صفات:** سیاہی مائل بھورے رنگ کا سفوف پانی میں قابل حل۔

**افعال:**۔اختناق الرحم صرع۔ضعف ہضم اعصاب شقیقہ۔

**مقدار:** ۱۰/۱سے۴/۱گرین۔

آری کلورائیڈمAuri Chloridum

**افعال:** احتباس طمث آتشک ثانوی۔صرع رعشہ۔

**مقدار:** ۱۶/۱سے۴/۱گرین۔

**سوڈیائی آروتھیومیلاس۔**Sodii Aurothio Malas.

**مایوکرائی سین۔** Myocrisin

**ماہیت وصفات** : نہایت عمدہ زردی مائل طلائی مرکب ہے جونہایت خفیف نمی جذب کرنے والا پانی میں قابل حل۔۶/۱گرین عضلی انجکشن کے ذریعے۲/۱۔اگرین تک دے سکتے ہیں۔

دافع مرع مخلوط بابروفنیسز واقع آتشک ،مخلوط بسم الفار،مقوی اعصاب،دافع سل وتحمر مفاسل۔

آری ایٹ سوڈائی تھائیوسلفیٹ۔ .Auri-Et-Sodii Thiosulphate

سائنوکرائی سین Saino Crisin سفید سوزنی قلمیں پانی میں قابل حل۔

# ذرارتح

اردو، تیلی مکھی۔

لاطینی: Cantharus

انگریزی: Canthredes

**وماہیت:** یہ ایک قسم کی مکھی ہے جو طول میں پون سے ایک انچ تک ہوتی ہے۔ بازو مچھلی کی مانند شفاف خوبصورت دھات کی مانند چمک اور سبز طلائی رنگ کے دو غلافوں سے ڈھکے ہوتے ہیں۔ بو تیز اور ناگوار سفوف کی رنگ میلی خاکی اس کے اندر ف سبز ذرے چمکے ہوئے مزہ اس کا کیلا اور جلن دار ہے۔

**کیماوی ترکیب:**۔ اس میں ایک جز مؤثر کنتھرائے ڈائن ہوتا ہے جو سفید اور چمکدار پرتول میں ہوتا ہے اور اس قدر تیز ہے کہ ۱۰۰ اراگرین بدن پر لگایا جائے تو آبلہ پڑ جاتا ہے۔ یہ مکھی دو قسم کی ہوتی ہے۔

**موسم:**۔ موسم ربیع میں باقلاٗ اور گیہوں کے کھیتوں میں پیدا ہوتی ہے۔

**مزاج:**۔ گرم خشک۔

**افعال:**۔ مقوی باہ۔ محمر منفط۔ مدر بول وحیض۔

**مضر:**۔ مقرح اکال۔

**مصلح:**۔ اشیائے چرب وروغن زرد۔

**بدل:**۔ اپنے افعال میں بے بدل۔

**مرکبات:**۔ سیال منفط۔ لائکیور اپیس پاسٹی کس .Liquor Epispasticu

لائکوارلٹی Liquor Litty یہ صرف آبلہ کے لئے بیرونی طور پر مستعمل ہے۔

ٹنکچر آف کین تھرا آئیڈین۔ Tincture of Cantharidin

**مقدار:**۔ ۲ سے ۵ بوند۔ سیال زرارتح۔ مقوی باہ مدر بول وحیض۔

CANTHARIDES HAIR LOTION سپرٹ ایمونیا ۲۵ ملی لیٹر گلیسرین ۱۳ ملی لیٹر ٹنکچر کین تھریڈس چھ ملی لیٹر عرق روز میری ۲۵۰ ملی لیٹر سب کو ملا کر بذریعہ برش بالوں پر لگائیں۔

# ریباس

فارسی۔ ریورج۔ ریورس۔ عربی۔ ریباس۔

انگریزی Rhubarb

لاطینی Rhei

صفت وماہیت:۔ یہ ایک بنات ہے جس کی لمبائی ا گز تک ہوتی ہے۔ چوڑائی دو انگل، موٹائی اس کا نصف ڈنڈی پر سبز رنگ، روئیں دار چھال ہوتی ہے۔ پتے سبز اور پھول سرخ ہوتا ہے ذائقہ ترشا ورقدرے شیریں ہوتا ہے اس کا درخت چقندر سے مشابہ ہوتا ہے۔

مزاج:۔ مرکب القوئی۔

افعال مقوی معدہ، جگر، مقوی اعضائے شکم، مفرح لمطف۔

افعال مخصوصہ:۔ معدہ وجگر۔ تقویت وہاضم ومفرح۔ دافع خفقان۔

مضر:۔ سینہ۔ باہ۔ اعصاب۔

مصلح شربت عود، انیسوں اور شہد خالص۔

بدل: حماض۔ انزج۔

مقدار خوراک پانی ۱۲ ملی لیٹر سے ۲۵ ملی لیٹر تک۔ دوا نصف گرام سے ایک گرام۔

# روغن تارپین

آئل آف ٹرپن ٹائن Oil of Turpentine

صفات: شفاف زردی مائل سیال رنگ سفید ذائقہ تیز وتلخ بو خاص قسم۔

افعال مفقط: محمر۔ مدر بول۔ منفث بلغم۔ قاتل دیدان۔

افعال مخصوصہ: قاتل دیدان کرم۔ دافع عفونت۔

مزاج: حار۔

مقدار خوراک:۔ ۳ سے ۱۰ بوند بطور قاتل دیدان ۱۲۰ بوند تک۔

مضر: جلد کو سرخ کرتا ہے۔

مصلح: روغنیات چربے۔

لنی منٹ آف ٹرپن ٹائن Liniment of Terpentine.

# رصاص ابیض

فارسی۔ارزیز

اردو۔قلعی

انگریزی Tin

**صفات:**۔سفید قدرے نرم دھات ہے جس کے ورق بنائے جاسکتے ہیں پیتل تانبے کے برتنوں کو سفید کرنے کے لئے اور ٹین وغیرہ کو جوڑ لگانے کے لئے مستعمل ہے۔

**مزاج:** حار یابس۔

**افعال:**۔ مجفف قاتل کرم شکم۔قابض۔دافع جریان واحتلام۔

**افعال مخصوصہ:**۔محرق،تقویت رحم روع۔تحفیف رطوبت۔

**مضر:** مجفف۔

**مصلح:** روغنیات۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی گرام سے ۶۲۵ ملی گرام تک۔

# ریوند

فارسی۔ریوند

انگریزی۔رہوبارب روٹ۔ Rahubarb Root

لاطینی۔رہائی زوما۔رہائی Thizoma - Rhe!

**صفات:** ایک بنات کی موٹی سی جڑ ہے۔رنگ زرد قدرے سرخی لئے ہوئے بدمزہ اور چبانے سے تھوک زرد ہوجاتی ہے۔کھانے سے پیشاب کا رنگ سرخ ہوجاتا ہے۔ٹکڑے کسی قدر لمبے گول یا مخروطی شکل ایک جانب سے چپٹے دوسری طرف سے تبے دار یا بے ڈول اور کی سطح زرد رنگ کا بھورا سفوف سا ہوتا ہے۔کنارے صاف یا نوکیلے سطح صاف یا جھری دار سطح پر اکثر نقطے ہوتے ہیں۔بو خاص قسم کی۔کم قدر خوشبودار اور ذائقہ تلخ اور خفیف یکسا چبانے سے کڑواہیٹ محسوس ہوتی ہے متعدد اقسام کی ہوتی ہے۔

**افعال:** قابض ملین محرک جگر مقوی معدہ دافع بخار۔

**افعال مخصوصہ:** معدہ تحلیل تلطیف اخراج فضول تلین تقویت قوت جاذبہ کبد تسخین معدہ وجگر مقعد رفع بواسیر تحلیل ورم اسہال اخراج مواد فاسدہ۔

**مضر:۔** امزجہ حارہ تاقہیں۔
**مصلح:۔** رفع عربی کتیرا بہی دانہ۔
**بدل:۔** معدے اور جگر کے امراض کے لئے گلاب کے پھول ۱/۵ حصہ بالچھڑ ڈیوڑھا حصہ افسنتین۔
**مقدار خوراک:** ۲ سے ۷ گرام۔
Pillrubarb Compound مقدار ۴ گرام سے ۸ گرام،
**افعال:۔** محرک کبد ملین۔ کمپونڈ پاؤڈر آف روبرب .Compound Powder of Rubarb
گریگریس پاؤڈر Gregory's Powder
**مقدار:۔** ۱۰ گرین سے ۲ گرام، Compound Tincture of Rubarb
محرک کبد مانع قبض اطفال۔ کمپونڈ ٹنکچر اور انفیوژن آف روبرب بھی دیئے جاتے ہیں۔ ٹنکچر مقدار ۳۰ سے ۲۴ منم انفیوژن ۱۶ گرام سے ۳۲ گرام۔ .Infusion of Rubarb Syrup Rhybarb
**شربت زراوند:۔** زراوند کے ٹکڑے ۱۲۵ گرام کثیر۔ ۱۲۵ گرام شکر سفید سوا کلو گرام گل سُرخ۔ ۶۰ ملی لیٹر آب مقطر سوا لیٹر شربت بنالیں۔
**مقدار:۔** ۲۵ ملی لیٹر سے ۵۰ ملی لیٹر۔ **افعال:** محرک کبد ملین مدر صفرا۔

# روغن چال موگرا

**روغن چال موگرا۔**
**چال موگرا آئل:۔** Chaul Mogra Oil
**گائنوکارڈیا آئل:** Cynocardia Oil
**اولیم چال موگری:** Oleum Chaulmogri
**صفات:** یہ چال موگرا کے درخت کے بیجوں کا تیل ہے۔ زردی مائل بھورے رنگ کا منجمد روغن بو خاص قسم ذائقہ تند و تیز۔ یہ روغن گرمیوں میں سیال اور سردیوں میں منجمد ہوتا ہے اس کو سرد جگہ میں روشنی سے محفوظ رکھنا چاہیے۔
**افعال:۔** بیرونی طور پر محمر۔ دافع عفونت وخارش قاتل جراثیم اندرونی طور پر مصفی خون دافع تعفن دافع جذام۔
**افعال مخصوصہ:** جلد دافع تعفن ودافع جذام۔ خون۔
**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ بوند۔
**مرکبات:۔** SODII HYDNOCORPUS ۳ فیصدی طاقت کے سالیوشن کا جلدی یا عضلاتی ٹیکہ ہفتہ میں ایک یا دو بار کیا جاتا

ہے۔ نصف سی سی سے شروع ہو کر اتنی ہی مقدار بڑھا کر پانچ سی سی تک پہنچا دیتے ہیں۔ مرہم چال موگرا Chaulmogra Ointment روغن چال موگرا۔.Chaul Mogra Oil

تین گرام ویزلین ۱۵ ملی لیٹر سافٹ پیرافین ۱۲ گرام، تینوں کو پگھلا کر بوقت ضرورت خارش اور جذامی گلٹیوں اور زخموں پر لگائیے۔

ایتھاؤل چال موگریٹ .Ethyl Chaulmograte

منہ کے ذریعے ۱۵ سے ۲۰ بوند عضلات میں پچکاری کے ذریعے ایک سی سی مستعمل ہے۔

## روغن یوکے لپٹس

انگریزی آئل آف یوکلپٹس۔ Oil of Eucalyptus ۔

لاطینی۔ یوکلپٹائی اولیم۔ Eucalypti Oleum

**صفات:۔** ہلکا زردی یا ہلکا سبزی مائل۔ تیل ذائقہ تیز چرپرا، بوخوشگوار۔

**افعال:۔** محمر محرک۔ دافع عفونت۔ دافع بخار۔ مخرج وددالنمل۔ کاسر ریاح۔

**مقدار خوراک:۔** ا سے ۳ بوند۔

**مرکبات:۔** ٹنکچر آف یوکلپٹس Tincture of Eucalyptus

**مقدار خوراک:۔** ۱۵ سے ۱۲۰ بوند۔

مرہم یوکلپٹس۔

یوکلپٹس آئنمنٹ .Eucalyptus Ointment

بیرونی طور پر زخموں پر بطور دافع تعفن استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کے تیل کو رومال پر چھڑک کر زکام میں سونگھایا جاتا ہے۔

## روغن ارنڈ

فارسی۔ روغن بیدانجیر۔

عربی۔ دہن الخروع

انگریزی۔ Castor Oil

لاطینی Oil of Ricini

**صفت وماہیت:۔** یہ ایک مشہور غیر فراری تیل ہے جو ارنڈ کے بیجوں سے نکالا جاتا ہے۔ اس کا رنگ ہلکا زرد یا بیرنگ اور ذائقہ بدمزہ وپھیکا

اور بے بو ہوتا ہے۔ بغیر حرارت پہنچائے بیجوں کو دبا کر نکالا جاتا ہے۔

انحلال:۔ ایک حصہ شراب میں حل ہو جاتا ہے چراغ سے زیادہ لطیف ہے۔

مزاج:۔ گرم۔ خشک۔

مقام پیدائش:۔ عام پایا جاتا ہے۔

افعال:۔ مسہل سر رفع کزاز تحلیل تسکین اوباع بارده اسہال اخراج اخلاط بارده۔

مضر:۔ معدہ۔

مصلح: مصطگی رومی کتیرا۔

بدل: بعض احوال میں روغنقرطم تحلیل میں روغن زیتون تل کا تیل۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لیٹر تا ۵۰ ملی لیٹر۔

## روغن صندل

لاطینی: Oleum Santali

انگریزی: Oil of Sandal Wood

صفات: یہ صندل کی لکڑی سے کشید کیا ہوا تیل ہے۔ تیز خوشبودار ہلکے زرد رنگ کا گاڑھا سیال ذائقہ تیز اور چرا برابو مثل صندل۔

مقام پیدائش: میسور۔

مزاج: بارد یابس۔

افعال:۔ دافع عفونت۔ آلات بول و تنفس۔ محرک۔ قاتل جراثیم سوزاک۔ دافع سوزش مہرہ۔ مفرح۔ مقوی قلب۔

افعال مخصوصہ: تصفیہ خون دافع امراض صفرادیہ۔

مضر: صوت۔ باہ۔

مصلح: سرکہ نبات سفید۔ شہد خالص۔

برادہ صندل۔ سفید۔

## روغن گل

فارسی۔ روغن گل۔ عربی۔ دہن گُل۔ دین الورد۔

انگریزی Oil of Rose

لاطینی Rose Oilium

**صفت وماہیت:۔** سرخی مائل بدمزہ چکنا گلاب کے پھول سے تیار ہوتا ہے۔

**ترکیب:** گلاب کو ہم وزن روغن زیتون یا تلوں کے ساتھ جوش دیں۔ عرق خشک ہونے پر آنچ سے اتار دیں۔ یہ روغن گل مطبوع کہلاتا ہے۔

**پیدائش گلاب:۔** ہندو پاک میں عام ملتا ہے۔

**مزاج:۔** مرکب القویٰ

**افعال:۔** رادع۔ مقوی۔ محلل مسکن۔

**افعال مخصوصہ:۔** امراض سر۔ تقویت۔ دافع بیخوابی۔ ردع تحلیل خارجاً اسہال اخراج اخلاط مزجہ۔

**مضر:۔** باہ

**مصلح:۔** زیتون روغن بادام شیریں۔

**بدل:۔** نصف مقدار روغن بنفشہ

**مقدار خوراک:۔** ایک ملی لیٹر دو ملی لیٹر تک خارجاً بقدر ضرورت۔

## روغن السی

بنگالی۔ تلسی تیل۔ فارسی۔ روغن کتان۔ عربی۔ دہن الکتان۔

انگریزی: Linseed Oil

لاطینی: Oil of Linum

**صفت وماہیت:** غلیظ زرد رنگ کا ایک روغن ہے جو السی کے بیجوں سے نکالا جاتا ہے۔ جس کا رنگ قدرے زرد اور ذائقہ تلخ ہوتا ہے۔

**مزاج:۔** گرم خشک۔

**افعال:۔** محلل ومسکن اوجاع

**افعال مخصوصہ:۔** قولنج کو مفید ہے۔

**مضر:۔** بینائی وباہ

**بدل:۔** روغن گل۔

**مقدار خوراک:۔** چھ ملی لیٹر سے ۲۵ ملی لیٹر تک۔

# روغن زیتون

عربی: زیت۔ فارسی: روغن زیتون۔ اردو: زیتون کا تیل

انگریزی: Olive Oil

لاطینی: Oleumolivaes

**مزاج:**۔ حار طب۔

**صفات:**۔ زردی سبزی مائل۔ شفاف تیل۔ بوخفیف۔

**افعال:**۔ محل، مسکن، ملین، مقوی، محلل حصاۃ۔ مخرج دیدانِ شکم۔

**افعال مخصوصہ:**۔ ملین۔ مقوی۔

**مضر:** ستقیہ۔

**مصلح:**۔ مغزیات، اخروٹ و بادام۔

**بدل:**۔

**مقدار:**۔ ۱۳ ملی لیٹر سے ۲۵ ملی لیٹر۔

یہ روغن مالش اور مراہم میں عام مستعمل ہے اور کئی دوائیں جو انجکشن کے لئے ہوتی ہیں اس میں حل ہو کر آتی ہیں۔

# ربّ السوس

فارسی: عصارۂ سوس۔ عصارۂ مہک۔

عربی: ربّ السوس

انگریزی: Extract of Liquorice

لاطینی: Extractum Glyce Rhiza

**صفت و ماہیت:**۔ یہ ملٹھی کا ست ہے۔ رنگ سیاہ، ذائقہ شیریں اور گول گول لمبے ٹکڑوں کی صورت میں ملتا ہے۔

**مزاج:**۔ گرم خشک

**افعال:**۔ دافع تشنج۔ کاذب۔ ادویہ مسلہ کے ضرر کا تابع۔

**افعال مخصوصہ:** صدر رویہ، رفع سعال خشو تنہ۔ صدر وضیق النفس۔

**مضر:**۔ گردا۔

**مصلح:۔** کتیر اء۔ گل سرخ۔
**بدل:۔** ملٹھی یا کتیرا۔
**مقدار خوراک:** ۲ گرام۔

# ریشہ خطمی

فارسی: ریشہ خطمی۔ عربی: بیخ خطمی
انگریزی Marsh Mallow
**صفت وماہیت:۔** یہ بلین کی شکل یا قدرے مخروطی اور ریشہ دار جڑ ہے۔ جس کا پودا سدا بہار روئیں دار بھنڈی جیسا ہوتا ہے۔ پتے بڑے بڑے بیضوی داندانہ دار اور کھردرے، پھول بے بو اور خوش نما جڑ کی لمبائی پر گہری جھریاں پڑی ہوتی ہیں اور اس پر گول چھوٹے چھوٹے داغ ہوتے ہیں۔ اندرونی سطح چھال کے باریک ریسوں کے سبب روئیں ہوتی ہے۔ بغیر صاف کئے سطح زردی مائل یا بھورے رنگ کے زرد پرت سے ڈھکی ہوئی ہوتی ہے۔ خفیف خوشگوار، ذائقہ قدرے شیریں۔ اس کی جڑ میں لعاب ہوتا ہے۔ مقشر استعمال کرتے ہیں۔
**مقام پیدائش:۔** بھارت۔
**مزاج:۔** بارد لطب۔ بعض یابس بتاتے ہیں۔
**افعال:۔** محلل مسکن۔
**افعال مخصوصہ:۔** امعاً رفع زحیر صادق وکاذب۔
**مضر:** معدہ
**مصلح:** بادیان، شہد خالص
**بدل:** خبازی۔
**خوراک:۔** ۵ سے ۷ گرام۔

# رسوت

بنگالی:۔ رس دت۔ رسبت۔ عربی:۔ حضض ہندی۔
انگریزی: Ext Berberis
لاطینی: Extractum Berb Eridis
**صفت ماہیت:** یہ ایک خاردار درخت کے پتوں اور پھلوں کا عصارہ ہے۔ جس کی بلندی ۳ گز کے قریب ہوتی ہے۔ چھال کا رنگ کا ئی

پتوں کی وضع شمشاد کے پتوں کی سی ہوتی ہے۔پھل گول سیاہ مرچ کی طرح اور رنگ بھی سیاہ۔پھل اوپر سے چکنا مزہ کڑوا۔رنگ زرد سیاہ مائل غلیظ۔بدمزہ تلخ۔

**شناخت:**۔اصل کا رنگ باہر سے سیاہی مائل اندر سے سُرخی مائل، پانی میں گھولنے پر خون کے رنگ کے سے جھاگ نکلتے ہیں۔مزہ میں تلخی، چبانے سے زبان سکڑتی ہے۔آگ میں ڈالنے سے آگ بھڑک جاتی ہے۔

**مزاج:** معتدل۔خشک درجہ دوم۔

**افعال:**۔قابض۔مقوی۔مقوی معدہ ہاضم۔

**افعال مخصوصہ:**۔امراضِ چشم، روع تحلیل، رفع آب چشم، حلق روع تحلیل مقعد، رفع بواسیر و قروح، حبس خون، جلد رفع ثبور جملہ اقسام احتراق، دفع حدت خون صفراُ، اسہال، رفع حدت ادویہ مسلہ۔

**مضر:** تلی۔گردہ۔

**مصلح:** تلی کے لئے انیسون، گردے کے لئے سرخس، پھٹکڑی شگفتہ۔

**بدل:** اقاقیا۔زعفران۔صندل، سپاری۔

**مقدار خوراک:** ا سے ۳ گرام تک۔

## Alkanet Root رتن جوت Onosma Echoides

**صفات و ماہیت:** ایک نبات کی جڑ ہے پر ایک بالشت سے کم اور ذرا بلند ہوتا ہے۔پتے پودینے کے پتوں کی طرح مگران سے لمبے اور نوک وڈنڈی کی جانب سے پتلے اور درمیان میں سے کسی قدر چوڑے پھول اس کا چھوٹا پتلا نیلا اور پھل دو پتوں کے درمیان سیاہ مرچ کے برابر ہوتا ہے۔پھول اور بیج کا رنگ سیاہ ہوتا ہے۔لیکن جڑ سُرخ ہوتی ہے۔اس کا ذائقہ تلخ ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** قابض۔مجفف۔جالی۔مدر حیض و بول۔

**افعال مخصوصہ:** امراض گوش۔تحلیل کسر ریاح۔تنقیہ داندمال قروح رحم، رفع قروح اور اخراج جنیس مردہ وزندہ

**مضر:** دماغ۔

**مصلح:** شہد خالص

**مقدار خوراک:** ۴ گرام تک۔

## زردہ

فارسی: زردہ گل سُرخ۔ عربی: زردہ درد۔

صفت وماہیت: چھوٹے چھوٹے باریک زرد سرخی مائل قدرے پھیکے دانے ہیں جو گل سُرخ کے مرکزی حصہ سے حاصل کیے جاتے ہیں۔

مزاج: گرم خشک۔

افعال: قابض۔مقوی معدہ وامعاء۔رادع۔

افعال مخصوصہ: بریاں لثہ تقویت قبض حبس دم،تخفیف رطوبت ردع مواد۔رفع لثہ دامیہ معدہ اسہال بلغمی امعاء قبض حبس اسہال۔

مضر: ریہ

مصلح: صنع عربی۔کتیرا۔

بدل: قابض ادویہ۔

مقدار خوراک: ایک سے تین گرام۔

بدل: ہم وزن اقلیمیاء نصف وزن شنگرف۔صرف بیرونی طور پر مستعمل ہے۔

## زاروند مدحرج

فارسی: زاروند گرد۔ عربی: زادند۔

انگریزی: Rotunda

صفت وماہیت: فندق کے برابر چیز ہے کسی قدر چینی رنگ باہر سے زرد اندر سے سرخی مائل پھول کا رنگ سفید اندر سے ٹوپی کی صورت پر اور بد بودار بہتر تازہ کرم نا خوردہ قوت دو سال تک رہتی ہے۔شاخیں پیڑ میں بہت مگر سب جڑ سے نکلتی ہیں۔ڈنڈی نہیں ہوتی۔لمبائی گز بھر پتے زاروند کے پتوں کی طرح مگر اس سے چھوٹے پتوں سے خوشبو آتی ہے مزہ میں تیز۔

مزاج: گرم خشک۔

افعال: ملطف ،قابض مخرج بلغم مفتح جالی مسکن۔

افعال مخصوصہ:۔صدر تصفیہ صدر رفع سال مزمن ضیق النفس رحم اورار جذب تحلیل اندمال قروح۔

مضر: مصدع۔

مصلح: صندل سفید۔گل بنفشہ۔

بدل: نصف وزن قسط یا ریوند چینی یا جادتری اور سیاہ مرچ اور از ردت بقدر دو تہائی جادتری زرچور۔

مقدار خوراک: تین سے پانچ گرام۔



## زمرد

بنگالی: پانا۔ عربی: زمرد۔

انگریزی: Emarld

لاطینی: Smaragdus

**صفت وماہیت:**۔ یہ مشہور قیمتی پتھر ہے رنگ سبز ذائقہ پھیکا۔ مصر کی ایک پہاڑی، سوڈان میں سونے کی کان سے نکلتا ہے۔

**مزاج:** سرد خشک۔

**افعال:** مفرح۔ مقوی قلب۔ مقوی اعضائے رئیسہ۔

**افعال مخصوصہ:** تفریح وتقویت قلب وحرارت۔

**مضر:** مثانہ۔

**بدل:** یاقوت۔

**مقدار خوراک:** ۵۰۰ ملی گرام تا ایک گرام۔ کشتہ زمرد ۶۲ ملی گرام تا ۱۲۵ ملی گرام۔

## زیرہ سیاہ وسفید

فارسی: زیرہ سیاہ۔ زیرہ کرمانی۔

انگریزی: کیروے فروٹ Caraway Fruit

کومن سیڈ Cummin Seed

لاطینی Carui Fructus

**صفات:**۔ ایک پیڑ کا مشہور بیج ہے۔ سونف سے پتلا خوشبودار۔ اس کے پیڑ کے پتے سوئے کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں۔ یہ بیج گچھوں میں لگا ہوتا ہے۔ جنگلی وبستانی دو قسم کا ہوتا ہے۔ جنگلی وبستانی سے قوی اور تیز ہے سیاہ سفید زرد سبز چار قسم پر مشتمل ہے۔ اور سیاہ کو کرمانی بھی کہتے ہیں۔ یہ نوکدار چھوٹے چھوٹے بیج ہوتے ہیں جن پر لمبائی میں لکیریں ہوتی ہیں۔ ذائقہ شیریں وچرپرا۔ خوشبودار۔

**افعال:** کاسر ریاح دافع نفخ ہاضم ومقوی معدہ محرک سفید مدبول۔

**افعال مخصوصہ:** امراض معدہ جگر۔ سفید تلطیف تسخین تحلیل ریاح قبض۔ سیاہ تحلیل۔ ریاح منع نواق۔ تقویت معدہ جگر۔

**مضر:** مہزل ومضر ریہ۔

**مصلح:** سرکہ خالص کتیرا۔

**بدل:** تخم گندنا کردیا۔ ایک دوسرے کا سیاہ وسفید۔ کلونجی برائے تحلیل ریاح۔

**مقدار خوراک:** سات گرام۔

کیروے واٹر Caraway Water مقدار ۳۰ ملی لیٹر سے ۶۰ ملی لیٹر۔ افعال۔ کاسر ریاح ہاضم۔

روغن زیرہ Oil of Caraway مقدار ایک سے تین بوند۔ افعال۔ مضرق الریاح ہاضم۔

## زینت السمک

عربی: زینت السمک۔ فارسی: روغن ماہی۔ اردو: مچھلی کا تیل۔

انگریزی: Cold Liver Oil

لاطینی۔ اولیم مورہونی .Oluem Morrhure

**صفات:** سرخی مائل زرد روغن۔ ذائقہ روغنی بو خفیف مچھلی جیسی۔

**افعال:** بطور حیاتین الف اولاد کی کمی کے لئے مستعل ہے۔

**افعال مخصوصہ:** مقوی۔

**مقدار خوراک:** دس سے بیس بوند کیپ سول او تیل کی شکل میں دستیاب ہے۔

## زوفا

فارسی: زوفائے خشک اشنان داؤد۔ عربی: زدفائے یابس۔

انگریزی: Hassapus

**صفت وماہیت:** بستانی وکوہی ایک روئیدگی ہے جس کی شاخیں زمین پر پھیلی ہوتی ہیں۔ طولاً ایک ہاتھ یا اس سے کم وبیش ہوتی ہے۔ مز

بخوش کے پتوں کی طرح اوران سے خوشبو آتی ہے۔ مزہ کڑوا شاخ کی ہر گرہ پر زردی مائل پھول ہوتا ہے۔ بیج نہیں ہوتے ذائقہ عماماً تلخ

ہوتا ہے۔ کوہی قسم زیادہ بہتر ہے۔

**مقام پیدائش:** مشرق وسطیٰ وہند وپاک۔

**افعال:** ملطف۔ منفث بلغم۔ محلل۔

**افعال مخصوصہ:** صدر وریہ گل اخراج بلغم رفع سعال مزمن وجع الصدر وریہ بلغمی۔

مضر: جگر و گردہ۔
مصلح: گردہ کے لئے بنفشہ، جگر کے لئے عناب ببول کا گوندا انار ترش۔
بدل: پرساؤشان یا صقر۔
مقدار خوراک: پانچ سے ۷ گرام تک۔

## زہر مہرہ

فارسی: فادر زہرہ کانی۔
عربی: حجر السم۔
انگریزی: Mineral Bezoar
صفت و ماہیت: یہ ایک ہلکا معدنی پتھر ہے کئی رنگ کا ہوتا ہے عموماً سفید زردی مائل یا زرد یا سبز یا زرد مٹیالے رنگ کے قریب قریب بے مزہ اور ہلکا زیادہ بہتر وہ ہے زردی مائل شفاف اور بے مزہ ہو۔
مقام پیدائش: چین، تربت، ایران، بھارت، حجاز، مشرق وسطیٰ۔
مزاج: گرم خشک۔
افعال: دافع سمیت مفرح۔ مقوی قلب۔ مقوی قوی۔ محافظ ارواح۔
افعال مخصوصہ: امراض لثہ و لسان تسکین عرقت رفع تقشر لسان ردع تحلیل صدر وریہ تقویت رفع سل ضیق النفس قلب تصریت تفرح امعا ردع تحلیل قبض حبس دم تجفیف قروح متعفن اخلاط جلد رفع تقشر جلد تسکین حدت صفرا دفع نیش عقرب حمیٰ تقویت رفع عفونت اخلاط۔
بدل: ہم وزن زبرحد اور نصف وزن زمرد اور دیوڑھی گل داغستانی۔
مقدار خوراک: ۵۰۰ ملی گرام سے ایک گرام۔

## زیت السمک المتحجر

فارسی: روغن ماہی خشک شدہ۔
اردو: پتھرائی ہوئی مچھلی کا تیل۔
انگریزی: Ichthyol
اک ہتی اوّل: Ichthyol
ایلومین اکتھیول سلفونیٹ۔ Ammonium Ichthyol Sulphonate

**صفات:** سرخی مائل بھورا تقریباً سیاہ رنگ شیرہ کی مانند گاڑھا سیال بوذائقہ مثل قطران کے ہوتا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ:** اس میں ۱۵۰ فیصد تقریباً سلفر ہوتا ہے۔

**انحلال:** گلیسرین روغنیات میں مخلوط ہو جاتا ہے۔

**مزاج:** حاررطب۔

**افعال:**۔ دافع سوزش، دافع تعفن، محلل، مسکن دافع خارش، معدل۔

**افعال مخصوصہ:**۔ جلد اور اندرونی طور پر اندر مال و تحلیل ورم کے لئے مستعمل ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۰ سے ۳۰ گرین۔

**مرکبات:** کلوڈیم اکتھی اول Chlodium Ichthyol ایک حصہ اکتھی اول میں سات حصہ کلوڈین ملا کا بنیا جاتا ہے۔

**افعال واستعمال:** نار خارش، چنبل، سرخبادہ وغیرہ، امراض جلدیہ میں لگایا جائے۔

سپازیٹریز آف اکتھی اول Suppositories of Fichthyol اکتھی اول ایک حصہ موم ۲ حصہ آئل آف تھی اوبروما میں شیاف بنائیں۔ اکتھی اول یہ مصنوعی طور پارا اس کا بدل ہے۔ بشکل سیال اور سفوف پانی میں قابل حل ہے۔ شدید سوزش ورم اندام نہانی سرخبادہ وغیرہ میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ سے ۱۰ گرین۔ اکتھی اول گلیسرین ایک اور بیس کی نسبت سے بھی سوزش اندام نہانی میں مستعمل ہے۔

**مضر اثرات:** بعض دفعہ اس سے دست و قے مرگی کے دورے بھی شروع ہو جاتے ہیں درد شکم بھی ہوتا ہے۔

# زنجبیل

اُردو۔ سونٹھ خام ادرک

انگریزی Giner

لاطینی Zingiber

**صفات:** یہ ایک روئیدگی کی جڑ ہے اس کے پتے لمبے طول ایک بالشت بھریا اس سے کچھ زیادہ ہوتا ہے جس میں پھول و پھل نہیں آتے۔ اس کی ساق کا مزہ سیاہ مرچ کی طرح تیز اور خوشبودار ہوتا ہے۔ بعض جگہ پتے سراب کے پتوں کی طرح کھانے کے کام بھی آتے ہیں۔ یہ گھر میں چٹنی شاخدار باہر سے سفید اندر سے زردی مائل ریشہ دار بو تیز ذائقہ حریف و تند یہ ٹکڑے پر کسی جگہ دوسرے سے جدا ہونے کا نشان ہوتا ہے۔

**مقام پیدائش:** ہندو پاک۔

مزاج: گرم خشک۔

افعال: مسخن۔ہاضم۔مقوی اعصاب کاسر یاح دافع تشنج۔

افعال مخصوصہ:۔امراض معدہ، جگر، تقویت معدہ، اخراج کرم تحلیل ریاح تلطیف اخلاط۔

مضر:۔امراض حلق۔

مصلح:۔روغن بادام۔

بدل:۔ہم وزن دار فلفل اور مرچ سیاہ۔

مقدار خوراک: سات گرام۔

مرکبات: ایسنس آف جنجر۔ Essence of Ginger

مقدار: ۵ سے ۱۰ بوند۔

ٹنکچر آف زنجبیرس Tinctur of Zingiberis

مقدار: ۳۰ سے ۴۰ بوند تک۔

شربت: Syrup of Z|ingiberis

مقدار: نصف سے ایک ڈرام تک۔

مربالے Jam of Ginger

مقدار: بوقت کھانا کھانے کے بعد ہاضمہ کے لئے ۹ گرام تک۔

## زعفران

بنگالی: کیسر۔

فارسی: کیباس۔

عربی: زعفران

صفت وماہیت: یہ زعفران کے پھولوں سے حاصل کردہ ریشے ہیں درخت چھوٹا سا ہوتا ہے پتے لمبے اور پتلے پتلے نکلتے ہیں۔ پھول نیلے رنگ کا ہوتا ہے جو کنوار کے مہینہ میں کھلتا ہے اس پھول کے اندر کے نارنجی ریشہ کو زعفران کہتے ہیں جب پھول کھلنے کے قریب ہو تو علی الصبح میں ان کو توڑ کر اندر کے ریشوں کو چن کر سفید کاغذ پر پھیلا کر بذریعہ حرارت خشک کر لیتے ہیں۔ ساٹھ ہزار پھولوں سے نصف سیر کے قریب زعفران نکلتی ہے۔ ریشہ پھول کا پتلا اور قریب ایک انچ کے لمبا ہوتا ہے۔ یہ باریک ڈوروں کے مانند گہرا زرد سرخی مائل رنگ نرم قدرے تلخ

اور تیز خوشبودار ریشے ہوتے ہیں۔

**مقام پیدائش:**۔ مصر۔ خراسان۔ ایران۔ کشمیر۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:**۔ مقوی قلب۔ محرک اعصاب۔ مدر بول، حیض مفرح وملطف۔

**افعال مخصوصہ:**۔ امراض چشم رفع غشادہ تحلیل مواد جلد بصرا کتحالاً قلب تقویت تفریع تنقید قوی ادویہ۔

**مضر:** گردہ مصدع۔

**مصلح:** زرشک بہی دانہ۔

**بدل:**۔ ہم وزن دارچینی اور قسط۔

**مقدار خوراک:** ایک گرام سے تین گرام تک۔

**شناخت:**۔ زعفران کے ریشے خالص تیزاب گندھک میں ڈالنے سے فوراً نیلے ہو جاتے ہیں اور بتدریج ارغونی رنگ میں تبدیل ہوتے آخر کار سرخ ارغونی ہو جاتے ہیں۔ ۱۰۰ درجہ سینٹی گریڈ پر خشک کرنے سے وزن میں ۱۴ فیصد سے زیادہ کمی نہیں ہوگی۔ زعفران کو تقطیری کاغذ کے دو ٹکڑوں کے درمیان دیا جائے تو کاغذ پر نیم شفاف نیل نما دھبے نمودار نہیں ہوتے۔

**کیمیاوی تجزیہ:** ایک فیصدی اس میں ایک لطیف روغن ہوتا ہے۔ ایک رنگین مادہ کروکین یا زعفران اور ایک بیرنگ تلخ جوہر پکرو کروکین پایا جاتا ہے۔ کروکین ایک گلوکوسائیڈ ہے۔ اگر کوئی کشید کیا ہوا معدنی تیزاب پانی میں ملا کر اس میں اس کو گھولا جائے تو اس میں سے ایک شکر اور کروسین حاصل ہوتے ہیں۔

## زاج

**فارسی۔** شب یمانی۔

**اردو۔** پھٹکری۔

**بنگالی۔** پھٹکپھری۔

**لاطینی۔** ایلیومن۔ Alumen

**انگریزی۔** ایلم Alum

**صفات:**۔ بے رنگ یا سرخ رنگ شفاف ڈلیاں یا ہشت پہلو قلمیں ذائقہ شیریں اور بعد میں کسیلا۔ ایک حصہ دس حصہ پانی میں قابل حل اور ایک حصہ تین حصہ کھولتے پانی میں ایک حصہ تین حصہ گلیسرین میں قابل انحلال۔

مزاج:۔گرم خشک ۔

افعال:۔قابض مقی ۔حابسالدم ۔منفث بلغم ۔دافع شب نوبتی دافع تعفن ۔

افعال مخصوصہ:۔امراض جسم رفع رمد جسم لحم زائد وظفرہ ۔رحم تحلیل ورم رفع قروح رحم ضرب وسقطہ حبس خون از شرائین ۔

مضر:۔ریہ معدہ امعأ

مصلح:۔روغن زرد ۔شہد خالص ۔

بدل:۔

مقدار خوراک:۔۵ سے ۱۰ گرین ۔

## زرشک

فارسی ۔زرک ۔زاچ ۔زرشک ۔

عربی:۔امبر باریس بر باریس ۔

انگریزی ۔ Berreris

صفت وماہیت: چھوٹے چھوٹے گول سرخ ایک پیازی پودے کے پھل ہیں جن کا رنگ بنفشی سیاہی مائل ذائقہ چاشنی دار خوش مزہ ہوتا ہے ۔

مزاج: سرد خشک ۔

افعال:۔مسکن حرارت قاطع صفرا مفرح قابض ۔

افعال مخصوصہ: امراض معدہ ۔جگر ۔حبس اسہال کیندی ۔تسکین عطش تقطیع صفرا ۔تقویت وتسخین معدہ جگر تفتیح حیض لطیف ۔

مضر:۔امزجہ حارہ ۔

مصلح:۔شکر سفید ۔قرنفل گلی دار ۔۔

مقدار خوراک: ۳ سے ۶ گرام ۔

## سرخس

فارسی:۔سرخس

اردو:۔کیل دارد

انگریزی: Male Fern

لاطینی: Filix Mas

علامات:۔ چار پانچ انگشت یا اس سے کم وبیش موٹی گرہیں جو چاروں طرف سے پتوں اور ڈنٹھلوں میں چھپی ہوتی ہیں۔ رنگ زردسفیدی مائل، ذائقہ مقئی بونا گوار ناک میں چبھنے والی۔

**مزاج:**۔ حار یابس۔

**افعال:**۔ قاتل، کرم شکم، خصوصاً کدودانہ، ملین، طبع مقئی، مخرش، قناۃ غذائیہ۔

**مضر:**۔ مخرش۔

**مصلح:**۔ روغن۔

**بدل:**۔ کمیلہ۔

**مقدار:** ا سے ۳ گرام۔

**روغن سرخس الذکر۔**

**ایکسٹریکٹ آف فلی سس لکوئیڈ۔**

مقدار: ۴۵ سے ۹۰ بوند۔

**طریق استعمال:**۔ رات مریض کو بھوکا رکھیں۔ صبح مقدار مقررہ کو تین حصوں میں تقسیم کر کے ایک ایک گھنٹہ بعد کھلائیں۔ آخری خوراک ۲ گھنٹہ بعد میگنیشیا ۳۰ گرام پانی میں ملا کر پییں۔ کبھی اس کو تازہ دودھ میں ایمشن بنا کر کلوروفارم واٹر سے معطر کر کے استعمال کریں۔ انڈے کی زردی میں ایمشن عمدہ تیار ہوتا ہے اگر اس کے ساتھ دس، پندرہ بوند آئل ٹرپن ٹائن ملالیں تو اس کا اثر قوی ہو جاتا ہے۔

فلوسس ہلوس

سفوف سرخس المذکر۔

بھورے رنگ کا باریک سفوف جس کی ہلکی ناگوار بو ہوتی ہے۔

**مقدار:**۔ ۱۲ گرام سے ۲۰ گرام تک۔

**طریق استعمال:**۔ رات کو مریض کو بھوکا رکھ کر صبح ۶، ۶ گرام کی پڑیاں ایک ایک گھنٹہ کے وقفہ سے شربت کے ساتھ استعمال کرائیں۔ آخری خوراک کے دو گھنٹہ بعد میگنیشیا ۲۵ گرام گرم پانی میں حل کر کے پلائیں۔

## سوم کلپا

بنگالی: سوم دلی۔ سوم لتا۔

انگریزی: Ephedra

لاطینی: Ephedra Vulgaris

**صفت و ماہیت:**۔ ایک چھوٹا سا چکنا پودا ہے۔ جس کی شاخیں سبز و نازک اور پھول باریک بلا ڈنڈی، پھل، لمبائی میں نصف انچ اور رنگت سُرخ ہوتی ہے۔ یہ پودا جھاڑی کی مانند ہوتا ہے۔ اس کی جڑ سے متعدد تنے نکلتے ہیں جس سے پتلی نرم و نازک شاخیں پھوٹتی ہیں۔ اس پر پتے نہیں ہوتے۔

**مزاج:**۔ گرم خشک۔

**افعال:**۔ مخرج بلغم۔ دافع تشنج۔

**افعال خصوصی:**۔ ادویہ تشنج۔

**مصلح:** مکھن، تر اشیاء

**بدل:** ایفیڈرین۔

**مقدار:** نصف گرام سے ایک گرام سفوف۔ جوشاندہ ۱۲ گرام سے ۲۰ گرام جوہر ۱/۴ گرین سے نصف گرین۔

**مضر:** خشکی پیدا کرتی ہے۔

## سریشم ماہی

فارسی۔ سریشم۔ سریش

ھلام

انگریزی Gelatin

لاطینی Gelatinum

**صفات:**۔ زردی مائل سفید چپٹے ٹکڑے یا سفوف ہے۔ یہ مچھلی کے پیٹ سے نکلتا ہے۔

**مزاج:**۔ گرم خشک۔

**افعال:**۔ حابس الدم۔ مقوی۔

**افعال خصوصی:**۔ صدرور یہ۔ دفع نفث الدم و سل۔

**مضر:**۔ مسدد

**مصلح:**۔ شیر گاؤ۔ نشاستہ۔

**بدل:**۔ سریش ماہی۔

مقدار:۔ چارگرام تک۔



ستاور Asparagus racemosus Linn

بنگالی: ست مولی

انگریزی: Asparagus

لاطینی: Asparagus racemosus Linn

**صفت وماہیت:۔** ایک بیل دار پودا ہے جس کا تنا اور شاخیں خاردار ہوتی ہیں۔اس کے کانٹے تیز اور مڑے ہوئے ہوتے ہیں۔اس کے پتے بالوں کی طرح باریک ہوتے ہیں۔اس کی جڑ پر لمبائی میں لکیریں ہوتی ہیں۔جڑ کا رنگ سفید زردی مائل اور پھول سفید اور ذائقہ شیریں لیس دار ہوتا ہے۔

**مزاج:۔** سرد وتر

**افعال:۔** مقوی باہ۔مولد لبن۔مغلظ منی۔

**افعال خصوصی:۔** شدید ملین۔تکثیر وتولید شیر۔امراض مخصوصہ۔تولید وتغلظِ منی۔

**مضر:** مصدع۔مسقط۔اشتہا۔

**مصلح:۔** شہد خالص۔

**بدل:۔** حب الصنوبر اور بوزیدان۔

**مقدار خوراک:۔** ۷ گرام سے ۱۲ گرام۔

## سیماب اور اس کے مرکبات

فارسی۔سیم آب۔ اردو۔پارہ۔

انگریزی: Mercury

لاطینی: Hydrargyrum

مرکری

کوک سلور

**صفات:** چاندی کے مانند براق سفید جو بسہولت چھوٹے ذرات میں تقسیم ہوجاتا ہے۔وزن بھاری بو ذائقہ ندارد۔

**مزاج:۔** سرد تر۔

**افعال خصوصی:** ۔معدہ،تقویت قوتِ ہاضمہ۔جلد تخفیف قروح خارجاً

**مضر:** ۔حلق،گوش،دماغ۔

**مصلح:** شیر خالص

# مرکبات

مرکری ود چاک Mercury wity chalk

گرے پاؤڈر Grey Powder

**صفات:** ۔دافع بدہضمی ویرقان ورم لوزنین۔دافع اسہال اطفال۔

**مقدار:** ۔ا سے ۵ گرین ایک سال کے بچے کے لئے ۱۶/۱ سے ۸/۱ گرین۔

ریڈ آکسائیڈ آف مرکری (زمیق الاحمر) Red Oxide of Mercury

**صفات:** ۔نارنجی رنگ کا سفوف قوی مخرش ہے اور بیرونی طور پر مرہموں میں مستعمل ہے۔

کروسیو سلی میٹ Corrosive Sublimate

**صفات:** ۔سُرخ دانہ دار سفوف۔Red Iodide of Mercury

**افعال:** ۔دافع تعفن۔مزمق سدد،مخرش۔معدل۔

**مقدار خوراک:** ۔۳۲/۱ سے ۱۶/۱ گرین

ییلو مرکیورک آکسائیڈ۔ Yellow Mercuric Oxide

**افعال:** ۔قاتل جراثیم۔دافع تعفن۔دافع سلاق ایک حصہ دوا دو حصہ ویزلین۔

Golden Ointment کے طور آنکھوں میں لگاتے ہیں۔صرف خارجاً مستعمل ہے۔

Calomel سفید بھاری بے ذائقہ سفوف

**افعال:** ۔معتدل مدر صفرا اور بول دافع تعفن،مسہل خفیف۔

**مقدار خوراک:** ۲/۱ سے ۵ گرین۔

مرسی لل Mersalyl سفید بے بو سفوف ذائقہ تلخ متاثج۔پانی میں قابل الحل۔

زرانہ سلرگان۔ Injector Salyragan

اس میں ۳ گریوں مرسی لل پاؤڈر ۲/۱۔اگرین تھیوفیلن ۲ سی سی ڈسٹلڈ واٹر میں عضلی یا وریدی انجکشن کے لئے تیار Neptal آتا ہے۔

مقدار: ۸ سے ۳۰ منم۔
۱ سی سی اور ۲ سی سی کے بطور عضلی انجکشن دوسرے دن استعمال کیا جائے۔
مرسی مل اور نیپٹال وغیرہ۔
قوی مدرات کے طور پر استسقا کلومی وریئوی۔

## سعدکوفی

عربی: سعدکوفی بنگالی: موتھو فارسی: مشک زیرزمین۔
انگریزی: C. Pertenius
**صفات وماہیت:** ایک نبات کی گرہ دار جڑ ہے۔ جس کا رنگ سیاہ، ذائقہ تلخ اور خوشبودار ہے۔
**مزاج:** گرم خشک۔
**افعال:** مقوی قلب ودماغ۔ مقوی اعصاب ومعدہ۔
**افعال خصوصی:** معدہ۔ تلطیف تحلیل، تقویت معدہ، دفع رطوبات۔
**مضر:** ریہ حلق۔
**بدل:** سنبل الطیب
**مصلح:** انیسون۔ شکر سفید۔
**مقدار:** ۱ تا ۳ گرام۔

## سکراللبن

عربی: سکراللبن۔
فارسی: شکر شیر۔
اردو: دودھ کی شکر۔
**لیکٹوز:** Lactose
**شوگر آف ملک** Sugar of Milk :
**صفت وماہیت:** پھٹے ہوئے دودھ کے پانی سے حاصل کی جاتی ہے۔ سنگترے کی مانند زرد رنگ کا قلم دار سفوف بوخفیف، ذائقہ تلخ نمکین، پانی میں حل ہوجاتا ہے۔ لیکن ایتھر اور کلوروفارم میں حل نہیں ہوتا۔ ایک حصہ ۷ حصہ پانی اور ایک حصہ ہموزن کھولتے ہوئے پانی میں بھی

حل ہوجاتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** ہاضم مدر بول۔

**افعال مخصوصہ:** ہلکا ملین رفع ریاح اسے یوکونین میں ملا کر یا کیلومل میں ملا کر سفوفوں کو باریک کرنے یا ایکسٹریکٹ بناتے ہیں۔ کام میں لاتے ہیں۔ نسخہ۔ یوکونین ایک گرین ملک شوگر دو گرین دن میں تین پڑیاں ایک برس تک کے بچہ کو دے سکتے ہیں۔

**مقدار خوراک:** ایک سے تین گرام۔

## سرپھوکہ

بنگالی: بن نیل۔ ساد بن نیل۔

فارسی: سوفار برگ سوفار۔

انگریزی: Purputta Prunia

لاطینی: Tephrosa Purpura

**صفت وماہیت:** یہ ایک بنات ہے جس کی شاخیں پتلی اور چھالدار ان شاخوں میں اور باریک شاخیں پھوٹتی ہیں جن پر پتے لگتے ہیں۔ پتے لمبے اور کسی قدر صنوبری شکل کے ہوتے ہیں ہر باریک شاخ پر پانچ سات جوڑے دو صفوں میں آمنے سامنے لگے ہوتے ہیں اور ایک پتا سب سے الگ ہوتا ہے۔ شاخوں پر سفید یا سرخ رنگ کے پھول ہوتے ہیں پتے میتھی کے پتوں کی طرح سبز شاخوں پر خمیدہ پھلیاں لگی رہتی ہیں جن میں باریک باریک چپٹے بیج ہوتے ہیں۔ ہر پھلی میں چار سے چھ تک بیج نکلتے ہیں جن کی شکل گردے کی سی اور اوپر کا چھلکا فال دار ہوتا ہے۔ مغز کڑوا پھلی کا قد دو اڑھائی انگلی تک اور پھلی روش دار ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم وتر۔

**افعال:** مصفی خون دافع سمیت دافع بخار۔

**افعال مخصوصہ:** احتراق خون۔ رفع آتشک وفساد خون۔ بواسیر خونی۔

**مضر:** امزجہ حارہ۔

**مصلح:** سرد وخشک ادویہ۔

**بدل:** بعض افعال میں نیل کنٹھی اور بعض میں مہندی۔

**مقدار خوراک:** سات گرام یا بقدر ضرورت ۱۲ گرام تک۔

# سیلی سین

خلاصۃ الخلاف۔

سیلی سن

سیلی سینم

**صفات:** بعض پودوں کی چھال کا نباتاتی جوہر سے سفید چمکتی ہوئی ریشم کی مانند ملائم قلمیں یا سفوف ذائقہ تلخ بوندارد۔ ایک ۲۸ حصہ پانی میں قابل حل اور اسی قدر الکحل میں بھی حل ہو جاتا ہے۔ ایتھر سے حل نہیں ہوتا۔ سلفیورک ایسڈ سے سرخ رنگ ہو جاتا ہے۔ ہوا کے مقابلے میں جلانے سے کچھ باقی نہیں بچتا۔

**مزاج:** حار یابس۔

**افعال:** معرق۔ دافع بخار۔ مسکن الم۔ دافع عفونت محرک جگر۔ مخرش۔ مجح۔ آج یہ بہت کم استعمال کیا جاتا ہے۔ بعض ملیریائی بخاروں میں جب کونین کی برداشت نہ ہو تو اسے کونین کی جگہ دیتے ہیں۔ اسے کیپسول میں دینا چاہیے۔

**افعال خصوصی:** ۔ جلد مجح ۔ مخرش ۔ جمی ۔ دافع معرق۔

**مضر:** چھینک اور کھانسی لے آتا ہے مضعف قلب۔

**مقدار خوراک:** تین سے پانچ گرین۔

# سنگھاڑہ

بنگالی: پانی کا پھل۔

انگریزی: Indian Water Chest Nut

لاطینی: Ttapantanis

**صفت و ماہیت:** ۔ ایک بیل کا خاردار پھل ہے جو تالابوں میں پیدا ہوتی ہے اس پھل کے سر پر دو کانٹے ہوتے ہیں اور بیل پانی میں جمتی اور پھیلتی ہے۔ پتے گول اور پانی پر بچھے ہوتے ہیں۔ پھل تکونیا اور چپٹا ہوتا ہے۔ دو کونوں پر کانٹے ہوتے ہیں۔ سنگھاڑے کا چھلکا بڑا ہوتا ہے۔ پرانا پک کر سیاہ ہو جاتا ہے۔ گودا سفید اور شیریں بعض کا گودا پھیکا بھی ہوتا ہے پک جانے پر ابال کر کھاتے ہیں کچا نرم اور پکنے کے بعد سخت ہو جاتا ہے۔ ہندو پاک اور سری لنکا اور ایران میں پیدا ہوتا ہے۔

**مزاج:** سرد تر۔

**خواص:** مولد۔ مغلظ منی۔ مقوی باہ۔ مجلّہ۔ قابض۔ حابس۔ لثہ دلسان۔ قوت وجلاء امراج حارہ کا واقع۔

مضر: ثقیل دیر ہضم۔سدد

مصلح: نمک۔مرچ سیاہ۔شکر۔

بدل:۔کتب میں مذکور نہیں۔

مقدار خوراک: پانچ سے ۹ گرام۔

## سفیدہ کاشغری

فارسی: سفیداب۔

عربی۔اسفیداج۔

انگریزی: Carbonate of Lead

لاطینی: Plumpi Carbonas

**صفت و ماہیت:**۔ یہ ایک سفید رنگ کا وزنی سفوف ہے جسے رانگ اور سیسے اور جست سے بطور احتراق و تعفین بناتے ہیں سب سے بہتر وہ ہے جو رانگ کا بنایا ہوا اور نرم اور بہت سفید ہو اور غسول مستعمل ہے۔ ذائقہ کسیلا اور شور ہوتا ہے اس کے تیار کرنے کی ترکیب رانگ اور سیسے اور جست سے تیار کرنے کی طبی کتب میں مذکور ہیں۔

**افعال:** حابس الدم۔مجفف۔مدمل۔مسکن مبرد۔

**افعال مخصوصہ:** امراض امعاً اندمال قروح۔جلد خارجاً۔جلد اندمال قروح اکل خارجاً۔

**مضر:** مورث خناق۔

**مصلح:** بادیان۔شہد خالص۔مدر ادویہ۔

**بدل:** خارجاً مستعمل ہے۔

## سنگ سرماہی

**عربی:** حجر السمک۔حجر الحوت۔

**صفت و ماہیت:** یہ چھوٹے چھوٹے سفید چمک دار چپٹے بیضوی قسم کے پتھر ہیں جو ایک خاص قسم کی مچھلی کے سر میں سے نکلتے ہیں۔ یہ مچھلی ایک بالشت سے دو بالشت تک لمبی ہوتی ہے اور اسے پتھر چٹہ کہتے ہیں۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مفتت حصاۃ۔مدر۔مسکن۔

**افعال مخصوصہ:** امراض گردہ ومثانہ۔اندمال۔ادرار۔مفتت حصاۃ۔

**مضر:** امزجہ حارہ۔

**مصلح:** شیر گاؤ۔

**بدل:** حجرالیہود۔

**مقدار:** ایک گرام۔

## سنکونا

سنکونا: Cinchona Bark

سنکونی کارٹکس Cinchona Cortex

اس کے درخت کئی قسم کے ہوتے ہیں مگر زیادہ ترسنکونا کی جڑ درخت کے تنے اور شاخوں کی خشک کی ہوئی چھال کام میں لاتے ہیں۔طول میں چندانچ سے ایک فٹ یا زیادہ اور چھال بذات خود موٹائی میں ایک انچ کے دسویں حصے سے چھوتھائی حصے تک شاذ ونادر زیادہ بھی۔ بیرونی سطح کم وبیش کھردری اس پر آڑھی لکیریں رنگت بھوری سرخی مائل اندر کی طرف سرخ بناوٹ ریشہ دار۔بڑے ٹکڑے باریک ریشہ دار سفوف کی رنگت بھوری یا بھوری مائل سرخ بوندار وذائقہ تلخ اور بکسا۔

**مقام پیدائش:** بھارت کے باغات میں بھی ملتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص:** مقوی قابض دافع امراض نوبتی۔

**افعال مخصوصہ:** معدہ۔مقوی۔قابض۔امراض نوبتی واقع ہمراہ اسہال پیچش۔جوشاندہ۔مقوی۔

**کیمیاوی صفات:** اس میں چارالکلائیڈس کونین بصورت ہائڈریٹ سنکونین کونئے ڈین سنکونے ڈین نین ایسڈس ڈنک یا کوئی نک ایسڈ جو بیزدایک ایسڈ کے مشابہ ہوتا ہے۔کائنوایک ایسڈ۔ایک گلوکوسائیڈ کانکورین جو بآسانی کائنورک اور گلوکوز میں متفرق ہوجاتا ہے۔ایک رنگین جزو جس کوسنکونا ریڈ کہتے ہیں جو پانی میں حل نہیں ہوتا۔ایک والے ٹائل جس کی وجہ سے چھال میں خفیف سی بو ہوتی ہے۔

**مضر:** جی متلانا،قبض اور دردسر پیدا کرتا ہے۔نقیضات ایمونیالانم واٹر مئے لک یعنی معدنی سالٹ اور جلیٹن۔

**بدل:** چرائتہ کونین۔

**مقدار خوراک:** دس گرین۔

ایکسٹریکٹ آف سنکونا۔ Extract of Cinchona

انفعال: دافع بخار۔ مقوی معدہ۔



مقدار: ۲ سے ۸ گرین۔

ٹنکچر آف سنکونا۔ Tincture of Cinchona

مقدار: ۲/۱ سے ایک ڈرم۔

نقوع سنکونا Infusion of Cinchona

مقدار: ۔۱۶ گرام سے ۲۰ گرام۔ ڈیڑھ اونس سے ایک اونس۔

## سورنجان Codchicum autumnale Linn

**سورنجان حلو اصابع برس الحلاج۔**

فارسی: سورنجان شیریں۔ زعفران مرغزار۔

اردو: سورنجان شیریں۔

انگریزی: کالچیکم Colchicum

میڈو سیفرن۔

لاطینی۔ Colchicum Autumnale Linn

**صفات:** یہ ایک نباتات کی جڑ ہے جس کا پھول زعفران کے پھول کی طرح زرد سفید۔ جڑ گرہ دار گاؤ دم ایک طرف سے چپٹی دوسری طرف سے محدب۔ پتوں میں ایک رطوبت ہوتی ہے جو ہاتھوں سے چپکتی ہے۔ بیرونی چھلکا نہایت باریک و بھورا اور اندرونی چھلکا سرخی مائل زرد۔ مغز سفید ذائقہ تلخ بو ندارد۔

**مزاج:** ۔تیسرے درجے میں گرم خشک۔

**افعال خواص:** ۔مسہل مواد بلغمیہ ۔مقوی باہ مسکن۔

**افعال مخصوصہ:** ۔اوجاع اعضا۔ طاہرہ شیریں تحلیل تلطیف جذب اخلاط لنرجہ۔ رفع درد مفاصل۔

**مضر:** ۔معدہ جگر۔

**مصلح:** ۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل زعفران۔

**بدل:** ۔سفوف ہموزن۔ افتیمون ۳/۱ مزیق سفید ۱۰/۱ حصہ۔

# سورنجان تلخ Colchrcum Leuteum Linn

عربی:۔سورنجان مرلحلاح المر۔

انگریزی: Colchicum

لاطینی: Colchicum Leuteum Linn

**صفت وماہت:** چھوٹا سا پیڑ جس کی جڑ پتلے ریشے کے گچھوں پر مشتمل ہے جس پر ایک گرہ اور گرہ سے لمبے لمبے پتے نکلتے ہیں جو پھول نکلنے سے قبل گر جاتے ہیں گرہ کو جون کے آخر میں کھود کر اس کے اوپر کے طبق کو نکال کر اور آڑے بل تراش کر ایسی حرارت سے جو ۱۵۰ درجہ سے زیادہ نہ ہو۔خشک کر لیتے ہیں۔تازہ گرہ طول میں ڈیڑھ انچ اور چوڑائی میں ایک انچ ایک جانب سے چپٹی اور دوسری جانب سے گول اور اس پر دو طبق ہوتے ہیں اوپر کا چھلکا پتلا اور بھورا اور اندر کا زرد سرخی مائل اندر سے گرہ سفید ثقیل اور مغز دار ہوتی ہے۔کاٹنے سے سفید دودھ کی مانند تلخ اور خراشدار رس نکلتا ہے۔رنگ مائل بہ سیاہی یا مائل بہ زردی ہوتا ہے۔ذائقہ تلخ۔بیج گولائی لئے ہوئے قطر میں ایک انچ کا دسواں حصہ بہت سخت اور بھورے سرخی مائل ہوتے ہیں۔بو ندارد۔ذائقہ تلخ و خراشدار۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص:** محلل اورام مسکن۔جدید دواؤں میں نقرس کے لئے مستعمل ہے۔

**افعال مخصوصہ:** تحلیل ورم۔تسکین درد خارجاً

**مضر:** ضعیف مریضوں میں اس کے استعمال سے پرہیز کرائیں۔

**مصلح:** جوہر مازو۔برانڈی۔چائے۔قہوہ۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی گرام۔

**کیمیاوی صفات:** اس میں کال چیس سورنجان، جوہر سورنجان، ایک جوہ ۴۵ فیصدی نہایت قلیل مقدار دلیری لٹرین (۳) فکسڈ آئل اور گم (گوند) شکر (شوگر) اور سکارچ، نشاستہ، وغیرہ اجزاء ہوتے ہیں۔نقیعات ٹنکچر آف آیوڈین ٹنکچر آف کوائے نگم انکم اور دیگر قابض مرکبات۔

# سداب

بنگالی:۔ اسپندمتلی۔

عربی:۔تیجن زمزی۔

انگریزی: Gradenrue

**صفت وماہیت:** ایک نبات ہے جس کی بلندی دو گز تک ہوتی ہے بستانی پہاڑی اور جنگلی تین اقسام کی ہوتی ہے سب سے بہتر بستانی ہے

پتے چھوٹے نہایت بدبودار اور املی کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں ساتھ چھوٹی اس کی نہایت بڑی بڑی شاخیں لگتی ہیں ان شاخوں پر بہت سی چھوٹی چھوٹی ٹہنیاں ہوتی ہیں جس کی انتہا پر چھوٹے چھوٹے سر لگے ہوتے ہیں۔ پیڑ پر غبار کسی قدر سفید رنگ کا ہوتا ہے۔ پھول زرد۔ مزہ تلخ۔

**مزاج:۔** گرم خشک۔

**افعال:۔** کاسر ریاح مقوی معدہ۔ مسخن مدبول دافع سمیت مجفف۔

**افعال مخصوصہ۔** امراض معدہ جگر مرگ معدہ تحلیل تفتیح رفع درد بلغمی مقعد مثل معدہ اوجاع تحلیل ریاح، تفتیح سدد اخراج فضول مقعد۔ مثل معدہ اوجاح تحلیل تفتیح درد بلغمی۔

**مضر۔** محرق اخلاط۔ مصدع

**مصلح:** سکنجبین۔ انیسون۔

**بدل:**

**مقدار خوراک:۔** ۲/۱ سے ڈیڑھ ماشہ بعض کے نزدیک تین سے پانچ ماشے۔

## سنبل الطیب Valeriana Officinalis Linn

فارسی: سنبل الطیب

پنجابی: بلی لوٹن۔

انگریزی: Valerian Rhizoma

لاطینی: Valerian Rhizoma

**صفات:۔** ایک نبات ہے انگلی برابر یا کم وبیش جس میں نہ پھل آتا ہے نہ پھول۔ بے شمار ریشے لگے ہوتے ہیں جڑ اس کی ذرا سخت ہوتی ہے دو قسم کی ہوتی ہے ایک سیاہ دوسری سرخ۔ سیاہ زیادہ خوشبودار ہوتی ہے۔ بہتر وہ ہے جو تازہ ہو اور رنگ سرخ سیاہی مائل ہو۔ خوشبو تیز اور کافوری اور کسی طرح ناگوار نہ معلوم ہو۔ بال چھوٹی ہو۔ ذائقہ تلخ۔

**افعال:** ہاضم دافع تشنج۔ کاسر ریاح مدر طمث۔ مقوی اعصاب منقی بدن۔

**افعال مخصوصہ:** امراض معدہ جگر معدہ تقویت و تسخین معدہ جگر۔ تفتیح تحلیل ادرار۔ ستر تقویت۔

**مضر:** گردہ۔

**مصلح:** طباشیر۔

**بدل:**۔ ڈیڑھ گنا از خرکی ہموزن تیزپات وپوست بیخ کبراور سنبل رومی۔
**مقدار:** نصف سے چار گرام۔

## AMMONIATED TINCTURE OF VALERIAN

**مقدار:** ۳۰ سے ۶۰ بوند۔
**افعال:** کاسریاح دافع تشنج۔مدربول وحیض۔
**زنک ویری اینٹ۔** Zonic Valerianate
**افعال:** مقوی اعصاب دافع تشنج دافع اختناق الرحم۔
**مقدار:** ۶۰ ملی گرام سے ۱۸۰ ملی گرام سے ۳ گرین۔

## Rhus Coraitia سماق

فارسی: تمتم۔تتری۔
عربی: سماق۔سماق الاباغین، عقرب۔
انگریزی: Sumash
لاطینی: Rhus Coriatia
**صفت وماہیت:** یہ ایک درخت کا پھل ہے جو دو گز تک بلند ہوتا ہے۔بعض کے خیال میں انار کے برابر ہوتا ہے۔پتے لمبے اور مائل بسرخی ہوتے ہیں اوران پر رواں ہوتا ہے کنارے آری کے دانتوں کیطرح کٹے اور پھول چھوٹا پھل خوشوں کے اندر ہوتے ہیں۔پھل مکو کے پھل کے برابر مگر چپٹا مسور کے دانے کی طرح ہوتا ہے۔پھل ایک پوست جس کا مزہ ترش ہوتا ہے۔پھل جتنا پکتا ہے ترشی بڑھ جاتی ہے پھل کا عصارہ نکال کر خشک کر کے بھی کام میں لاتے ہیں۔گردہ پھل ہی مستعمل ہے۔
**مزاج:** سرد خشک۔
**افعال:** مسکن مقوی قلب۔مقوی معدہ۔قابض۔حابس۔
**افعال خصوصی:** امراض معدہ۔جگر، گردہ تقویت معدہ، رفع سیلان خون قے واسہال صفرادی۔
**مضر:** معدہ۔جگر سرد۔
**مصلح:** انیسون مصطگی رومی۔
**بدل:** سرکہ اقاقیا۔اساروں۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۷ گرام۔



## سوھانجنہ (سہانجنہ)

بنگالی: نجنہ۔ سجنہ۔ مادسجنے۔

انگریزی: Horse Radish Tree

لاطینی: Guilamdina Moranga

صفت:۔ یہ بیس فٹ سے اونچا ہے جس کا تنا سیدھا اور گولائی میں چار پانچ فٹ ہوتا ہے اس میں بڑی بڑی شاخیں لگتی ہیں چھال بھورے رنگ کی ہوتی ہے اس میں گہری دراڑیں ہوتی ہیں۔ پتے املی کے پتوں کی طرح مگر اس سے بڑے ہوتے ہیں۔ زرد سفید سرخ تین قسم کے پھول آتے ہیں پھولوں سے شہد کی طرح تیز خوشبو آتی ہے۔ پھلیاں ۹ سے ۱۰ انچ تک لمبی لٹکی ہوتی ہیں۔ انگلی کے برابر موٹی ان میں سے تکونے تخم نکلتے ہیں ذائقہ تلخ۔ لکڑی سے نیلا اور سو تولہ بیجوں میں سے ۳۶ تولہ صاف تیل نکلتا ہے۔

مزاج: گرم خشک۔

افعال: محلل ریاح۔ مدر بول۔ ہاضم۔ مسکن۔ مفتت حصاۃ گردہ و مثانہ مشتہی۔ مقوی اعصاب۔

افعال مخصوصہ: ورم۔ تحلیل گرہ مفتت حصاۃ و مدر معدہ۔ کاسر ریاح۔ قاتل دیدان مشتہی۔ ویدک میں استسقا میں مفید ہے۔

مضر: اچار آنکھ مضر ہے۔ مضعف قلب۔

مصلح: اچار کی سیم۔ باقی نارنگی۔

بدل: نامعلوم۔

مقدار خوراک: تخم ایک گرام۔

## سنگ بصری

بنگالی: کھابر۔

فارسی: سنگ بصری۔

عربی: حجر الکحل۔

انگریزی: Black Jack - Zinc Ore

لاطینی: Zinc Sulphide

صفت و ماہیت: سیسہ کے کان کی خاک و سنگ ریزوں سے تانبا اور سیسہ اکٹھا کرتے وقت بھٹی کے دودکش میں دھوئیں کے جم جانے

سے تیار ہوتا ہے۔ جدید طریق سے بھی جست پر گندھک کا تیزاب ہلکا محلول ڈال کر ڈالتے ہیں۔ اور ابال موقوف ہونے پر چھان کر دھیمی آنچ دیتے ہیں جبکہ اس پر جھانی دکھائی دیتی ہے۔ تب اس کو چھان کر دھیمی آنچ دیتے ہیں اور چھانی آنے پر اتار کر رکھ لیتے ہیں اور اس طرح قلمیں بند جاتی ہیں۔ ذائقہ کسیلا اور تلخ بے بو ہوتا ہے رنگ خاکستری۔

**مزاج:** سرد خشک

**افعال:** مقوی بصر مجفف۔ قابض مقوی اعصاب۔

**افعال مخصوصہ:** امراض چشم۔ تقویت روح باصرہ۔ حفظ صحت چشم ردع مجفف قروح خماداً

**مضر:** سدہ پیدا کرتا ہے۔

**مصلح:** شہد۔

**بدل:** شادنج اور اقلیائے فضہ شہد خالص۔

**مقدار خوراک:۔** نصف سے ایک گرام۔ زیادہ مقدار میں قے آور ہے۔

## سَت گلو

**صفت و ماہیت:** گلو کا نشاستہ ہے۔ سفید اور معمولی تلخ ہوتا ہے۔ یہ تازہ گلو سے اس طرح تیار کیا جاتا ہے کہ تازہ گلو کو دھو کر کوٹ کر تھوڑا سا صاف پانی ملاتے ہیں اور پھر نچوڑ کر گاڑھا پانی علیحدہ کرتے ہیں۔ پانی مٹی یا چینی کے برتن میں ڈال اس پر کپڑا باندھ دیتے ہیں۔ خشک ہونے پر محفوظ کر لیتے ہیں۔ پانی کو آگ پر جوش دے کر بھی خشک کر کے تیار کر لیتے ہیں مگر اول الذکر بہتر ہے ایک اور طریق بھی ہے کہ تازہ گلو کو دھو کر اور چیر کر ٹکڑے ٹکڑے کر کے رات بھر پانی میں بھگوئیں پھر مل کر صاف کریں اور دھوپ میں خشک کر لیں۔

**مزاج:** سرد۔

**افعال:** دافع بخار مقوی۔ قاطع صفرا۔

**افعال مخصوصہ:** حمی رفع حمیات۔ مزمنہ۔

**مضر:** اس میں کوئی خاص ضرر نہیں۔

**مصلح:** تباشیر۔

**بدل:** گلو۔ مقدار: نصف سے ایک گرام۔

# سنگدانہ مُرغ Gallus gallus Linn

فارسی: چینہ دان۔

عربی: قابضہ شانک۔

انگریزی: Gizzard.

ماہیت: یہ معدہ اور آنتوں سے علیحدہ چیز ہے۔ پرندہ جو دانہ نگلتا ہے۔ پہلے سنگدانہ میں نرم ہو لیتا ہے پھر پوٹے میں ہو جاتا ہے جسے معدہ کہتے ہیں۔ سنگدانہ کو چیرنے پر اس میں کبھی کبھی کنکریاں اور پتھریاں کانچ کے ٹکڑے ملتے ہیں۔ سندانہ بہت سخت گول اور چپٹا ہوتا ہے۔ گھڑی کی سی وضع رکھتا ہے۔ رنگ اوپر سے کلیجی کا سا اور ذائقہ کڑوا ہوتا ہے۔

مزاج: اس پرندہ کے مطابق جس کا ہو۔

افعال: قابض۔ مقوی معدہ مقوی امعاً۔

افعال مخصوصہ: کبد دافع۔ ضعف کبد معدہ تقویت قابض۔

مضر: قولنج کا مورث ہے۔

مصلح: سرکہ نمک۔

بدل: ایک طائر کا دوسرے طائر کا بدل ہے۔

مقدار: ایک گرام۔ معجون سنگدانہ مرغ مشہور قرابادینی مرکب امعاً اور معدہ کی تقویت وقبض کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

# سقمونیا

سقمونیا۔ محمودہ۔

سیکونی ریزن

Scammony Resin

صفات: ایک بنات کا رس ہے بھورا سا یا ہی مائل، آسانی سے ٹوٹ جاتا ہے اس کا پیڑ تین چار گز تک بلند۔ اس کی شاخیں زمین پر بچھی ہوتی ہیں۔ شاخوں پر رطوبت ہوتی ہے جو ہاتھوں کو لگنے سے چمکتی ہے۔ شاخیں بڑی گرہ دار اور نرم ہوتی ہیں۔ پتوں کی وضع عشق پیچہ کی سی پھول سفید گول اور اندر سے کھوکھلے ہوتے ہیں بو تیز اور ناگوار جڑ سے مختلف طریق سے حاصل ہوتی ہے۔ ولایتی سقمونیا صاف شدہ بتیاں ہیں۔ ذائقہ بنفشی خفیف کسیلا۔ خالص زرد رنگ ہاتھ سے جلد چورا ہو جاتا ہے۔

افعال: مسہل قوی۔ مدر صفرا۔ قاتل دیدان ومخرج دیدان۔

افعال مخصوصہ: اسہال۔ اخراج بلغم وصفرا۔

**مضر:** مکرب۔ مضر قلب واحشاً۔
**مصلح:** گلاب خالص۔
**بدل:** ڈیوڑھا ایلوا اور نصف وزن ہلیلہ زرد۔ درخت گلاچیں کی چھال۔
**مقدار:** ۱۲۵ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام تک۔
**سقمونیا مرکب:** Compound Power of Scammony
زنجبیل ۱۲ گرام۔ سقمونیا ۵۰ گرام سفوف بنا کر نصف سے دو گرام تک استعمال کریں۔

## سیندور

بنگالی: سیندور
فارسی: شنگرف۔ راولی۔ سندریس۔
عربی۔ اسرنج اسرج۔ استرنج۔
انگریزی: Red Oxide of Lead
لاطینی: Plumbum Oxidum

**صفت وماہیت:** یہ زردی مائل سرخ سفوف جو وزنی ہوتا ہے رانگ اور سفیدے سے بناتے ہیں۔ پسے ہوئے شنگرف سے رنگت میں سرخ مگر اس سے مشابہ بدمزہ اور بدبودار مثل میدا کے پسا ہوا جو آگ میں نہ جلے زیادہ بہتر ہے۔
**مزاج:** سرد خشک۔
**افعال:** قاتل دیدان۔ حابس الدام۔
**افعال مخصوصہ:** امراض جلد رفع ناسور جلد تنقید اندمال قروح خارجاً
**مضر۔** سمِ قاتل۔
**مصلح:** موم۔ روغن کند۔
**بدل:** جند بیدستر وقطران۔
**مقدار خوراک:**۔ صرف خارجاً مستعمل ہے۔

# STONELAC - ASPHALT سلاجیت

بنگالی: شلاجتو۔ عربی: حجرالموسیٰ

انگریزی: StoneLac - Asphalt

لاطینی: Styrax Praepratus

**صفت و ماہیت:** یہ ایک قسم کی سیاہ منجمد رطوبت ہے جو گرمیوں میں پہاڑوں میں دھوپ سے تراوش پا کر منجمد ہو جاتی ہے ایسے پہاڑ جن میں سیسے تانبے سونے چاندی لوہے کی کانیں ہوتی ہیں۔ رنگ سیاہ ذائقہ پھیکا اور قدرے تلخ ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مغلظ منویہ۔ مقوی گردہ و مثانہ۔

**افعال مخصوصہ:** امراض مخصوصہ مقوی باہ و اعصاب و اعضاً۔

**مضر:** گرم مزاجوں اور پھیپھڑوں کو۔

**مصلح:** مصطگی رومی کشنیز۔

**بدل:** جند بیدستر و قطران۔

**مقدار خوراک:** ۵۰۰ ملی گرام۔

# Hibiscus Rosa-srensis Linn سیوتی

**بنگالی:** شےاُتی۔ **فارسی:** گل مشکیں۔ **عربی:** گل نسرین

**انگریزی:** China Rose

**صفت و ماہیت:** مشہور درخت ہے بستانی اور جنگلی دو قسم کا ہوتا ہے۔ بستانی کا پھول سفید بعض زعفرانی اور بعض زرد و صندلی مائل ہوتا ہے۔ ہزارہ اور گلسرخ کے پھول کی طرح مگر اس سے چھوٹا ہوتا ہے۔ اس کے عرق میں خوشبو کم آتی ہے بخلاف اس کے جنگلی کا پیڑ گلسرخ کے پیڑ کے مشابہ اور خاردار اور بستانی کے پیڑ سے کسی قدر بڑا ہوتا ہے۔ پھول کے بعض حصے کا رنگ سفید بعض کا زرد بستانی کے پھول سے بڑا ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** عموماً گل مستعمل ہے۔ مفرح قلب محلل اورام۔ محلل ریاح ملطف۔

**افعال مخصوصہ:** امراض لثہ و لسان گل قلب۔ تحلیل تلطیف اور تقویت تفریح۔ گل سوختہ۔ رفع حرقت تسکین درد تجفیف قروح۔

مضر۔ دماغ امزجہ حارہ۔

مصلح: گل سرخ روغن بادام۔

بدل: نرگس کا پھول یا چنبیلی کا پھول۔ اس کے پھولوں کی گلکند اور تیل بھی تیار کیا جاتا ہے۔

## cassia senna Linn سنأ

سنا برگ سنا۔ بنگالی۔ سونا مکھی۔

سنا فولیم۔ Sennae Folium

سنا لیوز۔ Senna Leaves

مقام پیدائش: حجاز۔ مدراس۔ ہندھ۔ گجرات۔ یو پی۔ بمبئی میں موسم ربیع میں بوئی جاتی ہے۔

صفات و ماہیت: سناء مکی کا پتا پون انچ سے کسی قدر زیادہ نشتر کی شکل یا کسی قدر بیضوی نوکدار نیچے کی جانب کا کنارہ غیر مساوی ثابت پتلا اور کڑ کھارنگ میں خفیف زردی لئے ہوئے نیچے کی سطح پر نہایت باریک رونگٹے اور قریب قریب بالکل صاف بو مخصوص ہلکی اور چائے کی مانند اور ذائقہ گوند کا سا اور متلی لانے والا ہندوستانی سنأ کا پتا اس سے کچھ بڑا ہوتا ہے۔ اس کی اور بھی اقسام ہیں جن میں کچھ فرق ہوتا ہے۔ پاکستان میں سکھر کی سناء استعمال ہو رہی ہے اور بہتر نتائج لا رہی ہے۔ دکاندار اُسی کو سناء مکی کے نام سے فروخت کر رہے ہیں۔

افعال: مسہل۔ مسکن۔ مقی۔ دافع حمیٰ

افعال مخصوصہ: اسہال۔ اخراج اخلاط غلیظ وثلثہ۔

مضر۔ مکرب۔

مصلح: گل سرخ۔ روغن بادام۔

بدل: ہموزن شاہترہ یا سفوف دو تہائی ہلیلہ زرد۔ مکی کی قائم مقام سناء سکھری۔

مقدار خوراک: ۔ دو گرام تک۔

مرکبات: معجون سنأ Confection of Senna

افعال: مسہل۔ مقدار: ۲ سے ۴ گرام۔ مستعمل ہے چرند سیاہ۔ بلیک

شربت سنأ۔ Syrup of Senna ملین ہے مقدار: ۲ سے ۴ ملی لیٹر۔ سفوف سنأ مکی دو سے چار گرام

ڈرائٹ Black Draught

مقدار خوراک: ۔ ۲ سے ۴ گرام۔

# CARDIA ANGUSTI سپستان

بنگالی، بہوبار۔ جاتی۔ فارسی، سپستان۔ عربی۔ سفستان دلق بادنق محاطہ

انگریزی۔ NARROW LWAVED SUPISTAN

لاطینی CARDIA ANGUSTI

**صفت وماہیت:** یہ قریب قریب اوسط درجہ کے بیر کے برابر ایک درخت ہے دوقسم کا ہوتا ہے زردی مائل سرح رنگ خشک ہونے پر مٹیالے نوکدار جھریدار ہوتے ہیں ذائقہ پھیکا خام حالت پختہ ہونے پر شیریں ہو جاتا ہے درخت ۳۰،۴۰ فٹ لمبا تنا چھوٹا سیدھا کچھ مڑا ہوتا ہے چھوٹی چھوٹی شاخیں سرخی مائل ہوتی ہیں اس کے چھوٹے پتے چکنے ہوتے ہیں اس پر سفید رنگ کے پھولوں کے گچھے اور زرد رنگ کے پھلوں کے گچھے لگتے ہیں پھل پکنے پر سرخی مائل بھورے ہو جاتے ہیں۔ ان کا چھلکا موٹا اور چمکدار گودے سے بھرا ہوتا ہے اس کی گٹھلی میں ایک دو دانے ہوتے ہیں اور اس میں ہینگ ہوتی ہے۔

**مزاج:** معدل۔

**افعال:** مسکن منقی محلل۔ مزلق

**افعال مخصوصہ:** امراض صدر وریہ تلین صدر۔ رفع سعال یابس تصفیہ صوت برگ زرد۔ الضاج بلغم۔ رفع سعال یابس۔

**مضر:** معدہ جگر

**مصلح:** عناب برگ گل سرخ۔

**بدل:** خطمی یا عناب

**مقدار:** نو ۹ تا ۱۱ گیارہ دانہ

# سرس

بنگالی۔ سریش گاچھ جنکا سرز۔ فارسی۔ درخت ذکریا۔ عربی۔ سلطان الاشجار

لاطینی ALBEZIA AMARA

انگریزی ACACIA SPECIOSA

**صفت:** یہ ایک بہت بڑا درخت ہے جس کی بلندی ۴۰ سے ۶۰ فٹ تک ہوتی ہے اس کا تنا بہت چھوٹا ہوتا ہے اس کی چھال آدھ انچ موٹی دھندلے یا بھورے رنگ کی اور اس میں بہت سی چھوٹی دراڑیں ہوتی ہیں اس میں خوشبودار سفید پھول لگتے ہیں اس کی پھلیاں ۸ سے ۹ انچ چوڑی اور پتلی ہلکے پیلے رنگ کی ہوتی ہے جس میں ۸ سے ۱۲ تک بیج نکلتے ہیں اس کے پتے سبز اور بیج بھورے سرخی مائل اور ذائقہ تلخ

ہوتا ہے۔

**مزاج**: سرد خشک

**افعال**: جالی مقوی۔ مغلظ منی۔ مقوی باہ

**افعال مخصوصہ**: برگ سبز امراض لثہ ولسان و داندن تسکین درد تقویت دندان ولثہ تخم لثہ قبض تقویت فربہ وسقط

**مضر**: ناقہین امزجہ یابسہ۔

**مصلح**: روغن اور نبات سفید۔

**بدل**: تخم ترہ تیزک اور رائی سفید

**مقدار خوراک**: تخم دو یا چار گرام۔ ۵ تا ۷ گرام۔

# سیکران

بیج سیکران۔ فارسی: بنگ دیوانہ۔ اردو: اجوائن خراسانی۔ عربی میں بزرالبنج بنگالی میں بھریاں خراشانی۔ سندھی میں جان خراسانی۔ سنسکرت میں بدرکارٹی۔

**انگریزی**: HYOSCYNMUS

**لاطینی**: HYOSCYAMI

**صفات**: یہ بیج نامی ایک چھوٹے سے پودے کے بیج ہیں جو خودرو بھی ہے اور باغات میں بھی بویا جاتا ہے۔ پتے بہت دبیز ہوتے ہیں طول مختلف بعض دس انچ تک بھی لمبے ہوتے ہیں ڈنٹھل یا بغیر ڈنٹھل کے ہوتے ہیں شاخیں رونگٹے دار رنگت سبز ذائقہ قدرے تلخ اور خراشدار تھوڑا اسا تند و تیز اجوائن سے کسی قدر مشابہ عام طور پر تیز اور بھاری بو کچھ معمولی اجوائن کی ہوتی ہے شاخوں پر باریک رواں۔

**مزاج**: سرد خشک

**افعال**: مخدر۔ رفع دردمعدہ۔ امراض مخصوصہ امساک تغلظ منی

**مضر**: دماغ

**مصلح**: شہد خالص افیون

**بدل**: افیون۔ اجوائن دیسی اور خشخاش سیاہ

**مقدار خوراک**: ایک گرام تک۔

# سم الفار ARSENIC

فارسی: مرگ موش۔ عربی سم الفار۔ ہندی سنکھیا۔ گجراتی شوبل کھار۔ پنجابی چٹا پتھر۔

لاطینی ACIDUM ARSENIOSUM

انگریزی ACIDUM.ANHYDRIDE

آرسینی اس ایسڈ ARSENIOUS ACID

وہائٹ آرسینک WHITE ARSENIC

**ماہیت:** معدنی سنکھیا گندھک سرمہ سیاہ اور سونا مکھی کے ساتھ کانوں سے برآمد ہوتا ہے۔ خالص حالت میں بہت کم ہوتا ہے کان سے نکال کر آنچ دینے سے گندھک سرمہ وغیرہ پگھل کر الگ ہو کر سنکھیا کا حصول ممکن ہوتا ہے جسے کھلی ہوا میں رکھنے سے ٹھنڈا ہو کر جم جاتا ہے اس کا ذائقہ کوئی نہیں ہوتا۔

**اقسام:** اس کی کئی اقسام ہیں: (۱) بلوریں (۲) دودھیا۔

یہ چار رنگوں میں دستیاب ہے: سفید، زرد، سرخ، سیاہ۔

**صفات:** بڑے بڑے طبق دار ٹکڑے یا شفاف ڈلیاں عرصہ تک رکھنے سے دانہ دار میلی ہو جاتی اور اس پر تہ جم جاتی ہے پانی میں بہت کم حل ہوتی ہے کئی قسم کی ہوتی ہے۔ سفید سیاہ۔ سرخ زرد وغیرہ

**انحلال:** سو حصہ سرد پانی میں دانہ دار سنکھیا گیارہ حصہ اور ڈلیدار نو حصہ حل ہوتی ہے۔ سرخ کوئلہ پر ڈالنے سے لہسن کی سی بو آتی ہے۔

**مدت:** ستر برس تک اس کی قوت باقی رہتی ہے

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** محلل، دافع بخار، مصفیٰ کاوی

**افعال مخصوصہ:** امراض مخصوصہ تحلیل تقویت باہ جذب رطوبات تعظیم ذکر تفریح جارجا

**مضر:** زہر قاتل

**مصلح:** روغن زرد کتھا

**بدل:** دوسری اقسام ایک دوسرے کا بدل ہیں

**مقدار:** ۲ ملی گرام۔

**مرکبات:** فولرس سلوشن FOWLER'S SOLUTION

لائکوآرسینی کیلس LIQUOR ARSENICALIS سرخی مائل جس سے مدر جیسی بوآتی ہے کیفیت کھاری

**مقدار:** ۲سے ۸منم

**افعال:** معدل دافع امراض نوبتی مقوی اعصاب۔ مصفیٔ خون مدر طمث

## سجی

بنگالی۔ساجی کھار

فارسی:اشخار

عربی۔نظرون

انگریزی۔ SODIUM CARBONATE.

**صفت وماہیت:** یہ سفید اور سیاہ دوقسم کی کھار ہے جواشنان وغیرہ بوٹیوں کو جلا کر حاصل ہوتا ہے جلانے پر رطوبت نکل کر یہ جم جاتی ہے۔ رنگ بھورامائل سیاہ وسفید۔ذائقہ تیز شورسا ہوتا ہے

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** اکال۔ہاضم۔منفث بلغم

**مضر:** ایک ۴۰۰ملی گرام قاتل ہےاورنہایت مضر

**مصلح:** گھی دودھ اشیائے چرب اور تے اورادویہ

**بدل:** طبی کتب میں تاحال نہیں ملا

**مقدار:** ۱۰ملی گرام۔

## سمندرسوکھ

سنسکرت۔ ہندی۔سمدرپات۔ پنجابی۔گگلی۔سندھی میں کنڑو۔

انگریزی ARGY POISPECIOSA

لاطینی CONVOLVULUS

**صفات:** یہ رائی کے دانے کے برابر بلکہ اس سے بھی چھوٹے سیاہ رنگ اور چکنے بیج ہیں بہت بڑی بیل ہوتی ہے اس کی شاخوں اور پتوں کے نیچے سفید نرم ریشمی روئیں ہوتے ہیں پتے برگ تنبول کی طرح نوک دار بارہ انچ لمبے ہوتے ہیں اکثر اتنے چوڑے اور ضخیم ہوتے ہیں کہ ان کی پشت بہت سی رگیں چمکتی ہیں۔ دوسری جانب سبز ہوتے ہیں پھول دھتورے کے پھول کی طرح اور اس سے چھوٹا اندر سے اا

کارنگ سرخ سیاہی مائل ہوتا ہے اور باہر سے سفید اور چکنا مخمل کی طرح روئیں دار پھل مخمل کی طرح اور پانچ اور قوت پستا ہوتا ہے جس میں چار بیج ہوتے ہیں ان بیجوں سے تیل نکالا جاتا ہے ذائقہ اس کا پھیکا ہوتا ہے

**مقام پیدائش**: ہندو پاک

**مزاج**: پہلے درجے میں سرد و تر

**خواص**: تخم: مسکن مغلظ منی

**افعال خصوصی**: امراض مخصوصہ مردان تعلظ منی امساک۔ رفع جریان وسوزاک

**مضر**: دیر ہضم

**مصلح**: شہد خالص

**بدل**: تخم سروالی

**مقدار**: ۳ گرام۔

## سنگ جراح SOAP STONE

فارسی۔ شکر سنگ۔ سنگ زخم

انگریزی۔ SOAP STONE

لاطینی SILICATE OF MAGNESIA

**صفت وماہیت**: یہ ایک قسم کا سفید قدرے وزنی ہلکا پتھر ہے نیلگوں زیادہ بہتر ہوتا ہے چونکہ زخموں میں بھی کام آتا ہے اس لئے اس کا نام سنگ جراحت رکھ دیا گیا۔

**مزاج**: سرد خشک

**افعال**: حابس الدم قابض مجفف مجلد

**افعال مخصوصہ**: امراض لثہ وسان۔ رفع قلاع مخفیف حبس دم۔ صدر رور یہ تجفیف قروح حبس دم

**مضر**: امراض مثانہ

**مصلح**: روغن شکر

**بدل**: گیرد

**مقدار خوراک**: ۲ سے گرام

# سمندر جھاگ

بنگالی۔سمندر پھنیا۔فارسی۔کف دریا۔پنجابی سمندر جھگ۔

عربی،زبدالبحر

انگریزی CATTLE FISH BONE

لاطینی SADIA OFFICFNALIS

**صفت وماہیت**: یہ ایک بحری جانور کی پیٹھ کی اوپر کی ہڈی ہے جو کہ بحیرہ قلزم اور آبنائے فارس میں ملتی ہے یہ جانور ایک بالشت کا ہوتا ہے اس کے شکم تلے چمڑا ہوتا ہے جس کے اندر نرم گوشت ہوتا ہے اس گوشت میں لعابی سیاہ رنگ رطوبت بھری ہوتی ہے یہ جانور مرنے کے بعد جب ساحل پر پڑا رہتا ہے تو عرصہ بعد اس کا گوشت اور کھال زائل ہو کر ہڈیاں رہ جاتی ہیں اسے سمندر کی جھاگ کہتے ہیں رنگ سفید، جال دار اور ذائقہ پھیکا ہوتا ہے ماہی گیروں کے ذریعے بھی حاصل ہو جاتا ہے متعدد اقسام کا ہوتا ہے بہتر وہ ہے جو سفید اور ہلکا اوپر سے چکنا اندر سے کھردرا تند مزہ بے بو

**مزاج**: گرم خشک

**خواص**: جالی مقوی

**افعال مخصوصہ**: امراض رفع خشا۔چشم جلاسفر۔

**مضر**: سر۔

**مصلح**: روغن کدو۔

**بدل**: بورا۔ارمنی۔درمنہ

**مقدار**: بقدر ضرورت

# شنگرف CINNABAR

مرہٹی:ہنگول۔ بنگالی۔ہنگل۔فارسی۔شنگرف،عربی،زنجفر،شنجرف۔گجراتی۔سنگرف۔

انگریزی SULPHIDE OF MERCURY CINNABAR

لاطینی SULPHUNATHUM HYDRARGYRuM

**صفت**: یہ قلمدار مادہ جو مشہور معدنی شے ہے پارے اور سونے اور گندھک کی کانوں سے نکالا جاتا ہے پارے اور گندھک کو ملا کر متعدد طریق سے تیار بھی کی کیا جاتا ہے۔بہتر وہ ہے جس کی قلمیں بڑی سرخ اور سیاہ ہوں اور اس میں گندھک کی بو نہ آتے۔اس کی طاقت

بڑھانے کا طریق یہ ہے کہ اس کے ۲۵ گرام بھر کے پانچ ٹکڑے لے کر ایک گاڑھے صاف کپڑے میں سی کر بینگن کے بیچ میں رکھ کر اس بینگن کو نمی دے کر جنگلی اپلوں کی اتنی آنچ دیں کہ وہ بینگن اچھی طرح سے پک جائے اور اوپر سے کچھ جل بھی جائے جب وہ بالکل سرد ہو جائے تب اس کو پوٹلی سے نکال کر دوسرے بینگن میں رکھ کر اسی قاعدہ سے آنچ دے دیں۔ اس طرح سو مرتبہ آنچ دے کر تیار کر لیں اس طرح قوت اور بھی بڑھائی ہو تو اندر رائن میں رکھ کر سو آنچ دیں اس طرح پیاز میں رکھ کر سو آنچ دیں یہ تیار شدہ ۵ ملی گرام سے دس ملی گرام تک دیں۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** قابض جاذب خون کو بند کرتا ہے مندمل زخم دافع مقوی باہ محلل۔ اس کے مرکبات سکتہ، فالج، استرخاء اختلاط ذہن حسن جزام اور امراض سوادی کو دافع ہیں۔

**استعمال کے خصوصی مواقع وافعال:** امراض مخصوصہ۔ تقویت باہ، جلد اندمال قروح، رفع آتشک وجذام۔

**مضر:** مورث خفقان وخناق

**مصلح:** شیر خالص

**بدل:** شادنج مغسول بقدر مناسب

**مقدار:** ۲۰ ملی گرام سے ۱۲۵ ملی گرام۔

## شہد HONEY

بنگالی، مدہو۔ فارسی۔ انگبین۔ عربی۔ عسل۔ گجراتی مدھ۔ سندھی ماکھی۔ پنجابی ماکھیو۔

انگریزی HONEY

لاطینی MEL- HUNI

مخصوص قسم کی مکھیاں بعض نباتات کے برگ وگل سے ایک قسم کا رس چوستی ہیں جو ان کے معدہ میں جا کر شہد میں تبدیل ہو جاتا ہے دانہ دار ہلکی بو مزہ شیریں خوشبو لطیف بہتر وہ ہے جو چھتے سے نچوڑ کر نکالا جائے اس میں موم وغیرہ ملا ہوا ہوتا ہے، رنگ سرخ شفاف گاڑھا، خوش مزہ اور انگلی سے ملانے سے تار بند جائے۔

**کیمیاوی ترکیب:** گنے اور انگوری کی شکر نیز ایک قسم کی شکر کے علاوہ موم اور دیگر بدبودار سلفیٹ کلورائیڈ مواد پر مشتمل ہوتا ہے۔ سیاہ سبز یا تلخی والا بہتر نہیں ہوتا۔

شہد خالص کے لئے انڈین فارما کوپیا کا حسب ذیل ہے۔ وزن فی ملی میٹر ۱٫۳۶ گرام سے کم نہ ہو۔ تیزابیت ۱۰ گرام میں بقدر

5MLN/1NAOH ء سے زیادہ نہ ہو AZODYE (مصنوعی رنگ کی ایک قسم موجود نہ ہو)
نوعی مناظری تحویل (SPECIFIC ROTATION) ; +.ء سے-.ء15 تک۔
کلورائیڈ کی مقدرہ حد 5ء7ء18 حصے فی ملین سے زیادہ نہ ہو۔ سلفیٹ کی مقررہ حد 250 فی ملین سے زیادہ نہ ہو۔
**مصنوعی تحویل شکر** (انورٹ شوگر) PIEHE,S TEST منفی ہونا چاہئے۔ خارجی رنگ دینوالی شے نہ ہو نشاستہ اور ڈکٹرین نہ ہو
راکھ 5ء۔ فیصد سے زیادہ نہ ہو TEST, FIEHE شہد میں INVERTSUGAR (مصنوعی گلوکوز اور فرکٹوز) شناخت کیلئے
مندرجہ ذیل ہے شہد کے آبی محلول (تناسب 20 گرام فیصد ملی لٹر محلول کے 10 لٹر کے 5 ملی لٹر ایتھر کیساتھ آمیزش کی جائے اس کو گرم کرنے
سے ایتھری سطح علیحدہ ہو جاتی ہے اس میں سے 2 ملی لٹر چینی کی سفید چھوٹی تبخیری پیالی میں لے کر ایتھر کو اڑا دیا جاتے۔ بچ رہنے والے مادہ
میں سے RESORCINOL کے تیزابی محلول تناسب 150 ملی لٹر ہائیڈرو کلورک ایسڈ کے محلول میں ایک گرام
RESORCINOL کا ایک قطرہ ملانے سے سرخ نارنگی یا سرخی مائل بھورا کوئی رنگ پیدا ہونا چاہئے۔ ہلکا بائپدار گلابی رنگ نمودار ہو
سکتا ہے جو تین سیکنڈ میں غائب ہو جاتا ہے۔
ہمارے ہاں شہد خالص کا مندرجہ ذیل معیار۔ رطوبت 20 فیصد سے زیادہ نہ ہو۔ راکھ 5۔ء سے زیادہ نہ ہو۔ گنے کی شکر 10 فیصد سے زیادہ نہ
ہو۔ تحویل شکر 60 فیصد سے کم نہ ہو FIEHE'S TEST منفی ہو۔

**پہچان:** اصل شہد میں چونکہ موم ملی ہوتی ہے تو اس کو پہچان کرنے کی خاطر کاٹن بڈ کی روئی پر اچھی طرح لگا کر آگ لگائیں اصل شہد کا شعلہ موم بتی کی طرح بن جائے گا جب کہ ملاوٹ والا شہد تڑ تڑ کر کے بجھ جائے گا۔

**مزاج:** تازہ شہد گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** مخرج بلغم۔ مصفی موادردیہ، دافع سدد، مغوی باہ، بصارت معدہ، دافع سعال منقی مجلاً محلل

**افعال مخصوصہ:** سرتنقیہ رطوبات دفع جملہ امراض باردہ۔ چشم جلاء تقویت بصر، گوش تنقیہ قروح تحلیل تسکین درد خارجاً معدہ تحلیل تفتیح تقویت دفع یرقان استسقاء اوجاع باردہ احتراق تنقیہ بلغم وفساد خون۔

**مضر:** امزاجبہ حارہ مصدع معطش۔

**مصلح:** سرکہ انار ترش کتیرا۔

**بدل:** انگور اور چھوہارے کا رس۔ **مقدار خوراک:** 12 ملی لیٹر سے 25 ملی لیٹر۔

# DILL FRUIT شبت

فارسی۔شبت۔

اردو۔سوا،سویا۔

انگریزی: DILL FRUIT

لاطینی: ANETHI FRUCTUS

**صفات:** ایک مشہور نبات ہے جس کے پتے چھوٹے اور باریک سونف کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں اس میں بھی ایک خاص قسم کی خوشبو آتی ہے۔ساق ایک گز تک اونچی اور پھول چھتر دار ہوتا ہے۔رنگ زرد وسفید ہلکا تیز کڑ واچڑ برا

**طبیعت:** گرم خشک۔قوت دو برس تک رہتی ہے

**خواص وافعال:** برگ، پتے کاسر ریاح معدل التوام ہاضم۔مفتح سدد نافع برائے اوجاع باردہ وسعال یابس منفتت حصات محلل اورام منوم۔

**افعال مخصوصہ:** آب برگ سبز، اخراج مواد،تخم معدہ اورار تحلیل تقویت۔قے اخراج مواد

**مقدار:** ۲سے۴ گرام۔

## تخم شبت
## DILL FRUIT SEEDS

**صفات:** بیضاوی شکل بیج میں طول میں ایک انچ کا چھٹا حصہ اور کنارہ چوڑا پتلا جھلی کی مانند ہلکا زرد خوشبودار اور ذائقہ کسی قدر تلخ ہر بیج دو حصوں پر مشتمل ہوتا ہے اور ہر حصہ پر چھ خطوط مشابہ ہوتے ہیں۔لیکن ان سے طرح شناخت کیا جاسکتا ہے اس کے عرض میں دونو طرف باریک جھلی کے پر جیسے لگے ہوتے ہیں کیمیاوی طور پر اس میں ۲ فیصدی ایک اڑ جانے والا روغن ہوتا ہے۔جس پر اس کی تاثیر (خوشبو) منحصر ہے۔

**طبیعت:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** کاسر ریاح برائے باردامزجہ مفتت حصات مدر بول ہاضم مندمل ہاضم محلل۔ مسکن

**افعال:** تخم معدہ اورار تحلیل ورم تحلیل تقویت۔طحال اورار اخراج مواد

**مضر:** دماغ چشم معدہ گردہ۔

**مصلح:** کاغذی لیموں وانگوروں کا رس بارد مزاجوں کے لئے شہد یا دارچینی لونگ برائے مزاج حار۔

بدل: روغن شبت

مقدار م: ۲ گرام۔

# روغن شبت

## OIL OF DILL FRUIT SEEDS

ڈال آئل ۔اولیم اینی تھائی۔OLEUM ANETHI

**افعال**: ملطف وحار محلل اورام دافع تعفن وکاسر ریاح۔

**افعال مخصوصہ**: کاسر ریاح۔

**افعال**: مدرحیض دافع تشنج مسکن کاسر ریاح۔

**مقدار**: ایک سے ۳ ماشے۔

# شیلم

فارسی۔گندم دیوانہ۔جو یدار۔

انگریزی۔ارگٹ آف رائی۔ERGOT ERGOT OF RYE

لاطینی: ERGOTA

**صفات و ماہیت**: ایک دانہ ہے جوء سے باریک اور چھوٹا مزے میں تلخی اور رنگ سرخی مائل ہوتا ہے پیڑ اس کا گیہوں کے پیڑ کے مشابہ اور السی کے کھیت میں اگتا ہے بہتر فربہ سیاہ اور سخت ہوتا ہے بعض کہتے ہیں کہ چبانے کے بعد پہلے مائل بہ زردی ہو اور بعد میں مائل بہ سرخی ہو جائے اور اس میں تھوڑا بکبکا پن ہو اور چپکنے لگے اس کا روغن بھی روغن گیہوں کی طرح تیار کیا جاتا ہے۔ دانے تقریباً اسطوانی یا کچھ مثلث ۳/۱ انچ لمبے نوک دار ہوتے ہیں بیرونی رنگت سیاہ بنفشی اندرونی سفیدی ارغوانی بوذائقہ نامرغوب۔

**مزاج**: گرم خشک

**خواص وفوائد**: محلل منوم ۔محلل ۔صلابت ۔دافع نقرس حابس الدم عمومی ولادت۔

**افعال مخصوصہ**: دافع اوجاع وصلابت معجّل وولادت حابس دم

**مضر**: چکر لاتا ہے اور اور اعضاء کوست و بے حس کرتا ہے

**مصلح**: گھی اور تازہ دودھ ترش۔

**بدل**: بسکھپرہ

رب سیلم ایکڑیکٹ آف ارگٹ الکوئڈ

شفوف شیلم ارگوٹی پرے پے ریٹاEXGOTAE PRE PORATA

ہائیڈرومک انجکشن آف ارگٹ HYPODER MIC INJUCTION OF ERGON

ایمونی ٹیڈ ٹنکچر آف ارگٹ AMMONIATED TINCTURE OF ERAOT

ارگوٹا میں ٹارٹریٹ یا فیرجن ERGOT AMINETARTRATE - FEMER GIN

BELLEPGAL ارگٹ فنابار بی ٹون کا مرکب ہے

عصبی دردوں، حیض کے اوجاع میں مفید ہے۔

ERBOLIN یہ اقراص بھی سیلان خون کے لئے مفید ہیں۔

## شاہترہ FUMARIA

بنگالی۔اکشیت پاپڑہ۔فارسی۔شاہترہ۔ عربی۔شاہترج۔

انگریزی FUMARIA

**ماہیت:** ایک مشہور گھاس ہے جو دو قسم پر مشتمل ہے ایک کے پتے دھنے سے مشابہ چھوٹے اور کچھ خاکستری رنگ پھول بنفشی اور چھوٹا دوسری قسم کے پتے اس سے چوڑے اور سبز پھول کا رنگ سفید مزہ دونوں اقسام کا تلخ اور ساتھ تھوڑی سی تیزی۔سبز اور تازہ بہتر ہیں عموماً گیہوں اور جو کے کھیتوں نیز باغات میں خودرو پیدا ہوتی ہے۔

**طبیعت:** مرکب القویٰ اور حرارت میں معتدل

**افعال وخواص:** مفتح سدہ۔کبد وطحال۔مقوی وکبد مسہل اخلاط ثلاثہ دافع مصفیٰ خون برگ سبز دافع یرقان

**افعال مخصوصہ:** امراض جلد احتراق خون برگ جلد احتراق، اخراج سودا۔

**مضر:** ریہ

**مصلح:** کاسنی

**بدل:** نصف وزن

**مقدار خوراک:** آب مروق ۵۰ ملی لیٹر، ۷ سے پتیاں ۹ گرام متنوع اطریفل میں مستعمل ہے۔

## شادنج

فارسی: شادنہ، شیددنہ۔سندھی میں ڈمڑا۔

عربی: حجر الدم۔ حجر الطور۔

**صفت وماہیت:** جلدی سے ٹوٹنے والا پتھر ہے کئی اقسام کا ہوتا ہے سرخ زرد سفید خاکستری تیرہ مائل بسیاہی خشخاشی سرخ اور زرد نقطوں دار ابلق، سرخ عدسی بہتر ہوتا ہے خاکستری رنگ سب سے ناقص ہے مسور کی شکل اور توڑنے پر اندر سے سرخ ہوتے ہیں ذائقہ پھیکا۔

**مزاج:** سرد خشک

**افعال:** مجفف رادع، قابض، مقوی اعصاب، مندمل، حابس الدم

**افعال مخصوصہ:** امراض صدر وریہ، اندر مال قروح حبس سیلان خون۔

**مضر:** امراض مثانہ۔

**مصلح:** کتیرا

**بدل:** سنگ مقناطیس سوختہ اور دم الاخوین اور رسوت۔

**مقدار:** دو گرام۔

## شورہ

بنگالی۔ سورما۔ فارسی۔ شورہ قلمی۔ عربی۔ شورج البقر

انگریزی: POSTASSIUM NITRARTE

لاطینی: POSTASSIUM NITRAS

**صفت وشناخت:** کھاری زمینوں کا کھار ہے یہ نمک دریا کی طرح دانہ دار ہوتا ہے اگر اس میں پانی ڈال کر پکا کر اس میں باریک لمبی سیخیں رکھ دیں اور جما لیں تو سرد ہو کر قلمیں بندھ جاتی ہیں پہلی قسم شورہ اور دوسری شورہ قلمی کہتے ہیں۔ شفاف دانہ دار بے بو ذائقہ نمکیں منہ میں رکھنے سے سرد معلوم ہوتا ہے۔ پانی میں قابل حل۔ آنچ دینے سے پگھل جاتا ہے اور آگ پر ڈالنے سے چنگاری نکلتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** تفتیح شدد۔ مخرج مواد ردیہ۔ ملین۔ مدر بول وحیض۔ دیدک میں حابس۔ گرمی کو پیدا کرنے والا اور بادی کو دور کرنے والا بتایا گیا ہے۔ جدید طب میں دوران خون کو کم کرتا اور مقامی طور پر مبرد ضعف قلب ہے بطور مدر بول ومعرق

**افعال واستعمال مخصوصہ:** امراض گردہ مثانہ۔

**مضر:** مرمی وگردہ۔

**مصلح:** شہد خالص۔ کتیرا

**بدل:** نمک لاہوری۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۲۰ گرین

## شورہ کا تیزاب

**صفات:** شورہ اور گندھک کا تیزاب اور پانی ملا کر کشید کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ بیرنگ سیال ہوا کے مقابلے خواشدار اور اکال بخرات نکلتے ہیں تانبے پر ڈالنے سے سرخ رنگ کے بخارات نکلیں گے ڈائیلوٹ میں وزن تناسب ہوتا ہے۔ کھاری دوائیں اور شراب مقطر اس کے۔

**خواص وفوائد:** اکالی بیرونی طور پر آتشک کے زخموں پر مستعل ہے۔

## شہتوت سفید MULBERRY

عربی میں توت حلو۔ فارسی میں توت شیریں پنجابی میں شتوت جلیبیا۔

**صفات:** ایک درخت کا پھل ہے لمبا سفید رنگ شیریں مزہ، بہتر بڑا اور شاداب ہوتا ہے یہ پھل قلمی ہے جو قلم سے لگاتے ہیں۔ درخت تیس چالیس فٹ تک اونچا ہوتا ہے۔ تنا کھڑا اور گولائی میں سات آٹھ کبھی دس بارہ فٹ ہو جاتا ہے چھال سفید اور بھورے رنگ کی ہوتی ہے جاڑوں میں اس کے پتے گر جاتے ہیں اور فروری مارچ میں نئے نکلتے ہیں پھول تر کے الگ ڈالیوں پر اسی موسم میں نکلتے ہیں پھل اپریل مئی میں آتا ہے اعلیٰ شہتوت کی ایک قسم اعلیٰ ہوتی ہے درخت پر پرندوں کی بھیڑ ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم تر۔

**خواص وفوائد:** مولد اخلاط صالح ومولد خون مفرح۔ دافع پیوست مفتح سدد۔

**افعال مخصوصہ:** مقوی بدن۔ مقوی باہ۔ حلق دافع ورم۔

**مصلح:** طحال مقوی باہ رادع مواد بر حلق ولسان۔

**بدل:** شہتوت سیاہ۔

## شہتوت سیاہ

عربی میں توت حامض فارسی میں شہتوت سیاہ۔ پنجابی میں شتوت۔

**صفات:** یہ سفید شہتوت کی طرح لمبا اور بعض اس سے بھی موٹا اور دانہ دار ہوتا ہے ابتدا میں سرخی سیاہی مائل خوب پک کر سیاہ پڑھ جاتا ہے سرخ ترش اور پک کر چاشنی دار بلکہ شیریں آجاتی ہے۔ بہتر وہ ہے جو بہت بڑا اور شاداب ہو تو سیاہ غیر قلمی و قلمی دونوں طرح کا ہوتا ہے۔

**طبیعت:** مائل بہ بارد دوسرے درجے میں سرد اور معتدل۔
**خواص وفوائد:**
**مضر:** سینہ اور پھیپھڑہ
**مصلح:** شہد
**بدل:** شہتوت سفید۔

# شیرخشت MANNA

فارسی۔شیرخشت۔شیرخوب۔عربی،من عالی السماوی۔ہندی میں ہرلالوسنسکرت میں کاسک مدھو۔
انگریزی: MANNA
لاطینی: MANNA

**صفات:** یہ ایک قسم کا منجمد شیریں رس ہے جوموسم گرما میں ایک درخت کے پتوں تنے اور شاخوں کی چھل سے خود بخود رس کر جم جاتا ہے لیکن تنے کی چھال میں گہرے شگاف دینے سے زیادہ رستا ہے۔رنگ دودھ کی طرح زیادہ سفید ہوتا ہے جدید تحقیق یہ ہے کہ یہ تنے کا منجمد رس ہے۔رنگ سفید قدرے زردی لئے خوشبودار ذائقہ شیریں ٹکرے ایک انچ سے چھ انچ تک طول میں ایک دو انچ عرض میں ناہموار اسفنجی اور بآسانی سفوف ہوجانے والے ایک جانب سے خمیرہ رنگت میں زردی مائل بوخفیف جی متلانے والی ذائقہ شیریں۔

**مقام پیدائش:** جنوبی یورپ۔ایشیائے کوچک۔ایران وخراسان۔

**کیمیاوی ترکیب:** اس کا جز داعظم ہے جو۴۰ سے ۸۰ فیصد ہوتا ہے اس کے علاوہ شکر ہوتی ہے۔شراب مقطر کے جوش دینے سے حاصل ہوتا ہے ٹھنڈا ہونے پر چمک دار قلم شکل میں حاصل ہوتا ہے پانچ حصہ پانی میں قابل حل، مصنوعی بھی تیار کرتے ہیں اصلی سفیدہ ہلکی زبان پر رکھنے سے ٹھنڈک پیدا کرتی ہے۔

**طبیعت:** گرم تر۔

**خواص:** ملین۔مجلا۔مخرج صفرا۔سودا بلغم۔مخرج اخلاط سدد، مسکن معدہ، جگر، دل، دافع خشونت حلق۔

**مضر:** دردسر اور معدے میں ریاح پیدا کرتی ہے

**مصلح:** بادیان، گلاب،

**بدل:** ترنجبین۔

**مقدار:** ۴۰ گرام سے ۵۰ گرام۔

# شکاعی

فارسی، چرچہ۔کافیلو۔

عربی۔شوکتہ البیضاء ذو تلث سکات

**صفت وماہیت:** ایک زرد رنگ نبات ہے جو سبز زرد و خاردار ہوتی ہے دو اقسام کی ہوتی ہے۔ایک کا پھول سفید شاخیں باریک اور اونچی ہوتی ہیں رنگ سفید ٹہنیاں چھوٹی چھوٹی دوسری کا پھول نیلا شاخیں موٹی موٹی اور ٹہنیاں بہت کم ہوتی ہیں رنگ سبز و زردی مائل ہوتا ہے۔ اصل شکاعی کا اطلاق دوسری قسم پر ہی ہوتا ہے۔اس کا پھول نیلا زردی مائل بیج باریک وتکونیا خاکستری وشیریں ہوتے ہیں شاخ مثلث لمبی اور کچھ موٹی انگلی سے کم موٹی ہوتی ہے پتے تکونے ان پر ذرا لمبے اور موٹے سر پر کانٹا لگا ہوتا ہے۔تازہ جڑ اور پھل مستعمل ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** ملطف بلغم۔تفتیح سدد، نافع برائے بارد امراض معدہ وجگر دافع حمیٰ مفید برائے فالج لقوہ اور رعشہ محلل لطیف جڑ مدر بول۔

**افعال مخصوصہ:** حمیٰ رفع حمیات۔

**مضر:** بادآورد۔

**مقدار:** ڈیڑھ گرام۔

## شکر تیغال

فارسی، تیغال، شکر بستہ، قند تیغال، شکر سخت

عربی، شکر تیغال۔

**صفات وشناخت:** ایک کیڑے کا گھر اور تیغال ہے یہ کیڑا بڑی مکھی اور بھیڑ کی طرح ہوتا ہے اپنے اوپر غلاف بنالیتا ہے اور اسی میں مر جاتا ہے اور بعض دفعہ سوراخ کے ذریعے نکل بھی جاتا ہے تازہ شیریں زیادہ ہوتا ہے۔بعد میں شیرینی کم ہوتی ہے اس کیڑے کے نام پر اس کا نام شکر تیغال ہے کیونکہ کیڑے کو تیغال کہتے ہیں۔ذائقہ شیریں، رنگ سفید۔

**خواص وفوائد:** ملین صدر، مخرج بلغم، دافع خشونت صدر، مسکن حدت اخلاط دافع، گلے کی خشکی اور معدے کے درد و خشکی کو رفع کرتی ہے

**افعال مخصوصہ:** امراض صدر وریہ

**مضر:** کوڈھیلا کرتی ہے، غشی لاتی ہے۔

**مصلح:** شکر یا ترنجبین۔

**بدل:** نبات سفید

**مقدار:** ۱۲ گرام

# شکرالفواکہ (پھلوں کی شکر)

عربی: شکرالفواکہ۔فارسی: شکر میوہ جات۔

فارسی، شکر میوہ جات

انگریزی: فرکٹوس

لاطینی: لے دیولوسم

اردو، پھلوں کی شکر

**صفات:** سفیدی زردی مائل سفوف شرینی شکر سے زیادہ بو کچھ نہیں ذائقہ شیریں۔

**افعال:** ملطف، مولد حرارت مغزی

**مقدار:** حسب حرارت

# صعتر ZATAR

بنگالی، نجو شہیش ۔ فارسیمیں اوشن، سندھی میں ساتھر۔اردو میں پودینہ کوھی۔

انگریزی ORIGANUM VULGARE

**صفات و ماہیت:** ایک گھاس کے پتے ہیں متعدد اقسام ہیں، بستانی، صحرائی، کوہی، بستانی کا پتا طولانی اور چھوٹا اور نازک صحرائی کا پتا گول پہاڑی کا پتا چوڑا اور گول جس کے پتے سیاہ ہوں اسے صعتر فارسی کہتے ہیں جملہ اقسام کا مزہ تیز خوشبودار اور پھول سب کا نیلا۔

**مقام پیدائش:** خراسان، پاک و ہند، خراسانی قوی ہے۔یہ صعتر فارسی کے نام سے بازار میں دستیاب ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص و فوائد:** محلل ریاح، ملطف یابس مسخن بدن

**افعال مخصوصہ:** امراض معدہ، معدہ ہضم طعام، تفتیح سدد، تحلیل ریاح، رفع بواسیر ریحی۔

**مضر:** ریہ

**مصلح:** سرکہ خالص

**بدل:** پودینہ

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۷ گرام۔

# صندل سفید

## WHITE SANDAL WOOD

بنگالی۔کلمیا۔گجراتی سکھڑ،سندھی صندل اچھو۔

اردو۔فارسی۔صندل سفید۔

عربی،صندل ربیض۔

انگریزی WHITE SANDAL WOOD

لاطینی PETROCARPS SANTALANUS

صندل سفید

**مقام پیدائش:** میسور،دکن،بمبئی،راجستھان،سی پی،دکھنی بھارت،

**صفت وماہیت:** صندل کے درخت کی لمبائی ۴۰ فٹ تک ہوتی ہے بارہ مہینے ہر بھرا رہتا ہے ذائقہ تلخ اور خوشبودار ہوتا ہے،تنے کی گولائی تین فٹ تک ہوتی ہے ٹہنیاں لٹکی ہوئی پتے ہلکے اور ایک دوسرے کے آمنے سامنے لگتے ہیں پھول بھورے گہرے رنگ کی اور بہت خوشبودار ہوتی ہے قوت بیس برس تک رہتی ہے بہتر نہایت خوشبودار ریشہ سخت اور چرب ہوتی ہے،صندل کیڑا اسے محفوظ رکھتا ہے سب سے اعلیٰ صندل وہ ہے جو جڑ کے ریشوں سے اوپر اور زمین کے نیچے رہتا ہے اور رنگ گہرا ہوتا ہے بیجوں میں سے تیل نکالا جاتا ہے یہ تیل صاف اور بھورے رنگ کا ہوتا ہے۔

**مزاج:** سرد خشک

**فوائد وافعال:** مفرح،مقوی قلب ومعدہ مواد قابض تحلیل اورم حارہ مصفیٔ خون دافع شوزش ریہ مسکن عطش دافع بخار۔

**مضر:** صوت باہ

**مصلح:** شہد

**بدل:** نصف وزن کافور۔

**مقدار:** ۲ سے ۴ گرام۔

# صندل سرخ

## RED SANDAL WOOD

فارسی:صندل سرخ۔سندھی:صندل گاڑھا۔بنگالی رکت چندن۔گجراتی:رتانجلی۔عربی۔صندل احمر،ہندی لال چندن

**مقام پیدائش**: ارکاٹ، مدارس، بمبئی، بنگال

**ماہیت**: اس کا درخت نسبتاً صندل سفید سے چھوٹا خشک اور اکثر پتھریلی زمینوں گرم اور خشک ملکوں میں ہوتا ہے لکڑی میں سے لال نکالا جاتا ہے درخت مثل صندل سفید مگر لکڑی سرخ رنگ کی ہوتی ہے بہتر صندل سرخ تیرہ صاف کم ریشہ ہو علاوہ نجم الغنی رقم فراز ہیں کہ یہ کوئی الگ شے نہ ہے بلکہ صندل سفید کے ٹکڑے جو قطر میں پڑے ہوتے ہیں اُن کو درمیان سے کاٹیں تو اندرونی حصہ سرخ یا ہلکا سرخی مائل ہوتا ہے۔ اسی کو صندل سرخ کا نام دے دیا گیا ہے۔

**فوائد**: افعال میں سفید سے کم

**افعال مخصوصہ**: سفید، امراض سر منع تبخیر تحلیل ردع تسکین درد دافع امراض قلب تفریح وتقویت قلب جلد تصفیہ خون ردع تحلیل راہ حمی دفع اکثر حمیات، دافع سوداویہ، سرخ، سر مثل صندل سفید جلد، تسکین ردع قبض برادہ حمی احتراق مثل برادہ صندل سفید۔

**مضر**: باہ آواز اور ریہ کو

**مصلح**: نصف وزن کافور اور سپاری کے نزدیک سفید صندل

**مقدار خوراک**: ایک سے ۴ گرام۔

# صندل کا تیل

یہ ایک سیماب طبع روغن ہے جو سرخ یا سفید صندل سے کشید کیا جاتا ہے۔ ہلکا زرد رنگ کسی قدر گاڑھا بو تیز خوشگوار مثل صندل ذائقہ تیز اور چرپرا شراب خالص میں قابل حل جزو اعظم جوہر صندل۔

**فوائد**: مانع برائے عفونت ومسکن مفید برائے سوزاک دافع سعال۔

**مقدار خوراک**: کھانسی میں دو تین بوند سوزاک میں ۵ سے ۱۰ بوند۔

# عنب الثعلب

## BLACK NIGHT SHADE

بنگالی۔ کاک ماچی، عربی، عنب الثعلب۔ پشتو: کوماجوتے خشکے۔ سرائیکی: کڑیلوں۔ سندھی: پٹ پیروں۔ پنجابی: کانوں کوٹھی گاچ ماچ سنسکرت: کاک ماچی۔ فارسی۔ روباہ تریک، تاجے ریزی۔

انگریزی: BUTTER- NIGHT SHADE

لاطینی: SOLANUM NIGRUM

**صفات وشناخت**: ایک روئیدگی ہے جس کے پودے چھوٹے چھوٹے ہوتے اور برسات میں جمتے ہیں بستانی جنگی اور پہاڑی یہ سہ اقسام

پر مشتمل ہے مطلق عنب الثعلب سے مراد بستانی ہے پودے کا پتا زمین سے ایک فٹ تک بلند ہوتا ہے شاخیں بکثرت پھیلی ہوئی ہیں پھول انگوروں کی شکل میں تقریباً چنے کی مقدار میں ہوتے ہیں ثمر پہلے سبز پک کر زرد سرخی وشرینی مائل ہو جاتا ہے بیج چھوٹے چھوٹے گول سفید رنگ کے ہوتے ہیں بعض پھل سیاہ بھی ہوتے ہیں مگران سمیت ہوتی ہے بہترین سبزہ تازہ ہوتا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ:** اس کے تمام اجزا میں ایک قلمدار جوہر پایا جاتا ہے جو سوئے بین کہلاتا ہے یہ الکلائیڈ ہے اس کی نازک وبے رنگ قلمیں سوئی جیسی بن جاتی ہیں بے بو ہوتا ہے اس میں بودار تلخ ذائقہ ہوتا ہے اس میں ایک اور جوہر بھی ہے جسے ڈیکے مارین کہتے ہیں یہ گلوکوسائیڈ ہے یہ پہلے تلخ اور بعد میں شیریں معلوم ہوتا ہے۔ الکحل اور ایسیٹک ایسڈ میں حل ہو جاتا ہے۔

**مزاج:** سرد خشک

**خواص وفوائد:** قوت مابضہ، رادعہ اور محللہ تینوں میں پائی جاتی ہیں، محلل اورام دافع خناق ملطف منضج القوام مسکن مدر۔

**افعال مخصوصہ:** امراض گوش خشک حلق رودع۔ تحلیل حیض، صدر وریہ مثل حلق رفع سیلان خون ورطوبت تحلیل ورم۔ آب برگ سبز گوش تسکین درد۔ تحلیل افرط۔

**مضر:** مضر معدہ۔

**مصلح:** سرد وتر اشیاء۔

**بدل:** کاک نج۔

مقدار خوراک: ایک سے دو گرام۔

## عصارہ ریوند

عربی: فرفیراں۔

انگریزی: EXTRACT RHEI

**صفات وماہیت:** ایک درخت کا رال ملا ہوا گوند ہے اس کی ڈالیوں پتوں اور پھل یا درخت کے تنے کو شگاف دینے سے زرد رنگ کا دودھ سا نکلتا ہے۔ جسے دھوپ میں خشک کر لیتے ہیں درخت کی پتیاں لمبی ہوتی ہیں ٹھوس یا بعض اوقات کھوکھلی سطح پر سیدھی لکیریں اور اچھی طرح یا کم وبیش آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ چپٹے یا ملے ہوئے توڑنے سے سطح مجوف معلوم ہو جاتی ہے اور ٹوٹی ہوئی سطح صاف اور چمکدار اور رنگت میں سرخ وزردی مائل سفوف کی رنگت خوب صورت ذائقہ خراش دار پانی کے ہمراہ رگڑنے سے زرد رنگ کا سیال بنتا ہے۔ شراب اور پانی کیساتھ پے درپے ہلانے سے حل ہو جاتا ہے۔ مشتعل ہو جاتا ہے قوت دس

**کیمیاوی تجزیہ:** اس کا جوہر ایک رال ہے جو ۷۰ سے ۷۵ فیصد ہوتی ہے گوند ۳۰ سے ۳۵ حصہ لو پر رکھنے سے

برس تک رہتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** اخلاط۔مدردافع لقوہ فالج استرخارمخرج کرم محرک حرکت

**افعال مخصوصہ:** امعاء۔محرک حرکت۔ملین

**مضر:** آنتوں ارمعقد

**مصلح:** روغن بادام

**بدل:** رالدار گوند

**مقدار خوراک:** ۲۵۰ ملی گرام سے ایک گرام جدید ۱/۲ سے دوگرین نسخہ عصارہ ریوند۲ گرین۔اپی کا کووینا۴ گرین،سوڈابائیکارب۱۲ گرین کیلومل ۳ گرین اس کی بارہ خوراک بنالیں،اس کی ایک پڑیایا ایک دوگھنٹہ بعد۔اطفال کو مفید ہے

## عود ہندی

فارسی۔عود ہندی۔عربی۔غرقی

انگریزی EAGLE

لاطینی۔AEQUILARIA AGALLOCHA   AMYRUS AEQUILARIA

**صفات وماہیت:** ایک درخت کی شاخ ہے جو بہت عظیم اور ڈنڈی،ڈالیاں اس کی ٹیرھی ٹیرھی اور غیر مستوری اور تھوڑی ڈھیلی جابجا مجفف ہوتی ہے اسے نمناک زمین میں گاڑتے ہیں اس کے بعد اسے نکال کراسے جدا کرتے ہیں اور یہ عود غرقی کہلاتی ہے اس کا عطر بھی نکالتے ہیں سیاہ مٹیالہ رنگ سخت وزنی قدرے تلخ ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** ملطف۔مفتح سدداور مفرح ومقوی قلب اور مقوی اعصاب اقوائے دماغی۔محلل ریاح ہاضم۔دافع عفونت،حافظ صحت۔

**افعال مخصوصہ:** عود غرقی۔حبس۔اسہال۔تجفیف رطوبت۔تقویت معدہ وجگر۔

**مضر:** امزجہ حارہ

**مصلح:** کافور گل سرخ

## عشبہ

فارسی،عشبہ،عربی،عشبہ النار،عشبہ مغربی

انگریزی: SARSAPRILLA

لاطینی: SARSA RADIX

**مقام پیدائش:** وسط امریکہ

**صفات وشاخت:** جدید تحقیق ایک بیلدار درخت ہے پتے چوڑے بیضوی اور بعض نوکدار رگیں ان میں نمایاں ہوتی ہیں پتوں کے پاس سے ڈنڈیاں نکل کر ان میں چھوٹی چھوٹی کلیاں آتی ہیں جو کھل کر پھیل جاتی ہیں پتوں کی جڑ سے تار نکلتے ہیں جو سرے پر جا کر بل کھاجاتے ہیں ان میں اکثر جڑیں جھریدار اور پون انچ کے قریب موٹی ہوتی ہیں رنگت بھوری مائل اوراوپر بہت سے شاخدار اریشے لگے رہتے ہیں ۔بو نداور ذائقہ گوند کا سا چبانے سے بہت خیف تلخ اور کسی قدر خراش دار۔ بہتر وہ ہے کہ جس کی شاخیں نہ زیادہ پتلی ہوں نہ موٹی اور سرخ نیم رنگ اور لمبی جب توڑیں تو اندر کا گودا سفید ہو۔

**کیمیاوی تجزیہ:** اس میں ایک معتدل جو ہر ایک لطیف روغن اور رال ونشاشتہ شامل ہیں۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** معدل۔مخرج سودا

**مضر:** امزجہ حارہ۔دافع امراض صدر دریہ

**مصلح:** روغن بادام

**بدل:** چوب چینی

**مقدار خوراک:** ۹ گرام

## عناب

فارسی۔عربی عناب۔

انگریزی: JUJUBE

لاطینی: JUJUBA

**صفات وماہیت:** ایک درخت کا پھل ہے جو بیری کے درخت کے برابر پتے اس کے بیری کے پتوں سے تھوڑے اور لمبے ہوتے ہیں اور درخت کی چھال کا رنگ سرخ اور لکڑی اور نیم رنگ اور اس پر خال ہوتے ہیں یہ پھل بیری درخت سے ذرا بڑا اور بہتر وہ ہے جو بڑا اور پکا اور سرخ رنگ گودہ دار شیریں مزہ ہو اس میں ذرا بھی نہ ہو اتو ت دو سال تک قائم رہتی ہے نیپال، رنگپور، عراق میں اکثر ہوتا ہے۔

مراج: گرمی سردی معتدل، بعض گرم بھی کہتے ہیں

**افعال:** معدل۔ اخلاط۔ مصفیٰ خون۔ مسکن، دافع

**افعال مخصوصہ:** امراض چشم حلق

**مضر:** نفاخ۔ مضر معدہ و باہ

**مصلح:** شہد خالص

**بدل:** سپستاں

**مقدار خوراک:** ۷ دانے۔ حمیٰ معوی و محرقہ چیچک، حصبہ میں دیگر دواؤں کے ساتھ اس کا جوشاندہ معمول مطلب ہے۔

## عاقر قرحا

بنگالی۔ کوراکورا۔ فارسی۔ کاکرہ۔ بیخ طرفون

عربی۔ عوالقرع۔ عقر قرحا۔ عاقر قرعا۔ ہندی کوترہ۔ پنجابی اکرکرھا۔

انگریزی: PYRETHRUM

لاطینی: PURETHRUM RADIX

**صفات وشناخت:** ایک روئیدگی کی جڑ ہے اس کے پودے کی شاخیں زمین پر بچھی ہوتی ہیں اور ایک جڑ سے بہت سی شاخیں نکلتی ہیں اور ان پر کثرت سے ہوتی ہیں۔ تمام پھول زرد ہوتا ہے۔ جڑ انگلی کے برابر لمبی تیز اور چرپری ہوتی ہے اس کے سیدھے ٹکڑے ہوتے ہیں جن پر کوئی ریشہ لگا نہیں ہوتا دو سے چار انچ لمبے ۲/۱ سے ۴/۳ انچ موٹے بلین کی شکل کے گول بالائی سرے پر اکثر بے رنگ بالوں کی ایک چوٹی سی ہوتی ہے۔ بیرونی سطح پر عبوری اور جھریدار جہاں سے توڑیں ٹوٹ جاتی ہے۔ بو خاص قسم کی۔ اس کو منہ سے چبانے سے رال بہنے لگتی ہے۔ تمام منہ اور حلق میں جھنجھناہٹ۔ بہتر وہ ہے جو سخت تیز اور چرپرا ہو۔ اندر سے سفید انگلی برابر موٹا ہو۔ قوت سات برس تک قائم رہتی ہے۔

**خواص وفوائد:** مفتح سدد۔ مخرج فضلات۔ مدر

**افعال مخصوصہ:** امراض لثہ و دندان، مقوی باہ۔

**مضر:** ریہ۔

**مصلح:** کتیرا

**مقدار:** ۲ گرام سے چار گرام

**نسخہ:** ۲۴ ملی گرام عاقر قرحا، نوشادر ۱۲۵ ملی گرام۔ افیم ۱۲۵ ملی گرام۔

# عقیق

عربی۔عقیق یمنی انگریزی Cornelion

**صفات**: رنگین چمک دار مشہور معدنی پتھر ہے جو صاف اور شفاف ہوتا ہے اس کا معدن یمن میں ہے روم کے کنارے بھی ملتا ہے۔ بہتر یمنی ہے جو سخت ہوتا ہے۔ سرخ زرد و سفید اور سیاہ کئی رنگ کا ہوتا ہے۔ دوائیں کے علاوہ انگوٹھیوں میں بھی مستعمل ہے۔ سب سے اعلیٰ قسم سُرخ اور شفاف براق ہوتی ہے۔ اس کے بعد زرد ہے۔ مختلف رنگ کے طبقات والے جز کو عرض میں کاٹتے ہیں تاکہ خطوط اس کے نگینے کی سطح پر مدور غیر مدور معلوم ہوں اس کو سنگ سلیمانی کہتے ہیں جس میں صرف سفید و سیاہ رنگ ہو۔

**مزاج**: سرد خشک۔

**افعال**: مفرح قلب۔ دافع خفقان حابس۔ مفت حصاتِ مسکن مقوی بصر۔

**افعال مخصوصہ**: چشم۔ تقویت بصر، قلب تفریح وتقویت قلب۔

**مضر**: گردہ حلق۔

**مصلح**: گردہ کے لئے کتیرا، حلق کے لئے مغز کدو۔

**بدل**: مونگے کی جڑ اور کریا۔

**مقدار خوراک**: ایک گرام یا کم۔ کشتہ عقیق ۵۰۰ ملی گرام تک۔

# عفص (مازو)

فارسی۔ مازد۔ اردو۔ ماجو پھل۔ پنجابی ماجو۔

انگریزی۔ گالز لاطینی۔ گالا

**صفات**: ایک ایسے درخت کا پھل ہے جو درخت بلوط سے مشابہت رکھتا ہے اس کی شاخوں میں ایک خاص قسم کا کیڑا سوراخ کر کے اپنا انڈا رکھتا ہے اس سوراخ سے رطوبت نکل کر ایک گولی کی شکل میں جم جاتی ہے جے مازد کہتے ہیں جو سخت وزنی اور گول ہوتی ہے قد میں مختلف یعنی قطر اس کا آدھ انچ سے پون انچ تک زیادہ۔ سطح پر زیادہ سے زیادہ چھوٹے چھوٹے ابھار ہوتے ہیں ان کے مابین سطح بھی صاف ہوتی ہے۔ رنگت اوپر سے نیلگوں سبز اور اندر سے زردی مائل یا سفید بھورا پن لئے ہوئے بیچ میں اندر ایک چھوٹا سا غار ہوتا ہے ۔ذائقہ کسیلا۔ ایک وزنی اوپر سے نلگوں اور اندر سے سرخ نہیں ہوتا۔ دوسرے سفید اور ہلکے سوراخدار ہوتے ہیں۔ اچھا مازدہ ہے جو سبز اور چکنا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ**: اس میں ۵ فیصد ٹے نک یسڈ اور ۵ فصد گمینک ایسڈ اور چوبی مادہ اور نمکیات ہوتے ہیں ٹے نک ایسڈ اور گیلک ایسڈ

ماروکا جوہراور تیزاب ہیں۔ ٹے نک ایسڈ چمک دار پرت یا ہلکے زرد رنگ کی ڈلیوں میں ہوتا ہے ذائقہ خوب کسیلا اس میں تیزابی کیفیت ہوتی۔ پانی اور شراب میں قابل حل خالص ایتھر میں بہت کم حل ہوتا ہے ایسڈ سوئی کی مانند اور ریشم کی طرح ملائم ہوتی ہیں رنگت قریب قریب سفید اور ہلکی زرد ہوتی ہے۔ دس حصہ ٹھنڈے پانی اور تین حصہ گرم پانی اور شراب مقطر میں حل ہو جاتا ہے قوت تین برس تک قائم رہتی ہے

**مزاج:** سرد خشک

**خواص وفوائد:** قابض حابس الدم۔ ناشف رطوبات۔ مقوی۔

**افعال مخصوصہ:** ماراض لثہ ولسان رحم۔ لثہ ولساں۔ تقویت لثہ۔ دفع قلاع درطوبت دہن سنونا۔ رحم۔ حبس حیض ورطوبت الرحم۔

**مضر:** صدر

**مصلح:** صمغ عربی کتیرا

**بدل:** انار کا چھلکا۔ جفت بلوط۔ مائیں خورد وکلاں، ہلیلہ زرد۔

**مقدار:** ۴ گرام۔

# عنصل

بصل ابر۔ اسقیل۔

فارسی، پیاز دشتی

لاطینی: SCILLA

انگریزی: SQUILL

**صفت وماہیت:** مشہور روئیدگی کی جڑ ہے اس کے پتے معمولی پیاز کی طرح مگر چوڑائی میں ذرا کم پھول سفید اور لمبا ہوتا ہے کسی قدر خراش دار ایک دو انچ تک طویل نیم شفاف رنگ ذائقہ ناگوار تلخ سفید زردی مائل یا گلابی بھورا کچھ نہیں ذائقہ تلخ بیج پیاز سے ذرا بڑا ہوتا ہے اور بحر ہند کے کنارے پیدا ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مدر بول۔ مخرج بلغم مقی، مضعف قلب مفتح۔

**افعال مخصوصی:** دافع استرخا۔ اختلاج چشم مانع نزدلی۔ معدہ مخرج رطوبات ریہ۔ فالج لقوہ میں مفید ہے۔

**مضر:** سر اور آنکھوں کو نقصان دیتی ہے۔

**مصلح:** نمک اور پانی سے کئی بار دھوئیں۔ سرکہ کے ساتھ کھانا۔

**بدل:** میٹھا دہی اور شہد۔

# مرکبات

**Vinegar of Squill Acetum Scillae**

**مقدار خوراک:** دس (۱۰) سے تیس (۳۰) بوند۔

آکس ملی سلی Oxymel Scillae Syrupus Scillae

**مقدار خوراک:** نصف تا ایک ڈرام۔

ٹنکچر سلا

**مقدار خوراک:** پانچ سے تیس بوند۔ Pill of Ipecac With Scilla

**مقدار خوراک:** ۴ سے ۸ گرین۔ Compound Pill of Squill

**مقدار خوراک:** ۴ سے ۸ گرین۔

# عود صلیب (فادانیا)

**(PAEONIA EMODI)**

فارسی۔ فادانیا۔ عربی۔ عود صلیب۔

انگریزی: Paeonia Emodi

لاطینی: Paeonia Officinalis

**صفت و ماہیت:** یہ ایک جڑ ہے جس کے درخت کی ساق دو بالشت کے قریب لمبی ہوتی ہے اور اس پر بہت سی شاخیں ہوتی ہیں ساق کے سر پر بادام کی طرح غلاف ہوتے ہیں ہر غلاف میں انار کے دانوں کی طرح لال لال دانے نکلتے ہیں اور ہر دانے میں پانچ پانچ چھ چھ چیزیں نیلے رنگ کی سیاہی مائل ہوتی ہیں پتے گاجر یا شاہ بلوط کے پتوں کی طرح اور چکنے اور کٹوواں کناروں کے ہوتے ہیں۔ پھول گلاب کے پھول کی طرح اور نیلا ہوتا ہے اس میں ایسے ہی زرد رنگ کا زیرہ ہوتا ہے جیسا گلاب کے پھولوں میں پایا جاتا ہے۔ ایک پھول میں چار پانچ پتیاں ہوتی ہیں اور یہ پتی گلاب کے پھول سے زیادہ چوڑی ہوتی ہے جڑ انگلی کی برابر موٹی بالشت برابر لمبی اور سفید رنگ ہوتی ہے توڑنے پر دو خط صلیبی متقاطع آپس میں معلوم ہوتے ہیں۔ استعمال کرنے پر زیادہ اور باریک ہوتا ہے۔ قوت سات برس تک قائم رہتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** محلل۔مقوی۔مفرح۔ مفتح سدد حابس رطوبات۔دافع حمیات۔

**افعال مخصوصہ:** امراض دماغی تنقیہ دماغ تفتیح سدد۔مرگی۔

**مضر:** امزجہ حارہ۔معدہ۔

**مصلح:** شکر سفید،شیر تازہ۔کتیرا۔

**بدل:** اکثر افعالمیں سپستاں۔

**مقدار خوراک:** ۴ گرام۔

## عودبلسان (BALSUM)

فارسی۔چوب بلسان۔

عربی۔عودبلسان۔

لاطینی: BALSAMUM

**صفت وشناخت:** یہ ایک درخت ہے جو قد میں مہندی کے درخت کے برابر ہوتا ہے سردی گرمی یا پانی کے کم یا زیادہ ملنے سے پاتا ہے پتوں میں سراب کے پتوں کی طرح مزہ اور خوشبو آتی ہے۔مگر رنگ سداب کے پتوں سے کھلا ہوا سفید ہوتا ہے اور وضع بھی ویسی ہوتی ہے اس کے درخت کی ڈالیوں کے ٹکڑے عود بلسان کہلاتے ہیں بہتر تازہ اور وہ ہیں جن سے روغن بلستان کی سی خوشبودار پتے چکنے اور بھاری سرخ گندمی رنگت اور زرد چھال والے ہوں روغن بلسان اسی سے نکلتا ہے۔

**مقام پیدائش:** شام،مصر،اردن۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** مقوی قوی۔ مفتح سدد۔تریاق سموم خصوصاً۔

**افعال مخصوصہ:** سر۔منقی رطوبات۔تریاق سموم، برگ کا سر ریاح۔

**مضر:** آنتوں کے لئے۔

**مصلح:** کتیرا

**بدل:** حب بلسان

**مقدار خوراک:** خوراک سفوف دوگرام تک اور جوشاندہ ۱۲ ملی لیٹر تک

# عنبر (AMBRAGRIS)

فارسی۔شاہ بو۔عربی۔عنبر

انگریزی: AMBER

**صفت وماہیت:** ایک ٹھوس چیز بھوری یا ساہی مائل اور سنگ مرمر کی جوہردار ہوتی ہے اور ایک خاص سوندھی قسم کی زمین جیسی بو آتی ہے یہ سمندر کے کنارے یا ریت میں ساحل کے نزدیک یا ساحل پر ملتا ہے کبھی کبھی ویل کے ناف میں بھی ڈلے کی شکل میں ایک گرام سے زیادہ وزنی نکلتا ہے اور بعض حالات میں یہ کلوگرام سے بھی بڑا ڈلہ نکلا آتا ہے جس وقت ویل مچھلی کے ناف سے نکالا جاتا ہے گہرا بھورا اور نیلے رنگ کا ہوتا ہے اور خوشبو ناگوار معلوم ہوتی ہے ہوا میں رہنے اس میں سختی پیدا ہوتی ہے رنگت زرد ہو جاتی ہے اور خاص سوندھی زمین کی سی بو پیدا ہو جاتی ہے وزن متناسبہ ۸ء سے ۹۲۶ءتک اور ۴۵ درجہ فارن ہیٹ کی حرات سے پگھل جاتا ہے کھولتے ہوئے پانی میں پگھل جاتا ہے اور زیادہ گرم کرنے پراڑ جاتا ہے اور یہ ویل مچھلی کے پیٹ میں اس وقت پیدا ہوتا جب وہ ایک خاص قسم کی مچھلی دوشاخہ CUTTLE FISH کو خوراک بناتی ہے سب سے عمدہ وہ ہے جو دھوپ کے زیر اثر بہت مدت تک سمندر کی سطح پر تیرتا رہا ہو بہترین عنبر خاکی SILVER GREY رنگت کا ہوتا ہے اور یہ نیوزی لینڈ میں پایا جاتا ہے۔اس کی خوشبو کا تجربہ کار ہی پہچان سکتے ہیں اس کی نمایاں خصوصیت ہے اگر عنبر کے تین فیصد الکحل محلل کا ایک قطرہ جاذب کاغذ پر لگا دیا جائے تو اس کی خوشبو مہینوں تک رہتی ہے۔

**الحلال:** عمدہ قسم کا عنبر رگڑنے سے ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے اور الکحل میں تقریباً سب کا سب حل ہو جاتا ہے اور محلول میں گوند نما قطرے نظر نہیں آتے محلول کا ہلکا زرد ہوتا ہے۔

**مخصوص پہچان:** گرم کی ہوئی سوئی عنبر کی ڈلی میں بآسانی دھنسجاتی ہے اور عنبر کا کوئی مادہ سوئی کو نہیں چمٹتا اور خاص قسم کی بو پھیل جاتی ہے۔البتہ اگر سوئی کو فوراً ڈلے سے نکال لیا جائے تو سوئی کی نوک پر عنبری رنگ کا پگھلا ہوا قطرہ نمودار ہوتا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ:** ۸۰ فیصد حصہ عنبرین پر مشتمل ہوتا ہے۔

**مقام پیدائش:** بحر اٹلانٹک۔برازیل۔مڈایسٹ اینڈیز۔چین جاپان انگلستان، نیوزی لینڈ

**مزاج:** دوسرے درجہ میں گرم خشک

**افعال:** محافظ ارواح ،مقوی قوت حیوانی نفسانی وطبعی ،مفرح۔مقوی اعضائے رئیسہ۔محافظ قوت حافظہ

افعال مخصوصہ: امراض قلب ،تفرح ،تقویت قلب وحواس وارواح وقوئی، امراض مخصوصہ، رفع امراض باردہ

**مضر:** امعاء جگر

**مصلح:** طباشیر کافور

**بدل:** مشک جدوار بھی بعض نے بدل قرار دیا ہ مگر مکمل تحقیق نہیں ہے

**مقدار:** ۵۰۰ ملی گرام سے ۹۰۰ ملی گرام تک۔

## عصارہ غافث

اس کا مزہ کڑوا ملطف اور مقطع ہے۔

**مضر:** خصیوں کے لئے۔

**مصلح:** گلاب کے پھول۔

**بدل:** سہ چند غافث اسی قدر سماق کے پتے

مقدار خوراک: ۲ سے ۴ گرام تک۔

## غار (BAY)

فارسی۔ باہشتان، عربی، غاز۔

انگریزی: CHERRY LAUREL

لاطینی: LAUROCE RASI FOLIA PRUNUS LAUROCERASIS

**صفات وماہیت:** یہ نباتاتی دوا ہے جس کے پتے کسی قدر لانبے یا بیضوی اور دبیز اور کرارے ہوتے ہیں لیکن یہ دانے دور دور ہوتے ہیں اوپر نوک ذرا مڑی ہوئی ہوتی ہے ڈنٹھل چھوٹا اور مضبوط پتوں کی بالائی سطح کی رنگت گہری سبز چکنی اور چمک دار ہوتی ہے ان پتوں کے کچلنے سے خاص قسم کی بو آتی ہے جو بادام تلخ کی بو کے مشابہ ہوتی ہے اور بغیر کچلے ہوئے پتوں سے خوشبو آتی ہے۔ ان پتوں کو انجیر کے ساتھ رکھنے سے انجیروں میں خوشبو آتی ہے اور دوسرا ان میں کیڑا نہیں آتا ان کی رطوبت چرب سے کچھ گرمی و تیزی رکھتی ہے کسی قدر تلخ بھی ہے اس کے چبانے سے زبان کو کچھاوٹ محسوس ہوتی ہے یہ درخت پہاڑوں اور جنگلوں میں پیدا ہوتا ہے پہاڑی کے پتے جنگلی کے پتوں سے پتلے اور چھوٹے ہوتے ہیں اس کی جڑ میں بھی خوشبو ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**مقام پیدائش:** برعظیم ہندو پاک، یورپ

**خواص وفوائد:** مفتت حصات، دافع اوجاع، کاسر ریاح، مسکن

**افعال مخصوصہ:** جوشاندہ امرض رحم ومثانہ، امراض مثانہ قاتل کرم

**مضر:** متلی دستے لاتا ہے

مصلح: کتیرا، ببول کا گوند



بدل: تیزپات

مقدار: دوگرام

## غافث

فارسی: خلہ، گلی خلہ، گلی جلیل

عربی، غافث، حشیشۃ الغافث، شجرا براغیث

لاطینی، DELPHINUM ZELIL

صفت وشناخت: ایک خاداررروئیدگی ہے جس کے پتے لمبے اور چوڑے اور رونگٹے دار ہوتے ہیں اور بھنگ کے پتوں سے مشابہت رکھتے ہیں ان کے درمیان سے ایک شاخ کھوکھلی اور کھردری پھوٹتی ہے پھول کی رنگت نیلی اور گل نیلوفر کی طرح لمبا ہوتا ہے اس کے سارے اجزا بھی تلخ ہوتے ہیں، پھول اور عصارہ زیادہ مستعمل ہے قوت ۳ برس تک رہتی ہے ایران وروم میں پائی جاتی ہے۔ سب سے بہتر ایرانی ہے جو شیراز کے پہاڑوں میں پیدا ہوتی ہے۔

مزاج: گرم خشک

افعال: ملطف۔ طبائع واخلاط مخرج مواد مفتح سدد، طحال وجگر مدر حیض و بول محلل وعرق

افعال مخصوصہ: امراض معدہ وجگرم

مضر: طحال

مصلح: انیسون

بدل: ہموزن اسارون اور نصف افسنتین

مقدار: جوشاندہ میں ۲۵ ملی لٹر تک۔

## غاریقون (WHITE AGARIC)

فارسی، ماشمان

عربی۔ غاریقون

انگریزی: WHITE AGARIC - PURGING AGARIC

لاطینی: AGARICUS ALBUS- POLYRUS OFFICINALIS

**صفت وماہیت:** گلی ہوئی جڑ کی ایک قسم ہے جو پرانی پڑ کر اور متعفن ہو کر ایسی ہو جاتی ہے یہ نر و مادہ دو اقسام پر مشتمل ہے رنگ مختلف سفید، زرد، سرخ، سبز اور سیاہ ہوتا ہے یہ پرانے درخت کی جڑوں پر اگتی ہے نرم اور سخت مزہ میں تلخی کے ساتھ کچھ شرینی ہوتی ہے چبانے سے اول کچھ شرینی تلخی کھل جاتی ہے بعد میں تیزی اور چراچراپن ہوتا ہے اس کے بعد زبان پر کھچاوٹ ہوتی ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ:** غاریقون سفید اس میں سے ایک جوہر نکلتا ہے جس کی نہایت چھوٹی چھوٹی سفید قلمیں ہوتی ہیں جو سرد پانی میں کم اور گرم پانی میں آسانی سے حل ہو جاتی ہے غاریقون میں سے ایک زہریلا جوہر نکلتا ہے جسے سکرین کہتے یہ بھنگ اور افیون کی طرح استعمال کرتے ہیں۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** مخرج بلغم وسودا اصفر، ملطف محلل ریاح، دافع قولنج، دافع سر د مدر حیض و بول، تریاق سموم

**مضر:** گردہ۔

**مصلح:** مصطگی۔

**بدل:** ہموزن سونف۔ نصف وزن ایلوا۔

**مقدار خوراک:** جوشاندہ ۵ ملی لٹر تک غیر جوشاندہ میں ۳ گرام تک جدید طب میں ۵ سے ۸ گرین تک دیتے ہیں۔

---

# فرفیون

فارسی۔ افرمیوں۔ ابرمیوں۔ فربیون۔

عربی۔ اکل بنفشہ۔ قاتل بنفشہ۔ حافظ الخل۔

انگریزی: Euphorbia anti Luorni

لاطینی: Euphorbium

**صفات وماہیت:** ایک درخت کا جما ہو گوند ہے پیڑ کا ہو کے پیڑ کی طرح ہوتا ہے دو قسم (ا) ڈالیاں اس میں کثرت سے ہوتی ہیں اور کانٹے بھی ہوتے ہیں اور اجزاء میں دودھ بھرا ہوتا ہے (ب) پتے سیاہ شاخیں زمین پر بچھی ہوئی کانٹے اس میں زیادہ اور تیز بھی ہوتے ہیں۔ اس کے اجزاء میں دودھ زیادہ ہوتا ہے بہتر صاف تازہ خاکی رنگ زردی مائل تند تیز مزہ جب زبان پر رکھیں تو زبان کو کاٹے اور ایک مدت تک سوزش رہے۔ جس قدر تیز وتند بو ہو بہتر ہے۔ مدت قوت چار برس تک رہتی ہے۔ عمدہ جلد پانی اور زیتون کے تیل میں حل ہو جاتا ہے۔

**مقام پیدائش:** فرانس۔ جرمنی۔ ہنگری۔ آسٹریا اور بلجیم۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** ملطف۔ جالی۔ حادو اکال۔ مدر حیض۔

**افعال مخصوصہ واستعمال:** امراض رحم وجلد۔ رحم رفع اکثر امراض بلغمیہ اسقاط حیض تقویت رحم۔ رفع برص۔ قطع لہن زاند نفع گزیدن سگ دیوانہ۔

**مضر:** امزجہ حارہ۔

**مصلح:** صمغ عربی۔ روغن بادام۔

**بدل:** استقاء میں مادزیون اور قولنج وتحلیل ریاح میں جند بیدستر۔

**مقدار:** ۱۰ ملی گرام سے ۷۵۰ ملی گرام۔

## فلفل سیاہ (BLACK PEPPER)

اردو: کالی مرچ۔

فارسی: فلفل سیاہ، فلفل گرد۔

انگریزی: BLACK PEPPER

لاطینی: PIPPER ALBUM

**صفات:** سیاہی مائل جھریدار گول ثمر جس کے اندر خاکی بیج ہوتا ہے بوتیز اور خوشگوار مزہ جلن پیدا کرنے والا اور تیز اور دانوں سے ضخامت میں بڑے۔

**افعال:** کاسر ریاح، مدر لعاب ودہن۔ جاذب رطوبات۔ مقوی محر۔ دافع بخار

**افعال خصوصی:** ہاضم ریاح

**مضر:** حار مزاج۔ ریاح حلق

**بدل:** ایک دوسرے کا بدل ہیں

**مقدار:** ۳۵۰ ملی گرام سے ایک گرام تک۔

## فلفل ابیض (WHITE PEPPER)

انگریزی: WHITE PEPPER

لاطینی: PIPPE NIGRUM

سفید گول مرچ بوتیز خوشگوار ذائقہ حریف

**افعال:** ہاضم وکاسر ریاح۔محمر۔جاذب رطوبات

**مقدار:** ۳۷۵ ملی گرام سے ایک گرام تک۔

## فلفل داراز (LONG PEPPER)

انگریزی: LONG PEPPER

لاطینی: PEPPER LONGUM

**صفات:** مرچ کی طرح بوتیز وخوشگوار۔مزہ کڑوا سطح ایک انچ تک لمبے کھرری دانہ دار سر پر چھوٹی سی ڈنڈی

**افعال:** دافع بخار: دافع کاسر ریاح، ہاضم۔مقوی اعصاب

**مقدار:** ۳۷۵ ملی گرام سے ایک گرام تک۔

## مرکبات

لاطینی: ARGENTI NITRAS

انگریزی: سلورنائیٹریٹ SILvER NITRATE

لونر کاسٹک LUCNAR CAUSRIC

**صفات:** بے رنگ چپٹے ٹکڑے یا لمبی قلمیں یا بتیاں۔

**انحلال:** ایک حصہ دو حصہ پانی میں۔

**افعال:** قابض، حابس الدم دافع تعفن۔

**مقدار خوراک:** ۱/۴۰ سے ۱/۲ گرین تک۔

## فلفل سرخ

فلفل سرخ

اردو۔لال مرچ

انگریزی SMALL CHILLIES

لاطینی۔CAPSICUM

**صفات:** نصف سے ایک ڈیڑھ انچ تک لمبی اور کبھی گول نبات فلفل احمر کے پھل ہیں رنگ ابتدا میں سبز بعد میں سرخ بیرونی سطح قدرے جھریدار اور سرخ اندرونی سطح سفیدی مائل زرد اس کے اندر کئی چپٹے زردی مائل چھوٹے بیج ہوتے ہیں ذائقہ تلخ تیز چرپرا۔

**افعال:** ہاضم۔ مدر لعاب، کاسر ریاح، مقوی معد، مقابلہ کنندسپوزش، محمر محرک، معرق، مقوی باہ۔

**مضر:** خراش پیدا کرتا ہے

**مصلح:** گھی

**مقدار:** ۲ سے ۱۰ گرین

صبغہ فلفل احمر POD PEPPER CAPSIVCI

ٹنکچر آف کیپ سی کم

**افعال:** ہاضم، محرق الریاح، محرک TINCTURE OF CAPSICUM

مقدار: ۵ سے ۱۵ بوند

## فرنجمشک

بنگالی: بابوئی تلسی

فارسی: بالنگوے خرد

عربی: فرنجمشک

انگریزی: SWEET BASIL

لاطینی: SHRUB SIEASIL OSIMIUM GRATISSIMUM

**صفت وماہیت:** اس نبات کے پتے تھوڑے سے تلسی یا ریحان سے بڑے اور خوشبودار بہت بولونگ کی جوشبو سے مشابہت رکھتی ہے بعض اس کی خوشبو کو مشک کی طرح قرار دیتے ہیں اس لئے فرنجمشک کہتے ہیں۔ بستانی وصحرائی دو قسم کے ہوتے ہیں، صحرائی حدت و یبوست زیادہ ہوتی ہے بستانی کی شاخیں مربع اور ان پر رواں ہوتے ہیں۔ بستانی پانی کے بہنے کے راستوں اور کھاری زمینوں میں پیدا ہوتا ہے صحرائی کی شاخیں گول پتے چھوٹے اور باریک ہوتے ہیں پھول کا رنگ نیلا اور خوشبو تیز یہ قسم ویرانوں، جنگلوں اور کوہستان میں ہوتی ہے بستانی کے بیج زیرہ کی طرح رنگ سیاہ مائل بہ زردی اور تکونیا تخم، بالنگو اور صحرالی کے تخم ریحان کی طرح ان سے لمبے اور تکونے ہوتے ہیں۔

**مقام پیدائش:** بنگال، بھارت کے علاقہ دکھن، نیپال.

**مزاج:** گرم خشک

**خواص و فوائد:** مفتح سدہ دماغی، مقوی قلب، معدہ جگر ہاضم محلل ورم منی، مفرح کا سر ریاح

**افعال خصوصی:** امراض قلب و تخم، تفریح و تقویت قلب

**مضر:** مصدع

**مصلح:** نبات سفید

**بدل:** تخم بالنگو، بلی لوٹن لونگ

**مقدار خوراک:** ۱۰ گرام۔ تخم ۷ گرام۔

# فینائل

**صفات و شناخت:** یہ ایک سیاہ رنگ کا عرق ہے جو خشک لکڑیوں کو کشید کرنے سے حاصل ہوتا ہے کاربولک ایسڈ کی قسم ہے مگر فرق یہ ہے کہ پانی میں بخوبی حل ہونے والا ہے علاوہ اس کے اس میں خراش کا اثر مطلق نہیں ہے پانی کے ہمراہ ملانے سے پانی کی رنگت سفید دودھ کی مانند ہو جاتی ہے۔ فنول یا فینائل ہائیڈریٹ اور فینائل الکحل کا اطلاق کاربولک ایسڈ پر ہوتا ہے۔

**خواص و فوائد:** پاخانوں، موریوں اور پیشاب گاہوں اور دیگر گلیوں پر بدبو رفع کرنے کی غرض سے پانی ایک ہزار حصہ سے دو ہزار تک ایک حصہ یہ ملا کر چھڑکتے ہیں بیماروں کے کمروں اور ڈسپنسریوں میں ایک حصہ پانی ملا کر رکھتے ہیں، مختلف اشیاء کی چھوت کو رفع کرنے کے لئے بھی استعمال کرتے ہیں خراب یا سڑے ہوئے زخموں کو دھونے کے لئے ایک حصہ میں پندرہ یا پچیس حصہ پانی ملاتے ہیں امراض جلد اور امراض مثانہ میں بھی مستعمل ہے۔

# فندق

فارسی، بندق

انگریزی FRUIT FILBERT

**صفت و ماہیت:** ایک پہاڑی درخت کا پھل ہے جنگل اور باغ میں کم پیدا ہوتا ہے، سردی زیادہ ہو وہاں پیدا ہوتا ہے یہ پھل سہ پہلو اور گولائی لئے ہوتا ہے تازہ پھل کا مغز سفید اور پرانے کا زردی مائل ہوتا ہے چکنائی اس میں زیادہ اور بادام کی گری کی طرح دو پارہ ہوتا ہے اس کے اوپر دو چھلکے ہوتے ہیں مغز کے اوپر کا چھلکا تیرگی مائل سب سے اوپر کا چھلکا سخت اور خشک جوزی رنگ کا ہوتا ہے مغز کا مزہ شیریں اور خفیف بہتر وہ ہے جو بہت بھاری، مضبوط اور بڑا دانہ ہو۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مولد صفرا، قابض مولد ریاح، مزید دماغ، مقوی۔

**افعال واستعمال مخصوصہ:** امراض مخصوصہ مرداں، مغز تقویت جاہ ودماغ۔

**مصلح:** قند سفید

**بدل:** مغز اخروٹ، مغز چلغوزہ

**مقدار خواک:** ۱۰ گرام

## فندق کا تیل

افعال: مقوی اعصاب، دافع استرخا، فالج ولقوہ۔

**مضر:** معدہ

## قہوین (CAFFEINE)

انگریزی: کیفین CAFFEINE

لاطینی: کیفی نا CAFFEINA

**صفات:** بے رنگ سوزنی قلمیں جس میں بونہیں ہوتی۔ ذائقہ تلخ۔ الکلائیڈ نباتاتی جوہر موثر ہے جو کہ کافی یا چائے کے خشک پتوں یا کیمیاوی طریق سے حاصل کیا جاتا ہے

**انحلال:** ایک حصہ ۸۰ حصہ سرد پانی اور کھولتے ہوئے ہموزن پانی میں خشک ہوا میں رکھنے پر سفید ہو جاتی ہے۔ ٹے ٹین مرکیورک، کلورائیڈ اور سلور نائٹرایٹ

**افعال:** مدر بول، مقوی قلب، معرق، مسکن الم محرک

**مرکبات:** یہ کیفین اور سوڈیم ماسوی الوزن ملا کر پانی سے نمی دینے کے بعد خشک کرنے سے تیار کیا جاتا ہے ہی سفید اور بے بوسفوف ہے جس کا ذائقہ قدرے تلخ ہوتا ہے

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۵ گرین بذریعہ جلدی پچکاری بقدار ۲ سے ۵ گرین

اس کی نوعیت تیزابی ہوتی ہے

**خوراک:** ۲ سے ۱۰ گرین۔

**افعال:** مقوی قلب۔ مدر بول۔ دافع بخار۔ دردسر۔

CAFFEINAE- ET-SODII BENZOAS یہ سوڈا ایلی سلاس اور کیفین کا مرکب ہے بے رنگ وبے قاعدہ سفوف ذائقہ

کسی قدر تلخ۔

**انحلال**: ایک حصہ دو حصہ پانی میں

**مقدار خوراک**: بذریعہ دہن ۵ سے ۱۰ گرین ۔مدر بول محرک قلب CAFFEINAE- SODIO-BENZOAS

CAFFEINE SODA SALICYLARE. CAFFEINE CITRATE DAFFEINAE VALERIANAS

**افعال**: دافع تشنج دمہ اور کھانسی۔

**مقدار**: نصف سے ۳ گرین۔

# قسط

بنگالی۔کڑ پاچک۔عربی۔قسط۔فارسی۔کوشتہ۔

انگریزی: CUSTUS ROOT

لاطینی: SAUSSUREALAPPA

**صفات وماہیت**: ایک پودے کی جڑ ہے جو زمین پر پھیلا ہوتا ہے اس میں نہیں ہوتی اور پتا چوڑا ہوتا ہے چھ سات فٹ بلند ہوتی ہے عربی، رومی، ہندی، شامی چار اقسام کا ہوتا ہے ہندی پھر تین اقسام کا ہوتا ہے عموماً دو اقسام ہیں ہلکی خوشبو قسط شیریں میں ہوتی ہے جبکہ قسط تلخ میں بہتر خوشبو ہوتی ہے تازہ سفید ہوتی ہے ۔قسط کو دھوپ میں رکھیں خشک ہونے پر پانی میں ڈالیں اور تھوڑی دیر چھوڑ دیں اگر بدستور اصل حالت پر رہے تو اصل اگر گھل جائے تو نقل۔مدت دس برس تک اس کی قوت رہتی ہے۔

**مزاج خشک**: گرم خشک

**افعال**: شیریں، محلل ورم وکاسر ریاح، مقوی، رفع اوجاع، مخرج کرم، مدر بول حیض جالی، کاسر ریاح، رفع اوجاع بارود۔

**افعال خصوصی**: شیریں معدہ اخراج کرم، ملطف، تحلیل کاسر ریاح۔تقویت معدہ وجگر اوجاع اعضاء رفع وجع الفاسل وعرق النساء تلخ معدہ تحلیل ریاح، رفع اوجاع باردہ خانچا اوجاع روغن اوجاع رفع جملہ اوجاع باردہ اسز خاء۔

**مضر**: شیریں مضر مثانہ وریہ تلخ قریب

**مصلح**: گلقند آفتابی

**بدل**: نصف وزن عاقر قرعا

**مقدار خوراک**: ۳ سے ۷ گرام۔

## روغن قسط

**خواص وفوائد**: مقوی اعصاب واعضاء رافع معدہ وجگر وافع۔

# قرن الایل (شاخ گوزن)

بنگالی۔گئوسورسینگ

فارسی۔شاخ گوزن۔

عربی۔قرن الایل

انگریزی: HART'S HORN

**صفت وماہیت**: ایک مشہور چوپائے کے سینگ میں ہرن سے بڑا اور نیل گائے سے چھوٹا ہوتا ہے اس کے سر کے دونوں سینگوں میں موٹی موٹی شاخیں ہوتی ہیں اس لئے بارہ سنگھا کہلاتا ہے چار قسم کا ہوتا ہے سینگوں کا رنگ سفید سیاہ اور نہ زرد ہوتا ہے ذائقہ پھیکا۔

**افعال**: جالی مسکن محلل۔

**افعال واستعمال مخصوصہ**: امراض معدہ صدر وریہ محکوک، تحلیل ریاح وبلاغم، رفع وجع الصدر قطع نزف الدم۔

**مضر**: امزجہ حارہ

**مصلح**: کتیرا

**بدل**: حب المحلب۔گوشت میں جنگلی گائے کے کھر وغیرہ۔

**مقدار خوراک**: ۱۲۵ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام

# قرنفل (CLOVES)

فارسی۔میخک قرنفل

اردو۔لونگ۔بنگالی: لارنکا۔گجراتی رونک۔

انگریزی: CLOVES

لاطینی: CARYOPHYLLUM

**صفت وماہیت**: اس کا درخت بیری کے درخت سے مشابہ ہوتا ہے شاخیں چنبیلی کی شاخوں کی طرح لمبی اور پتلی اوپر کو بلند ہو کر زمین کی طرف جھک جاتی ہیں پتے انار کے پتوں کی طرح مگر اس سے بڑے درخت سات آٹھ فٹ تک بلند۔لونگ اسی کا بغیر کھلا پھول ہے طول

آدھے انچ سے زیادہ رنگت سیاہی مائل جسامت میں موٹا اور وزنی اوپر کی جانب چار دانت ہوتے ہیں بیچ میں گول سر جس کو ٹوپی کہتے ہیں خوشبو تیز ذائقہ تیز و تلخ چبانے سے باریک ہو جاتا ہے اور زبان پر چبھتا ہے۔

**مقام پیدائش**: دکھنی بھارت۔

**مزاج**: گرم خشک۔

**افعال**: کاسر ریاح۔ محرک، مجمر، مسکن الم معطر، قاتل جراثیم، مفرح ہاضم، مقوی روح حیوانی و حرارت عزیزی۔

**افعال و استعمال خصوصی**: امراض سر، گلدار، تقویت ذہین رفع جمیع امراض باردہ خشم تقویت بصر، رفع سیلان دمہ وغشا چشم معدہ تلطیف کر ریاح تحلیل تزید اشتہار وغن مخصوصہ، رفع اسر خار جذب تقویت جار جاً

**مضر**: گرم مزاجوں و گردے و آنتوں کے لیے ببول کا گوند۔

**بدل**: دارچینی۔ مکھن جائے فل جاوتری

**مقدار**: ایک سے ۴ گرام

نقوع قرنفل CONCENTRATED INFUSION OF CLOVES

**افعال**: کاسر ریاح، ہاضم، مقوی

**مقدار**: ۳ سے ۶۰ بوند

**روغن قرنفل** OIL OF CLOVES

**افعال**: مخدر۔ مسکن۔ کاسر ریاح۔ ہاضم۔ مقوی معدہ۔ محرک

**مقدار خوراک**: ایک سے ۳ بوند

# قاقلہ صغار

فارسی۔ ہیل بوا۔ اردو۔ الائچی خورد

انگریزی: CARDAMUM SEED

**صفات**: ایک نبات کے بیج ہیں جس میں سفید اور لال پھول لگتے ہیں ان میں سے الائچی کے پھولوں کی سی خوشبو آتی ہے پھل کچے پن میں سبز بعد پکنے کے زرد اور بعد خشک ہونے کے سفید ہوتے ہیں اور بیج جن کو الائچی دانے کہتے ہیں کام لاتے ہیں یہ بیج تکونے مگر کونے تیز ہوتے ہیں قطر میں ایک انچ کا چھٹا حصہ اور رنگت سیاہی سرخی مائل اندر سے سفید ہوتے ہیں۔ ذائقہ چرپرا خوشبو دار و خوشگوار۔ اس میں سرخ الائچی سے زیادہ تیزی ہوتی ہے۔

**پیدائش**: بھارت میں میسور، ٹراونکور، اندور اور مالا بار۔

**مزاج**: گرم خشک

**خواص وافعال**: مقوی معدہ کاسر ریاح ہاضم ۔محرک۔ مضر دافع تشنج قوت تریاقیہ وقابضہ ۔مفرح ملطف۔

**افعال واستعال مخصوصہ**: امراض لثہ معدہ وجگر لثہ تقویت لثہ معدہ قبض رفع تے وغثیان ۔معدہ وجگر عرق معدہ کسر ریاح تقویت معدہ حیض۔

**مضر**: صدر ورید

**مصلح**: طباشیر۔ کتیرا۔

**بدل**: لونگ اورالا ئچی سرخ نصف وزن کباب چینی۔

**مقدار**: نصف گرام سے ۲ گرام۔

**مرکبات**: کیفین قاقلہ

**افعال**: ہاضم کاسر ریاح ۔مقوی قلب۔

**مقدار**: ۳۰ سے ۶۰ بوند

**روغن قاقلہ**: کارڈ لے مومائی COMPOUND TINCTURE OF CARDAMUMS

افعال: دافع تشنج ہاضم ۔کاسر ریاح۔ مفرح معزق OLEUM CARDAMOMI

**مقدار**: ایک سے ۳ بوند

## قشر اصل الرمان (پوست انار)

فارسی۔ پوست انار GRANATI CORTEX

انگریزی۔ پومے گرے نیٹ روٹ بارک POMEGANATE ROOT BARK

**صفات**: یہ انار کے مشہور درخت کی چھال ہے جس کی بیرونی گھردری اور خاکی اندرونی صاف اور زرد ہوتی ہے ذائقہ کسیلا قدرے تلخ۔

**افعال**: قابض: رادع ۔قاتل حب القرع

**افعال مخصوصہ**: لثہ وسان ۔حبس خون رفع شبودہن

**مضر**: نفاخ

**مصلح**: مصطگی رومی

**بدل**: دانہ انار

**مقدار خوراک**: ایک سے ڈیڑھ گرام

## مرکبات

مطبوخ قشر اصل الرمان DECOCTION OF POMEGRANATE BARK

**صفات**: انار کی جڑ کی چھال چار گرام لے کر ۱۲۵ ملی لٹر میں جوش دیں۔ نصف صبح خلوئے معدہ پلائیں اور تین گھنٹہ اور دوسری اور آخری خوراک کھانے کے دو گھنٹہ بعد روغن بیدانجیر کے ساتھ۔

**افعال**: قاتل حب القرع

**جوہر دمان** PELLETIERNE TANNATE یہ ہلکے بھورے رنگ کا سفوف ہے

**افعال**: قاتل حب القرح

مقدار: ۲ سے ۸ گرین اس میں سے نہار ۲ گرین دوا کھلا کر اوپر سے دوا گھنٹہ بعد روغن بیدانجیر دیں۔

## قدرحمیا

فارسی۔ آلو بالو ورجینی۔

لاطینی: پرونائی ورجینی اینی کارٹکس PRUNIVIRINIANAE CORTEX

انگریزی: ورجینی برون بارک VIRGINIAN PRUNE BARK

**صفات**: چند ٹکڑے چھال صاف سرخی مائل جس پر آڑے پن میں داغ ہوتے ہیں ذائقہ کسیلا ذرا تلخ بو کڑوے بادام کی مانند

**افعال**: معطر۔ مسکن۔ مقوی معد WILD CHERRY BARK

**مرکبات**: سیرپ آف ورجی نین پرون SYRUP OF VIRGINIAN PRUNE

**مقدار**: ۳۰ سے ۱۲۰ بوند

ٹنکچر آف ورجین پرون. TINCTURE OF VIRINIAN PRUNE.

**مقدار**: نصف سے ایک ڈرام

## قرطم

بنگالی، کسم پھول

فارسی، گل صحر

عربی۔قرطم

انگریزی: WILD SAFFRON-SAP FLOWER

**ماہیت**: یہ ایک بستانی کے بیج ہیں صنوبری شکل مائل یہ چوڑائی پوست اور مغز سفید رنگ سفید یا سیاہی مائل برسیاہی مغز پیدا کرتا ہے دوگز لمبی خاردار پتے کنگرے دار بلند پتے شاخوں پر جمے ہوتے ہیں ساق اور شاخوں کا رنگ سبز اور بعد پکنے پرانے ہونے پر پوست مائل پرسفید ہوجاتا ہے۔ پھول کے نیچے ایک خلاف ہوتا ہے جس میں سات آٹھ کسی قدر چپٹے چوگوشہ بیج ہوتے ہیں یہی تخم قرطم ہیں۔

**مزاج**: خشک

**افعال وخواص**: قلیل القدر، مسہل، مخرج بلغم رقیقا وراخلاط، متحرقہ، مدر بول حیض، منفعث بلغم

**استعال وافعال مخصوصہ**: تخم رفع استسقا، تحلیل ریاح، مدرحب قرطم، سررفع امراض سوداد یہ صدر تصفیہ صدر الضاج مواد

**امراض مخصوصہ**: تقویت باہ تولید منی۔ منقت حصات اورار بول

**مضر**: معدہ۔

**مصلح**: انیسون

**بدل**: اسپند، اوخر مشک

**مقدار**: چار گرام

## قنب ہندی

عربی قنب ہندی، سنسکرت بھنگا، فارسی کنب مہندی، ہندی بھنگ

بنگالی سدی، سندھی سینی

**مقام پیدائش**: ہندو پاک خصوصاً۔ درخت کا نام بنات بھنگ ہے پھول رال دار شاخوں کو خشک کر کے استعال کرتے ہیں۔

**ماہیت**: اس دوا کی سبز سیاہی مائل چپٹی گدیاں یا دبے ٹکڑے ہوتے ہیں جس میں درخت کی بالائی شاخیں پھول پتیوں اور پھول کے جو کہ رال کے ذریعے باہم چسپاں ہوئے ملتے ہیں بالائی پتے سادہ اور مترادف ہوتے ہیں۔

**کیمیاوی صفات**: اس میں رال کی قسیم کا جزو موثر ہوتا ہے جسے جوہر قنب کہتے۔ روغن فرازی۔ یہ ایک الکلائیڈ جو موثر و معروف نہیں ہے۔

**مزاج**: برگ مرکب القویٰ تیسرے سرد خشک بمعہ خفیفہ، برددت کثیفہ بیج گرم خشک تیسرے درجے میں پوست سرد خشک ریشہ سرد خشک۔

**افعال**: مورث ہذیان مسکن الم منوم۔

**افعال خصوصہ**: خفیف مقدار مشتہی بطور منوم اس کا استعال اب ممنوع ہے بردمائیڈ کے ساتھ دیتے ہیں بطور مسکن دافع تشنج وقولنج کبدی یا

صفرادی اور دردگردہ تشنج مثانہ اور لغوظ سوزا کی میں نافع ہے۔ جدید علاج میں بطور ٹنکچر یا ایسٹر یکٹ دیتے ہیں۔ مقدار خوراک ایکسٹر ملک ۱/۴ ۱/۱ سے اگرین تک ٹنکچر چند قطرے مصری یا شکر ڈال کر دیتے ہیں۔

**مشہور مرکب حب حمل:** برگ قنب ۳۰ گرام، جائفل ۱۵ گرام چھالیہ ۱۵ گرام عنبر ۲ گرام، زعفران ۵ گرام گھی ۳ گرام گڑ ۸۰ گرام ورق چاندی حسب ضرورت حبوب تیار کریں مقدار بعداز پاکی میں صبح وشام ایک گولی تین دن تین ماہ اسی طرح استعمال کریں۔ جن مستورات کے حیض باقاعدہ آتا ہو کوئی اندرونی خرابی کے بغیر اولاد نہ ہوتی ہو اس کے اسعمال سے وہ خرابی دور ہو کر استقرار حمل ہوتا ہے۔

# کائفل

بنگالی۔ کٹ پھل، کاٹے شل

فارسی، دار شیشعان

عربی، عودالبرق

انگریزی: AROMATIC BARK-BOX MYRTLE

لاطینی: MYRICA SAPIDA MYRICA NAGI

**صفت وماہیت:** یہ ہمیشہ تازہ رہنے والا پہاڑی درخت ہے جو ۲۰ فٹ تک لمبا ہوتا ہے اس میں پتوں کا گچھا آخر میں لگا ہوتا ہے پتے لمبائی میں تین سے پانچ انچ تک زیریں طرف اس کی رنگت زرد ہوتی ہے پھل اس کا جائفل کی طرح گول اور لمبوترا ہوتا ہے۔ پھل کے اوپر کا چھلکا جاوتری کی طرح اور لکڑی کا رنگ سیاہی مائل سرخ چھال خاکستری رنگ اور پھل کا مغز سرخ ہوتا ہے۔ چھال کا ذائقہ تیز تلخ خوشبودار اور پختہ پھل کھٹ مٹھا ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** قابض۔ محلل۔ مسکن

**افعال مخصوصہ واستعمال:** امراض صدر وریہ رافع سال یعنی بلغمی منع انصاب نوازل امراض مخصوصہ تقویت اعصاب تجفیف رطوبات، رفع سیلان منی ومذی۔

**مضر:** جگر۔ طحال

**مصلح:** مصطگی رومی

**بدل:** اسارون۔ زراوند۔

**مقدار:** ۲ سے ۵ گرام۔

# کٹکی

بنگالی۔کٹور دہینی کٹکی۔

عربی۔خریف ہندی۔خالق الذائب۔

انگریزی: PICRORRHIZE KARRON

لاطینی: PICRORRHIZE KARROQ

**صفت وماہیت**: مشہور دوا ہے جس کو دھونتری کی گرست بھی کہتے ہیں اس کے پودے پر تھوڑے سے روئیں ہوتے ہیں جڑ پتلی اور جوڑ دار ہوتی کٹکی اس پودے کی لکڑی ہے جو پتلی تیرہ سفیدی مائل گو ہدار اور اس میں باریک ریشے ایسے ہوئے جیسے تازہ تلخ ہوتا ہے پتے ارنڈ کے پتوں کی طرح اور پھول نیلا گچھوں میں لگتا ہے کٹکی سیاہ زرد ودو کی ہوتی ہے۔

**مزاج**: گرم خشک

**افعال**: مقوی معدہ۔کاسر ریاح۔دافع بخار۔حاداکال۔

**افعال واستعمال خصوصی**: دافع امراض بلغمی ویرقان اسود قاتل کرم شکم ریہ۔سانس کی تنگی کو دور کرتی ہے۔

**مضر**: بخرش

**مصلح**: روغن بادام

**بدل**: پھکر مول

**مقدار خوراک**: ایک گرام

# کاسنی

انگریزی: ENDIVE

لاطینی: CICHORUM ENDIVIA

**صفت وماہیت**: ایک مشہور دوا ہے جو بوئی جاتی ہے بستانی وخودرد صحرائی بھی ہوتی ہے بستانی کی دو اقسام ہیں۔

(۱) پتے کاہو کے پتوں کے قریب لمبے اور چوڑے اور کھر درے اور مزے میں تھوڑے سے کڑوے ہوتے ہیں پھول بڑا رنگ لاجوری

(۲) پتے اور پھول چھوٹے چھوٹے اور رنگ پھول کا ویسا ہی اور مزہ بہت تلخ دہ ہے جو تر وتازہ شیریں بامزہ ہو۔پتوں کو دھونا نہیں چاہیے'

قوت دوا بالائی سطح ہوتی ہے تخم سبز خاکستری ہوتا ہے جڑ غباری ہوتی ہے۔

**مزاج**: سرد وتر

**افعال:** مفتح مدر بول، مصفی خون

**افعال واستعمال خصوصی:** آب برگ سبز مروق، معدہ، تسکین عطش تقویت معدہ تحلیل تفتیح اسہال اخراج صفرا اعانت اسہال۔

## پوست بیج کاسنی

**مزاج:** گرم خشک

**افعال خصوصی:** معدہ رفع استسقاء تفتیح سدد تحلیل حمی رفع حمی بلغمی وصفرادی، تخم سرد خشک مائل بخرات معدہ

**افعال مخصوصہ:** رفع استسقاو یرقان اور ارتفتیح۔

**مضر:** تخم معلثی مضر طحال۔

**مصلح:** سکنجبیں بزوری: بیج کاسنی کا بیج بادیان آب کاسنی آب برگ خطمی تازہ وخبازی تازہ بیج کاسنی کا عرق کاسنی۔

**مقدار:** آب ۶۰ ملی لٹر۔ تخم کاسنی تین یا پانچ گرام۔

## کالی زیری

**بنگالی:** سومراج بن جیرے

**فارسی:** زیرہ دستی زیرہ صحرائی

**انگریزی:** BLUE FLEABANE

**لاطینی:** VERNONIA ANTHEL ANTHELMINTICA

**صفت وماہیت:** یہ ایک بیج ہے سیاہ رنگ زیرہ سیاہ سے دوگنا لمبا اور تخم کاسنی کے برابر موٹا بہت تلخ اور تیز تیز بو پودا دو گز تک لمبا اور پتے لمبے اور نوک دار پھول بھی کاسنی کے پھول کی مانند ہوتا ہے

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** قاتل دیدان۔ محلل اورام۔ مسکن الم۔

**استعمال وافعال خصوصی:** امراض معدہ۔ جگر تحلیل ورم۔ تسکین اوجاع باردہ۔ اخراج کرم ومواد بلغمی

**مضر:** جملہ اعضائے باطنہ۔

**مصلح:** کتیر اروغن گل

**بدل:** بعض افعال میں سیاہ زیرہ

**مقدار خوراک:** ۱ تا ۲ گرام۔

# کمیلہ

بنگالی۔ کمیلہ گڑی

فارسی۔ کنبیلا۔ عربی قنبیل

انگریزی: KAMALA

لاطینی: MULLUTUS PHYLIPPLE NESIS

**صفت وماہیت:** اینٹ کی رنگت کا سرخ دانہ سفوف ہے بلا بو سفوف ایک درخت سے حاصل ہوتا ہے۔

شراب کے ہمراہ جوش دینے سے بڑا حصہ حل ہو کر سرخ رنگ کا محلول بنتا ہے ایتھر میں حل ہو جاتا ہے درخت بیس تیس فٹ تک اونچا، تنے کی گولائی تین چار فٹ تک ہوتی ہے شاخیں جڑ سے نکلتی ہیں چھال ۴/۳ انچ موٹی ہوتی ہے اس پر سفید اور پیلے پھول لگتے ہیں۔

**پیدائش:** اس کا درخت کشمیر، یوپی، بنگال، میانمار، دکھن سری لنکا میں ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** قاتل دیدان مجفف مانع تعفن

**افعال واستعمال:** امراض مقعد قتل دیدان اندمال قروع جلد خارش تر وخشک وسفید وقروح سمیا خارجاً۔

**مضر:** معدوہ امعاء

**مصلح:** کتیر امصطگی رومی

**بدل:** ترش باؤ برنگ سکپیلج

**مقدار:** ایک گرام

# کیلشیم کے مرکبات

**صفت وماہیت:** کیلشیم ایک دھات ہے جس کو ۱۸۰۷ء میں مسٹر ڈ وی ایک کیمیادان نے دریافت کیا۔ یہ مختلف مرکبات کی صورت میں دستیاب ہوتی ہے کوڑی صدف گھونگھا بھی اسی کے مرکبات ہیں حیوانات کی ہڈیوں میں بھی یہ نمک موجود ہے۔ کیلشیم ایک زرد رنگ کی دھات ہے زنگت سونے سے کسی قدر مشابہ اور سخت مرطوب ہوا سے مکدر ہو جاتی ہے پانی کے اجزا کو متفرق کر دیتی۔ پانی ملا ہوا تیزاب شورہ اس کو جلد تحلیل کر دیتا ہے۔

**افعال:** رطوبت کو خشک کرتا۔ ترشی کا دافع اور خفیف قابض۔

**مقدار:** دس سے ساٹھ گرین۔

# مرکبات

کیلشیم ہائڈریس CALCIUM HYDRAS

کیلشیم ہائیڈرا کسائیڈ CALCIUM HYDROXIDE

سلیکڈ لائم SLAKED LINE

**صفات:** سفید رنگ کا نہایت کھاری سفوف کیلشیم اکسائیڈ کو پانی میں بجھانے سے تیار ہوتا ہے

**انحلال:** ایک حصہ ۹۰۰ حصہ پانی میں شکر ملا دی جائے تو ایک اور ساٹھ کی نسبت سے حل ہوتا ہے۔

CALCIUM PHOSPHATE

**افعال:** ضد الحموضہ، مسکن۔ مضعف قابض خفیف دافع تعفن یہ بسکلک ایسڈ زنک کلورائیڈ اور بعض معدنی تیزابات کا فاد ہے۔

**نقیضات:** نباتی تیزاب معدنی تیزاب کھاری نمکیات۔ معدنی نمکیات ٹارٹا اے نک لائکوار کیلشیم ہائیڈرو اکسائڈ لائم وائر۔ صاف بے رنگ ذائقہ کھاری یہ ہوا ہے کاربن ڈائی آکسائیڈ جذب کر لیتا ہے اس کی سطح پر کیلشیم کاربونیٹ کی جھلی بن جاتی ہے

**خوراک:** یہ ایک چار اونس۔ ایک سال کے بچے کے ۲/۱ سے ایک ڈرام۔

**فوائد:** بچوں کے دودھ ہضم نہ ہونے، دانتوں کے نکلتے وقت اسہال آنے کے لئے دودھ میں ملا کر دیتے ہیں دودھ پھٹنے کو روکتا خون کو گاڑھا کرتا ہے۔

**کیرن آئل:** روغن السی اور چونے کا پانی دو دو اونس ملا کر خوب ہلائیں جلے ہوئے مقام پر لگائیں۔ کیلشیم لائم واٹر اولیو آئل دو اونس جلے ہوتے مقام پر لگائیں۔

## کیلشیم کلورائیڈ CALCIUM CHLORIDE

**ماہیت:** تیزاب نمک کو چاک سے مشغول کر کے تیار کیا جاتا ہے۔ سفید بے حد نمی جذب کرنے والی مسام دار خشک ڈلیاں ہم وزن پانی میں قابل حل۔

**نقیضات:** کاربونیٹس فاسفیٹس سلفیٹس اور ٹارٹریس۔

**افعال:** مصفی خون حابس دم۔

**مقدار:** ۵ سے ۱۵ گرین

**ہائیڈرو اور کیلشیم کلورائیڈ**

بے رنگ بے حد نمی جذب کرنے والی قلمیں۔ بے ذائقہ خفیف تلخ۔

**مقدار استعمال:** ۱۰ سے ۳۰ گرین بذریعہ دریدی انجکشن

**افعال وتاثیر**: خون کی طاقت انجمادی کو بڑھاتا ہے اس لئے معدہ رحم کو جریان خون کو بند کرنے اور مرض ہموفیلیا میں بھی استعمال کرتے ہیں مگر افادیت شبہ ہے خون میں کیلشیم کی مقدار بڑھانے کے لئے دو پیرا تھائید دیتے ہیں۔ خارجی پر حابس الدم۔

**کیلشیم**

**ماہیت**: ایک مرکب یہ تیزاب شیر سفید رنگ کا سفوف بواور ذائقہ۔ الخلال دس حصہ پانی میں۔

**افعال**: حابس الدم۔ مصفیٔ خون۔ معدل، مقوی ریکٹس۔

**مقدار**: ۵ سے ۱۵ گرین۔

کیلشیم سلفائیڈ: Calcium Sulphide

کین ٹس فاسفورس Canton's Phosphorus کلس کیریس۔

**تاثیر واستعمال**: بھورے رنگ کا سفوف ہے جس میں سے ہائیڈروجن سلفائیڈ کی بوآتی ہے۔

**افعال**: دافع تعفن۔ مقدار:۔ ۴/۱ سے ایک گرین۔

**کیلسی نول**۔ دوسرا نام کیلشیانی آئیوڈیٹ یہ آئیوڈوفارم کا بدل ہے اور دافع تعفن معدہ وامعاً ہے۔

**خوراک**: ۳ سے ۴ گرین۔

**تاثیر واستعمال**: پیپ کی پیدائش کو روکتی ہے۔

# کیترا

بنگالی۔ کینلا

فارسی۔ کون۔

عربی۔ صنع القتاد

انگریزی: TRAGACANTHAGUM

لاطینی: TRAGACANTHA

**صفت و ماہیت**: ایک درخت کا گوند ہے جو نیم شفاف و چپٹی و ٹیڑھی شکل کا ہوتا ہے یہ گوند موسم گرما میں ملتا ہے اس کے درخت کو کرڑ کہتے ہیں اس کا تنا جس پر ڈالیاں لگتی ہیں بہت موٹا ہوتا ہے اوپر کی چھال کا رنگ سفید ہوتا ہے اس درخت میں کانٹے نہیں۔ پتے تکونیا پتوں کی ڈنڈی بالشت برابر ہوتی ہے پھول سرخ رنگ کا اور پھول گول بیر کی طرح اور اس پر بھورے رنگ کا رواں ہوتا ہے پھل اندر سے سفید اس میں تین بیج نکلتے ہیں جن پر سرخ وتاریک اور سخت اور نہایت چکنا چھلکا ہوتا ہے۔ مزہ سوندھا۔

**مزاج**:۔ سرد خشک ۔ بعض کے نزدیک معتدل۔

**خواص وفوائد**: مغری ملطف ۔ ملین۔

**استعمال وافعال خصوصی**:۔ امراض صدر وریہ رفع نفث الدم وسعال یابس نغریہ۔

**مضر**:۔ امراض اسفل۔

مصلح: انیسون

بدل: تفریہ میں گوند ببول تغلیظ میں مغز کدو۔ مقدار ایک سے تین گرام۔

# کرم کلہ

فارسی۔ کرب۔ کرم کلہ

عربی۔ بقلۃ الا البصار

انگریزی

لاطینی

**صفت وصفات**: بستانی وجنگلی ایک قسم کی ترکاری ہے رنگ سبز ذائقہ قدرے پھیکا ہوتا ہے جڑ میں دو تین انگل کی نازک ساق نکل کر اس کے سرے پر دس پندرہ گھنڈیاں سرخی مائل رنگ کی پیدا ہوتی ہیں ان میں چھوٹی چھوٹی پتیاں لگتی ہیں جسے کرم کلہ کا پھول کہتے ہیں۔ پکانے میں شاخیں اور گھنڈیاں مستعمل ہیں جنگلی قسم تلخ ہوتی ہے جس کو انار دانوں کے ساتھ جوش دیا جائے تو جاتی رہتی ہے۔ بیج فلفل کی طرح اور بستانی سے زیادہ سفید ہوتے ہیں

**مزاج**: مرکب القویٰ

**خواص وافعال**: مقوی باہ۔ مدر بول وحیض

**استعمال وافعال خصوصی**: عام النفع ۔ ادار بول وحیض ۔ تلین بطن تقویت بصر۔

مضر: مولد سودا

مصلح: گوشت مرغ

**بدل**: گوکھرو

مقدار: ۳ سے ۷ گرام تک ۔ سبزی حسب ضرورت۔

# کاکڑہ سینگی

بنگالی۔کاکڑہ سینگی ۔شرنگی

انگریزی: RHUS SUCCEEDANEA GALLS PISTACIA

لاطینی: ASCLEPIAS GEMINATA RHUS KAKRA SINGI

**صفت وماہیت**: ایک درخت کا پھل ہے مزہ کڑوا بہت بکسا اور بکری کے سینگ سے مشابہ اور سخت ہے اس کے اندر سفید سا جالا ہوتا ہے جسے دور کر کے استعمال کرنا چاہیئے ۔درخت ۴۰ فٹ تک اونچا ہوتا ہے تنے کی گولائی آٹھ نو فٹ یا زیادہ پتے چار پانچ جوڑے رنگ سرخ سیاہی مائل۔

**مقام پیدائش**: دریائے سندھ او کاؤں ندی کے پاس مشرقی پنجاب سرحد۔

**مزاج**: گرم خشک

**افعال**: منفعث بلغم مقوی معدہ، محلل ریاح

**استعمال وافعال خصوصی**: امراض صدر رتو یہ رفع سعال بلغمی ضیق النفس بلغمی ودجع الصدر۔

**مضر**: امراض جگر م

**مصلح**: صمغ عربی۔کتیرا

**بدل**: بعض افعال میں ملٹھی ۔**مقدار**: ایک گرام۔

# کونین

کونین سلفیٹ QUININE SULPHATE. ذائقہ سخت کڑوا بو کچھ نہیں۔

**صفات**: سنکونا کی چھال کا جو ہر ریشم کی مانند ملائم اور باریک سفوف ذائقہ سخت کڑوا بو کچھ نہیں۔ اگر پانی میں اس کے ایک حصہ ۲۵ حصہ کھولتے پانی میں حل ہو جاتا ہے ایک حصہ ۸۰۰ حصہ پانی میں م ترشی ملے پانی میں حل ہو جاتا ہے سچورٹیڈ سولوشن کے چند قطرے تیار کر کے سلفورنسا ایسڈ ڈائیلوٹ ملایا جائے تو تیز نیلی جھلک ظاہر ہو جاتی ہے۔

**نقیضات**: الکلیز اور اس کے کاربونیٹ تمام قابض انفیوژن جس میں نے ٹین کا جز و ہوتا ہے

**مزاج**: حار یابس:

**افعال**: دافع بخار۔مقوی معدہ ومقوی عامہ محرک اعصاب،مقوی ومحرک۔

**مضر**: یبوست پیدا کرتی ہے۔

**مصلح**: دودھ

**بدل**: بعض کے نزدیک پتی ایک روئیدگی اور جل نیم اس کا بدل ہے صحیح بدل معلوم نہیں۔

**مقدار**: ایک سے ۱۰ گرین

مرکبات: کونین ہائیڈروکلورائیڈ QUININE HYDROCHLORIDE

ایک سے ۱۰ گرین انجکشن بھی ۵ سے ۱۰ گرین تک دیا جاتا ہے۔

کونین دوا ایتھل کاربونیٹ QUININE WITH ETHYLE CARBONATE

## یوکونین (EUQININE)

کونی نی ایسٹ ایتھلس کاربوناس QUININE ET AETHYLIS CARBONAS

**صفات**: ہلکا پھلکا سفوف ذائقہ قدرے تلخ ۱۰ اسے کونین شیریں کہتے ہیں

**مقدار**: ۵ سے ۱۰ گرین۔

کونی نی آرسیناس Quinine Arsenas مقدار: ۱/۸ سے ۱/۲ گرین۔

پلازموکونین Plasmo Quinine زرد رنگ کا دانہ دار سفوف خوراک ۱/۲ گرین۔ دافع ملیریا

## کوکنار

دودھ، خشخاش

فارسی، پوست خشخاش

عربی، قشر خشخاش۔

انگریزی WHITE

**صفت و ماہیت**: خشخاش کے درخت کے پھل میں جو خاردار اور آسانی سے ٹوٹ جانے والے ہیں رنگ سفید زردی مائل ہلکے اور کھوکھلے ہوتے ہیں۔

**مزاج**: سرد خشک۔

**افعال**: مسکن اوجاع، مخدر منوم قابض

**استعمال و افعال خصوصی**: گوش روع، تحلیل تخرید خار جاصدر دریہ

**مضر**: ریہ

**مصلح:** نبات سفید شہد خالص۔

**بدل:** باقلائے خشک۔

**مقدار:** ایک تا تین گرام۔

# کنچال

بنگالی۔رکت کانچنا، کانچن

انگریزی: B.VARIEGATE

لاطینی: BOUHINIA PURPURIA

**صفت وماہیت:** اس کا درخت توت کے برابر ہوتا ہے پتے گول اور نوک کی طرف دو برابر حصوں میں جڑے ہوتے ہیں۔اس کے پتوں پر باریک رواں ہوتا ہے نچلا حصہ صاف ہوتا ہے اس کی پھلی ایک بالشت لمبی اور چپٹی ہوتی ہے پھول سرخ بینگنی اور پیلا ہوتا ہے پھول خوش ذائقہ اور پھلیاں تلخ ہوتی ہیں۔

**مزاج:** سرد خشک۔

**افعال:** قابض حابس الد، مصفئ خون۔

**افعال واستعمال خصوصی:** عام النفع لثہ ولسان نفع عام تقویت معدہ و امعاء حبس امعاء حبس اسہال رحم احتراق خون، چھال لثہ ولسان رفع بثور وہن۔جلد اندمال قروح رحم اندمال حب قبض احتراق خون فساد خون وصفرا۔

**مضر:** نفاخ دیر ہضم

**مصلح:** اباذ یر زیرہ

**بدل:** بعض افعال میں باقلائے خشک۔

**مقدار:** حسب ضرورت۔

# کیوڑہ

بنگالی۔کیتلی۔گیسا گاچھ

فارسی۔کدر

عربی۔کادی

انگریزی: FRAGRANT SCREWPINE

لاطینی: PANDANUS

صفت وماہیت: اس کا درخت چار گز یا اس سے زیادہ بلند ہوتا ہے اس کے پتے جوار کے پتوں کے مشابہ سہ پہلوں اور یہ پہلو کانٹے دار ہوتا ہے دور سے کھجور کے پیڑ کی طرح معلوم ہوتا ہے ان کی برابر موٹا اور سیدھا دراز ہوتا ہے۔

پتوں کا رنگ سبز اور پھول بلند ہوتا ہے۔ پتا سیوتی کے پتے سے چھوٹا اور اس کسی قدر چوڑا ہوتا ہے پیڑ الگ الگ کھجور کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں کیوڑے کی ساق پر پتے اس کی ڈالیوں کی طرح لگے ہوتے ہیں ہر پتے کے کناروں پر آری کے سے دندانوں کی طرح باریک اور سخت اور تیز کانٹوں کی اول سے آخر تک دونوں طرف قطار ہوتی ہے اور پتا پتا سہ پہلو ہوتا ہے ۴ برس بعد اس کے پودے میں پھول آتا ہے پھول کا رنگ سفید وضع کے بھٹے کی سی ہوتی ہے بھٹے کے اوپر کے پتے تہ بتہ ہوتے ہیں یہ پتا لمبا بہ پہلو اور پتلی نوک دار ہوتا ہے جڑ کی طرف چوڑا ہوتا ہے اور پتا پتلا ہوتا جاتا ہے اس کے پھول میں دور سے زیادہ خوشبو آتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک م

**افعال:** مفرح۔ مقوی قلب

**استعمال وافعال خصوصی:** امراض سر گل لثہ ولسان تسکن تجویف تقویت قوت ذائقہ قلب تقویت وتفریح قلب عرق قلب مثل گل حمی جدری عصبہ وحصبہ وتفریح قلب گردامراض مخصوصہ لذت جماع عطر سر رفع دردسر دوحفقان تقویت تفریح

**مضر:** محرک نزلہ

**مصلح:** عرق بید مشک

**بدل:** سفید وسرخ

**عرق کیوڑہ:** اس میں عرق بید مشک کی سی خوشبو آتی ہے تازہ کسی قدر تیز اور حدت دار

**مزاج:** گرم خشک بعض قلب دماغ وحواس واعضاء

**افعال:** مفرح مقوی قلب دماغ دل وحواس واعضاء۔

**مضر:** محرک نزلہ

**مصلح:** نبات

**بدل:** عرق کنکی

**مقدار:** ۵۔۷ ملی لیٹر۔

# کرنجوہ

بنگالی ماٹا کرنچہ کانٹا کرنچہ

فارسی

عربی۔حجرالولادت

انگریزی: BONDUC NUT

لاطینی: CESALPINIA BONDOCELLA DELBERGIA ARBOREA

**صفت وماہیت:** یہ ایک خاردار بیل کے پھل کا نام ہے اس میں کچھ مڑے ہوئے کانٹے لگے ہوتے ہیں اس کی شاخ کے ایک سینک پر چھ سے دس تک چھوٹے پتے لگتے ہیں پھلیاں دو تین انچ لمبی اور ایک یا ڈیڑھ انچ چوڑی ہوتی ہیں۔ یہ پھلی میں دو یا تین بیج ہوتے ہیں پھلیوں کے چھلکے پر سخت اور سید ھے اور تیز بہت سے کانٹے لگتے ہیں، بیج گول اور بندوق کی گولی کے برابر اوپر سے خاکی نیلاہٹ لئے ہوئے اور چمکتے ہیں مغز اندر سے سفید مزے میں تلخ ہوتا ہے۔

**مقام پیدائش:** بھارت اور پاکستان میں عام خصوصاً بنگال ومیانمار میں زیادہ ہوتی ہے۔

**مزاج:** پتے درجہ اول میں سرد خشک۔بعض گرم خشک۔مغز گرم خشک۔

**خواص وافعال:** محلل ورم۔دافع حمیٰ نوبتی کاسر ریاح۔مجفف۔ناشف۔حابس قاتل کرم شکم۔

**استعمال وافعال خصوصی:** امراض مقعدہ گرہ ومثانہ،مغز مقعد کسر ریاح حبس دم تجفیف تحلیل۔انیثن حمیٰ گرہ مثانہ اور تحفیف نشف رطوبات اندمال قروح تحلیل ورم دریاح انیشن دفع قیل الماءحمیٰ منع نوبہ حمیٰ بلغمی۔

**مضر:** امزجہ حارہ

**مصلح:** مرچ سیاہ اور دارفلفل،شہد

**بدل:** فادانیا

**مقدار خوراک:** ایک گرام جڑ چھلکا کا نصف سے اگرام۔

# کشمش

فارسی۔کشمش

عربی۔قشمش

انگریزی: RAISING

لاطینی: RACEMUS

**صفات وماہیت:** سبز رنگ ذائقہ شیریں موٹی بڑے بڑے دانہ کے ایک مشہور پھل ہیں تازی بہتر ہوتی ہے منقیٰ کی قسم سے ہے مگر اس سے بہت چھوٹی ہوتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** منقیٰ قوت مسہلہ رکھتا ہے، مقوی دل ودماغ وجگر

**افعال واستعمال خصوصی:** امراض سر، مقوی دل دماغ وجگر

**مضر:** محرک خون مورث حمیٰ

مصلح: بادیان

**بدل:** مویز منقیٰ بقدر مناسب

**مقدار:** چھ سے نو گرام

# کنیر

بنگالی۔ کروی، کرابی۔

فارسی۔ خرزیرہ۔

عربی۔ سم الحمار دفلی۔

انگریزی: OLEANDER

لاطینی: NIRIUM ODORUM

**صفت وماہیت:** یہ ایک ایسا پودا ہے جس پر ہمیشہ پھول لگے ہوتے ہیں اس کے درخت آٹھ نو فٹ تک اونچے ہو جاتے ہیں شاخیں اکثر جڑ سے پھوٹا کرتی ہیں ان کی ڈالیوں کے دونوں طرف نو انچ تک لمبے نوک دار ایک انچ چوڑے اوپر سے صاف اور نیچے سے کھردرے پتے لگتے ہیں جو دبیز ہوتے ہیں اور ان پر باریک رگیں نمایاں ہوتی ہیں پھولوں گچھوں کا رنگ سفید یا لال ہوتا ہے چھ سے نو انچ تک لمبی پھلی جو سخت ہوتی ہے اور اس میں اون کی طرح کوئی چیز بھری ہوتی ہے جڑ لمبی پتلی اور کھاری اور اکثر سفید مائل یہ سرخی سی ہوتی ہے پوست زرد موٹی۔ ذائقہ تلخ وتیز ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** محلل مجفف جالی۔ مقوی باہ۔

**استعمال وافعال خصوصی:** بیج اندمال قروح تقویت اعصاب وباہ امساک۔ خارجاً وگاسے داخلاً مع ادویہ مغلظہ۔

**مضر:** قریب بسم۔

**مصلح:** شہد خالص شیر گاؤ۔

**بدل:** مویزج اکلیل الملک۔ بابونہ میتھی۔

**مقدار خوراک:** ایک سے ڈیڑھ گرام تک۔

# کافور

فارسی۔کافور

اردو۔کافور

انگریزی: کیمفر CAMPHORCO

**تاثیر وصفات:** چوکور بڑی بڑی ڈالیاں بے رنگ سوزنی قلمیں بوتیز ذائقہ بھی تلخ وتند وکافوری منہ ٹھنڈا ہوک جاتا ہے دیا سلائی سے جل اٹھتا ہے معمولی حرارت پر بخارات کی صورت میں اڑ جاتا ہے

**انحلال:** ایک حصہ ۷۰۰ حصہ پانی میں ایک حصہ ایک حصہ الحل اور ۴ حصہ روغن زیتون میں

**مزاج:** سرد خشک بعض اطبا حار یابس قرار دیتے ہیں

**افعال وخواص:** محرک معدہ دافع تشنج کاسر ریاح معرق، مخدر، منفث مسکن، دافع تعفن، مدر لعاب محرک قلب مفرح، مبرد۔

**استعمال وافعال خصوصی:** امراض چشم بینی رفع بخر الانف تبرید، حبس دم رودع تحلیل عطوساً۔ قلب تفریح وتقویت جلد تحلیل ورم حار اندر مال ز تنقیہ قروح خار جاً جمی رفع حمیات حارہ ودقیہ (کاجل) چشم رفع آشوب حار ودیگر امراض حارہ۔

**مضر:** باہ مولد حصاۃ

**مصلح:** مشک عنبر، جند بیدستر

**بدل:** ذوچند طباشیر، ہموزن صندل سفید وکہربا

**مقدار خوراک:** ۲ سے ۵ گرین

**مرکبات:** ٹنکچر TUNCTURE

**افعال:** منفث بلغم مسکن معرق۔ محرک

**مقدار:** ۳۰ سے ۶۰ بوند

افعال: دافع اوجاع۔

CAMPHOR MONOBROMATA

**افعال:** منوم، دافع تشنج دافع ہذیان قمری

**مقدار:** ۲ سے ۸ گرین

ہائیوڈرمک انجکشن آف HYPODERMIC INJECTION OF CAMPHOR

کافور ایک حصہ آلوائیل مطر ۵ حصہ حل کرلیں۔

**مقدار:** ۱۰ سے ۳۰ بوند۔

**افعال:** مصفی حرارت عزیزی محرک قلب ومعرق

## کنوچہ

فارسی، مرو

عربی، بزرالمرو

انگریزی: S. SPINOSA

**صفت وماہیت:** چھوٹے چھوٹے بیج ہوتے ہیں جن کا رنگ سرخی مائل اور موٹے ہوتے ہیں تکونے شکل کے تازہ بہتر ہیں۔

**مزاج:** گرم وخشک

**خواص وفوائد:** منضج اورام، مضری، مسکن، مقوی معدہ امعاء کاسر ریاح۔

**افعال واستعمال خصوصی:** امراض وامعاء رفع حمیات حارہ ویرقان ودق۔

**مضر:** تلی

**مصلح:** گلقند

**بدل:** تخم ریحان برائے تفتیح تخم کتان

**مقدار خوراک:** ۷ سے ۱۰ گرام۔ دوسری ادویہ کے ساتھ ۴ گرام۔

## کلتھی

بنگالی۔ کلٹی کلد ے

عربی۔حب القف کاسرالجحر

فارسی۔سنگ شکن، ماش ہندیDOLICHOS UNIFLORUS

انگریزی: HORSE GRAM

**صفات وشناخت:** ایک غلہ کا دانہ ہے شیریں بعض دانے تلخ بھی ہوتے ہیں گولائی لئے ہوئے دانہ مسور کے برابر ہوتا ہے وید کہتے ہیں ہضم کے وقت تلخ ہے جنگلی وبستانی دوطرح کا ہوتا ہے رنگ چمکدار اور سیاہ نیلاہٹ لئے ہوتا ہے۔مغز،سفید ذائقہ شیریں۔

**کیمیاوی تجزیہ:** سوا کلوگرام کلتھی میں سے چھ سو گرام میدہ اور ۲۵ ملی لٹر تیل نکلتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مفتت حصات ومدر بول وحیض

**افعال خصوصی:** گردہ مخرج حصات، مدر بول، دافع بواسیر

**مضر:** پھیپھڑا

**مصلح:** شہد خالص، تخم شلغم زب برگ قرب

**بدل:** اکثر افعال میں حجرالیہود۔

**مقدار:** ۳ یا ۴ گرام

# کریازوٹ

انگریزی: CREOSOTE

لاطینی: CREOSOTUM

**ماہیت:** بے رنگ یا ہلکا زردی مائل سیال ہے بو خاص قسم کی تیز۔چھنے سے منہ میں جلن محسوس ہوتی ہے مساوی مقدار سپرٹ کلوروفارم یا الکحل ملا دینے سے پانی میں حل ہو جاتا ہے اس کے دو بڑے اجزا گوانے کول اور کریوسول میں بیچ وکریازوٹ میں ۵۰ فیصد گوائے کول پایا جاتا ہے سے مضبوط ڈاٹ والی شیشی میں رکھنا چاہئے۔

**تاثیرواستعمال:** دافع بدبو وتعفن ہے بوسیدہ دانت میں لگانے سے درد پیدا کرتا ہے مگر اسے احتیاط لگانا چاہئے کم مقدار میں دینے سے قابض ہے اور متلی و قے کا دافع پیپ وخون دار پاخانے کو بند کرتا ہے سل کے جراثیم کا قاتل ہے بلغم متعفن کو کم کرتا۔ابلتے پانی میں ڈال کر سونگھنے سے کھانسی وسل کو فائدہ دیتا ہے

**مضر:** خراش پیدا کرتا ہے

**مصلح**: گلیسرین

**مقدار خوراک**: ۲ سے ۱۰ منم بقدر ضرورت

**گوالے کول لیکوڈ** بے رنگ سیال ذائقہ سیال مثل کریازوٹ الکحل گلیسرین اور تیلوں میں قابل حل گہرے رنگ کی بند شیشی میں رکھیں۔

**خوراک**: ۶ سے ۱۰ منم

**گوالے کول رب** سفید بے بوذائقہ سفوف ۹۰ فی گوالے کول ہوتا ہے پانی میں نا قابل حل

خوراک: ۵ سے ۱۰ گرین

**تھی اوکول** دوسرا نام

ہلکی سفید چمک دار قلمیں ذائقہ خوشگوار پانی میں قابل حل خوراک ۸ تا ۳۰ گرین۔

## کنول گٹہ

بنگالی: پدمابیجی پدم بجی

انگریزی: LOTUS SEED LOTUS ROOT-LOUSCHORD

لاطینی: EURYALE FEROX

**صفات و ماہیت**: کنول کا بیج یا پھل ہے کنول کی پتیاں جھاڑنے پر فوارے کے شکل کا کوزہ ظاہر ہوتا ہے نصف کرہ میں اس کے اندر کئی خانے ہوتے ہیں ہر خانے میں دانہ جو گول طولانی بغیر نوک کے ہوتا ہے اس پر دو غلاف ہوتے ہیں ایک سبز اور موٹا اور دوسرا سفید اور نازک مغز کی دونوں پھانک کی مثل ہوتی ہیں اور یہ سینگ (مغز) سفید اور کچھ شیریں ہوتی ہے وہ ہینگ جو نازک ہو، مزہ دار ہوتی ہے۔ سینگ کے اندر ایک زبان سا پردہ سا ہوتا ہے اس کا مزہ تلخ خشک ہونے پر غلاف سیاہ اور سخت ہو جاتا ہے اور مشکل سے ٹوٹتا ہے

**مزاج**: مغز خام سرد و تر مغز پختہ سرد و خشک زبان سرد و تر م

**افعال وفوائد**: قاطع صفرا فساد خون کا دافع، قابض عسیر الہضم مسکن عطش اطفال دافع حمیٰ

**افعال واستعمال مخصوصہ**: حمیٰ دافع حمیات حارہ و یرقان دوق

**مضر**: شہد خالص

**بدل**: شربت آلو یا آملہ م

# کشنیز (CORIANDER)

فارسی

اردو۔ دھینا

انگریزی: CORIANDER FRUIT

لاطینی: CORIANDER FRUCTUS

صفات: گول گول دانے جن کے اوپر کی جانب ٹوپی دار دانے ہوتے ہیں قطر ۶/۱ حصہ ایک انچ کا رنگ زرد بھورا پن لئے ہوئے یا سبز اور سخت ہوتا ہے سطح پر بہت باریک رگیں ذائقہ خوشگوار اور خوشبودار اور کچلنے سے خوشبو نکلتی ہے اس کے چھلکے کی خوشبو اندر مغز کی خوشبو سے زیادہ ہوتی ہے اور تیزی بھی زیادہ بہتر کشنیز وہ ہے جس کا دانہ بڑا اور خوشبو تیز ہو پتے باریک زردی مائل و کچھ گول ہوتے ہیں پھول سفید اور ننھا سا چھتری دار ہوتا ہے خوشبو آتی ہے۔

مزاج: گرم خشک۔

خواص فوائد: معطر۔ مفرح۔ مانع تبخیر۔ رادع۔ مقوی معدہ و دل و دماغ۔ دافع خفقان۔

افعال مخصوصہ: امراض سر۔ خشک سر۔ تر بد تنویم تسکین درد منع تبخیر، حلق قطع سیلان خون معدہ منع تبخیر تقویت معدہ، حبس اسہال اخراج کرم حمیٰ تسکین حدت صفرا و خون۔ رفع حمیٰ جدری دفع۔ برگ سبز لثہ ولسان تسکین و دفع حار دفع چبور صفرادیہ وقلاع حار مضمضہ کے طور حمیٰ رفع حمیٰ جدری و حصبہ وحمیات صفرادیہ۔

مضر: مورث نسیان مضر باہ۔

مصلح: شکنجبین و شہد خالص۔

بدل: تخم کاہو۔ تخم خشخاش۔

## OIL OF CORIANDER

افعال: کاسر ریاح مقوی معدہ۔

مقدار: ایک سے تین بوند۔

# کہربا

فارسی: کہربا۔ شمعی۔

عربی: مصباح الروم۔ صنع البحر صنع الحور۔

انگریزی: .Ambetum Resin - Amber Sucomum

لاطینی: Oriental Anime

**صفت وماہیت:** ایک سخت چمکدار شے ہے جس میں نہ بو ہے نہ مزہ رنگ نہ روپ، سرخ اور شفاف ہوتا ہے ذائقہ پھیکا اور خوشبودار بہتر وہ ہے جو سخت شفاف اور براق طلائی رنگ ہو اور ہاتھ سے ملیں اور گرم ہو جائے تو لیموں کے رس کی سی خوشبو آئے اور گھاس کے تنکے ریشم اور روئی کو اٹھائے اس میں تنکے اور گھاس اپنی طرف جذب کرنے کی خاصیت ہوتی ہے۔

**مزاج:** حار یابس۔معتدل۔

**افعال خواص:** مفرح ومقوی قلب۔حابس الدم مانع اسقاط حمل رادع مفرح۔

**افعال واستعمال خصوصی:** امراض صدر ویہ۔ ردع مواد حبس خون امعاء رفع سحج حبس خون۔

**مضر:** مصدع۔آواز کونقصان پہنچاتا ہے۔

**مصلح:** سر اور درد سر کے لئے بنفشہ آواز کے لئے بہی دانہ۔

**بدل:** سندروس اور دگنی گل رامنی دو تہائی سلیخہ۔

**مقدار:** ۲ گرام۔

# کٹائی خورد

بنگالی: کنٹ کاری۔

عربی: شوک العقرب خرلم۔

انگریزی: Guilandina

لاطینی: Fibriefuge Plant

**صفت وماہیت:** خاردار بوٹی ہے جس کا پتا زمین پر بچھا ہوتا ہے پتے بہت چھوٹے چھوٹے ہوتے ہیں اور سارے درخت میں کانٹے بھرے ہوتے ہیں ڈالیں کثرت سے آتی ہیں۔پھل سپاری کے برابر ہرا سفید اور اودے رنگ کا ہوتا ہے۔ پک کر زرد ہوتا ہے پھول اودے رنگ کے ہوتے ہیں ذائقہ شور و تیز ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مصفی خون۔منفث ومخرج بلغم۔

**استعمال وافعال:** سفید دافع بلغم وامراض صدر بیخ۔منفت حصاۃ مدر بول۔

مضر: بکرب۔
مصلح: سکنجبین۔
بدل: اونٹ کٹارا۔
مقدار: سفوف ایک سے ۲ گرام جوشاندہ پانچ ملی لٹر۔ دار فلفل کے ساتھ پیسکر شہد ملانے سے کھانسی رفع ہوجاتی ہے۔

# کرچی

کرچی کا چھال۔
کوٹاجا۔
کونی سائی بارک۔ Conessi Bark
کرچی بارک KURCHI BARK

درخت: یہ ہندوستانی نبات ہے اس کا جوشاندہ جوشاندہ بطور دوا استعمال کرتے ہیں اس کا پوست پیچش میں مفید ہے اس لئے اسے HOLARRHENA- ANTIDYSENTERICA بھی کہتے ہیں نقوع کرچی INFUSION,KURCHI کرچی کی چھال کو صاف کرکے دس گنے پانی میں بھگویا جاتا ہے لیکن پانی کھولتا ہوا ہونا چاہئے۔
مقدار: ۲ سے ۴ گرام
خلاصہ کرچی سیال LIAUID EXTRACT OF KURCHI
خلاصہ کرا چھال: یہ مساوی الوزن الکحل میں بھگونے سے بنتا ہے
خوراک: ایک سے دو ڈرام دن میں دو تین بار
افعال: ہر قسم کی پیچش میں مفید ہے
کرچی بین: KRUCHIBUIN کراچی ایکسٹریکٹ کیساتھ بسمتھ اور آئوڈائیڈ مرکب ہوتے ہیں مقدار: ایک سے ۳ گرین ۶۰ سے ۲۵۰ ملی لٹر ۱۵ دنوں تک استعمال رکھے ہوئے بطور دافع پیچش۔
کرچی سین KURCHICINE تحت الجلد پچکاری کے ذریعے شدید پیچش میں مستعمل ہے
مقدار: انجکشن ۳۰ سے ۶۰ ملی گرام
افعال: دافع پیچش، دوران حمل بھی بے خطر استعمال ہوسکتی ہے

# کنگنی

فارسی،ارزن　　　　عربی،دخن

**صفات وشناخت:** ایک قسم کے غلے کا دانہ ہے باریک اور گول فصل حریف میں پیدا ہوتا ہے اور بھوسی اندر دانہ زرد رنگ کا نکلتا ہے بھوسی کا رنگ سفیدی مائل اور متانت نازک ہوتی ہے دانے سے جلد ہی جدا ہو جاتی ہے سوا کلو گرام کنگنی میں ۹۰۰ ملی لٹر میدہ اور اکثر ۴۰ گرام تیل نکلتا ہے۔

**مزاج:** سرد وخشک بعض کے نزدیک گرم خشک

**افعال:** حابس شکم قابض مدر

**افعال واستعمال خصوصی:** ریہ ملین صدر معدہ، حابس شکم وقابض مولد منی۔

**مضر:** سدہ پیدا کرتی ہے

**مصلح:** دودھ شکر گھی اور شہد بعض نے مصطگی بھی لکھا ہے

**بدل:** نامعلوم

**مقدار:** حسب ضرورت

# کت

فارسی،کات

اردو،کتھہ

انگریزی۔کیٹی کیو

لاطینی،کینی کیو

بنگالی۔کھیر

سندھی،کتھو

**صفات:** درخت کھر کے پر سے حاصل ہوتا ہے طول وعرض ایک انچ کے قریب ہوتا ہے، چپٹے پرت یا معکب ٹکڑے رنگ باہر سے بھورا اندر سے سرخی مائل متخلل کیسلا قدرے تلخ بعد میں شیریں۔متعدد اقسام پر مشتمل ہے

**انحلال:** کھولتے ہوئے پانی میں مساوی اور دوگنے سرد پانی میں حل ہو جاتا ہے

**مزاج:** سرد خشک

**مقام پیدائش:** سنگاپور، ہندوستان

**افعال:** قابض حابس الدم۔ مجفف، رادع

**افعال خصوصی:** امراض لثہ ودندان رحم۔ رفع قلاع تجفیف قروح حبس خون، تقویت دندان

**مضر:** مضعف باہ۔ مولد حصات

**مصلح:**

**مقدار خوراک:** ۲ گرام۔

مرکبات: سفوف کاتھ۔ کمپاؤنڈ کیٹی کیو پاؤڈر COMPOUND CATECHU POWER

۲۵ گرام دم الاخوین ۱۲ گرام، دارچینی ۶ گرام جائفل ۶ گرام افیون ۳ گرام سفوف بنا کر بطور حابس دم وحابس اسہال ۱۲۵ ملی گرام سے ۲ گرام تک استعمال کریں TINCTURE OF CATECHU

**افعال:** حابس الدم۔ حابس الاسہال۔ قابض مجفف

**مقدار:** ۳۰ سے ۶۰ بوند

# کرفس

بنگالی اجمود۔

سندھی دل جان

فارسی کرفس

عربی۔ بزرالکرنس۔ فطراسالیون

انگریزی: PASLY

لاطینی: APIUM INVOLERATUM

**صفت وماہیت:** انیسون کے مشابہ ایک باریک بیج ہیں۔ رنگت زرد سبز مائل اور ذائقہ تیز چرپرا اور قدرے خوشبودار ہوتا ہے یہ پودا پاک و ہند میں بکثرت ہوتا ہے

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** کاسر ریاح۔ مشتہی۔ منقت حصات۔ معترق مدر بول وحیض

**استعمال وافعال خصوصی:** بیج سر رفع جملہ امراض باردہ۔ معدہ تزید اشتہا تحلیل تفیح کسر ریاح۔ تخم مثل بیج اور ادرار بول

**مضر:** مرضعہ۔مصروح حاملہ

**مصلح:** انیسون مصطگی

**بدل:** کرفس

**مقدار خوراک:** ۳تا۵گرام

## کاک جنگھا

بنگالی۔کانڈا۔گڈ۔کاوَلی

فارسی۔پائے زاغان تخم

عربی۔اجل الفراب ضرر ایشاطین۔رجل الطائر

لاطینی: LEEHIRTA

**صفت وماہیت:** اس کا پوداایک گز بلند ہوتا ہے شاخیں باریک شش پہلو گرہ دار ہوتی ہیں پتے روئیں دار اور کھردرے ہوتے ہیں پھول چھوٹا نیلگوں ہوتا ہے اس میں ایک چھوٹی سی پھلی لگتی ہے جو سونف کے دانے کے برابر ہوتی ہے اس کے اندر دو چھوٹے تخم نکلتے ہیں جو تخم کاک جنگھا سے مشابہ ہوتے ہیں اور ذائقہ کڑوا ہوتا ہے

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** جالی،کاسر ریاح،مصفیٔ خون بدل: کندش

**مقدار:** ۵سے۷گرام

COCAINA کوکین COCAINE

ایک جوہر موثر (الکلائیڈ) ہے جوایریوتھروکسی لم کا کے پتوں سے حاصل کیا جاتا ہے۱۸۸۴ء میں اوراولاً اعمال جراحی میں استعمال کی گئی۔ بے رنگ قلمیں بے بوذائقہ تلخ چرپراسن کرنے والا۔پانی اور گلیسرین میں حل نہیں ہوتی لیکن ۲۴ گنا روغن زیتون اور ۱۲ گنا لیکوڈ پیرافین میں ۶ حصہ ایتھر میں حل ہوجاتی ہے

**مزاج:** بارد یابس

**افعال استعمال خصوصی:** ناک کان،مجری بول مقعد خصوصاً آنکھ کے اعمال برحیہ کے لئے مستعمل ہے

**مضر:** ہاضمہ کیلئے۔

**بدل:** بوروکین۔نوروکین

**کوکین ہائیڈروکلورائیڈ** COCAINEN HYRROCHLORIDE بے رنگ شفاف قلمیں بے بو ذائقہ کڑوا سن کرنے والا پانی گلیسرین اور الکحل میں قابل حل

**مقدار خوراک:** ۸؍۱ سے ۴؍۱ گرین۔

**ڈسکس آف کوکین** DISCS OF COCAINE اس کا ہر ٹکیہ میں ۵۰؍۱ گرین کوکین ہوتی ہے جو رفع درد کے لئے آنکھ میں ڈالا کرتے ہیں۔

**سپازی ٹوریا کوکین** دیریا رحم کی خراش درد کو رفع کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے اوکونم کوکین مقامی تخدیر پیدا کرنے والی دوا ہے جو شریانوں کی باریک شاخوں کو سکیڑنے کا اثر بھی رکھتی ہے ۵ فیصدی کے لوشن کے استعمال سے چھوٹے چھوٹے اعمال جراحیہ بلا احساس دور کئے جاتے ہیں۔

۲۰ منم میں ایک منم اور بنالیں بڑھادیں تو طاقت بڑھ جاتی ہے ۱۰۰ فیصدی کوکین لوشن کا پھاہا تر کر کے دانت بلا درد اکھاڑ جاسکتا ہے لیکن آج کل نووکین یا وائس سلیوشن استعمال کیا جاتا ہے بواسیر میں اس کے شیاف سے آرام ہوتا ہے اس کے مرکبات مختلف ناموں سے بازار میں ملتے ہیں۔

## کباب چینی (CUBABAE)

فارسی۔ کباب چینی کبابہ

اردو۔ سردچینی سپیشل چینی

انگریزی: CUBABAE

لاطینی: CUBABAE

**صفت وماہیت:** ایک بیل ہے جس کے کچے پھولوں کو کباب چینی کہتے ہیں اس کے پتے ریحان کے پتوں سے پتلے ہوتے ہیں۔ پھول سفید زردی مائل اور سخت زمینوں میں پیدا ہوتا ہے پھل گول اور قد ایک انچ کا چھٹا سیاہ رنگ کا بھورا خاکی مائل جھریدار ہوتا ہے اور پیچھے چھوٹا تنکا لگا رہتا ہے ذائقہ گرم خوشگوار اور کسی قدر تلخ بوتیز۔ آج کل ایلوپیتھی میں کباب چینی سے اڑنے والا تیل نکالتے ہیں جو بے رنگ یا ہلک سبز زردی مائل ہوتا ہے جس کی بو اور ذائقہ کباب چینی سا ہوتا ہے وسطی جاوا میں پیدا ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** ملطف ریاح۔ مفتح سدد۔ حابس ودافع خفقان۔ مدر بول، ملذذ۔ دافع قلاع۔

**استعمال وافعال مخصوصہ:** لثہ ولسان تلطیف جلد تسکین درد رفع قلاع بارد۔ معدہ تقویت معدہ احشاء

مضر: مثانہ
مصلح: مصطگی صندل

بدل: دارچینی الائچی۔ اسارون۔ درد حلق کے لئے عاقرقرعا جگر کے لئے ہیں

مقدار خوراک: سفوف ۲ سے ۵ گرام روغن ۲ سے ۵ بوند

مرکبات: تعفن کبابہ۔ ٹنکچر آف کیوبیبز TINCTURE OF CUBEBS

مقدار: ۱/۲ سے ایک ڈرام

افعال: کاسر الریاح مدر بول

روغن کباب چینی OIL OF CUBEBS

افعال: مدر بول۔ دافع تعفن آلات بول و تنفس دافع سوزاک

مقدار: ۵ سے ۳۰ بوند۔ سوزاک میں روغن صندل کے ساتھ ملا کر دینے سوزش خفیف کو تسکین دیتی ہے مگر اب یہ علاج کم اور متروک ہوگیا

## گندھک (SULPHUR)

فارسی۔ گوگرد

اردو۔ گندھک

بنگالی۔ گندروگ

انگریزی: SULPHUR

صفات: زرد رنگ کا بھاری معدنی منفرد عنصر ہے ذائقہ پھیکا کر کرا بو مخصوص قسم کی آگ سے جلدی جل جاتا ہے قوت تین برس تک رہتی ہے

مزاج: گرم خشک

افعال: قاتل جراثیم۔ ملین مجفف محلل۔ معدل جاذب رطوبات۔

افعال مخصوصہ: زرد ردافع سموم۔ جروح والقروح۔ دافع یرقان۔ جلد وداد۔

مضر: معدہ
مصلح: دودھ۔ بنفشہ

بدل: مختلف اقسام ایک دوسرے کی

گوگود مقعد۔ سلفر میٹم SULPHUR SUBLIMAATUM

فلاورز آف سلفر FLOWERS OF SULPHUR

**صفات:** زرد سبز مائل نیلگوئی لئے ہوئے کرکرا سفوف جس میں بو اور ذائقہ نہیں ہوتا۔

**انحلال:** کاربن بائی سلفائیڈ میں

**افعال:** ملین قاتل جراثیم دافع مجفف۔ محلل۔ معدل۔

**مقدار:** ایک گرام سے ۴ گرام۔

# گندھک آملہ سار

فارسی۔ آملہ سار

اردو۔ اولہ سار

انگریزی: PARCIPTATED SULPHUR

ملک آف سلفر MILK OF SULPHUR.

**صفات:** بھورے رنگ کا زردی مائل سفوف جس میں کرکراہٹ نہیں ہوتی۔

**افعال:** قاتل جراثیم۔ معدل۔ ملین

**استعمال وافعال خصوصی:** معدہ و جگر۔ کسر ریاح۔ [illegible] رطوبات تحلیل ورم م۔

**مضر:** امزجہ حارہ دماغ

**مقدار:** ۲۰ سے ۶۰ گرین۔ مشہور مرکبات مرہم۔ قرص۔ معجون لعقو دسفوف گوگرد (سلفر) ہیں

CONFICTIO SULPHRIS CHSEA PENSIONER
SULPHUR LOZENGES SULPHUR OINTMENT.
JEPHOSON,S POWDER PASTILLUS SULPHURIS.

# کاکنج

فارسی۔ عروس بس پردہ

انگریزی PUNEEERIA COAGULAUS

**صفات وشناخت:** ایک نبات ہے جس کا پیڑ ہاتھ بھر سے لے کر چھ یا آٹھ فٹ تک اونچا ہوتا ہے اس کی شاخیں نازک اور جڑ خشک ہوتی ہے پتے ڈنٹھل دار تین تین شاخوں والے نوکدار نرم چکنے جس کی رنگت ہلکی سبز ہوتی ہے پھول خوب صورت بنفشی رنگ ثمر چھوٹے دانہ کو

کے برابر جو پہلے سبز پھر زردی مائل بہ تیرگی اوراس کے بعد سرخ شفات ہو جاتے ہیں اور پتوں کے گر جانے کے بعد خوشوں کی شکل میں نکلتے ہیں۔صرف ثمر مستعمل ہیں۔کاکنج کا پیٹر تین قسم بستانی ،جنگلی اور کوہستان کا ہوتا ہے۔

**کیمیاوی تجزیہ**:اس میں دو جوہر ہوتے ہیں ایک قلمی الکلائیڈ جو پانی میں حل نہیں ہوتا۔دوسرے ڈسکے ماربن جوگلوکو کا سائیڈ ہوتا ہے۔

**مزاج**:سرد وخشک

**خواص وفوائد**:دافع یرقان ،مدر بول ومسکن

**استعمال وخواص**:امراض گردہ ومثانہ۔حب اورار بول۔رفع قروح۔گردہ ومثانہ وقضب وجملہ امراض حارہ۔

مضر:موجب استرخاو اعضاء

مصلح:گلقند آفتابی۔

بدل:اجوائن خراسانی:مکو،کھیرا کے بیج۔مغز چلغوزہ۔

**مقدار خوراک**:۷سے۷اگرام

## کلونجی (BLOCK CUMIN)

بنگالی مگریلا۔سندھی کلوڑی۔سنسکرت کنچی۔

عربی۔حبتہ السود۔

فارسی۔شونیز۔

انگریزی: BLACk CUMIN

لاطینی: NIGELIA SATIVA

**صفات وشناخت**:ایک گھاس کا بیج ہے سونف کے پیٹر کے مشابہ جس کی شاخیں بالشت برابر یا اس سے بھی بڑی اور پتلی ہوتی ہیں پتے صعتر کے پتوں کی طرح بلکہ ان سے بھی پتلے اور چوٹی خشخاش کے پتوں جیسی اور کچھ ان سے چھوٹے ہوتے ہیں پھول زرد سفیدی مائل اور بعض میں نیلے پن کی بھی جھلک ہوتی ہے بیج غلاف میں ہوتا ہے رنگ سیاہ تکونا شکل بوتیز اندر کا گودا سفید ہوتا ہے۔بہتر وہ ہے جو تازہ وزنی موٹا تیز اور چرپرا ہو۔

**مدت استعمال**:قوت سات برس تک رہتی ہے۔

**مقام پیدائش**:پاکستان میں عام پایا جاتا ہے

**مزاج**:گرم خشک

**خواص وفوائد:** مجلی یابس منضج، معدل النوام مدر بول وحیض لبن۔ مخرج کرم محلل ورم خارجاً۔ مفتت حصارۃ کاسر ریاح مقوی معدہ۔

**افعال واستعمال مخصوصہ:** امراض رحم۔ مدر بول وحیض۔ مخرج حیض۔ جگر ومرارہ دافع یرقان۔ مقعد۔ رفع بواسیر ویدک میں ہاضم وکاسر ریاح اور بخار ودست کی دافع بتایا گیا ہے۔

**مضر:** گردہ واعضائے بول۔ ریہ مصدع

**مصلح:** کتیرا۔ بنسلوچن۔ کاسنی۔ تخم خیار۔

**بدل:** زیتون کا گوند۔ تخم رشاد سرچند انیسون نصف وزن سوئے کے بیج

**مقدار:** ۳ گرام۔

**روغن کانجی:** دو قسم کا ہوتا ہے کالے رنگ کا اڑنے والا دوسرا سفید۔

**افعال وخواص:** مقوی باہ ومشتہی۔ مقوی اعصاب۔ دافع نسیان

# کندر

بنگالی۔ کندر۔ کندروکھوٹی۔

فارسی۔ کندر

عربی۔ کندرلیان تبسیح۔

لاطینی: OLBANUM

ایک خار دار درخت کا گوند ہے جو دو تین گز اونچا ہوتا ہے قرطم کے پتوں کی طرح لیکن ان سے ذرا چھوٹے چھوٹے ہیں مزہ خفیف تلخ خوشبودار بہتر تازہ اور جو اوپر سے سفید اور زرد ہو۔ جتنا پرانا ہو سرخ ہو جاتا ہے آگ میں جلد منتقل ہو جاتا ہے۔

**مقام پیدائش:** یمن۔ عمان۔ بھارت کے صوبہ دکن۔ قوت تیس برس تک قائم رہتی ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**خواص وفوائد:** منقی روح۔ نفسانی وحیوانی محل ریاح۔ حابس دم، سیلان رحم دافع نسیان قابض۔ قاتل کرم۔ جالی۔ مفتح مقوی باہ۔ مفرح۔ مدر حیض ومسقط جنس۔

**افعال مخصوصہ:** امراض گردہ ومثانہ تجفیف قروح قبض دافع ذیابیطس ومقوی باہ۔

**مضر:** محرق خون وبلغم۔

**مصلح:** شکر سفید۔

بدل: مصطگی۔

# کمرکس

فارسی۔ صمغ پلاس

عربی، صمغ پلاس۔

انگریزی BENGAL KINO

**صفت وماہیت**: تراوش شکر۔دھات کا گوند ہے رنگت سرخ وسفید وسیاہی مائل ہوتی ہے یہ گوند چکنا درخت میں سے نکلتا ہے۔تنے میں شگاف دے کر جوس نکل جم جاتی ہے اس منجمد شدہ رطوبت کو کمرکس کہتے ہیں اس کے بیج پلاس پاپڑہ اور پھول گل نیسو کہلاتے ہیں ذائقہ کسیلا۔

مزاج: سردخشک۔

**خواص وافعال**: مسکن ملین حابس نافع جریان وسیلان۔دافع سرعت مغلظ۔

**افعال مخصوصہ**: امراض طحال۔

**مصلح**: عناب ولایتی

**بدل**: موچرس۔

**مقدار**: ۱ تا ۳ گرام۔

# گل گاؤزبان

عربی۔وردلسان الثور

انگریزی: ECHIUM FLOWER

**صفات وماہیت**: سیاہ اورلاجوری رنگ گل انار سے چھوٹا اور لمبا ہوتا ہے گاؤزبان کے سب سے سب زیادہ لطیف حصہ ہے اور نبات گاؤزبان سے حاصل کیا جاتا ہے۔خراسان وگیلان میں پیدا ہوتا ہے۔

**مزاج**: گرم تر

**خوص فوائد**: مفرح مقوی ارداح واعضائے رئیسہ وحواس مخرج اخلاط ملطف۔

**استعمال وافعال خصوصی**: قلب تقویت وتفریح تقویت اعضائے رئیسہ وحرارت عزیزی تفریح قلب

**معنر**: طحال

**مصلح**: صندل سفید۔

**بدل**: برگ گاؤزبان اور ابریشم

**مقدار خوراک**: ڈیڑھ گرام سے ۴ گرام۔

**برگ گاؤزن**: یہ سبز زردی مائل سفید نقطہ دار و بیر اور کھردرے گاؤزن کے پتے اور ڈنڈیاں ہیں گی۔

**مزاج**: گرم خشک۔

**افعال**: ملطف مفرح۔

**افعال خصوصی**: صدرور یہ رفع ضیق النفس میسی وخوشونۃ صدر دفع اکثر امراض سوودر یہ الفاح قلب تفریح تقویت **حرارت عزیزیہ**۔ امعاء رفع زحیر سری ازلاق تغزیہ امعاء۔ حمیٰ رفع حمیات نزلا و یہ تفریح تقویت۔ برگ سوختہ مزاج سرد خشک۔ لثہ ولسان قبض رفع قلاع ذرد درد سفوفاً

**مضر**: طحال

**مصلح**: ابریشم، بالچھڑ۔

**بدل**: برگ کا بدل گل گاؤزبان۔

**مقدار** ڈیڑھ سے پانچ گرام۔

## گلو

بنگالی۔ گلانچا۔ گلنچ

انگریزی: IVCREEPER TINOSPORA CORDIFOLIA

لاطینی: MANISPERMUM GLAPRUM

**صفت وماہیت**: ایک مشہور بیل دار درخت ہے جس کی بیل درختوں پر چڑھتی اور بہت لمبی ہوتی ہے مزہ کڑوا ہوتا ہے پتے پان سے مشابہ ہوتے ہیں پرانی گلو میں اور پھل بھی آتا ہے پھول پیلے رنگ کے ہوتے ہیں پرانی ہونے پر ڈنڈی پر ایک سا سفید رنگ پتے کا کاغذ کی طرح چھلکا جابجا الگ دکھائی دیتا ہے جس کے اندر ہرے رنگ کی ڈنڈی ہوتی ہے۔

**مزاج**: گرم خشک۔

**خواص وافعال**: مسکن دافع حمیات۔ مصفی خون۔ مدر بول، مغلظ منی۔

**استعمال وافعال خصوصی**: رفع حمیّات بلغمیہ مرکبہ ومزمنہ ودق۔ ست معتدل۔ رفع حمیات مزمنہ۔

**مضر**: امزجہ حارہ۔

**مصلح**: دانہ الائچی طباشیر۔

**بدل**: ست جوشاندہ کا بدل ہے۔

**مقدار خوراک**: ۴ سے ۹ گرام و ید ۶ گرام استعمال کرتے ہیں۔

## گوند کیکر

بنگالی۔ بابوری گن۔

عربی۔ صمغ عربی۔

انگریزی: GUM ACCACIA- GUM ARABIC

لاطینی: GUM ACACIAE

**صفت و ماہیت**: یہ سفید یا زردی مائل سفید نیم شفاف نرم ببول کے درخت کا گوند ہے۔

**مزاج**: معتدل۔

**افعال**: مسکن، مجفف، مغری۔ قابض۔

**استعمال و افعال خصوصی**: صدر در یہ۔ رفع مواد۔ اخراج بلغم۔ حبس دم تلیین صدر امراض مخصوصہ رفع جریان سوزاک واسترخا

**مضر**: معدہ امعاء

**مصلح**: کتیرا۔ فلفل سیاہ۔

**بدل**: کتیرا۔

**مقدار خوراک**: ایک تا ۳ گرام

## گھونگچی

بنگالی۔ کونچ۔

فارسی، عین الدیک

انگریزی: DEAD TREE

لاطینی: JAQUITY

**صفت و ماہیت**: ایک بیلدار درخت کے بیج ہیں جو آس پاس کے درختوں پر پھیل جاتا ہے پتے املی کے پتوں کی طرح اور ان سے بڑے

ہوتے ہیں مزہ ان پتوں کا میٹھا ہوتا ہے اس بیل میں پھلیاں لگتی ہیں جو باقلے کی پھل کی طرح ہوتی ہیں اور پکنے کے بعد پھٹ جاتی ہیں ان پھلیوں سے بیضوی شکل کے براق نکلتے ہیں یہی گھونگھی کہلاتے ہیں یہ دانے مڑے چھوٹے بیضوی اور چکنے ہوتے ہیں اسے سنار یا پنساری بطور وزن استعمال کرتے ہیں پتے سبز اور بیجوں کا رنگ شوخ وسرخ سفید ایک سرے پر سیاہ نشان ہوتا ہے ذائقہ قدرے شیریں۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** مقوی اعصاب وباہ۔ مغلظ ومولد منی محافظ قوت۔

**استعمال وافعال خصوصی:** سفید تولید منی محرک باہ۔ سرخ تحلیل رطوبات جذب وتقویت باہ تسخین جارجأ۔

**مضر:** مصدع مضر امزجہ حارہ۔

**مصلح:** کشینز۔ شیر گاؤ۔

**بدل:** ملٹھی

**مقدار خوراک:** سفوف ۳۰ ملی گرام سے ۷۰ ملی گرام تک۔

## گوکھرو

بنگالی۔ گوکھری۔

فارسی۔ خارسک اخراس العجوز۔ ظضرۃ العجوز

انگریزی: SEED OF SMALL CATROPS

لاطینی: TRIBULIS TERRESRIS

**صفت وماہیت:** ایک بیلدار بوٹی کا خاردار پھل ہے اس کے تین کنارے ہوتے ہیں پتے چنے کے پتوں سے مشابہ سفیدی مائل لبے قدرے گول اور کنگرے دار ہوتے ہیں کچا پھل سبز رنگ اور پک جانے پر پیلا ہو جاتا ہے اور خشک ہو کر مٹیالہ ہو جاتا ہے پھول زرد اور ذائقہ پھیکا ہوتا ہے خورد اور کلاں دو قسم پر مشتمل ہے اور جنگلی و بستانی دونوں مقام پر پایا جاتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔ مرکب القویٰ

**افعال:** مدر حیض وبول۔ مفتت حصات۔

**مقام پیدائش:** ہندوپاک کے اکثر مقامات خصوصاً ریگستانی علاقے۔

**افعال وخواص مخصوصہ:** خورد گروہ ومثانہ منقت حصاۃ تفتیح ادرار بول رحم تحلیل روع اور امراض مخصوصہ تقویت باہ رفع سوزاک۔ کلاں۔ گردہ مثابہ جلد اررد ع مواد رحم مثل خورد۔

**مضر:** سر
**مصلح:** روغن کنجد شیر گاؤ۔
**کیمیاوی تجزیہ:** پھلوں میں ایک جذب پایا جاتا ہے جس میں الکلائیڈ کی خصوصیات ہوتی ہیں علاوہ ازیں پھلوں میں مادہ اور رال بھی ہوتا معدنی اجزا کی بھی بڑی مقدار پائی جاتی ہے مختلف کشتہ جات میں استعمال ہوتا ہے۔
**بدل:** تخم خیارین
**مقدار خوراک:** ۵ تا ۷ گرام۔

# گل ارمنی

عربی۔طین ارمنی۔
انگریزی: BOLUS ARMENIA
لاطینی: BOLOS
**صفت وماہیت:** ایک خوشبودار مٹی ہے اس کا رنگ سرخ دتیرہ جگر کا سا ہوتا ہے نرم اور کچھ چرب ہوتی ہے اس میں تھوڑا سا چپ بھی ہوتا ہے جس سے زبان کو چپکتی ہے بہتر وہ ہے جو صاف خالص نہرے رنگ کی ہو اور زبان کو چپکے۔
**مزاج:** سرد خشک
**خواص وفوائد:** قابض۔حابس۔مندمل زخم۔مقوی قلب۔محلل۔مجفف۔
**استعمال وافعال خصوصی:** بینی رفع سمیت اورام حبس چشم تسکین درداند مال قروح تحلیل۔حلق حبس دم تحلیل روع صدر ردیہ۔رفع سمیت اکل قطع ترف الدم۔روع۔ثدیرین۔تحلیل اورام حارہ ضحاذ جلد رفع جذام ردع تحلیل جار جاً۔
**مضر:** طحال
**مصلح:** مصطگی گلاب خالص۔
**بدل:** گرد ملتانی
**مقدار خوراک:** ۳ گرام تک

# گندنا

فارسی۔گندنا۔کالوح۔
عربی۔کراث

انگریزی: LECKONION

لاطینی: ALLIUM PORUM

**صفت وماہیت:** پیاز کے پودوں کی طرح اس کی لمبی لمبی اور گول شاخیں ہوتی ہیں اسے لئے اسے پہاڑی کہتے ہیں پتے پیاز کی طرح تیز وبودار ہوتے ہیں شاخ کے سرے پر بیج اور پھول لگتے ہیں۔ بیج اور پھول بھی پیاز کی طرح ہوتے ہیں رنگ سبز پھول سرخ وسفید ہوتا ہے ذائقہ تلخ۔ جنگلی وبستانی دونوں طرح ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**خواص وفوائد:** مسکن جالی۔ مقوی باہ۔ محلل۔ مدر بول وحیض

**افعال خصوصی:** امراض مقعد تخم تحلیل ریاح اخراج تنقیہ رطوبات۔ رفع بواسیر

**مضر:** ریہ مثانہ

**مصلح:** شہد خالص

**بدل:** پیاز مقدار ۳ گرام تک۔

## گڑمار

بنگالی۔ میرا سنگی

لاطینی: GYMNEMA SYLVESTRIS

**صفت وماہیت:** اس کا پودا جنگلی گولر تھوہر۔ اور خاردار درختوں پر پھیلتا ہے شاخیں کثرت سے ہوتی ہیں پتے دبیر وچپٹے پہلو کے مشابہ ہوتے ہیں اس میں چار انگشت کے برابر پھلیاں لگتی ہیں جن میں کپاس مثل سفید ریشہ سا بھرا ہوتا ہے اس میں پھول نہیں آتا۔ اس میں تھوڑی سی تلخی ہے لکڑی پتوں سے قوی ہوتی ہے اور مدت قوت کئی سال تک قائم رہتی ہے اس کے پتوں کو چبا کر گڑ یا کوئی اور شیرینی کھائیں تو مزہ محسوس ہوگا۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** دافع زہر قاطع سمیات ومنشیات قاطع شکر بول۔

**افعال واستعمال خصوصی:** ذیابیطس شکری۔

**مصلح:** اس کا تیل ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک سے دو گرام۔

# گل سرخ (ROSE)

بنگالی۔ گولاپ

فارسی۔ گل سرخ

عربی۔ ورد احمر

انگریزی: ROSE

**صفت وماہیت:** مشہور درخت کا پھول ہے خوشبودار اور سرخ مزہ میں تلخی تیزی اور قبض اور تھوڑی سی شرینی ہوتی ہے خشک ہونے پر تلخی کم ہو جاتی ہے خشک نہیں اس کے پیٹر کے پھول کے موسم سے قبل تراش دیتے ہیں۔ لبستانی وجنگلی دونوں طرح کا ہوتا ہے۔

**مزاج:** مرکب القوئی

**افعال:** مقوی معدہ وامعاء ملین، مسکن۔

**کیمیاوری تجزیہ:** اس میں ایک روغن دوسرا ٹینک ایسڈ وگےلک ایسڈ یہ اجزا ہوتے ہیں۔

**افعال واستعمال خصوصی:** گل سرخ مدئین تحلیل اورام حارہ ضماد ونطولاً قلب اخراج موادتقویت وتفریح معدہ جبس روع، تحلیل قبض اسہال اخراج بلغم رقیق گلاب خالص سرترطیب تسکین تضریح تقویت دماغ رفع دردسر قلب وروح تحلیل تفریح وتقویت معدہ جگر۔ اخراج فضول تسکین عطش کسرریاح امعارفع مفص وقراقر تحلیل کسرریاح حمی عشبہ ودیگر حمیات یوم۔ اسہال اخراج بلغ، رقیق، روغن گل سرردع تحلیل تقویت خارجاً گوش تسکین درد ردع تحلیل خارجاً امعاء تحلیل ردع تجفیف جبس اسہال مراری جلد اند مال قروح رفع قبض اسہال اخراج افلاط۔ عطر۔ قلب۔ تفریح تقویت۔ گل قند معدہ تحلیل تلین تقویت معدہ حمی تلین، طبع تسکین حرارت وعطش منع صعود انجرہ اسہال اخراج اخلاط نرم۔

**مضر:** محرک نزلہ بضر باہ

**مصلح:** انیسون مرزنجوش۔ روغن بادام بنات سفید۔

**بدل:** بنفشہ چوتھائی حصہ مرزنجوش

**مقدار خوراک:** ۷ سے ۱۴ گرام تک۔

# گل ملتانی

فارسی۔ گل ملتانی

عربی۔طین

انگریزی: MULTAN CLAY

**صفات وماہیت:** یہ زردی مائل سفید ایک پرت دار مٹی ہے جو سرد ہونے پر کام آتی ہے۔

**مزاج:** سرد خشک۔

**افعال:** مسکن حابس الدم۔

**استعمال ونفع خصوصی:** دافع دردر یہ۔

**مضر:** امعاء پھیپھڑا۔

**مصلح:** یحییٰ سرطان۔

**بدل:** نامعلوم

**مقدار خوراک:** ۳ گرام سے ۱۲ گرام تک بقدر حاجت۔

## گل ٹیسو

فارسی۔گل پلہ۔

**صفت وماہیت:** ڈھاک کے درخت کے پھول میں کئی رنگ کے ہوتے ہیں بعض زردی بہ سفیدی بعض نیلے بعض خالص سفید ہوتے ہیں وضع شیر کے ناخن کی سی۔مزہ قدرے تلخ۔یہ درخت جنگل میں ہوتا ہے پھول جب کھلتا ہے تو بہت رونق ہو جاتی ہے اور اس قدر پھولوں کے گچھے لگتے ہیں کہ یہ ایک شاخ گدستہ معلوم ہوتی ہے۔

**مزاج:** سرد وخشک۔

**افعال:** مسکن۔محلل۔مدر بول وطمث قابض۔

**استعمال خصوصی:** امراض انثیین گل قبض وتحلیل ورم خارجا۔

**مضر:** قابض

**مصلح:** نمک پودینہ

**بدل:** گل بابونہ

**مقدار خوراک:** سات گرام

# گل داؤدی

فارسی۔گل داؤدی

عربی۔باسوم

انگریزی: CHRYSANTHEMUM

**صفت وماہیت:** رائی کے پتوں کے مشابہ پھول ہے جس میں سے برنجاسف کی سی خوشبو آتی ہے نسرین کی طرح ہوتا ہے درخت کی بلند ایک گز تک ہوتی ہے درخت متعدد اقسام زرد۔سفید بہ مائل یہ کبود ہوتی ہے ذائقہ تیرو تیز بودار ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** منقت حصاۃ۔مدر بول وحیض۔محلل ریاح۔

**نفع خاص:** قلب۔مفرح قلب معدہ محلل خون۔

**مضر:** گرم مزاجوں کو۔

**مصلح:** معلوم نہیں ہوسکا۔

**بدل:** اکثر افعال میں برنجاسف۔

**مقدار خوراک:** ۵تا۷گرام۔

# گئو لوچن

بنگالی۔گائے ردن۔گوروچنا

فارسی: گائے رؤہن۔سنگ گاؤ۔

عربی: حجر البقر۔

انگریزی GALLS TONE OF A COW

لاطینی BROSTOROUS PIGMINTUM YELLOW

**صفت وماہیت:** ایک پتھری ہے جو گائے کے پتہ میں سے نکلتی ہے انڈے کی زردی کے برابر بعض گول بعض چپٹی بعض لمبی اور بعض تکونیا ہوتی ہے۔نکالنے پر انڈے کی زردی کی طرح نرم پیاز کے چھلکوں کی طرح پرت دار ہوتی ہے بعد میں جم کر ان بجھے چونے کی طرح سخت ہوجاتی ہے رنگ سیاہ بعض پر زرد اور بعض پر سیاہ نقطے اور ذائقہ تلخ و پھیکا ہوتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک

**افعال:** مسکن ۔ مدر بول وحیض، محلل ۔

**استعمال افعال خصوصی:** چشم مقوی بصر، محلل ورم عام مسخن بدن ہے

**مضر:** گرم مزاجوں کو۔

**مصلح:** کتیرا اور سرد اشیاء۔

**بدل:** اس کا کتب مقیدہ میں موجود نہیں ی۔

**مقدار:** ۱۰۰ سے ۲۰۰ ملی گرام۔

# گل گڑہل

بنگالی۔ جواپھولیر گاچھ

عربی۔ انفرا۔

انگریزی: SHOEFLOWER PLANT- CHINA ROSE

لاطینی: HYBISCUSSYRICUS AGATI GLANDIFILORA

**صفت وماہیت:** ایک درخت کا پھول ہے جو انار کے درخت کے برابر خوب جھاڑی دار ہوتا ہے پتے شہتوت کے پتوں کی طرح اور پھول انار کے پھولوں کی طرح مگر اس سے بڑا اور بھاری ہوتا ہے پھول کی پتیاں انار کی پتوں سے چوڑی اور موٹی ہوتی ہیں پھول بعض سرخ بعض سفید ہوتے ہیں اور جڑ بھی پھول کی رنگت کی ہوتی ہے۔ بعض پھولوں کی رنگت جوگیا بھی دیکھی گئی ہے سرخی پھول مستعمل ہے جڑ سوکھ جاتی ہے تو اس میں سے شراب کی سی بو آتی ہے۔

**مزاج:** سرد وتر

**افعال:** مسکن مفرح۔ مسکن عطش ۔ مقوی قلب۔

**استعمال نفع خصوصی:** امراض قلب رفع خفقان وتفریح قلب

**مضر:** امزجہ باردہ۔

**مصلح:** نہایت سفید۔ فلفل سیاہ۔

**بدل:** بعض افعال میں گل چاندنی۔ کیوڑہ۔ گاجر۔

**مقدار:** ۱۲ گرام اور اس سے زائد۔ شربت ۲۵ ملی لٹر۔ شربت گڑہل عام طور پر رفع خفقان وتفریح وتقویت قلب میں دیا جائے۔

# گلیسرین

کلیسرین GLYCRINE

گلیرنیم GLYCERINUM

**صفات**: میٹھا سفید شفاف غلیظ سیال جو چربی اور نیلوں کو کاسٹک الکلیز کی مدد سے پھاڑ کر حاصل کی جاتی ہے جب کھار کو روغن یا چربی سے ملا کر صابن تیار کیا جاتا ہے تو اس عمل سے گلیسرین بھی حاصل ہو جاتی ہے جسے علیحدہ کر لیتے ہیں پانی اور الکحل میں حل ہو جاتی ہے۔

**مزاج**: گرم وتر۔

**افعال**: ملین ملطف ۔ محلل۔

**مقدار خوراک**: ایک سے دو فلوئڈ ڈرام۔

**مرکبات**: سپارٹری گلیسرین

طاقت ۷۰۰ گلیسرین رفع قبض کے لئے مستعمل ہے۔

بوروگلیسرین ۔ بیلاڈونا گلیرین ۔ گلیسرین آف بوریکس آف بوریکس گلیسرین آف سٹارچ اس کے مرکبات ہیں جو منہ آنا ورم ۔ گلے اور جلد وغیرہ کے لئے مستعمل ہیں۔ شیاف حقنہ کیلئے وید میں رکھ کر استعمال کرتے ہیں اور بذریعہ پچکاری بھی دی جاتی ہے پھٹے ہوئے ہونٹوں، خشک جلد کے استعمال کے علاوہ ملین وبدذائقہ مسکچروں کے لئے دیتے ہیں۔

# گل نیلوفر

فارسی ۔ گل نیلوفر۔

عربی ۔ کرنب الماء حب العروس وورد نیلوفر

لاطینی: NYMPHOEA LOTUS

انگریزی: WATER LILY

**صفت وماہیت**: یہ ایک نبات کے پھول ہیں جس کی رنگت زیادہ تر سفید تیز نیلی ارغوانی رنگ کی ہوتی ہے اس کا پودا پانی میں ہوتا ہے مطلق نیلوفر سے نیلی قسم مراد ہے اور سفید جس پر اوپر پانچ پتیاں سبز اندر تمام پتیاں بہت سفید اور صاف ہوں ۔ سب قسموں سے بہتر ہے پھول رات کو کھلتا اور دن کو بند ہو جاتا پتوں کے جھڑ جانے پر گول پھل ظاہر ہوتا ہے۔ پھل کے اندر بیج ہوتے ہیں جن کا رنگ سیاہ ہوتا ہے گول اور چھوٹے ہوتے ہیں جڑ کھردری اور گاجر کی طرح اوپر کا پوست سیاہ اندر رنگ ہلدی کی طرح زرد ہوتا ہے۔

**مزاج**: سرد وتر۔

**افعال**: مسکن ۔ مفرح ۔ منوم ۔ منضج صفرا۔

**افعال واستعمال خصوصی:** گل تسکین حرارت تقویت دماغ رفع امراض گرم۔ حبس نوازل قلب تقویت رفع خفقان حارحمی رفع حمیات حار۔ بترید وترطیب بدل۔ تکسین عطش۔ آب شاخ تازہ۔ حمی رفع رفع حمی دوق دیگر حمیات حارہ، عرق، قلب رفع خفقان واکثر امراض گرمی جدری خصیہ وحمیات اوبراغشیہ تسکین۔

**مضر:** باہ مثانہ۔

**مصلح:** شہد خالص۔

**بدل:** جڑ کا بیج تفاخ۔

**مقدار خوراک:** سیال ۳ ملی لٹر۔ جڑ ۲ گرام۔

# گیرو

بنگالی۔ کری مائی۔

فارسی۔ طین۔ احمر۔ طین مغرہ۔

انگریزی: RED OCHRE OCHRE RED LUMBER STONE

لاطینی: RED CHALK

**صفت وماہیت:** یہ سرخ سیاہی مائل اور سوندھی ایک قسم کی سخت مٹی ہے مزہ پھیکا ہے دو قسم کی ہوتی ہے سرخ تیرہ اور خالص اسے سون گیرو اور سونا گیرو کہتے ہیں (۲) کم رنگ سرخ اور غیر صاف اسے سگنا گیرو بولتے ہیں عمدہ وہ ہے جو صاف اور پانی میں ڈالنے سے پھول جائے۔

**مقام پیدائش:** زیادہ تر بھارت کی ریاست گوالیار کے علاقے میں پائی جاتی ہے۔

**خواص وافعال خصوصی:** مسکن حابس الدم۔ رادع۔

**استعمال وافعال خصوصی:** چشم۔ نافع ورم ودرد حابس الدم عموی۔ حابس طمث۔ امعاء۔ قاتل کرم۔

**مضر:** تلی وامعاء۔

**مصلح:** شہد ودیگر شیرینی۔

**بدل:** شادنج اور گل ارمنی۔ چہارم کتیرا۔

**مقدار خوراک:** ۷ گرام بلکہ ۹ گرام تک۔

# گلوکوز

سکرالغب

فارسی۔شکرانگوری۔

انگریزی: GRAPE SUGAR.

ڈیکسٹروز DEXTROSE

لاطینی: گلوکوز.GULCOSE

اردو۔انگور کی شکر۔

**صفات**: یہ ایک شکر ہے جس کا رنگ سفید ذائقہ شیریں اور سفید زردی مائل سفوف یا سفید غلیظ شیرہ ہے جو انگور اور کئی ایک دیگر میوؤں نیز خون میں اور مرض ذیابیطس شکری کے بول میں پائی جاتی ہے اسے شکر انگوری بھی کہتے ہیں پانی میں آسانی سے حل ہو جاتی ہے۔

**مزاج**: حار یابس۔

**افعال منافع**: معتدی مولد حرارت ملطف مضاد الحوضتہ۔

**افعال خاص**: ہر شکری مادے کی کمی میں مفید ہے۔ضعف ونقاہت میں بذریعہ تلقیح %۱۵ فی صد انجکشن ۷۰۰ سی سی کا بذریعہ وریدی تلقیح دیا جاتا ہے جگر کے افعال کی درستی میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک**: بقدر ضرورت۔

# لعل (RUBY)

فارسی۔لعل بدخشان

عربی۔لعل۔

انگریزی RUBY

**صفت و ماہیت**: مشہور عام قیمتی پتھر ہے یاقوت کی قسم کا مگر اس سے نرم اور گول اور بڑا ہوتا ہے رنگ سرخ چمک دار ذائقہ پھیکا۔

**مزاج**: معتدل

**افعال**: مفرح۔مقوی قلب۔مقوی بصر۔

**استعمال افعال خصوصی**: قلب مفرح۔مقوی چشم مقوی بصر۔

**مضر**: بلاضرر

مصلح: کیوڑہ گلاب کا عرق۔
بدل: یاقوت زمانی۔
مقدار: ۱۰۰ ملی گرام زیادہ سے زیادہ۔



# لوبان (BENZOIN)

عربی: حصی البان
فارسی۔ حسن لبہ۔
اردو۔ لوبان
لاطینی: BENZONINUM
انگریزی: بینزوئن BENZOIN
گم بینجمن GUM BENJAMIN

**صفت و ماہیت:** درخت بچاک کی خوشبودار رال ہے درخت مذکور کی چھال میں شگاف دینے سے ایک سیال حاصل ہوتا ہے جسے ہوا میں خشک کر لیتے ہیں اس کی شکل پر مثل دانوں کی شکل میں بھوری سرخی یا زرد اندر سے مثل دودھ آسانی سے ٹوٹنے والے ڈبے میں جو حرارت سے نرم ہو جائے ذائقہ کچھ نہیں۔ حرارت دینے سے نرم ہو جاتا ہے اور بخارات نکلتے ہیں۔
جلنے پر خوشبو دیتا ہے اس لئے برائے دفع بدبو بھی جلاتے ہیں بوخوشگوار شراب مقطر میں حل ہو جاتا ہے۔

**مزاج:** گرم خشک۔

**افعال:** منفث بلغم۔ مدر بول۔ دافع تعفن۔ محرک جگر دافع بخار۔

**استعمال افعال خصوصی:**۔ معدہ و جگر ست تنقیہ و اخراج فضول۔ کسر ریاح تحلیل۔

**مضر:**۔ امزجہ حارہ۔

**مصلح:**۔ روغن بنفشہ۔ کاہو۔ خشخاش۔

**بدل:**۔ مصطگی۔

**مقدار خوراک:** ۲۵۰ ملی گرام سے ۷۵۰ ملی گرام۔ ست لوبان ۶۰ ملی گرام سے ۱۲۰ گرام۔

**مرکبات:** کمپونڈ ٹنکچر آف بنزوئن۔ Tincture of Benzoin Co.

**مقدار:** نصف سے ایک ڈرام۔

## Acidum Benzoicum

### Benzoic Acid بیزوک ایسڈ۔

**صفات:** ہلکی بے رنگ سوزنی قلمیں بوخفیف لوبانی۔

**انحلال:** ایک حصہ ۳۹۰ حصہ سرد پانی اورایک حصہ ۱۲ حصہ کھولتے ہوئے پانی میں ہو جاتا ہے۔اگر پانی میں تھوڑا سا بوریکس یا سوڈیم فاسفیٹ ملا ہوتو آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔

**مقدار:** ۵ سے ۱۵ گرین۔

**افعال:** دافع عفونت۔منفث بلغم۔مدر بول محرک جگر۔

## Ammonium Benzoate

**صفات:**۔بے رنگ طبق دار قلمیں جو ہر لوبانی ایک حصہ چھ حصہ پانی میں حل ہو جاتا ہے۔

**مقدار:** ۵ سے ۱۵ گرین۔

## Sodium Benzoate

**صفات:**۔سفید رنگ بے بو قلمی سفوف ذائقہ نمکین قدرے شیریں۔ایک حصہ تین حصہ پانی میں قابل حل۔

**افعال:**۔مدر بول۔دافع عفونت۔

**مقدار:** ۵ سے ۱۵ گرین۔

## لاجورد

**فارسی**۔لاجورد Lapis

**عربی:** Lazule

**انگریزی:**

**صفت وماہیت:** مشہور پتھر ہے۔بہتر وہ ہے سخت صاف اور پتلا و براق ہو اس پر طلائی نقطے ہوں۔اس کی نیلاہٹ میں سرخی وسبزی کی جھلک ہو اور اس کی رگوں میں مٹی نہ ہو۔اس کی پہچان کے متعدد طریق ہیں جس میں سے دو ایک یہ ہیں۔(۱) تھوڑا سا پیس کر دھوتر پر لیں اگر کپڑا رنگین ہو جائے تو مصنوعی ہے (۲) تانبے کے پتر پر یا دھکتے ہوئے کوئلے پر رکھ دیں۔اگر تھوڑی دیر میں حل ہو جائے یا سیاہ ہو جائے تو مصنوعی ہے۔اس کے اجزائے ترکیبی میں پارہ اور گندھک شامل ہے۔اور کاشغر میں پیدا ہوتا ہے۔

**مزاج:** غیر مغسول گرم خشک بعض نے سرد خشک بھی کہا ہے۔

افعال:۔ جالی مفرح۔ مقوی قلب۔ مدر حیض۔ مصفی۔

افعال واستعمال خصوصی: احتراق خون۔ اسہال۔ احتراق۔ دفع امراض سوداویہ اخراج سوداویہ وتنقیہ بدن ازفضول۔ اسہال۔ اخراج سدد اور دیگر اخلاط غلیضہ سفوفاً وحبوباً۔

مضر:۔ معدہ۔ مکرب ومغثی

مصلح:۔ مصطگی۔ کتیرا۔

بدل:۔ حجر ارمنی۔ لذاق الذہب۔

مقدار خوراک: ایک سے ۲ گرام۔

## لفاح

ہبروح۔

فارسی:۔ مردم گیاہ۔

اردو:۔ لچھنا لچھنی۔

سندھی: اکوہی۔

انگریزی: Balladonna

لاطینی: Belladonna

صفات:۔ پتے دھتورے یا اجوائن کے پتوں کے مشابہ شاخ پر ترتیب دار ایک کے نیچے ایک لگے رہتے ہیں اوپر کے پتے ایک دوسرے کے متقابل طول ۳ سے ۸ انچ شکل بیضوی کنارے سالم اور صاف اوپر کیطرف نوک نکلی ہوئی۔ نیچے کی طرف چھوٹا سا ڈنٹھل۔

امتیاز:۔ دھتورہ کے پتیاں زیادہ جھریدار اور اجوائن خراسانی کے پتوں پر روان ہوتا ہے۔

کیمیاوی صفات وغیرہ: اس میں اصل جوہر ہائیوسائے مس ۵ء سے ۹ء فیصدی ہے جو کہ ایڑ دمیں میں تبدیل ہو جاتا ہے۔

مزاج:۔ سرد خشک۔

افعال خصوصی:۔ امراض چشم رفع آشوب چشم۔ تخدیرو۔ تسکین درد۔

مضر:۔ سمی اثرات رکھتا ہے۔

مصلح:۔ روغن بادام۔ روغنِ بنفشہ۔

مرکبات

مقدار:۵سے۳۰بوند۔

جوہرلفاح۔ایٹروپین سلفیٹ Atropine Sulphate بے رنگ قلمیں بے بوذائقہ تلخ۔

مقدار:۲۴۰/۱سے۶۰/۱۔۴/۱گرام۴/۱ملی گرام سے ایک ملی گرام۔تقیفات کاسٹک ایکلز پارے کے مرکبات۔

افعال:۔آنکھ کی پتلی کو پھیلاتا ہے۔

لائکوار اکسٹریکٹ آف بلاڈونا Liquid Extract of Belladona

مقدار:نصف تا ابوند۔۱۰۰/۱گرین کے تیار ایمپول یا ٹکیہ۔تحت الجلد استعمال کرتے ہیں۔

## لودھ پٹھانی

بنگالی۔لودہرا۔گجراتی لودھ۔تیلگولڈوکا۔

انگریزی: Lodh Tree

لاطینی: Simplo Co So Rasumosa

**مقام پیدائش:** بنگال آسام کے جنگلات اور سکم نیپال۔

**صفت وماہیت:** یہ ایک درخت کا پوست ہے اس درخت کا پھول مہوے کے پھول کی مانند ہوتا ہے۔یہ گجراتی وکوہستانی دوقسم کا ہوتا ہے لودھ گجراتی اندروباہر سے سرخی مائل یہ سفیدی وصاف ہوتا ہے یہی لودھ پٹھانی کہلاتا ہے۔کوہستانی قسم کے باہر سے سبزی مائل واندر سے سرخ ہوتا ہے لودھ پٹھانی کا پھول سفید وذائقہ قدرے تلخ ہوتا ہے درخت کی اونچائی بیس فٹ تک ہوتی ہے چھال کھردری اور بہت چھید والی اور سفید رنگ کی ہوتی ہے پتے ۳سے۶انچ لمبے انڈے کی وضع کے اور کنگورے دار ہوتے ہیں اور خوشبودار پیلے پھول لگتے ہیں پھل آدھ انچ لمبا گول ہوتا ہے گٹھلی سخت خانہ دار جس میں ایک یا دو بیج ہوتے ہیں۔

**مزاج:**۔گرم خشک۔بعض سرد خشک کہتے ہیں۔

**افعال:**۔مجفف۔حابس الدم۔مسکن رادع جالی۔

**افعال واستعمال خصوصی:**۔تنقیہ چشم رفع رمد باردہ اکثر امراض چشم۔سفوف اذن۔رفع سیلان۔

**مضر:** امزجہ حارہ۔

**مصلح:** آب کاسنی سبز مروق۔

**بدل:** بعض افعالمیں ہلیلہ زرد۔

**مقدار خوراک:** ایک تا تین گرام۔

# مجیٹھ

بنگالی: منجشثا

فارسی:فوۃالصبغ

عربی:۔فوہ عروق احمر

انگریزی: Red Wood India Naddar

لاطینی: Rubia Munjit - Rubia Cardifolia

**صفت وماہیت:**۔مجیٹھ سرخ رنگ کی جڑ ہوتی ہے جس کا مزہ شیریں قدرے تلخ ہوتا ہے، پھل اور پتے گول ہوتے ہیں۔پھل پتوں کے درمیان لگتے ہیں اور پک کر سیاہ پڑ جاتے ہیں ان میں بیج بھی ہوتاے ہیں۔پتوں کے کناروں پر چھوٹے چھوٹے کانٹے ہوتے ہیں۔

**افعال:**مدر حیض بول۔

**استعال وافعال خصوصی:** جلد سیاہ وسفید۔معدہ تقویت امعاً ،قابض مدر۔

**مضر:**۔سرد دیہ۔دردسر پیدا کرتی ہے۔مثانہ کو بھی مضر ہے، پیشاب میں خون لاتی ہے۔

**مصلح:** سردرد، پھیپھڑے۔

**بدل:**بنفشہ وجگر۔

**مقدار خوراک:**۳ سے ۵ گرام۔

## مازو (OAK GALL)

بنگالی:ماجو۔

فارسی:مازو۔

عربی:عفص۔

انگریزی: Oak Gall

لاطینی: Gall

**صفت وماہیت:**۔ایک درخت کے پھل ہیں جو گول چپٹے بیر کے برابر ہوتے ہیں۔اس کی شاخوں میں ایک خاص قسم کا کیڑا سوراخ کر کے اپنا انڈا رکھتا ہے۔اس سوراخ سے رطوبت نکل کر ایک گولی کی شکل میں جم جاتی ہے۔جس سے گانٹھیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ جسے مازو کہتے ہیں۔یہ سخت وزنی اور گول ہوتا ہے۔اس کا قطر نصف سے تین چوتھائی انچ یا اس سے کچھ زیادہ ہوتا ہے۔سطح پر ابھار ہوتے ہیں۔اس کے

Scanned by CamScanner

مابین سطح بھی صاف ہوتی ہے۔رنگت اوپر سے نیلگوں سبز،اندر زردی مائل یا سفید بھورا پن لیئے۔اندر ایک چھوٹا سا غار ہوتا ہے۔ذائقہ کسیلا اور قدرے تلخ۔اچھا مازو وزنی اور اوپر سے نیلگوں ہوتا ہے۔

**مزاج:۔** سرد خشک۔

**افعال:۔** قابض۔مجفف۔حابس الدم۔

**استعمال وافعال خصوصی:** ۔امراضہ لثہ ولسان رحم۔تقویت لثہ۔دافع قلاع ورطوبت دہن سنوناً۔

**مضر:** صدر۔حلق۔

**مصلح:** صمغ عربی۔

**بدل:** انار کا چھلکا۔جفت بلوط۔مائیں خورد وکلاں۔ہلیلہ زرد۔

**مقدار:** ۱تا۲ گرام۔

حکومت پاکستان سے منظور شدہ

# طبی فارماکوپیا (یونانی)

جلد دوم


حکیم رضوان حفیظ ملک

ستارہ امتیاز تمغہ امتیاز

چیئرمین فارماکوپیا کمیٹی

ایڈمنسٹریٹر نیشنل کونسل فار طب



نیشنل کونسل فار طب۔ اسلام آباد۔ پاکستان

حکومت پاکستان سے منظور شدہ

# طبی فارماکوپیا (یونانی)

## جلد دوم

حکیم رضوان حفیظ ملک

ستارہ امتیاز، تمغہ امتیاز

چیئرمین فارماکوپیا کمیٹی

ایڈمنسٹریٹر نیشنل کونسل فار طب

نیشنل کونسل فار طب۔ اسلام آباد۔ پاکستان

# اطریفل

اطریفل تین پھلوں (تری پھل) کا معرب ہے۔ جن سے مراد ہڑ، بہیڑہ او آملہ ہیں۔ اس میں تین پھل ضرور ہوتے ہیں۔ اس لیے اس کا نام اطریفل رکھا گیا ہے۔ اس میں کئی اقسام ہیں جو ناک، دماغ، آنکھ کان کی بیماریوں میں خاص طور سے مفید ہیں یہ دافع قبض اور مقوی معدہ اورامعاء ہیں۔

اطریفل کو لمبی مدت تک استعمال نہیں کیا جاتا اگر اس کا استعمال ضروری ہوتو ہر تین چار ہفتہ بعد چار پانچ دن کا وقفہ دے دیتے ہیں۔

رکھ رکھاؤ: اطریفل کو تیار کر کے شیشے، چینی یا مٹی کے برتن میں رکھنا چاہیئے۔ دھات کے برتنوں میں ہرگز نہ رکھیں اگر ایسی ضرورت پیش آئے تو اسے قلعی کرالینا چاہیئے۔

## اطریفل اسطوخودوس

| | |
|---|---|
| اسطوخودوس | ۱۰۰ گرام |
| افتیمون | ۱۰۰ گرام |
| آملہ خشک | ۱۰۰ گرام |
| بسفائج | ۱۰۰ گرام |
| پوست بہیڑہ | ۱۰۰ گرام |
| پوست ہلیلہ زرد | ۱۰۰ گرام |
| گل سرخ | ۱۰۰ گرام |
| سناء | ۱۰۰ گرام |
| ہلیلہ سیاہ | ۱۰۰ گرام |
| مویز منقیٰ | ۱۰۰ گرام |
| شکر سفید | ۳ کلو |
| ست لیموں | ۳ گرام |
| گھی | ۱۲۰ گرام |

ترکیب تیاری: پہلی ۹ دواؤں کو کوٹ کر ۵۰ نمبر کی چھلنی سے چھان کر گھی سے چرب کریں۔ مویز منقیٰ کو پانی سے دھو کر میل کچیل صاف کریں۔ پھر ان کو ایک لیٹر پانی میں پکائیں۔ جب وہ اچھی طرح گل جائیں تو آگ سے اتار لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ہاتھوں سے کچل کر چھلنی نمبر ۴۰ میں چھانیں تاکہ ان کا تمام گودا چھن جائے اور چھلنی میں صرف چھلکا اور گٹھلیاں رہ جائیں۔ اب اس چھنے ہوئے گودے میں شکر سفید، ست لیموں مقرر ہ مقدار میں اور پانی ضرورت کے مطابق ڈالتے رہیں اور لکڑی کے گھوٹے (ڈابی) سے چلاتے رہیں۔ بس اطریفل تیار ہے۔ ٹھنڈا ہونے پر اس کو شیشے یا چینی کے برتن میں محفوظ رکھیں

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام رات کو سوتے وقت پانی ۴ ملی لیٹر سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں کے استعمال سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** دماغ کو فضلات سے پاک وصاف کرتا۔ معدہ و آنتوں کو تقویت بخشتا۔ قبض کو دور کرتا۔ دائمی نزلہ میں خصوصیت سے مفید ہے مسلسل استعمال سے بالوں کی سیاہی کو قائم رکھتا بیماری سے سفید ہوئے بالوں کو پہلی حالت پر لاتا ہے۔

## اطریفل افتیمون

| | |
|---|---|
| افتیمون | ۵۰ گرام |
| آملہ خشک | ۱۰۰ گرام |
| انیسون | ۲۰ گرام |
| بسفائج | ۱۵ گرام |
| پوست بہیڑہ | ۱۰۰ گرام |
| پوست ہلیلہ زرد | ۲۰۰ گرامو |
| تربد سفید (نسوت سفید) | ۵۰ گرام |
| چیتہ لکڑی | ۳۰ گرام |

سناء ۵۰گرام

نمک سانبھر ۲۰گرام

گھی ۷۵گرام

قوام شکر سفید ۱کلو۹۰۰گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب: ۵گرام یہ اطریفل رات کو عرق شاہترہ یاپانی ۴۰ملی لیٹر سے کھائیں۔

فوائد: مالیخولیا میں مفید ہے، نیز بالوں کی سیاہی قائم رکھتا ہے

## اطریفل دیدان:

نسخہ: افتیمون ۳۰گرام

افسنتین ۳۰گرام

آملہ خشک ۵۰گرام

باؤبڑنگ ۱۰۰گرام

۳۰گرام

پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰گرام

پوست بہیڑہ ۵۰گرام

تربد سفید (نسوت سفید) ۵۰گرام

ترمس ۳۰گرام

حب النیل (کالا دانہ) ۵۰گرام

رائی ۳۰گرام

سعد کوفی (ناگرموتھا) ۳۰گرام

تخم حنظل (اندراین کا گودا) ۳۰گرام

قسط تلخ ۵۰گرام

کمیلہ ۵۰گرام

نمک سیاہ ۳۰گرام

گھی ۱۰۰گرام

قوام شکر سفید ۲کلو۲۵۰گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰گرام ہمراہ آب ۲۰ملی لیٹر روزانہ رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔تین روز استعمال کے بعد چوتھے روز قرص ملین دوعدد پانی سے دیں۔

فوائد: پیٹ کے کیڑوں اور کیچوؤں کو مار کر نکال دیتی ہے۔

## اطریفل زمانی:

نسخہ: آملہ خشک ۸۵گرام

بنسلوچن ۷۵گرام

برادہ صندل سفید ۴۵گرام

پوست بہیڑہ ۹۰گرام

پوست ہلیلہ زرد ۳۰۰گرام

تربد سفید ۳۰۰گرام

دھنیا خشک ۳۰۰گرام

سقمونیا ۸۰گرام

سناء ۱۵۰گرام

کتیرا ۳۵گرام

گل بنفشہ ۱۵۰گرام

گل سرخ ۷۵گرام

ہلیلہ سیاہ ۱۵۰گرام

سپستان ۴۰گرام

عناب ۴۰گرام

روغن ارنڈی ۲۰۰گرام

شکر سفید ۵کلو۷۵۰گرام

ست لیموں ۲گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: روزانہ رات کو ۵گرام سے ۱۰گرام پانی یا دودھ سے کھائیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا اور آنتوں کے خراب مواد کا دافع ہے۔ مالیخولیا نزلہ زکام۔ دردسر وقولنج میں مفید ہے۔

## اطریفل سنائی:

نسخہ: آملہ خشک ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۱۰۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰ گرام
سناء ۱۰۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام
قوام شکر سفید اکلو ۸۰۰ گرام
گھی ۷۵ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک رات کو سوتے وقت ہمراہ آب تازہ ۲۰ ملی لیٹر سے کھائیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا۔ مالنخولیا پرانے درد سر اور شقیقہ میں مستعمل ہے۔

## اطریفل شاہترہ

نسخہ: آملہ خشک ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۱۰۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۲۵۰ گرام
سناء ۵۰ گرام
شاہترہ ۲۵۰ گرام
گل سرخ ۳۰ گرام
گھی ۱۲۰ گرام
مویز منقیٰ ۳۵۰ گرام
شکر سفید ۲ کلو ۲۵۰ گرام
ست لیموں ۳ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۵ گرام سے ۱۰ گرام ہمراہ آب رات کو سوتے وقت یا صبح کو دیں۔ ترش وگرم اشیاء سے پرہیز۔

فوائد: آتشک، خارش اور فساد خون میں مفید ہے۔

## اطریفل صغیر

آملہ خشک ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۱۰۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام
گھی ۷۰ گرام
قوام شکر سفید اکلو ۵۰۰ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰ گرام ہمراہ آب رات سوتے وقت دیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دماغی امراض۔ درد سر اور قوت حافظہ کو بڑھاتا ہے بواسیر میں بھی مفید ہے۔

## اطریفل غددی

نسخہ: اسطوخودوس ۵۰ گرام
افتیمون ۱۰۰ گرام
الائچی خورد ۲۰ گرام
آملہ خشک ۷۰ گرام
انیسون ۲۰ گرام
بالچھڑ ۲۰ گرام
بسفائج ۵۰ گرام
پوست بہیڑہ ۷۰ گرام
تج ۲۰ گرام
تربد سفید ۷۰ گرام
جائفل ۲۰ گرام
چینۃ لکڑی ۳۰ گرام
زرنباد ۳۰ گرام
سناء ۴۰ گرام
غاریقون ۳۰ گرام

لونگ (قرنفل) ۲۰ گرام
مصطگی ۲۰ گرام
نوشادر ۳۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۵۱۰ گرام
غدود گوسفند ۵۰ گرام
قوام شکر سفید ۲ کلو ۳۰۰ گرام
گھی ۱۲۵ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک وترکیب استعمال:** ۵ گرام ہمراہ آب سوتے وقت دیں۔ ترشی سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** بواسیر خونی وبادی کو مفید ہے۔

## اطریفل کبیر

نسخہ: آملہ خشک ۱۵۵ گرام
اندرجو شریں ۷۰ گرام
بوزیدان ۷۰ گرام
بہمن سرخ ۷۰ گرام
پوست بہیڑہ ۱۵۵ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۱۵۵ گرام
پیپل کلاں ۱۵۵ گرام
تخم خشخاش سفید ۷۰ گرام
تل سفید مقشر ۷۰ گرام
تودری سرخ ۷۰ گرام
تودری زرد ۷۰ گرام
جاوتری ۷۰ گرام
چینہ لکڑی ۷۰ گرام
جب قلقل ۷۰ گرام
سونٹھ (زنجبیل) ۷۰ گرام
شقاقل مصری ۷۰ گرام
مرچ سیاہ (فلفل) ۷۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۱۵۵ گرام

ترنجبین خراسانی ۹۰۰ گرام
گھی ۲۰۰ گرام
شکر سفید ۵ کلو ۵۰۰ گرام
ست لیموں ۲ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک وترکیب استعمال:** ۱۰ گرام یہ اطریفل رات کو سوتے وقت دودھ ۲۵۰ ملی لیٹر سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** دماغ اور معدے کو قوت دیتا ہے۔ نزلہ کو دور کرتا ہے۔ قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ بواسیر میں مفید ہے۔

## اطریفل کشمشی:

نسخہ: آملہ خشک ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۱۰۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۱۰۰ گرام
دھنیا خشک ۲۰۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام
گھی ۷۵ گرام
کشمش ۲۰۰ گرام
شکر سفید ۱ کلو ۸۰۰ گرام
ست لیموں ۲ گرام

بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک وترکیب استعمال:** ۱۰ گرام رات کو پانی سے کھائیں کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** مقوی دماغ ومعدہ اگر گرمی کی وجہ سے سرعت ورقت اور جریان کی شکایت ہو تو اس کو دور کرتا ہے۔ پیشاب کی نالی کی فراخی کی اصلاح کرتا ہے۔

## اطرافیل کشنیری

آملہ خشک ۲۵۰ گرام
پوست بہیڑہ ۲۵۰ گرام

پوست ہلیلہ زرد ۲۵۰ گرام
گھی ۲۰۰ گرام
قوام شکر سفید ۴ کلو ۵۰۰ گرام
بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰ گرام رات کو ہمراہ آب تازہ ۶۰ ملی لٹر کھائیں کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔
فوائد: مقوی معدہ ودماغ، دافع قبض، نافع بواسیر و لگاتار کھانے سے دائمی نزلہ، سر درد، آنکھوں کی سرخی، ناک، کان کے درد کو دور کرتا ہے۔ تبخیر کو روکتا ہے۔

## اطریفل مقل

نسخہ: آملہ خشک ۱۰۰ گرام
برگ گندنا خشک ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۲۰۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام
گوگل ۳۰۰ گرام
مویز منقی ۴۰۰ گرام
گھی ۱۰۰ گرام
شکر سفید ۲ کلو ۷۰۰ گرام
ست لیموں ۳ گرام
بطرق معروف تیار کریں۔
مقدار خوراک ترکیب واستعمال: ۵ گرام سے ۱۰ گرام ہمراہ آب تازہ ۶ ملی لٹر سے کھائیں۔
فرائد: خونی وبادی بواسیر میں مفید ہے قبض کو دور کرتا ہے۔

## اطریفل مقوی دماغ

نسخہ: آملہ خشک ۵۰ گرام
پوست بہیرہ ۵۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۱۰۰ گرام
تخم خشخاش سفید ۵۰ گرام
گل خباری ۵۰ گرام
گل سرخ ۵۰ گرام
دھنیا خشک ۴۵۰ گرام
مغز بادام شیریں ۵۰ گرام
گھی ۱۰۰ گرام
قوام شکر سفید ۲ کلو ۵۰۰ گرام
ورق نقرہ ۵ گرام
بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰ گرام اطریفل رات کو سوتے وقت ۶۰ ملی لٹر تازہ پانی سے کھائیں ترش چیزوں سے پرہیز کریں۔
فوائد: مقوی دماغ مفید سر درد ونزلہ، آنکھوں کی روشنی کو قائم رکھتا ہے۔

## اطریفل ملین

نسخہ: اسطوخودوس ۱۰۰ گرام
آملہ خشک ۴۰ گرام
بادیان ۱۰۰ گرام
پوست بہیڑہ ۴۰ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۴۰ گرام
تربد سفید ۱۰۰ گرام
ریوند چینی ۱۰۰ گرام
سقمونیا ۵۰ گرام
سناء ۷۰ گرام
بلیلہ سیاہ ۴۰ گرام
مصطگی ۷۵ گرام
گھی ۷۵ گرام
قوام شکر سفید ۲ کلو ۲۵۰ گرام
بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰ گرام یہ اطریفل رات کو سوتے وقت ۲۰ ملی لیٹر دودھ سے کھائیں ترشی سے پرہیز کریں۔
فوائد: دافع قبض، پرانی قبض کو دور کرنے کے لیے مفید ہے آنتوں سے مادوں کو نکال کر ان کے درد کو دور کرتا ہے، پرانا دردسر بھی رفع ہوتا ہے، نزلہ کی حالت میں قبض دور کرنے کی بہت اچھی دوا ہے نزلہ کی وجہ سے پیدا ہونے والی دوسری بیماریوں میں بھی مفید ہے۔

## اطریفل منڈی

نسخہ: اصل السوس ۵ گرام
آملہ خشک ۵ گرام
پوست بہیڑہ ۵ گرام
پوست ہلیلہ زرد ۱۰۰ گرام
دھنیا خشک ۵۰ گرام
شاہترہ ۵۰ گرام
گل منڈی ۴۰۰ گرام
ہلیلہ سیاہ ۵۰ گرام
گھی ۵۰ گرام
قوام شکر سفید ۲ کلو ۴۰۰ گرام
بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۰ گرام یہ اطریفل رات کو سوتے وقت ۲۰ ملی لیٹر پانی سے کھائیں۔
فوائد: دکھی آنکھوں کے لیے مفید ہے۔ آنکھوں میں سرخی ٹھہر گئی ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔ قبض جاتا رہتا ہے۔

الاحمر:
نسخہ شنگرف ۱۰۰ گرام
میٹھا تیلیا ۱۰۰ گرام
زمین کند ۱ عدد
روغن قرطم ۵۰۰ ملی لیٹر
اڑد کا آٹا ۲۰۰ گرام
ترکیب تیاری: میٹھا تیلیا کے بڑے بڑے ٹکڑے لے کر ان کو پانی میں بھگو رکھیں۔ جب نرم ہو جائیں تو ان میں گڑھے کریں اور گڑھوں میں شنگرف کی ڈلیاں رکھ کر وہی ٹکڑے بھر دیں جو گڑھا کرنے میں نکلے تھے اور ان پر دھاگہ لپیٹ دیں۔ اس کے بعد ایک عدد زمین کندے کر اس کے اندر سے گودا نکال کر اتنا گڑھا کریں جس میں میٹھا تیلیا کے ٹکڑے سما جائیں۔ اس گڑھا میں اب میٹھا تیلیا کے ٹکڑے رکھیں اور اوپر سے کٹا ہوا زمین کند رکھ کر اس کو بند کریں اور کناروں کو اچھی طرح ملائیں۔ پھر کناروں پر اڑد کا آٹا پانی میں گوندھ کر لگائیں اور کچھ آٹا زمین کند پر لیپ کریں، اوپر سے کپڑا لپیٹ دیں۔ اس کے بعد پتیلے میں روغن قرطم ڈال کر اس میں زمین کند چھوڑ دیں اور آگ پر رکھ کر پکائیں سرخ ہونے پر پتیلا نیچے اتار لیں اس میں پکا ہوا زمین کند نکال کر اس کے اندر سے شنگرف کی ڈلیاں نکال لیں اور اتنا باریک کھرل کریں کہ ذرات کی چمک ختم ہو جائے۔ اسے محفوظ رکھیں۔
مقدار خوراک وترکیب استعمال: ۱۵ ملی گرام مکھن یا ملائی میں رکھ کر کھائیں اوپر سے دودھ ۲۵۰ ملی لیٹر پئیں کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔
فوائد: یہ دوا اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ ہے۔ جاڑے کے موسم میں بوڑھے آدمیوں اور سرد مزاج جوانوں کے لیے ہی اس کا استعمال مناسب ہے۔

## انقرویائے کبیر

برگ سداب ۲۵ گرام
بچھ ۵۰ گرام
پکھان بید ۲۵ گرام
پیپل کلاں ۵۰ گرام
جند بیدستر ۲۵ گرام

| | |
|---|---|
| چیتہ لکڑی | ۲۵ گرام |
| حب الغار | ۲۵ گرام |
| رائی | ۲۵ گرام |
| زراوند مدحرج | ۲۵ گرام |
| عاقرقرعا | ۵۰ گرام |
| فلفل سیاہ (کالی مرچ) | ۵۰ گرام |
| قسط شریں | ۵۰ گرام |
| کلونجی | ۵۰ گرام |
| ہینگ | ۲۵ گرام |
| روغن اخروٹ | ۴۰ ملی لیٹر |
| عسل بلاور (بھلانوے کی سیاہ رطوبت | ۲۵ گرام |
| شہد | ۱کلو۵۰۰ گرام |

ترکیب تیاری: پہلی چودہ دواؤں کو کوٹ کر نمبر ۵۰ کی چھلنی سے چھان کر سفوف بنائیں پھر اس میں روغن اخروٹ اور عسل بلاور (بھلانوے کا شہد) اچھی طرح ملائیں اور شہد کو گرم کر کے چھانیں۔ پھر اس میں یہ سفوف تھوڑا تھوڑا ملائیں اور ڈوئی سے چلاتے جائیں یہاں تک کہ تمام سفوف اچھی طرح مل جائے اب اس کو شیشے یا چینی کے برتن میں محفوظ رکھیں اور چھ مہینے کے بعد استعمال کریں۔

مقدار خوراک و ترکیب استعمال: ۴ گرام یہ دوا رات کو سوتے وقت ۲۵۰ ملی لیٹر دودھ سے کھائیں۔

فوائد: فالج ولقوہ، مرگی، نسیان (بھول) گٹھیا اور دمہ وغیرہ جیسی بلغمی بیماریوں میں مفید ہے۔ قوت ہاضمہ اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## ایارج فیقرا

ترکیب: سنبل الطیب، عود بلسان، تخم مصطگی، تگر، زعفران ایک حصہ جند بیدستر ہم وزن جملہ ادویہ سہ چند شہد میں بنائیں۔

مقدار: ۷ ماشہ

افعال و فوائد: دردسر اور معدے کے لیے مفید ہے۔

## انقرویائے صغیر

| | |
|---|---|
| نسخہ: ہلیلہ سیاہ | ۱۰۰ گرام |
| پوست ہلیلہ | ۱۰۰ گرام |
| آملہ مقشر | ۱۰۰ گرام |
| بالچھڑ | ۲۰ گرام |
| ناگرموتھا | ۲۰ گرام |
| کندروج ترکی | ۲۰ گرام |
| مرچ سیاہ | ۲۰ گرام |
| سونٹھ | ۲۰ گرام |
| عسل بلاور | ۲۰ گرام |
| روغن اخروٹ | ۴۰ ملی لیٹر |
| شہد | ۱کلو۵۰۰ گرام |

ترکیب تیاری: بھلانوے کے شہد دیگر دوائیں کوٹ کر روغن اخروٹ میں چرب کریں اس کے بعد بھلانوے کا شہد اور خالص شہد مصفیٰ سہ چند ملا کر دوائیں حل کریں۔

مقدار خوراک و ترکیب استعمال: ۴ ماشہ رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔

فوائد: مقوی باہ، فالج، لقوہ اور امراض عصبیہ کو زائل کرتا ہے۔

## اثاناسیائی کبری

نسخہ: مرکی، زعفران افیون، جند بیدستر، قسط، فرومانا (کالی زیری) غافث، خشخاش، قرن الحفر سوختہ، سب دوائیں کوٹ کر سہ چند شہد میں معجون بنائیں۔

مقدار خوراک: ڈیڑھ ماشہ۔

فوائد: درد جگر، درد طحال، درد معدہ، پرانی کھانسی، درد گردہ، درد مثانہ اور بخاروں میں مفید ہے۔

## اثاناسپائی صغیر

**نسخہ:** میعہ سائلہ، زعفران، قسط، بالچھڑ، افیون ہر ایک ۱۴ ماشہ، صارہ غافت ۲۸ ماشہ، ملٹھی ۴۲ ماشہ، سب کو کوٹ چھان کر سہ چند شہد میں معجون بنائیں (بعض نسخوں میں عود بلسان اور مرکی ۱۴، ۱۴ ماشہ بھی مرقوم ہے۔

**مقدار خوراک:** ڈیڑھ ماشہ۔

**فوائد:** درد جگر، درد طحال درد مثانہ، درد گردہ، پرانی کھانسی اور دمہ کے لئے مفید ہے۔

## امروسیا

**نسخہ:** قسط تلخ، مرچ سیاہ وسفید، دار فلفل ہر ایک سوا ماشہ، زیرہ کرمانی، دوقو، عود بلسان، تج کالی زیری، شگوفہ اذخر، تخم کرفس بہر ساڑھے تین ماشہ، وج، زعفران ہر ایک سات ماشہ، مرکی ساڑھے دس ماشہ، حب الفار ۱۰ ماشہ، تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور سہ چند شہد مصفیٰ میں معجون بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک

**فوائد:** ضعف جگر، معدہ، طحال اور گردہ کے لئے مفید ہے۔ قوت باہ کو تحریک دیتی ہے۔

## باسلیقون کبیر

باسلیقون کے معنی مکمل روشنائی ہیں اس کا موجد بقراط تھا۔

**نسخہ:** اشنہ ۱۰ اگرام، ایلوا ۵۰ گرام، بالچھڑ ۲۰ گرام، پوست ہلیلہ زرد ۴۰ گرام، ہیل ہکلاں ۳۰ گرام، روپا مکھی ۱۰۰ گرام، ساذج ہندی ۲۰ گرام، سونا مکھی ۲۰ گرام، فلفل سیاہ ۲۰ گرام، لونگ ۱۰ گرام، مامیران چینی ۲۰ گرام، مرکی ۲۰ گرام، تانبا سوختہ ۵۰ گرام، نمک لاہوری ۲۰ گرام، نمک سانبھر ۱۰ گرام، نوشادر ۳۰ گرام، ہلدی ۳۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** سب کو کوٹ چھان کر باریک چھننی سے سفوف بنائیں کم از کم تین دن تک کھرل کریں اور شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** رات کو سوتے وقت سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

**فوائد:** دھند، جالا، پھولا، ناخنہ میں مفید ہے۔

## باسلیقون صغیر

**نسخہ:** روپا مکھی ۲ تولہ ساڑھے پانچ ماشہ، کشتہ جست پونے ۹ ماشہ سفیدہ قلعی، نمک لاہوری، نوشادر، بھنگرہ، مرچ سیاہ، پیپل ہر ایک پونے ۲ ماشہ باریک پیس کر ریشمی کپڑے سے چھان کر بطور سرمہ استعمال کریں۔

**فوائد:** باسلیقون کبیر کی طرح مفید ہے۔

## بخور دمہ

**نسخہ:** برگ اڑیسہ ۱۰۰ اگرام، دھتورہ کے خشک پتے ۱۰۰ اگرام، تمبا کو سورتی ۱۰۰ اگرام، چائے سیاہ ۱۰۰ اگرام، شورہ قلمی ۱۰۰ اگرام، روغن بادیان ۱۰ ملی لٹر۔

**ترکیب تیاری:** پہلی پانچ چیزوں کو کوٹ چھان کر باریک سفوف بنالیں۔ پھر اس میں روغن بادیان ملا کر رکھیں۔

**مقدار خوراک وترکیب استعمال:** دو تین دہکتے ہوئے کوئلوں پر چٹکی بھر سفوف چھڑک کر مریض کو سونگھائیں۔ سانس کے ساتھ اس دوائی کے جانے سے سانس کی تنگی دور ہو جائے گی۔

**فوائد:** مرض دمہ میں جب مریض تنگ ہو اس کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## برشعشا

''برشعشا'' یونانی زبان کا لفظ ہے۔ اس کے معنی بہت جلد فائدہ کرنے والی دوا کے ہیں۔

**نسخہ:** بالچھڑ ۱۵ گرام، اجوائن خراسانی ۳۰۰ گرام، عاقرقرحا ۱۵ گرام، فلفل سیاہ ۶۰۰ گرام، فرفیون ۱۵ گرام، افیون ۷۵ گرام، زعفران ۷۵ گرام، شہد ایک کلو ۶۵۰ گرام، قوام شکر سفید ایک کلو ۶۵۰ گرام، عرق گاؤزبان ۳۰۰ ملی لٹر، نظرون بخاوی ۶ گرام۔

**ترکیب تیاری:** بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک وترکیب استعمال:** ایک گرام رات کو سوتے وقت کھائیں، اوپر سے پانی پئیں، نزلہ وزکام کی حالت میں خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر والا ۵ گرام ملا کر کھلائیں۔

ترش چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** نزلہ زکام میں خصوصاً مفید ہے۔ مالیخولیا، ہذیان، فالج، لقوہ، مرگی، رعشہ، نسیان، چکر آنا، نیند کی کمی، کان بجنا، قولنج اور معدہ وجگر کو مفید ہے۔ نئی و پرانی کھانسی کو بھی فائدہ کرتا ہے۔

## برود کافوری

**نسخہ:** پھٹکڑی سفید ۲۵ گرام، سرمہ سیاہ ۷۰ گرام، سفیدہ جست (جست شگفتہ) ۱۲۰ گرام، کافور ۶ گرام، عرق گلاب ۱۵۰ ملی لٹر۔

**ترکیب تیاری:** پھٹکڑی و سرمہ کو باریک کریں اس کے بعد سفید جست چھان کر ملائیں اور کافور شامل کر کے عرق گلاب میں کھرل کریں۔ یہاں تک کہ خشک ہو جائے۔ اب اس کو باریک ململ میں چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک و ترکیب استعمال:** صبح، دوپہر اور شام سلائی سے لگائیں۔

**فوائد:** آنکھوں کی سرخی اور گرمی کو دور کرتا ہے۔ آنکھوں میں ٹھنڈک پہنچاتا ہے۔

## بنادق البزور

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۳۰ گرام، تخم خرفہ سیاہ ۳۰ گرام، تخم خشخاش سفید ۳۰ گرام، رب السوس ۳۰ گرام، تخم خطمی ۳۰ گرام، کتیرا ۳۰ گرام، گل ارمنی ۳۰ گرام، مغز بادام شیریں ۳۰ گرام، مغز تخم خربوزہ ۱۵۰ گرام، مغز تخم خیارین ۷۵ گرام، مغز تخم کدو ۳۰ گرام، نشاستہ گندم ۳۰ گرام، بہیدانہ ۲۵ گرام۔

**ترکیب تیاری:** خشک دواؤں کو کوٹ کر سفوف تیار کریں۔ تخم خشخاش سفید اور مغزیات کو الگ پیس کر دونوں قسم کے سفوف یکجا کریں۔ بہیدانہ کو الگ پانی میں بھگو کر رکھیں اور دو گھنٹے بعد مل کر لعاب چھان لیں اور اس میں سفوف اور مغزیات کو ملا کر گوندھیں اور گولیاں بنالیں۔

**مقدار خوراک و ترکیب استعمال:** دو دو گولیاں صبح و شام عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر۔ شربت بزوری ۲۰ ملی لٹر کے ساتھ استعمال

کریں۔ گرم و خشک چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** گردہ و مثانہ و پیشاب کی نالی کے زخم کو بھرتی ہے۔ پیشاب کھل کر آتا ہے۔

## برود احمر

**نسخہ:** شادنج ۲ تولہ ۲ ماشہ، کشتہ جست ایک تولہ ساڑھے پانچ ماشہ، مصری ساڑھے تین ماشہ، موتی ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** بطریق سرمہ تیار کریں۔ رات کو سوتے وقت سلائی سے آنکھوں میں ڈالیں۔

**فوائد:** آنکھوں میں ٹھنڈک پیدا کرتا ہے۔ جلن دور کرتا ہے۔

## برود خیار وقرع

**نسخہ:** کھیرا۔ چھوٹا کدو اندر سے کھوکھلا کر کے اس میں توتیا رکھ دیں اور اسے بند کر کے آٹا گوندھیں اور اوپر لیپ کریں، تنور میں رکھیں جب آٹا سرخ ہو جائے تو توتیا نکال کر باریک کر کے سرمہ کی مانند لگائیں۔

**فوائد:** آنکھوں کی سوزش اور گرم بیماریوں میں مفید ہے۔

## برود اسود

**نسخہ:** سرمہ اصفہانی، توتیا ہر ایک چار ماشہ، سونا مکھی ۲ ماشہ، مروارید ۷ ماشہ، تیزپات ساڑھے تین ماشہ، زعفران ڈیڑھ ماشہ، مشک کافور ۶ رتی، سرمہ۔

**ترکیب تیاری:** بطریق سرمہ تیار کریں۔

**فوائد:** آنکھوں کی سفیدی ککرہ ناخونہ کو مفید ہے۔

## پیام شفاء

**نسخہ:** فلفل سیاہ ایک تولہ، جوہر نوشادر ۶ ماشہ، ہرا تولہ۔ تخم دھتورہ سیاہ ۲ ماشہ، کشتہ فولاد ۳ ماشہ۔

**مقدار:** ایک رتی ہمراہ عرقِ بادیان۔

**فوائد:** دردِ معدہ، نفخ، قراقر سقوطِ اشتہا میں مفید ہے۔

**دیگر:** فلفل دراز، جوہر نوشادر، تخم سہانجنہ، تخم بھوادیہ کشتہ

شنگرف رومی ہر ایک ۳ ماشہ سفوف بنائیں۔

**خوراک:** نصف رتی ہمراہ عرق بادیان۔

## تریاق ثمانیہ

**نسخہ:** بکھان بید ۳۰ گرام، تج ۳۰ گرام، حب الغار ۳۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، فلفل سیاہ (سیاہ مرچ) ۲۰ گرام، قسط تلخ ۳۰ گرام، مرکی ۳۰ گرام، زعفران ۵ گرام، شہد ۵۲۵ گرام، عرق گاؤزبان ۱۵ ملی لٹر۔

**ترکیب تیاری:** پہلی سات دواؤں کو کوٹ کر باریک سفوف بنائیں۔ زعفران الگ کھرل کریں اب شہد کو آگ پر رکھ کر گرم کریں اور آگ سے نیچے اتار کر چھانیں۔ پہلے زعفران ملائیں پھر تھوڑا تھوڑا سفوف ملاتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔ جب سفوف مل جائے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار:** ۵ گرام صبح و عرق بادیان یا پانی ۶۰ ملی لٹر سے کھائیں۔

**فوائد:** فالج، لقوہ، رعشہ، مرگی، قولنج میں مفید ہے۔ ریاح کو تحلیل کرتا اور زہروں کے اثرات دور کرتا ہے۔

## تریاق الرحم

**نسخہ:** گل سپاری، گل پستہ، گوند ڈھاک، کشتہ قلعی، کشتہ مرجان، ہر ایک سہ ماشہ کشتہ عقیق ڈیڑھ ماشہ، موی ۸ تولہ سفوف بنائیں۔

**مقدار:** ۳ ماشہ۔

**فوائد:** سیلان الرحم میں نافع ہے۔

## تریاق فاروق

**نسخہ:** اجمود ۱۵ گرام، اجوائن دیسی ۱۵ گرام، اذخر مکی ۱۵ گرام، اسطوخودوس ۱۵ گرام، اقاقیا ۱۰ گرام، انیسون ۱۰ گرام، ایرسا ۳۰ گرام، بادیان ۱۰ گرام، بالچھڑ ۱۵ گرام، بوزیدان ۵ گرام، بہروزہ خشک ۵ گرام، بھنگرہ ۱۵ گرام، پکھان بید ۱۰ گرام، پودینہ خشک ۱۵ گرام، پھٹکڑی سفید ۱۰ گرام، پیپل کلاں ۱۵ گرام، تج ۱۵ گرام، تخم جرجیر ۱۵ گرام، تخم شلغم ۳۰ گرام، جاوشیر ۵ گرام، جند بیدستر ۵ گرام، حب الغار ۱۰ گرام، حب بلسان ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، رب السوس ۳۰ گرام، ریش برگد (برگد کی ڈاڑھی) ۱۵ گرام، ریوند چینی ۱۵ گرام، زراوند مدحرج ۵ گرام، زنجبیل (سونٹھ) ۱۵ گرام، ساذج ہندی (تیزپات) ۱۵ گرام، سکبینج ۵ گرام، سیسالیوس ۱۵ گرام، عاقرقرحا ۱۰ گرام، عود صلیب ۱۵ گرام، غاریقون ۳۰ گرام، فطراسالیون ۱۵ گرام، فلفل سفید (مرچ سفید) ۱۵ گرام، فراسیون (بانسہ کے پتے) ۱۵ گرام، قنطوریون ۱۵ گرام، قردمانا ۱۰ گرام، کلونجی ۲۰ گرام، کمازریوس ۱۵ گرام، کندر ۱۵ گرام، گل مختوم ۱۰ گرام، گل حماما ۱۰ گرام، لوبان ۱۵ گرام، مرکی ۳۰ گرام، مشک طرامشیع ۱۵ گرام، مصطگی ۱۵ گرام، ناروین (بالچھڑ) ۱۵ گرام، گوند کیکر ۱۰ گرام، گوگل ۵ گرام، قرص اسقیل ۱۲۰ گرام، قرص افعی ۶۰ گرام، شہد دو کلو ۷۵۰ گرام، شراب سنترہ ۷۵۰ ملی لٹر (ایک بوتل) لہسن ۳۰ گرام، روغن بلسان ۳۰ گرام، زعفران ۱۰ گرام، گھی ۴ گرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر۔

**ترکیب تیاری:** تمام خشک دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ لہسن کو شراب سنترہ میں پیس کر کپڑے میں چھان لیں۔ پھر اس کو باقی شراب کے ساتھ سفوف میں ملا دیں۔ جب سفوف خشک ہو جائے تو قرص اسقیل اور قرص افعی کو باریک پیس کر ملائیں اور دوبارہ تمام سفوف چھلنی نمبر ۶ سے چھانیں۔ اب شہد کا قوام بنائیں۔ قوام بناتے وقت روغن بلسان شامل کر دیں اور آگ سے نیچے اتار کر زعفران کو عرق گاؤزبان میں کھرل کر کے ملائیں۔ پھر دواؤں کا سفوف تھوڑا تھوڑا ملاتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔ جب تمام سفوف اچھی طرح سے مل جائے تو مصطگی کو گھی کے ساتھ پگھلا کر شامل کر لیں۔ اسے شیشے یا چینی کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک و ترکیب استعمال:** ایک گرام دواء المسک ۵ گرام یا خمیرہ گاؤزبان عنبری ۵ گرام میں ملا کر کھلائیں۔

**فوائد:** فالج و لقوہ، مرگی اور رعشہ وغیرہ جیسے بلغمی و عصبی امراض میں مفید ہے۔

**نوٹ:** قرص اسقیل۔ قرص افعی بطریق مخصوص تیار کر کے شامل کیے جاتے ہیں۔

## تریاق وبائی

**نسخہ:** صبر زرد ۲ تولہ مرکی، زعفران یہ ایک ایک تولہ عرق گلاب میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنالیں اور ورق چڑھالیں۔

**مقدار خوراک:** حسب ضرورت ہمراہ عرق بادیان یا عرق گلاب ایک یا دو گولی استعمال کریں۔

**فوائد:** بطور حفظ ماتقدم ہیضہ میں دو تین بار دیں۔ طاعون، چیچک، ہیضہ سے محفوظ رکھتا ہے۔ ان امراض میں مستعمل ہے۔ وبائی امراض میں حفظ ماتقدم کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

## تریاق نزلہ

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۳۰۰ گرام، اسطوخودوس ۵۰ گرام، پوست خشخاش ۳۰۰ گرام، تخم خشخاش ۴۰۰ گرام، تخم کاہو ۲۰۰ گرام، کشنیز خشک (خشک دھنیا) ۱۰۰ گرام، گل گاؤزبان ۱۰۰ گرام، رب السوس ۵۰۰ گرام، کتیر ۱۵۰ گرام، کشنیز خشک (دھنیا خشک) ۵۰ گرام، گل سرخ ۵۰ گرام، گوند کیکر ۵۰ گرام، مرکی ۵۰ گرام، نشاستہ گندم ۵۰ گرام، سفید شکر ۳ کلو، ست لیموں ۳ گرام۔

**ترکیب تیاری:** پہلی سات دواؤں کو رات کے وقت پانی ۶ لٹر میں بھگو کر رکھیں۔ صبح کو جوش دیں۔ جب پانی تقریباً آدھا رہ جائے تو اس کو مل کر چھان لیں اور اس میں شکر سفید، ست لیموں مقررہ مقدار میں شامل کر کے قوام بنائیں اور آگ سے نیچے اتار کر ڈابی سے خمیرہ کی مانند گھوٹیں۔ پھر باقی دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۶ میں چھان کر سفوف بنائیں اور گھوٹے ہوئے قوام میں تھوڑا تھوڑا سفوف ملاتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔ جب یہ سفوف اچھی طرح سے مل جائے تو شیشے یا چینی کے مرتبان میں محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۱۰ گرام صبح یا رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔ ترش چیزوں سے پرہیز کریں۔

## تکمید محلل

**نسخہ:** باجرہ، سبوس گندم، نمک طعام ہر ایک دو تولہ کوٹ کر پوٹلی بنائیں اور توے پر گرم کر کے ٹکور کریں۔

**فوائد:** مادہ کو تحلیل کرتا ہے۔

## تکمید مسکن

**نسخہ:** پوست خشخاش ۲ تولہ، عرق گلاب میں جوش دے کر روغن تارپین ۶ ماشہ اضافہ کر کے کپڑا بھگو کر ٹکور کریں۔

**فوائد:** اورام شدئی اور دیگر مقامات کیلئے مفید ہے۔

## تکمید مجلوق

**نسخہ:** انبہ ہلدی، بال کنگنی، برادہ دندانِ فیل ہر ایک ۹ ماشہ، لونگ، جائفل، زعفران، بیخ کبر ہر ایک ۳ ماشہ نیم کوفتہ بھیڑ کے دودھ میں جوش دیں اور پوٹلی میں ڈال کر ٹکور کریں۔

**فوائد:** جلق یا دوسرے اسباب کے لئے بے حد مفید ہے۔

## تریاق سرطان

**نسخہ:** جنطیانہ کندر، ہر ایک ساڑھے تین ماشہ، سرطان سوختہ ۳۵ ماشہ کوٹ چھان کر شہد میں معجون بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ساڑھے چار ماشہ۔

**فوائد:** باؤلے کتے کے کاٹے کو مفید ہے۔

## تریاق بلیغ النفع

**نسخہ:** زراوند، جند بیدستر، ہر ایک سوا پانچ ماشہ، مرچ سیاہ ساڑھے دس ماشہ، انیسون ۳۵ ماشہ، کوٹ چھان کر شراب میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ڈیڑھ تولہ۔

**فوائد:** سانپ و بچھو کے کاٹے کو مفید ہے۔

## تریاق رتیلا

**نسخہ:** مرچ سیاہ، ایرسا، زراوند، ناروین، عاقرقرحا، کنگی سیاہ، دو دارچینی، انار کی کلیاں، زیتون کے پتے، حب بلبل، جوا کھار، سرطان نہری سوختہ، عصارہ خشخاش، پنیر مایہ خرگوش۔ ہر ایک دو تولہ ۸ ماشہ چھان کر قرص بنا رکھیں۔

**مقدار:** ساڑھے تین ماشہ ایک قسم کی خطرناک لکڑی کا تریاق ہے۔

**فوائد:** ہر قسم کے زہروں کا تریاق ہے۔

## تریاق معدہ

**نسخہ:** نوشادر ایک تولہ مرچ سیاہ ۶ ماشہ، نمک سیاہ ۶ ماشہ، الائچی خورد ۶ ماشہ، سفوف بنائیں۔

**مقدار:** ۳ رتی۔

**فوائد:** کھانا ہضم کرتا اور ضعف معدہ کو دور کرتا ہے۔

## تریاق پیچش

**نسخہ:** پوست ہلیلہ زرد، اجوائن وزیرہ، علیحدہ علیحدہ بریاں کریں۔ (روغن زرد میں) کوٹ کر دہی کے پانی کے ساتھ دیں۔

**فوائد:** پیچش میں نافع ہے۔

## تریاق سعال

**نسخہ:** تخم دھتورہ، اجوائن خراسانی، رب السوس، شکر تیغال، کاکڑہ سینگی کیتھ، ہر ایک دو تولہ، افیون ۶ ماشہ، حبوب بقدر مونگ۔

**خوراک:** دو یا تین گولیاں حسب ضرورت دیں۔

## تریاق مثانہ

**نسخہ:** افیون ۵ گرام، انیسون ۲۰ گرام، تخم خرفہ ۲۵ گرام، تخم خطمی ۲۵ گرام، تخم خیارین ۲۵ گرام، تخم کرفس ۲۰ گرام، حب کا کنج ۳۵ گرام، دم الاخوین ۲۵ گرام، رب السوس ۲۰ گرام، ریوند چینی ۲۰ گرام، زونا خشک ۲۰ گرام، سماق ۲۰ گرام، شاخ گوزن سوختہ ۴۵ گرام۔ صعتر فارسی ۲۰ گرام، کتیر ۲۵۱ گرام، گل ارمنی ۲۰ گرام، گ ملتانی ۲۰ گرام، گل مختوم ۲۵ گرام، مغز بادام شیریں ۳۵ گرام، مغز تخم خربوزہ ۲۵ گرام، مغز تخم خیارین ۲۵ گرام، مغز تخم کدو ۲۵ گرام، قوام شکر سفید ۹ کلو ۵۸۷ گرام، بسد سرخ سائیدہ ۴۵ گرام، مروارید سائیدہ ۲۰ گرام، خشک اجزاء کا علیحدہ سفوف اور مغزیات کا علیحدہ بنائیں۔ تھوڑا تھوڑا ایک سفوف ملا کر کوٹیں۔ اس کے بعد شکر سفید کا قوام تیار کریں اور سفوف ملا کر ڈابی سے چلاتے جائیں۔ آخر میں بسد سرخ اور مروارید شامل کریں۔

**مقدار:** ۵ گرام ہمراہ شربت بزوری۔

**فوائد:** گردہ و مثانہ، رحم کی بیماریوں کو روکتا ہے پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے۔

## تریاق اربعہ

**نسخہ:** حب الغار، جنطیانہ، مرکی، زروند طویل کوٹ چھان کر روغن گاؤ سے چپ کریں۔ شہد سہ چند۔

**مقدار:** ا ماشہ۔

**فوائد:** دل و دماغ کو قوت دیتا اور زہروں کا دافع ہے۔

# جوارشات

جوارش، گوارش کا معرب ہے۔ جس کے معنی ہیں ہاضم خوش مزہ دوا، جوارش معدے کی دوا ہے۔ اس کا سفوف ڈرڈرا رکھا جاتا ہے تاکہ معدے میں زیادہ دیر ٹھہر کر اپنا کام کر سکے۔

## جوارش آملہ سادہ

**نسخہ:** الائچی خورد ۴۰ گرام، گل سرخ ۴۰ گرام، آملہ خشک ۴۵ گرام، قوام شکر سفید ۵ کلو بالچھڑ ۴۰ گرام، نظرون بجاوی ۸ گرام ہمراہ صندل سفید ۹۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** پہلے آملہ خشک کو چھلنی نمبر ۶ سے چھانیں۔ اس سفوف کو دو لیٹر پانی میں رات کو بھگو کر رکھیں صبح کو اسے قوام شکر سفید میں ملا کر آگ پر پکائیں۔ جب قوام درست ہو جائے نظرون بجاوی تھوڑے سے پانی میں ملا کر قوام میں شامل کریں اور جوش دے کر آگ سے نیچے اتار لیں اور دوسری دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۶۰ سے چھان کر سفوف بنائیں۔ یہ سفوف تھوڑا تھوڑا اس قوام میں ملاتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔ جب تمام سفوف اچھی طرح مل جائے تو شیشے یا چینی کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام۔ یہ جواش پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** دماغ، دل، معدہ کو طاقت دیتی ہے۔ دل اور جگر کی گرمی کو دور کرتی۔ احتلام میں مفید ہے۔ دافع تبخیر، مانع اسہال ہے۔

## جوارش آملہ عنبری

**نسخہ:** آملہ خشک ۳۰ گرام' ابریشم ۵ گرام' برادہ صندل سفید ۵ گرام' پوست بیرون پستہ ۵ گرام' دارچینی ۵ گرام' دانہ الائچی خورد ۵ گرام' گل سرخ ۵ گرام' گل گاؤزبان ۵ گرام' مصطگی ۵ گرام' شہد ایک کلو' مروارید سائیدہ ۱۰ گرام' ورق نقرہ ۸ گرام' ورق طلاء ۴۵ ملی گرام' عنبر ڈیڑھ گرام' گھی دو گرام' نطرون بنجاوی ۲ گرام' بطریق معروف جوارش تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** مقوی دل و دماغ' جگر' مسکن حرارت' مقوی معدہ' بھوک لگاتی' دافع تبخیر' گرمی کے دستوں کو بند کرتی ہے۔ احتلام اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے۔ جوارش آملہ سے زیادہ قوی الاثر ہے۔

## جوارش آملہ لولوی مسیح الملک والی

**نسخہ:** آملہ خشک ۲۰ گرام' دارچینی ۱۰ گرام' دانہ الائچی خورد ۲۰ گرام' آب انار شیریں ۲۰۰ گرام' رب بہی ۴۰۰ گرام' آب لیموں' ۱۰۰ ملی لٹر۔ زرشک ۱۰۰ گرام آب ترنج ۳۰۰ ملی لٹر۔ مروارید سائیدہ عرق گلاب میں ۱۰ گرام عنبر اڑھائی گرام ورق نقرہ ایک گرام ورق طلاء ۴۵ ملی گرام۔

**ترکیب تیاری:** بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** نزلہ دل' جگر' معدہ کو مقوی' دافع اسہال ہے۔

## جوارش انارین

**نسخہ:** الائچی خورد ۱۰ گرام' بالچھڑ ۳۵ گرام' پوست بیرون پستہ ۱۰ گرام' پوست ترنج ۱۰ گرام' دانہ الائچی کلاں ۱۰ گرام' مصطگی ۱۸ گرام' گھی ۵ گرام' رب انار شیریں ایک کلو' ۵۰۰ گرام رب انار ترش' ایک کلو ۵۰۰ گرام آب پودینہ ۷۰۰ ملی لٹر شکر سفید ۵ کلو ست لیموں ۵ گرام۔

**ترکیب تیاری:** بطریق معروف جوارش تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام۔

**فوائد:** معدے اور جگر کو طاقت دیتی اشتہا کو بڑھاتی' گرمی کو تسکین دیتی' متلی اور قے کو روکتی اور صفرا کو دور کرتی ہے۔

## جوارش انارین قابض

**نسخہ:** عرق لیموں ۹ تولہ ۴ ماشہ' آب حب الآس' آب انار شیریں' آب انار ترش ہر ایک ۸ تولہ' ۱۰ ماشہ۔ آب پودینہ' شیرہ مربہ آملہ ۴ تولہ ۸ ماشہ' گلاب ۲ تولہ ۴ ماشہ مصطگی' الائچی خورد ہر ایک ۳ ماشہ' گل سرخ زیرہ' گلاب' وج جائفل' عود خام' طباشیر ہر ایک ۲ ماشہ قند سفید ایک پاؤ۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۷ ماشہ۔

**فوائد:** معدہ وجگر کی اصلاح کرتی ہے مانع اسہال و مفرح ہے۔

## جوارش اترج

**نسخہ:** پوست لیموں خشک کیا ہوا پونے ۹ تولہ لونگ دارچینی' جائفل' فلفل دراز' چھوٹی الائچی' تج خولنجان' سونٹھ ہر ایک اڑھائی ماشہ' خشک خالص ڈیڑھ ماشہ' بطریق معروف تیار کریں۔

**ترکیب تیاری:** بطریق ۷ ماشہ۔

**فوائد:** مقوی معدہ۔ دافع گندہ دہنی۔

## جوارش بسباسہ

**نسخہ:** اسارون ۵۰ گرام' الائچی کلاں ۲۵۰ گرام' الائچی خورد ۵۰ گرام' تج ۵۰ گرام' پیپل کلاں ۵۰ گرام' جاوتری ۵ گرام' دارچینی ۵ گرام' زنجبیل ۵ گرام' فلفل سیاہ ۱۰۰ گرام' لونگ ۷۵ گرام' قوام شکر سفید دو کلو ۳۰۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح و شام ہمراہ آب۔

**فوائد:** معدے کی سردی کو دور کرتی اور بدہضمی بوجہ بروقت کو رفع کرتی۔ نافع بادی بواسیر۔ پیٹ کے بڑھنے کو روکتی ہے۔ بعد از غذا استعمال کرنے سے غذا کو ہضم کرتی ہے۔ دافع وجع ریاحی و ریاح کی پیدائش کو روکتی ہے۔

## جوارش تمر ہندی

**نسخہ:** اگر ۵ گرام الائچی کلاں ۵ گرام، تج ۵ گرام، زنجبیل ۵ گرام، لونگ ۵ گرام، انار دانہ ۲۰۰ گرام، الائچی خورد ۵ گرام، پودینہ خشک ۵ گرام، جائفل ۵ گرام، فلفل سیاہ ۵ گرام، املی ۲۰۰ گرام، شکر سفید ۲۰۰ گرام، آب لیموں ۳۰۰ ملی لٹر، مویز منقیٰ ۲۰۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۱۰ گرام صبح و شام۔

**فوائد:** مقوی معدہ و جگر، بھوک لگاتی۔ صفراوی دستوں، متلی کو بند کرتی گرمی کے موسم اور ہیضہ کیلئے مفید۔

## جوارش بلادر

**نسخہ:** مرچ سیاہ، دار فلفل، جند بیدستر، پوست ہلیلہ، ہلیلہ سیاہ، آملہ مصفیٰ ہر ایک ۱۴ ماشہ سعد کوفی ۲۸ ماشہ قسط تلخ بھلانواں، باؤبڑنگ، حب العار ہر ایک ۴۲ تولہ نبات سفید ۴۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** بھلانوے کو باریک کریں، باقی ادویہ کوٹ چھان کر مسکہ گاؤ میں چرب کریں۔ سہ چند شہد میں جوارش بنائیں۔ چھ ماہ بعد استعمال کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک سے دو ماشہ۔

**فوائد:** قوت باہ زیادہ کرتی، عقل تیز کرتی ہے۔ رنگ کو نکھارتی ہے۔ امراض باردہ و دماغیہ کو دور کرتی ہے۔

## جوارش جالینوس

**نسخہ:** اسارون (تگر) ۲۰۰ گرام، الائچی کلاں ۲۰۰ گرام، بالچھڑ ۲۰۰ گرام، پیپل کلاں ۲۰۰ گرام، تج ۲۰۰ گرام، چرائتہ شیریں ۱۰۰ گرام، حب الاس ۲۰۰ گرام، خولنجان ۲۰۰ گرام، زنجبیل (سونٹھ) ۲۰۰ گرام، دارچینی ۲۰۰ گرام سعد کوفی (ناگرموتھ) ۲۰۰ گرام، عود بلسان ۲۰۰ گرام، فلفل سیاہ (سیاہ مرچ ۲۰۰ گرام، قرنفل لونگ) ۲۰۰ گرام قسط شیریں، ۲۰۰ گرام مصطگی ۲۷۵ گرام زعفران ۶ گرام شہد ۵ کلو۔ قوام شکر سفید ۵ کلو گھی۔ ۱۰۰ گرام عرق گاؤزبان ۲۵ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام۔

**فوائد:** معدہ، آنتوں اور مثانہ کے ضعف کو دور کرتی۔ غذا کی ہاضم، اشتہا بڑھاتی، کاسر ریاح اور منہ کی بدبو کو دور کرتی ہے۔ پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے۔ بلغمی کھانسی و بواسیر میں مفید ہے۔ گردہ و مثانہ میں بار بار پتھری پیدا ہونے میں مانع ہے۔ بالوں کو قبل از وقت سفید ہونے سے روکتی ہے۔

## جوارش جلالی

**نسخہ:** مشک ۶ رتی زیتون، تخم کرفس ہر ایک ۶ ماشہ، مرچ سیاہ ۹ ماشہ، زیرہ سیاہ مدبر، مصطگی، پودینہ خشک، عود ہندی ہر ایک ۱۸ ماشہ بالچھڑ، تج، لونگ، دارچینی، بڑی الائچی ہر ۴۵ ماشہ۔ قند سفید برابر وزن اور شہد دو چند وزن بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ساڑھے چار ماشہ۔

**فوائد:** مقوی معدہ، ہاضم، مولد منی، مقوی باہ اور گردے کی کمزوری کو دور کرتی ہے۔

## جوارش زرشک

**نسخہ:** بنسلوچن ۵۰ گرام، تخم خرفہ سیاہ بریاں، ۵۰ گرام، حب الاس ۵۰ گرام، سماق ۵ گرام، گل سرخ ۵۰ گرام، مغز کدو بریاں ۵۰ گرام، زرشک ۱۰۰ گرام، مویز منقیٰ ۱۰۰ گرام، رب بہی ۵۳۰ گرام، شربم حماض ۵۳۰ ملی لٹر آب ترنج ۵۳۰ ملی لٹر، شکر سفید ۲۵ گرام زہر مہرہ باریک کھرل کیا ہوا ۳۵ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح و شام۔

**فوائد:** گرم مزاجوں میں مفید ہے۔ صفراوی متلی اور تے کو روکتی اور بھوک لگاتی ہے۔

## جوارش زعفرانی سادہ

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۱۰۰ گرام، اگر ہندی ۳۵ گرام بادیان ۱۰۰ گرام، بیج کرفس ۱۰۰ گرام، تج ۳۵ گرام، تخم اسپت ۱۰۰ گرام، تخم کرفس ۱۰۰ گرام، تخم گذر ۱۰۰ گرام، عاقرقرحا ۳۵ گرام، مغز تخم

خیارین ۱۰۰ اگرام، مغز تخم خربوزہ ۱۰۰ اگرام، مصطگی ۳۵ گرام، زعفران ۱۵ اگرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر، قوام شکر سفید ۲ کلو ۸۵ گرام گھی ۱۰ اگرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ۵ سے ۱۰ اگرام صبح یارات پانی سے استعمال کریں۔

**فوائد:** دماغ، جگر، معدہ ومثانہ کوقوت دیتی ہے بدہضمی میں مفید ہے۔کاسرریاح، پیشاب کی زیادتی کوروکتی ہے۔

## جوارش زرعونی عنبری (بنسخۂ کلاں)

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۲۰ گرام، اگر ہندی ۱۲ اگرام، اندر جو ۱۵ اگرام بادیان ۲۰ گرام، بوزیدان ۱۵ اگرام، بہمن سرخ ۱۵ اگرام، بہمن سفید ۱۵ اگرام، بیخ کرفس ۲۰ گرام، پیپل کلاں ۱۰ اگرام، تج ۱۰ اگرام، تخم اسپت ۱۰ اگرام، تخم انگن ۱۰ اگرام، تخم پیاز ۱۰ اگرام، تخم جرجیر ۱۰ گرام، تخم سویا ۲۰ گرام، تخم کرفس ۴۰ گرام، تخم گندر ۲۰ گرام، تخم گندنا ۱۰ اگرام، تخم ہلیون ۱۵ اگرام، ثعلب مصری ۴۰ گرام، جائفل ۱۰ گرام، چرائتہ شیریں ۴۰ گرام چھوارہ ۴۰ گرام، حب الزلم ۲ گرام، حب فلفل ۲۰ گرام، خراطین مصفی ۴۰ گرام، خولنجان ۱۰ اگرام، زنجبیل ۱۰ اگرام، شقاقل مصری ۱۵ اگرام، عاقرقرحا ۱۰ اگرام قرنفل ۱۰ اگرام، کباب چینی ۱۰ اگرام، کندر ۱۲ اگرام، گل سرخ ۱۰ اگرام کوکھروخورد ۴۰ گرام مغز چلغوزہ ۲۰ گرام، مغز تخم خربوزہ ۲۰ گرام، مغز تخم خیارین ۲۰ گرام، مغز ناریل ۲۰ گرام مصطگی ۱۲ اگرام، گھی ۴ گرام، زعفران ۱۲ اگرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر، عنبر ۱۰ اگرام، مغز کنجشک نر (چڑوں کا مغز) ۲۰ گرام شہد ایک کلو ۲۰۰ گرام، قوام شکر سفید ایک کلو ۲۰۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ گرام ہمراہ کشتہ فولاد ایک۔

**مقدارخوراک:** کمزوری مثانہ کی صورت میں اور پیشاب کی ریگ کی صورت میں ہمراہ قرص کشتہ زمرد ایک عدد۔

**فوائد:** دماغ، جگر، معدہ، گردہ، مثانہ کومقوی ہے۔دردسرکودور کرتی۔پشت کومضبوط بناتی ہے۔مادہ تولید کوزیادہ کرتی ہے۔ قوتِ باہ کو بڑھاتی ہے۔ پیشاب کی زیادتی، بلغمی کھانسی میں فائدہ پہنچاتی ہے۔کاسرریاح، بالوں کی سیاہی کوقائم رکھتی ہے۔

## جوارش زنجبیل

**نسخہ:** الایچی خورد ۳۰ گرام، جائفل ۲۵ گرام، دارچینی ۱۴۰ اگرام، زنجبیل ۲۸۰ اگرام، قرنفل (لونگ) ۴۰ گرام گوند بول (گوندکیکر) ۳۰۰ گرام، تخم کرفس ۱۵ اگرام، سونٹھ ۳۰ گرام، فلفل سیاہ ۳۰ گرام، رب بہی ایک کلو۔سرکہ ۵۰۰ ملی لٹر۔شکر سفید ایک کلو۔ست لیموں ۱۰ گرام، زعفران ۵ گرام، عرق گاؤزبان ۲۵ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵،۵ گرام دونوں وقت ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** ہاضم کاسرریاح، مفید برائے امراض بلغمی، بھوک بڑھاتی ہے۔مقوی معدہ ہے۔

## جوارش سقنقور

**نسخہ:** دارچینی، جائفل، بہمن سرخ وسفید ہرایک ۷ ماشہ تخم ہلیون، تخم پیاز، تخم شلجم، تخم اسپت، تخم گندنا، تخم گاجر، تخم جرجیر، تخم انگن، تخم ترب، ہالوں، مغز چلغوزہ، شاہ بلوط تودری، سرخ وزرد، پیاز بریان اندر جو ہرایک ساڑھے سات ماشہ، سونٹھ، شقاقل، قولنجان اور فلفل ہرایک ساڑھے سات ماشہ، ثعلب مصری، نصہ گاؤ ہر ایک ۳۵ ماشہ، نبات سفید ہموزن شہد دو چند۔بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۷ ماشہ۔

**فوائد:** قوت باہ زیادہ کرتی۔ جماع کے لئے شہوت کوتحریک دیتی ہے۔

## جوارش سفرجلی قابض

**نسخہ:** الایچی خورد ۲۰ گرام، الایچی کلاں ۳۰ گرام، تربد سفید ۲۰ گرام، دارچینی ۳۰ گرام، زنجبیل ۳۰ گرام، پیپل کلاں ۳۰ گرام، سقمونیا ۱۰ اگرام، مصطگی ۵۰ گرام، گھی ۱۵ اگرام، رب بہی ۸۰۰ گرام، سرکہ ۳۰۰ گرام، شکر سفید ۲ کلو، ۷۰۰ گرام، ست لیموں ۳ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ گرام سے ۱۰۰ اگرام صبح کے وقت کھائیں۔

**فوائد:** مقوی دل و دماغ، دافع احتلام وکرب، مانع تبخیر۔

## جوارش شہنشاہی عنبری

**نسخہ:** گل سرخ ۳۰ گرام، گل گاؤزبان ۳۰ گرام زرشک، ۱۰۰ گرام، مربہ ہلیلہ، مربہ آملہ، ہرایک ۱۸۰ گرام، شربت انار شیریں ۱۵۰ ملی لٹر، شربت نارنج ۱۳۰ ملی لٹر، شربت آلو بالو ۱۳۰ ملی لٹر۔ شربت لیموں ۱۳۰ ملی لٹر، سکنجبین سادہ ۱۸۰ ملی لٹر، شکر سفید ۱۰۰ گرام، مروارید باریک کھرل کیے ہوئے ۱۰ گرام، ورق نقرہ ۱۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح ہمراہ عرق گذر۔

**فوائد:** مقوی دل و دماغ۔ دافع خفقان و اضطراب۔ مقوی معدہ، مانع تبخیر۔

## جوارش شہریاراں

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۳۰ گرام، افتیمون ۴۰ گرام، الائچی خورد ۳۰ گرام، انیسون ۳۰ گرام، بالچھڑ ۳۰ گرام، بسفائج ۲۵ گرام، تج ۶۰ گرام، تخم کرفس ۳۰ گرام، تربد سفید (نسوت سفید) ۴۰ گرام، چیتہ لکڑی ۲ گرام، برگ نیل ۴۰ گرام، دارچینی ۳۰ گرام، زنجبیل ۳۰ گرام، ساذج ہندی ۳۰ گرام، سقمونیا ۴۰ گرام، قرنفل (لونگ) ۳۰ گرام، ناگ سیر ۳۰ گرام، نمک سانبھر ۲۵ گرام، مصطگی رومی ۳۰ گرام، گھی ۱۰ گرام، زعفران ۸ گرام، قوام شکر سفید ۱ کلو ۵۰۰ گرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح یا شام پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** معدہ اور جگر کی سردی کو دور کرتی ہے۔ قبض کو دور کرتی ہے۔ قولنج میں مفید ہے۔

## جوارش طباشیر

**نسخہ:** آملہ خشک ۱۰۰ گرام، برادہ صندل سرخ ۱۰۰ گرام، پوست ترنج ۵۰ گرام، برادہ صندل سفید ۱۰۰ گرام، بنسلوچن ۱۰۰ گرام، حب الآس ۵۰ گرام، سماق ۵۰ گرام، کشنیز خشک ۱۰۰ گرام، گل سرخ ۱۰۰ گرام، کافور ۱۲ گرام، مصطگی ۵۰ گرام، رب بہی ۱ کلو ۲۰۰ گرام، شکر سفید ۱ کلو ۲۰۰ گرام، گھی ۱۳ گرام، ست لیموں ڈیڑھ گرام۔

بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح ۵ گرام شام۔

**فوائد:** گرمی کے دستوں کو روکتی ہے۔ معدے سے دماغ کی طرف بخارات کو روکتی ہے۔

## جوارش عود ترش

**نسخہ:** اگر ۲۰۰ گرام، الائچی خورد ۲۰ گرام، بادرنجبویہ ۲۰ گرام، سنبل الطیب ۲۰ گرام، طباشیر ۲۰ گرام، پوست ترنج ۲۰ گرام، دارچینی ۲۰ گرام، قرنفل (لونگ) ۲۰ گرام، مصطگی ۲۰ گرام، رب سیب ۱ کلو، ۳۰ گرام، آب لیموں ۲ لٹر ۲۵۰ ملی لٹر، شکر سفید ۳ کلو، ۵ گرام زعفران ۱۰ گرام، گھی ۵ گرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح ۵ گرام شام استعمال کریں۔

**فوائد:** معدہ کو قوت دیتی، بھوک لگاتی، غذا کی ہاضم، صفرا کی خرابی میں خصوصاً مفید ہے۔

## جوارش عود شیریں

**نسخہ:** اسارون ۵۰ گرام، اگر (خرد) ۱۲۵ گرام، الائچی خورد ۱۲۵ گرام، پیپل کلاں ۱۲۵ گرام، تجقلمی ۱۲۵ گرام، جائفل ۱۲۵ گرام، قولنجان ۱۲۵ گرام، دارچینی ۱۲۵ گرام، لونگ ۱۲۵ گرام، شہد ۱ کلو ۶۰۰ گرام، قوام شکر ۱ کلو ۶۰۰ گرام، زعفران ۲۰ گرام، عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح ۵ گرام شام استعمال کریں۔

**فوائد:** معدے کی کمزوری کو دور کر کے قوت دیتی ہے۔ غذا کی ہاضم اور بھوک لگاتی ہے۔

## جوارش عود ملین

**نسخہ:** تربد سفید ۱۰۰ گرام، سنا مکی ۱۰۰ گرام، گل سرخ ۱۰۰ گرام، اگر ۸۰ گرام، الائچی خورد ۴۰ گرام، انیسون ۴۰ گرام، بادیان ۴۰ گرام، بنسلوچن ۸۰ گرام، پودینہ خشک ۴۰ گرام، دارچینی ۶۰ گرام، مصطگی ۴۰ گرام، شکر سفید ۲ کلو ۶۰۰ گرام، گھی ۱۰ گرام، ست لیموں ۲ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ گرام ہمراہ گرم پانی یا عرق بادیان۔

**فوائد:** مقوی معدہ، دافع قبض، بھوک لگاتی ہے۔

## جوارش فلافلی

**نسخہ:** اسارون ۵ گرام، پیپل کلاں ۱۰ گرام، تج ۵ گرام، تخم کرفس ۵ گرام، زنجبیل ۱۰ گرام، زیرہ سیاہ ۵ گرام، عود بلسان ۵۰ گرام، فلفل سفید ۱۰۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۰۰ گرام، قوام شکر سفید ا کلو ۱۵۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ گرام نہار منہ اور بعد غذا۔

**فوائد:** قوت ہاضمہ کو طاقت دیتی۔ معدہ اور آنتوں کی ریاح کو دور کرتی ہے۔

## جوارش فواکہ

**نسخہ:** بادرنجبویہ ۵۰ گرام، دارچینی ۵۰ گرام، رب امرود ۳۰۰ گرام، رب انار ترش ۳۰۰ گرام، رب انار شیریں ۳۰۰ گرام، رب غورہ ۳۰۰ گرام، زرشک ۱۵۰ گرام، ساق ۱۵۰ گرام، شکر سفید ا کلو، مصطگی ۵۰ گرام، گھی ۱۵ گرام، ست لیموں ا گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ گرام صبح اور ۵ گرام شام کو استعمال کریں۔

**فوائد:** ضعف قلب، ضعف معدہ میں مفید ہے۔ ان اعضاء کو تقویت دیتی، خفقان کو دور کرتی ہے۔ صفراوی مزاج اشخاص میں نہایت مفید ہے۔

## جوارش نفاح

**نسخہ:** املی پختہ، صفہانی سیب، پوست کیکر اور بیج الگ کریں۔ اس قدر جوش دیں کہ گل جائے پھر اسے چھلنی سے گزاریں اس کے بعد قند سفید ایک وزن شہد دو وزن سے قوام حل کریں۔ آخر قوام میں زعفران سوا دو ماشہ، مرچ سیاہ، دار فلفل، لونگ ہر ایک ۹ ماشہ، زنجبیل ۱۸ ماشہ، عود ہندی ساڑھے بائیس ماشہ کوٹ چھان کر ملالیں۔

**مقدارخوراک:** ۵ سے ۷ ماشہ۔

**فوائد:** معدہ، قلب، دماغ کو قوی کرتی، ہضم درست کرتی ہے۔

## جوارش حب الآس

**نسخہ:** جائفل ۵ عدد، ہلیلہ ۱۰ عدد، قسط، تج، بالچھڑ، حب بلسان، دارچینی، شاہترہ، انار خشک ہر ایک ۱۴ ماشہ، ریوند چینی زراوند گرداشتہ ہر ایک ۱۸ ماشہ، ہلیلہ سیاہ، پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک ۷ ماشہ بر روغن زیتون چرب شدہ۔ حب الآس تمام دواؤں کے برابر نبات سفید، سب کی ہم وزن شہد دو چند۔

**مقدارخوراک:** ۷ ماشہ۔

**فوائد:** ہاضم، حابس اسہال، محلل طحال، نافع استسقاء۔

## جوارش قرطم

**نسخہ:** انیسون ۱۰۰ گرام، بسفائج ۱۰۰ گرام، مغز بادام شیریں ۲۰۰ گرام، مغز قرطم ۲۰۰ گرام، مصطگی ۱۰۰ گرام، گھی ۲۵ گرام، قوام شکر سفید ۲ کلو ۱۰۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۱۰ گرام صبح کو دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** قبض کو دور کرتی ہے، پیشاب لاتی، مدر حیض، مقوی معدہ ہے۔

## جوارش کمونی

**نسخہ:** برگ سداب ۵۰۰ گرام، بورہ ارمنی ۱۲۵ گرام، زنجبیل ۵۰۰ گرام، زیرہ سیاہ ا کلو ۲۵۰ گرام، فلفل سیاہ ۳۷۵ گرام، سرکہ (نیشکر) ۷۵۰ ملی لٹر، شکر سفید ۸ کلو ۲۵۰ گرام، ست لیموں ۸ گرام، نطرون بنجاوی ۱۸ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدارخوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام بعد غذا۔

**فوائد:** معدے کی سردی کو دور کرتی، ریاح کو خارج کرتی، قبض کو دور کرتی، کاسر ریاح، دافع فواق۔

## جوارش کمونی اکبر

**نسخہ:** برگ سداب ۹۰ گرام، بورہ ارمنی ۷۵ گرام، دارچینی ۷۵ گرام، زیرہ سیاہ ۷۵ گرام، فلفل سفید ۹۰ گرام، فلفل سیاہ ۹۰ گرام، سرکہ (گنے کے رس کا) ۷۵۰ ملی لٹر۔ گل قند گلاب ا کلو ۵۰۰ گرام،

مربہ زنجبیل ۶۰۰ گرام، مربہ ہلیلہ ۹۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو، ست لیموں ۴ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام بعد غذا۔

**فوائد:** کاسر ریاح، ہاضم، قابض معدے کی خراب رطوبتوں کو تحلیل کرتی ہے۔

## جوارش کمونی کبیر

**نسخہ:** بالچھڑ ۹۰ گرام برگ سداب ۱۶۵ گرام، بورۂ ارمنی ۴۵ گرام، تج ۹۰ گرام، حب بلسان ۹۰ گرام، زیرہ سیاہ ۱ کلو ۲۰ گرام، زنجبیل ۶۵ گرام، فلفل سیاہ ۱۳۰ ا گرام، دارچینی ۹۰ گرام، مصطگی ۹۰ گرام، کھی ۲۵ گرام، سرکہ ۷۵۰ ملی لٹر، شکر سفید ۶ کلو ۴۰۰ گرام، ست لیموں ۶ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام صبح یا بعد غذا۔

**فوائد:** ہاضم، کاسر ریاح، درد معدہ اور قولنج کو دور کرتی ہے۔

## جوارش کمونی مسہل

**نسخہ:** بالچھڑ ۱۰ گرام برگ سداب ۱۶۰ گرام، بورۂ ارمنی ۴۰ گرام، تج ۱۰ گرام، تربد سفید ۹۸۵ گرام، حب بلسان ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، زنجبیل ۱۶۰ گرام، زیرہ سیاہ ۴۰۰ گرام، جوز بلسان ۱۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۳۰ ا گرام، سرکہ ۳۷۵ ملی لٹر، شکر سفید ۵ کلو ۷۵۰ گرام، ست لیموں ۶ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام ہمراہ آب یا عرق بادیان برائے دافع قبض ۱۰ گرام، قابض وبادی اشیاء سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** معدے و آنتوں کو فضلات سے پاک وصاف کرتی اور تقویت دیتی ہے۔ کاسر ریاح، منہ کی رال یا زیادہ تھوک بہنے میں مفید ہے۔

## جوارش سلطانی

**نسخہ:** بہمن سرخ وسفید، تودری سرخ وسفید، تخم اسپت، تخم خربوزہ، تخم جرجیر، تخم پیاز، تخم حماض، انجرہ، کتیرا، تخم ہلیون، تخم شلجم، تخم کرفس ہر ایک ۱۳ ماشہ، شقاقل، الائچی خورد، دار فلفل، خولنجان، دارچینی، زنجبیل، خرفہ ہر ایک آدھ ماشہ ترنجبین سہ چند ادویہ۔

**ترکیب تیاری:** ترنجبین کے سوا سب کا سفوف بنائیں۔ ترنجبین رات کو دودھ میں بھگو کر صبح مل چھان کر آگ پر رکھیں۔ شہد دو چند ملا کر قوام کریں اور ادویات شامل کریں۔

**مقدار خوراک:** آدھ ماشہ۔

**فوائد:** گردہ، مثانہ کو مقوی، قوت باہ کو زیادہ کرتی اور بصر کی محافظ ہے۔

## جوارش زعفران

**نسخہ:** مغز بادام ۱۴ ماشہ، زعفران، عود ہندی، لونگ، بسباسہ، عقرقرحا، خولنجان، دارچینی، زنجبیل، دانہ الائچی خورد، مصطگی ہر ایک ۳۱ ماشہ شکر سفید ہم وزن، شہد مصفی دو چند۔

**مقدار خوراک:** ۲ سے ۵ ماشہ۔

**فوائد:** مقوی باہ اور نشاط آور ہے۔

## جوارش مصطگی سادہ

**نسخہ:** مصطگی ۵۰ گرام، کھی ۱۲ گرام، ست لیموں ڈیڑھ گرام، شکر سفید ۱ کلو، عرق گلاب ۲۵ ملی لیٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام، ۱۰ گرام ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** معدہ، آنتوں اور جگر کو طاقت دیتی ہے۔ منہ سے رال بہنے کو مفید ہے۔ معدہ، آنتوں کی کمزوری سے جو دست آتے ہیں ان کو بہتر کرتی ہے۔

## جوارش مصطگی بہ نسخہ کلاں

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۵۰ گرام، الائچی خورد ۱۰۰ گرام، بادرنجبویہ ۵۰ گرام، بادیان ۵۰ گرام، بالچھڑ ۵۰ گرام، پوست ترنج ۵۰ گرام، تخم کاسنی ۵۰ گرام، دارچینی ۱۰۰ گرام، زرنباد (کپور کچری) ۵۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۱۰۰ گرام زیرہ سفید ۵۰ گرام، زیرہ سیاہ ۵۰ گرام، فلفل سیاہ (سیاہ مرچ) ۵۰ گرام، کباب چینی ۵۰ گرام، کردیا (شاہ زیرہ) ۵۰ گرام، کشنیز خشک (دھنیا خشک) ۵۰ گرام، زعفران ۱۲ گرام، عرق گاؤزبان ۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام صبح ۵ گرام شام۔

**فوائد:** معدہ، آنتوں اور جگر کو طاقت دیتی ہے۔ منہ سے رال بہنے کو روکتی ہے اور دستوں کو بند کرتی ہے۔ پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے۔

## جواہر مہرہ

**نسخہ:** بسد احمر (سرخ مونگے کی جڑ) ۲۵ گرام، بنسلو چن ۲۵ گرام، جدوار ۲۵ گرام، زمرد سبز (پنا) ۲۵ گرام، شاخ مرجان (مونگہ) ۲۵ گرام، یاقوت سرخ ۱۲۵ گرام، چورہ ورق طلاء ۲۵ گرام، عنبر ۳۰ گرام، مشک ۲ گرام، شب سبز ۲۵ گرام، عتیق ۱۲ گرام، فیروزہ ۲۵ گرام، کہربائے شمعی ۲۵ گرام، لاجورد ۲۵ گرام، مروارید (موتی) ۵۰ گرام، مومیائی ۲۵ گرام، نیلم ۲۵ گرام، مصطگی ۲۵ گرام، عرق گلاب ۷۵۰ ملی لٹر، گھی ۳۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ملی گرام (چار چاول) ہمراہ دوا المسک معتدل جواہر والی ۵۰ گرام۔

**فوائد:** اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے۔ حرارت غریزی کو بھڑکاتا ہے اور مریض کی قوت کو واپس لاتا ہے۔

## جوہر سین

**نسخہ:** سم الفار سفید (سنکھیا سفید) ۱۰۰ گرام، برانڈی ۲۰۰ ملی لٹر۔

**ترکیب تیاری:** سنکھیا برانڈی میں کھرل کریں۔ اب دو یکساں سائز کی کونڈیاں لیں جن کا قطر ایک فٹ ہو۔ ان کے کنارے گھسا کر ہموار کریں کہ وہ ایک دوسرے سے مل جائیں۔ ایک میں کھرل کیا ہوا سنکھیا بچھا دیں۔ دوسری کونڈی اوپر رکھ کر آٹا لگا دیں اور کپڑا لپیٹ دیں۔ خشک ہونے پر چولہے پر رکھیں اور نیچے آگ جلا دیں۔ اوپر کی کونڈی پر کپڑے کی کئی تہ کر کے پانی میں بھگو کر رکھیں۔ خشک ہونے پر کپڑے کی گدی پانی سے تر کرتے یا بدلتے رہیں اور نیچے ہلکی آگ برابر جلاتے رہیں۔ اوپر کی کونڈی میں سنکھیا کے جوہر اُڑ کر جمتے رہیں گے۔ چار گھنٹے کے بعد کونڈیوں کو چولہے سے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر کونڈیوں کو کھول کر جوہر آہستگی سے کھرچ کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**انتباہ:** جوہروں کو اڑانے میں اس بات کو یاد رکھیں کہ کونڈیوں کو ٹھنڈا کر کے کھولیں گرم حالت میں کھولنے سے سنکھیا کے بخارات سے آنکھوں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔

**مقدار خوراک:** ۳۰ ملی گرام (دو چاول) یہ جوہر مکھن یا بالائی کے ساتھ کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

**فوائد:** معدہ کو قوت دے کر بھوک بڑھاتا ہے۔ دل و دماغ اور اعصاب کو قوی کرتا ہے۔ مقوی باہ اور مولد حرارت ہے۔ جاڑے کے دنوں میں بلغمی مزاج اور بوڑھوں کے لئے نہایت مفید ہے۔

## جوہر کلاں

**نسخہ:** رسکپور، سم الفار، دارچکنا، پارہ، شنگرف ہر ایک ایک تولہ شراب برانڈی میں بطریق معروف جوہر اُڑا کر ۲ چاول کیپسول میں رکھ کر کھائیں اگر گرمی ہو تو دو چاول زاج بھی ہمراہ کریں۔

## جوہر رسکپور یا جوہر منقی

**نسخہ:** دارچکنا ۳۰ گرام، رسکپور ۳۰ گرام، سنکھیا سفید ۳۰ گرام، برانڈی ۲۰۰ ملی لیٹر۔

**ترکیب تیاری:** پہلی تین چیزوں کو برانڈی میں کھرل کر کے پتلی پتلی ٹکیاں بنا کر خشک کری۔ اس کے بعد دو کونڈیاں ایک ایک فٹ قطر کی لے کر ان کے کناروں کو گھس کر ہموارہ کریں تاکہ وہ ایک دوسرے پر اچھی طرح سے رکھی جا سکیں۔ اب ایک کونڈی میں ٹکیاں بچھا کر اس پر دوسری کونڈی رکھیں۔ جوڑ پر گوندھا ہوا آٹا لگا کر کپڑے کی پٹی لپیٹ دیں۔ جب آٹا خشک ہو جائے تو چولہے پر رکھ کر نیچے ہلکی آگ جلائیں۔ اوپر کی کونڈی پر کپڑے کی گدی تر کر کے رکھیں اور خشک ہونے پر تر کرتے رہیں۔ ۴ گھنٹے یہ عمل جاری رکھیں۔ ٹھنڈا ہونے پر آہستہ سے کھولیں، اوپر کی کونڈی میں جمے ہوئے جوہر کو کھرچ کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۳۰ ملی گرام (۲ چاول) منقی میں رکھ کر گولی بنا کر نگل لیں یا کیپسول میں رکھ کر استعمال کریں۔

**فوائد:** آتشک، گٹھیا اور نقرس میں نہایت مفید ہے۔ سوزاک میں نافع ہے۔ سوداوی مادہ کی وجہ سے اختلاج قلب اور

گھبراہٹ رہتی ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔

## حبوب

حبوب ''حب'' کی جمع ہے اور حب کے معنی دانے کے ہیں لیکن طبی اصطلاح میں حب (گولی) اس دوا کو کہتے ہیں جو ایک یا ایک سے زیادہ دواؤں کے سفوف میں پانی یا کوئی دوسری سیال چیز ملا کر مناسب مقدار میں گول شکل کی بنا لیتے ہیں۔

گولیاں بنانے کیلئے سفوف باریک رکھا جائے۔ گولیں بناتے وقت نسخہ کی ترکیب کا خاص خیال رکھیں۔

گولیاں بنانے کے بعد ان کو دھوپ میں اچھی طرح خشک کر کے رکھیں۔ گیلی گولیاں رکھنے سے ان میں پھپھوندی لگ جاتی ہے۔

جن گولیوں کو خوش نما بنانا چاہیں ان پر چاندی یا سونے کے ورق چڑھا کر رکھیں۔ بدمزہ گولیوں پر شکر کا غلف بھی چڑھا سکتے ہیں جیسا کہ چنوں اور سونف پر چڑھاتے ہیں۔

## حب آواز کشا

**نسخہ:** رب السوس ۵۰ گرام' کتیر ا ۵۰ گرام' گوند کیکر ۵۰ گرام' مغز تخم خیارین ۵۰ گرام' مغز تخم کدو ۵۰ گرام' نشاستہ گندم ۵۰ گرام' حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** ایک گولی صبح ایک گولی شام منہ میں رکھ کر چوسیں۔

**فوائد:** بیٹھی ہوئی آواز ان گولیوں سے کھل جاتی ہے۔ نزلہ' کھانسی اور دمہ میں بھی ان کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## حب احمر

**نسخہ:** سنکھیا سفید' شنگرف' گندھک آملہ سار' ہڑتال طبقی ہر ایک ۱۰ گرام' آب لیموں ۳۰ ملی لٹر' آب ادرک' ۳۰ ملی لٹر' ورق طلاء حسب ضرورت بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** آدھ گولی ایک ہفتہ ہمراہ دودھ ملائی یا مکھن میں رکھ کر کھائیں۔ ایک ہفتہ بعد پوری ایک گولی استعمال کریں۔ بوڑھے آدمی شروع ہی سے ایک گولی استعمال کریں۔

کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** اعصاب کو تحریک دینے اور قوت باہ کو بڑھانے کیلئے نہایت مفید ہے۔ یہ گولیاں جاڑوں کے موسم میں استعمال کی جاتی ہیں۔

## حب اذراقی

**نسخہ:** برادہ کچلا مدبر ۲۵ گرام' مرچ سیاہ ۲۵ گرام حبوب بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام کھانے کے بعد استعمال کریں۔

**فوائد:** مقوی اعصاب' فالج' لقوہ' وجع المفاصل میں مفید ہیں۔

## حب اسگند

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۲۰ گرام' اسگند ۴۰ گرام' بدھارا (بدھارلکڑی) ۴۰ گرام' پیپلا مول ۲۰ گرام' پیپل کلاں ۲۰ گرام' زنجبیل ۴۰ گرام' ستاور ۴۰ گرام' موصلی سیاہ ۲۰ گرام' گڑ ۵۰ گرام' حبوب بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو گولیاں شام ۱۲۵ ملی لٹر پانی کے ساتھ۔

**فوائد:** بڑھی ہوئی تلی کو مفید ہے۔

## حب ایارج فقیرا

**نسخہ:** سارون ۲۵ گرام' ایلوا ۴۰۰ گرام' بالچھڑ ۲۵ گرام' تج ۲۵ گرام' حب بلسان ۲۵ گرام' دارچینی ۲۵ گرام' عود بلسان ۲۵ گرام' مصطگی ۲۵ گرام' زعفران ۸ گرام' بطریق معروف تیار کریں۔

## حب ایارج

**نسخہ:** سفوف ایارج فقیرا ۷۰ گرام' انیسون ۳۵ گرام' تربد سفید ۷۰ گرام' حب النیل (کالادانہ) ۳۵ گرام' شحم حنظل (اندرین کا گودا) ۲۲ گرام' غاریقون ۳۵ گرام' نمک سانبھار ۲۲ گرام' عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر۔

**مقدار خوراک:** چار گھڑی رات باقی رہے ۲ گرام یہ گولیاں

عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر کے ساتھ نگل کر سو رہیں۔ صبح کو مسہل پی لیں۔ تیسرے پہر مونگ کی ملائم کھچڑی کھائیں (معالج کے مشورے کے بغیر استعمال نہ کی جائیں)۔

**فوائد:** تنقیہ دماغ کیلئے مفید ہیں۔ دماغ کو بلغمی مواد سے پاک صاف کرتی ہیں۔ مرگی، پرانے دردسر اور دیگر دماغی، بلغمی امراض میں مفید ہیں۔

## حب اسطوخودوس

**نسخہ:** تربد سفید مجوف ۲ تولہ سوا دو ماشہ ایلوا پونے دو تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی ہر ایک، ایک تولہ ساڑھے پانچ ماشہ، اسطوخودوس، غاریقون سفید مغربل بسفائج افتیمون ہر ایک ساڑھے دس ماشہ، شحم حنظل سوا پانچ ماشہ، لونگ خام سپاری، پودینہ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ، سب سفوف روغن بادام سے چرب کریں اور بقدر مونگ گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ساڑھے دس سے ساڑھے چودہ ماشہ۔

## حب بواسیر بادی

**نسخہ:** رسوت ۱۰۰ گرام، مغز تخم بکائن ۱۰۰ گرام، مغز تخم نیم ۱۰۰ گرام، گوند کیکر ۱۰ گرام، بطریق معروف حبوب تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو گولیاں صبح نہار منہ پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** بواسیر بادی کو مفید ہے۔

## حب بنفشہ

**نسخہ:** تربد سفید ۱۰۰ گرام، رب السوس (ست ملٹھی) ۴۰ گرام، سقمونیا ۲۵ گرام، گل بنفشہ ۱۵۵ گرام عرق کاسنی ۱۵۰ ملی لٹر، بطریق معروف تیار کریں۔

**ترکیب تیاری:** ۳ گرام رات کو۔

**مقدار خوراک:** ۳ گرام رات کو۔

**فوائد:** تنقیہ دماغ کے لئے استعمال کی جاتی ہیں۔ دماغ اور سینہ کے فضلات کو نکالتی ہیں آنکھوں کی بیماریوں اور دردسر میں مفید ہیں۔

## حب بواسیر خونی

**نسخہ:** رسوت ۱۴۰ گرام سنگ جراحت ۲۰ گرام، کتیرا ۱۰۴ گرام، مازو سبز ۲۰ گرام، حبوب بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو دو گولی صبح و شام دودھ یا پانی سے کھائیں۔

۶ تولہ لونگ پیپل، گندھک بریاں بر روغن زرد ہر ایک ۷ ماشہ الائچی خورد ۴ ماشہ، آب لیموں بقدر ضرورت بطریق معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ۳ سے ۶ گولی۔

**فوائد:** ہاضم طعام، ریاح بواسیر، تقویت معدہ میں مفید ہے۔ بھوک لگاتی ہے۔

## حب جالینوس

**نسخہ:** تخم پیاز ۵۰ گرام، تخم جرجیر ۵۰ گرام، تخم گندنا ۵۰ گرام، ثعلب مصری ۵۰ گرام، چھوارے گٹھلی نکالے ہوئے ۵۰ گرام، شقاقل مصری ۵۰ گرام، ماہی روبیاں ۵۰ گرام، مغز سر کنجشک ۶۵ گرام گھی ۱۰ گرام ورق نقرہ حسب ضرورت۔ بطریق معروف گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو گولیاں صبح یا رات کو دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**فوائد:** یہ گولیاں اعصاب کو طاقت دیتی ہیں اور قوت باہ کو بڑھاتی ہیں۔

## حب جدوار

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۵ گرام، بادرنجبویہ ۷ گرام، بنسلوچن ۵ گرام، بہمن سرخ ۷ گرام، بہمن سفید ۷ گرام، بیخ نفاح ۵ گرام، تخم خرفہ ۱۰ گرام، جاوتری ۷ گرام، جدوار ۷ گرام، جائفل ۵ گرام، کتیرا سفید ۵ گرام، گوند کیکر ۵ گرام، مصری یا چینی ۱۵ گرام، مغز بادام شیریں ۱۰ گرام، مغز چلغوزہ ۱۰ گرام، افیون ۲۰ گرام، زعفران ۳ گرام، روغن بلسان ۱۵ گرام، دودھ ۵ لیٹر، گولہ سالم (۲ عدد) ۲۵۰ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت میدہ گندم حسب ضرورت بطریق

معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک یا دو گولی صبح یا رات کو سوتے وقت خمیرہ گاؤزبان عنبری یا دودھ ۲۵۰ ملی لٹر سے کھائیں۔

**فوائد:** یہ گولیاں قوت امساک پیدا کرتی ہیں' مقوی باہ' جریان اور رقت و سرعت میں مفید ہیں۔ مقوی دماغ ہیں نزلہ اور کھانسی میں مفید ہیں۔ ان کے استعمال سے افیون کی عادت بھی چھوٹ جاتی ہے۔

## حب جند

**نسخہ:** برگ سداب ۳۵ گرام' جند بیدستر ۲۰ گرام' عود صلیب ۲۰ گرام' ہینگ ۱۵ گرام' زعفران ۱۵ گرام' کریل کا پانی ۱۰۰ ملی لٹر چاندی کے ورق حسب ضرورت' بطریق معروف گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی تین تین گھنٹے بعد دن رات میں چار بار پانی یا ماں کے دودھ میں گھول کر بچے کو دیں۔

**فوائد:** ام الصبیان (بچوں کی مرگی) میں مفید ہے۔

## حب جواہر

**نسخہ:** ابریشم مقرض ۱۰ گرام' بسد احمر (مونگے کی سرخ جڑ) ۱۰ گرام' جائفل ۵ گرام' جدوار ۵ گرام' دانہ الائچی خورد ۱۰ گرام' درونج عقربی ۵ گرام' زہر مہرہ ۵ گرام' شاخ مرجان (مونگہ) ۱۰ گرام' عقیق سرخ ۱۰ گرام' عود عرقی (اگر عرقی) ۵ گرام' فیروزہ ۵ گرام' کہربائے شمعی ۵ گرام' لاجورد ۵ گرام' مروارید (موتی) ۵ گرام' نارجیل دریائی ۸ گرام' یاقوت سرخ ۱۶ گرام یشب سبز ۱۲ گرام' زعفران ۵ گرام' عنبر ۶ گرام مشک ۵۰۰ ملی گرام ورق نقرہ ۲۰ گرام' عرق گلاب ۳۰۰ ملی لیٹر' گھی ۳ گرام' بطریق معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی دواء المسک معتدل ۵ گرام میں رکھ کر دیں۔ صبح کو نہار منہ کھائیں۔

**فوائد:** اعضائے رئیسہ دماغ' دل اور جگر کو قوت دیتی ہیں۔ حرارت عزیزی کو بڑھاتی ہیں۔ بیماری کے بعد کی کمزوری میں مفید ہیں۔

## حب جدوار دیگر

**نسخہ:** جدوار' درونج عقربی' دارچینی' قرنفل' طباشیر مومیائی ہر ایک ۷ ماشہ' زعفران' جاوتری' مصطگی' عود ہندی' افیون' اجوائن خراسانی ہر ایک ۴ ماشہ' مشک جند بیدستر ہر ایک دو ماشہ عرق گلاب میں گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی صبح و شام

**فوائد:** کھانسی' نزلہ' کمزوری اعصاب اور سانس پھولنے میں مفید ہے۔

## حب حلتیت

**نسخہ:** اجوائن دیسی ۲۰ گرام' الائچی خورد ۳۰ گرام' آملہ خشک ۲۰ گرام بہیڑہ ۲۰ گرام' پیپل کلاں ۲۰ گرام' پپلا مول ۲۰ گرام' پوست ہلیلہ زرد ۳۰ گرام' خولنجان ۳۰ گرام' زنجبیل ۶۰ گرام' فلفل سیاہ ۳۰ گرام' قرنفل ۲۰ گرام' کباب چینی ۲۰ گرام' کلونجی ۲۰ گرام' مصطگی ۲۰ گرام' نمک سیاہ ۴۰ گرام' ہینگ ۸۰ گرام' آب ادرک ۱۵۰ ملی لٹر آب لیموں ۱۵۰ ملی لٹر لعاب گھیکوار ۱۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** بعد از غذا دو دو گولیاں کھائیں۔

**فوائد:** ہاضم' کاسر ریاح' مشتہی۔

## حب حمل

**نسخہ:** برگ قنب (بھنگ) ۳۰ گرام' جائفل ۱۵ گرام' چھالیا ۱۲۰ گرام' لونگ ۵ گرام' افیون ۵ گرام' مشک ۲ گرام' عنبر ۲ گرام' زعفران ۵ گرام' گھی ۳ گرام' گڑ ۸۰ گرام' ورق نقرہ حسب ضرورت۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** صبح و شام دودھ سے ایک گولی کھلائیں۔ تین روز بعد مباشرت کریں۔ اسی طرح دو تین ماہ استعمال کریں۔

**فوائد:** مستورات کی اندرونی بیماریوں کو دور کرتی ہے۔ اور حمل قرار پا جاتا ہے اور نرینہ اولاد کی خوشخبری دیتی ہے۔

## حب حمی

**نسخہ:** بنسلوچن ۵۰ گرام' ست گلو ۵۰ گرام' مغز کرنجوہ ۵۰ گرام' برکین ۲۵ گرام' معروف طریقے سے گولیاں بنائیں۔
**ترکیب استعمال:** بخار اترنے کے بعد دو گولی تازہ پانی سے کھائیں۔
**فوائد:** یہ گولیاں بخار کو روک دیتی ہیں۔

## حب حلتیت دیگر

**نسخہ:** بہمن سرخ وسفید' شقاقل' مصری' اندر جو' ثعلب ہر ایک ۱ تولہ ہینگ ۴ تولہ' سونٹھ ۳ تولہ خولنجان مرچ سیاہ' دار فلفل' الا ئچی خورد' کباب چینی' مصطگی' فلفل موبیہ اجوائن خراسانی' ہلیلہ کابلی' پوست ہلیلہ زرد ہر ایک ایک تولہ کلونجی ۹ ماشہ روغن زرد آب لیموں آب ادرک آب گھیکوار حسب ضرورت۔
**مقدار خوراک:** ۲ سے ۴ گولی۔
**فوائد:** یہ گولیاں غذا کو ہضم کرتی ہیں' بھوک لگاتی ہیں۔

## حب خاص

**نسخہ:** الاحمر ۶ گرام' کشتہ عقیق ۱۲ گرام' کشتہ فولاد ۱۸ گرام' کشتہ نقرہ ۳۰ گرام' کچلہ مدبر ۱۲ گرام' زعفران ۱۲ گرام' عنبر ۱۰ گرام' مشک ۱ گرام' ورق نقرہ ۱۲ گرام' عرق گلاب ۳۰۰ ملی لٹر' گھی ۵ گرام' ورق طلاء حسب ضرورت' حسب معمول گولیاں بنائیں۔
**مقدار خوراک:** گولی صبح ہمراہ شیر گاؤ۔
**فوائد:** مقوی اعصاب وباہ' موی دماغ' معدہ' جگر مشتہی غذا' بوڑھوں کو خصوصاً مفید ہے۔

## حب خبث الحدید

**نسخہ:** تخم پیاز ۱۰ گرام تخم جرجیر ۱۰ گرام' تخم کرفس ۱۰ گرام' تخم گذر ۱۰ گرام' تخم گندنا' ۱۰ گرام تخم ترب ۱۰ گرام' تخم میتھی ۱۰ گرام' حب الرشاد (ہالوں) ۱۰۰ گرام گوگل ۱۰ گرام' خبث الحدید ۵۰ گرام' حسب معمول تیار کریں

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح وشام پانی سے کھائیں۔
**فوائد:** بواسیر بادی وخونی کیلئے مفید ہے۔ مقوی معدہ وجگر۔

## حب داد

**نسخہ:** سہاگہ ۲۵ گرام' گندھک آملہ سار ۲۵ گرام' نیلا تھوتھا ۲۵ گرام' پارہ ۲۵ گرام' آب لیموں ۴۰ ملی لٹر۔
**مقدار خوراک:** ایک گولی لیموں کے رس یا پانی میں گھس کر داد پر لگائیں۔ لگانے سے پہلے داد کو کپڑے سے کھجائیں۔
**فوائد:** داد کو مفید ہے۔

## حب دق الاطفال

**نسخہ:** الائچی خورد ۳۰ گرام' بنسلوچن ۳۰ گرام' بھلانوہ مدبر ۵ گرام' ست گلو ۳۰ گرام' فلفل سیاہ ۳۰ گرام' کلیہ نوری ادنیٰ ۳۰ گرام' روغن بھلانوہ ۱/۴ ملی لیٹر۔ حب بطریق معروف بنائیں۔
**مقدار خوراک:** صبح وشام ایک گولی ہمراہ شیر مادر۔
**فوائد:** دق الاطفال میں مفید ہے۔

## حب ڈبہ اطفال

**نسخہ:** تربد سفید (نسوت سفید) ۳۵ گرام' مغز تخم ارنڈی ۲۵ گرام' مغز جمال گوٹہ مدبر ۲۵ گرام' گندھک آملہ سار ۲۵ گرام' پارہ ۲۵ گرام' بطریق معروف تیار کریں۔
**مقدار خوراک:** ایک گولی ماں کے دودھ مین دیں۔
**فوائد:** ڈبہ اطفال۔

## حب راحت

**نسخہ:** بچھناک مدبر' شیر گاؤ' پیپل فلفل سیاہ' سہاگہ' شنگرف مساوی الوزن آب لیموں میں کھرل کریں (آٹھ پہر)
**مقدار خوراک:** لقوہ' ہیضہ' پیچش' اسہال' نزلہ' کھانسی' حمی مرض میں مفید ہے۔

## حب رال

**نسخہ:** رال سفید ۷۵ گرام' گوند کیکر ۲۵ گرام' گولیاں بنائیں۔

صبح وشام دو دو گولی بعد غذا کھلائیں۔

**مقدار خوراک:** معدہ اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں کو

**فوائد:** روکتی ہیں۔ سنگرہنی میں مفید ہیں۔ ان کے استعمال سے آنتوں کی خراش جاتی رہتی ہے۔

## حب رسوت

**نسخہ:** پوست ہلیلہ زرد ۵۰ گرام، رسوت ۵۰ گرام، گوگل ۵۰ گرام، بطریق معمول تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو دو گولی ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** بواسیر خونی و بادی کو مفید ہے۔

## حب زہرمہرہ

**نسخہ:** بنسلوچن ۳۰ گرام، تخم بارتنگ ۲۰ گرام، تخم خرفہ سیاہ ۲۰ گرام، زیرہ گلاب ۲۰ گرام، مغز کنول گٹہ ۳۰ گرام، نارجیل دریائی ۲۰ گرام، زہرمہرہ ۲۰ گرام، صدف صادق ۲۰ گرام، بطریق معمول گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح دوپہر شام استعمال کریں۔

**فوائد:** عطاش اطفال میں مفید ہیں۔

## حب زحیر

**نسخہ:** جند بیدستر، اسارون، میعہ، بزالبنج سیاہ، کنور هموزن گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۷ ماشہ۔

## حب سرخ چشم

**نسخہ:** سونٹھ ۱۶ گرام، گوندکیکر ۱۶ گرام، گیرو ۲۲۵ گرام، افیون ۵ گرام، حسب معمول گولیاں بنائیں۔

**ترکیب استعمال:** آنکھ کے پپوٹوں پر صبح دوپہر شام لیپ کریں۔

**فوائد:** آشوب چشم میں مفید ہیں۔

## حب سرفہ

**نسخہ:** تخم خشخاش سفید ۵۰ گرام، رب السوس ۵۰ گرام، گوندکیکر ۵۰ گرام، نشاستہ گندم ۵۰ گرام، افیون ۳ گرام، گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** دو دو گولی منہ میں رکھ کر چوسیں۔ بچوں کو ایک گولی ماں کے دودھ میں دیں۔

**فوائد:** مانع نزلہ، خشک کھانسی، بچوں کی کھانسی میں مفید ہیں۔

## حب سقمونیا

**نسخہ:** پیپل کلاں ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، زنجبیل ۱۰ گرام، سقمونیا ۶۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۰ گرام، قرنفل ۱۰ گرام، مصطگی ۱۰ گرام، ناگیسر ۱۰ گرام، شکر سفید ۶۰ گرام، معروف طریق سے حبوب تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی رات کو پانی یا دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** قبض کو دور کرتی ہیں، یہ گولیاں دست آور ہیں۔

## حب سماق

**نسخہ:** پوست انار ۲۵ گرام، تخم مویز ۲۵ گرام، سماق ۲۵ گرام، مازو سبز ۲۵ گرام، افیون ۲ گرام، معروف طریقے سے گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح اور رات کو دیں۔

**فوائد:** معدہ اور آنتوں کی کمزوری کے دستوں کو مفید ہیں۔

## حب سورنجان

**نسخہ:** ایلوا ۳۵ گرام، انیسون ۲۵ گرام، تربد سفید ۹۵ گرام، حب النیل ۳۵ گرام، سونجان شیریں ۸۰ گرام، گوگل ۱۵ گرام، مصطگی ۱۵ گرام، گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** تین تین گولی صبح یا رات پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** دافع قبض۔ اعصابی کمزوری اور جوڑوں کے دردوں کو مفید ہے۔

## حب سیاہ چشم

**نسخہ:** پھٹکڑی سفید ۲۵ گرام، برگ نیم خشک ۱ گرام ۲۰ ملی گرام، رسوت ۷۰ گرام، افیون ۱ گرام، ۸۰ ملی گرام، زعفران ۸۰۰ ملی

گرام۔ گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی گھس کر پپوٹوں پر لگائیں۔

**فوائد:** آشوب چشم میں مفید ہیں۔

## حب سین

**نسخہ:** سفید سنکھیا (سم الفار سفید) ۶ گرام، آنکھ کا دودھ (شیر مدار) ۳۰ گرام، گھی ۱۳۵ گرام، زراوند حرج ۵۰ گرام، شکر تیغال ۵۰ گرام، گوند کیکر، ۵۰ گرام ورق نقرہ حسب ضرورت بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی صبح یا شام بعد از غذا کھائیں۔

**فوائد:** خون کی کیمیاوی ترکیب یعنی سفید دانوں کی تعداد حالت اعتدال سے بڑھ کر جائے یا تنگی تنفس ہو تو ان گولیوں کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## حب سعال

**نسخہ:** رب السوس، فلفل سیاہ، کالی زیری، ہینگ مغز بادام ہر ایک ۲ تولہ ۱۱ ماشہ ماءالعسل میں گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک سے دو گولی صبح، دوپہر، شام۔

**فوائد:** سانس کے پھولنے کو مفید ہے۔ رات کی کھانسی میں نافع ہے۔

## ✓ حب پارہ مصفیٰ ہفت بار

**نسخہ:** افیون دس ماشہ آب برگ تنبل میں کھرل کر کے سات بار خشک کریں۔ بعد ازاں عقرقرحا، اجوائن خراسانی، خولنجان جائفل لونگ، جاوتری ہر ایک ساڑھے تین ماشہ چنے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی قبل از مباشرت کھائیں۔

**فوائد:** ممسک ہے۔

## حب شبیار

**نسخہ:** ایلوا ۳۵ گرام، پوست بہیڑہ ۳۵ گرام، پوست ہلیلہ زرد ۳۵ گرام حب النیل وکالا دانہ، ۶۰ گرام سنا ۲۵ گرام عصارہ ریوند ۵ گرام، کتیرا سفید ۱۵ گرام، کندر ۱۵ گرام، گل سرخ ۶۵ گرام، گوگل ۵ گرام، مصگی ۵ گرام، بطریق معروف گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۳ گرام رات کو عرق گاؤزبان سے نگل لیں۔

یہ گولیاں معالج کے مشورہ سے استعمال کی جاتی ہیں۔

**فوائد:** یہ گولیاں دماغ کو فضلات سے پاک کرتی ہیں۔ مدہ اور آنتوں سے خراب رطوبتوں کو نکالتی ہیں۔ سر کا درد کان کا درد۔ اونچا سننا۔ موتیا بند۔ چوتھیا بخار۔ پرانا بخار۔ تلی اور جگر کا ورم۔ پرانی کھانسی۔ روغن بادام میں پیس کر لیپ کرنے سے باسیری مسوں کو تحلیل کرتی ہیں۔

## حب شفا

**نسخہ:** تخم دھتورہ سیاہ ۷۵ گرام، ریوند چینی ۵۰ گرام، سونٹھ ۲۵ گرام، گوند کیکر ۲۵ گرام، گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام۔

**فوائد:** نزلہ، دائمی زکام، کھانسی میں مفید ہے۔

## حب شہیقہ

**نسخہ:** انار دانہ ۱۴۰ گرام، پیپل کلاں ۷۰ گرام، جوا کھار ۲۰ گرام، فلفل سیاہ ۳۵ گرام نمک سانبھر ۶ گرام، پرانا گڑ ۱۴۰ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت۔ بطریق معمول تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** صبح و شام ایک ایک گولی شہد میں ملا کر چٹائیں۔

**فوائد:** بچوں کی کھانسی میں مفید ہے۔

## حب صرع

**نسخہ:** کندر ۵۰ گرام، ایلوا ۵۰ گرام، جند بید ستر ۲۵ گرام بطریق معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** بڑوں کو تین گولی بچوں کو ایک گولی ہمراہ شیر گاؤ۔

**فوائد:** مرگی میں مفید ہے۔ بچوں کی مرگی میں فائدہ دیتی ہے۔ بڑے جانوروں کا گوشت نہ کھائیں۔

## حب عنبر مومیائی

**نسخہ:** اگر (عود) ۲۵ گرام، بہمن سرخ ۲۵ گرام، بہمن سفید ۲۵ گرام، طباشیر ۲۵ گرام، ثعلب مصری پنجہ ۲۵ گرام، جائفل ۲۵ گرام، جاوتری ۲۵ گرام، جدوار ۲۵ گرام، دارچینی ۲۵ گرام، درونج عقربی ۲۵ گرام، زنجبیل ۲۵ گرام، شقاقل مصری ۲۵ گرام، مروارید ۲۵ گرام، عودصلیب ۲۵ گرام، زہرمہرہ ۲۵ گرام، قرنفل (لونگ) ۲۵ گرام، مصطگی ۲۵ گرام، روغن پستہ ۱۵ ملی لٹر عنبر ۵ گرام، کشتہ قلعی ۱۰ گرام، مومیائی ۲۵ گرام، ورق نقرہ بقدر ضرورت شامل کریں۔

**مقدار:** ۲ گولی رات کو سوتے وقت دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** مقوی باہ۔ اعصاب، دماغ اور دل کو طاقت دیتی ہیں، مادہ تولید کو صحیح حالت پر لاتی ہیں۔

## حب فشار

**نسخہ:** اسرول ۲۰۰ گرام، مغنیشیا تخمی ۱۰۰ گرام، نمک منوم ۲۵ گرام، کشتہ ابرک سیاہ ۵ گرام، گوند ۳۰ گرام، قوام شکر سفید ۴۰ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت، حبوب بقدر نخود سازند۔

**مقدار:** دو دو گولیاں صبح وشام ہمراہ شیر گاؤ کھائیں۔

**فوائد:** بلڈ پریشر کیلئے مفید ہیں نیند لاتی ہیں۔

## حب فولادی

**نسخہ:** برادہ کچلہ مدبر ۲۵ گرام، پیپل کلاں ۲۵ گرام، فلفل سیاہ ۲۵ گرام، عنبر ۱ گرام، کشتہ فولاد ۳ گرام، گھی ۲ گرام، ورق نقرہ بقدر ضرورت بطریق معروف گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ایک گولی صبح ہمراہ خمیرہ گاؤزبان عنبری ۶ گرام کھائیں۔

**فوائد:** ضعف اعصاب ودائمی نزلہ وزکام میں مفید ہیں۔

## حب کچلہ

**نسخہ:** برادۂ کچلہ ۳۵ ماشہ، مرچ سیاہ ۱۸ ماشہ، حبوب بقدر نخود تیار کریں۔

**مقدار:** گولی بعد از غذا کھائیں۔

**فوائد:** مقوی اعصاب، ہاضم دافع نزلات۔

## حب کبریت

**نسخہ:** زنجبیل ۱ پاؤ نمک سیاہ ۶۴۰ تولہ نمک لاہوری ۱۴ تولہ لونگ ۷ ماشہ، پیپل ۷ ماشہ، گندھک بریاں بروغن زرد اشرالائچی خورد ساڑھے تین ماشہ، لیموں کا پانی اتنا کہ تر ہو جائیں۔ سات دفعہ اس طرح خشک کریں کہ بقدر نخود گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ۲ سے ۶ گولی۔

## حب کبد نوشادری

**نسخہ:** باؤبڑنگ ۱۰۰ گرام، باؤکھمبہ ۱۰۰ گرام، پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰ گرام، زنجبیل ۱۰۰ گرام، ست لیموں ۳۰ گرام، سہاگہ بریں ۱۰۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۰۰ گرام، گوند سفید ۲۵ گرام، نرکچور ۱۰۰ گرام، نمک سانبھر ۱۰۰ گرام، نمک سیاہ ۱۰۰ گرام نوشادر ۱۰۰ گرام، ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام، حبوب بقدر معمول تیار کریں۔

**مقدار:** دو دو گولی بعد از غذا استعمال کریں۔

**فوائد:** ورم جگر، عظم جگر (جگر کا بڑھ جانا) میں مفید ہیں۔ ہاضم کاسر ریاح اور مشتہی غذا ہیں۔

## حب کتھ

**نسخہ:** رس کپور ۳۵ گرام کافور ۲۵ گرام کتھ سفید ۲۵ گرام، موصلی سفید ۵۰ گرام آب برگ تنبول ۵۰ ملی لٹر حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** ایک گولی مویز منقیٰ میں رکھ کر نگل لیں۔

**فوائد:** آتشک میں مفید ہیں۔

## حب گل آکھ

**نسخہ:** زنجبیل ۵۰ گرام، فلفل سیاہ ۵۰ گرام، گل مدار (آکھ کے پھول) ۱۰۰ گرام نمک سیاہ ۵۰ گرام، گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ایک ایک گولی تین تین گھنٹے بعد عرق پودینہ کے ساتھ دیں۔

**فوائد:** ہیضہ میں نافع ہیں۔

## حب گل پستہ

**نسخہ:** پوست بہیڑہ ۱۰۰ گرام، گل پستہ ۱۰۰ گرام، ادرک کا پانی ۵۰ ملی لٹر۔ سائز کے مطابق گولیاں بنائیں۔
**مقدار:** ایک ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسیں۔
**فوائد:** بلغمی کھانسی کو نافع ہیں۔

## حب لب الخشخاش

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۲۰ گرام، پوست بیخ لفاح ۱۰ گرام، تخم خشخاش سفید ۲۰ گرام، گل ارمنی ۱۰ گرام، گل گاؤزبان ۱۰ گرام، رب السوس ۲۵ گرام، ریوند چینی ۱۵ گرام، کتیرا سفید ۲۰ گرام، کہربائے شمعی ۳ گرام، گوند کیکر ۲۰ گرام، مصطگی ۲۰ گرام، مغز تخم خیارین ۲۰ گرام، نشاستہ گندم ۲۰ گرام، افیون ۵ گرام، زعفران ۵ گرام، حبوب بقدر معمول تیار کریں۔
**مقدار:** دو دو گولی منہ میں رکھ کر چوسیں۔
**فوائد:** نزلہ زکام اور کھانسی میں مفید ہیں۔

## حب لیموں

**نسخہ:** پوست الائچی کلاں سوختہ ۲۵ گرام، پوست ہلیلہ زرد ۵۰ گرام، چھالیہ سوختہ ۲۵ گرام، حب النیل (کالا دانہ) ۳۵ گرام، کتھہ سفید ۲۵ گرام، مردار سنگ ۵۰ گرام، آب لیموں بقدر ضرورت۔ بطریق معمول گولیاں بنائیں۔
**مقدار:** ایک ایک گولی صبح وشام ہمراہ آب حلق سے اتار لیں۔
**فوائد:** آتشک میں مفید ہیں وجع المفاصل بوجہ آتشک میں بھی مفید ہیں۔ آتشک سے پیدا ہونے والے دوسرے عوارض میں بھی مفید ہیں۔

## حب مدر

**نسخہ:** ایلوا ۱۵۰ گرام، کسیس سبز ۷۵ گرام، زعفران ۱۲ گرام۔
**ترکیب تیاری:** ایلوا، کسیس اور زعفران کو الگ الگ باریک کھرل کر کے چھلنی نمبر ۸۰ سے چھان لیں اور سب کو ایک ساتھ ملا کر ضرورت کے مطابق گوندیں۔ گولیاں بنا کر خشک کر لیں۔
**مقدار:** ماہواری ہونے سے تین دن پہلے ایک ایک گولی صبح، دوپہر اور شام پانی کے ساتھ نگل لیں۔ ماہواری شروع ہو جانے کی صورت میں ان گولیوں کا استعمال مناسب نہیں۔
**فوائد:** ان گولیوں کے استعمال سے ایام ماہواری کھل کر آجاتے ہیں۔

## حب مرواریدی

**نسخہ:** برادہ کچلہ مدبر ۳۰ گرام، سہاگہ بریں ۲۰ گرام، مروارید ۵ گرام، ماز وسبز بریاں ۲۰ گرام، مصطگی ۴۰ گرام، عنبر اشہب ۲ گرام، گھی ۲ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت، بطریق معروف تیار کریں۔
**مقدار:** ایک ایک گولی صبح وشام ہمراہ دودھ کھائیں، گرم، خشک اور کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔
**فوائد:** عورتوں کے مریض سیلان میں نہایت مفید ہیں، عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہیں۔ اعصاب کو قوت دیتی ہیں۔

## حب مسکین نواز

**نسخہ:** پارہ مصفیٰ ۱۰ گرام، گندھک آملہ سار مصفیٰ ۱۰ گرام، حب السلاطین مدبر (جمال گوٹہ مدبر) ۱۰ گرام، میٹھا تیلیا مدبر ۱۰ گرام، ہڑتال طبقی مدبر ۱۰ گرام، آملہ خشک ۱۰ گرام، پلوست بہیڑہ ۱۰ گرام، پوست ہلیلہ زرد ۱۰ گرام، پیپل ۱۰ گرام، زنجبیل (سونٹھ) ۱۰ گرام، سہاگہ ۱۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۰ گرام، آب بھنگرہ ۲۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
**مقدار:** ایک گولی پانی کے ساتھ صبح کے وقت کھائیں۔ قابض اور ثقیل چیزوں سے پرہیز کریں۔
**فوائد:** معدے اور آنتوں کے امراض میں مفید ہیں۔ بخاروں میں بھی استعمال کرتے ہیں۔

## حب مصفیٰ خون

**نسخہ:** برگ بکائن ۱۰ گرام، برگ نیم ۱۰ گرام، برگ حنا ۳۰ گرام، برادہ صندل سرخ ۳۰ گرام، برہم ڈنڈی ۳۰ گرام، پوست ہلیلہ زرد

۳۰ گرام، چاکسو ۳۰ گرام، رسوت ۳۰ گرام، زیرہ سفید ۱۰ گرام، سر پھوکہ ۳۰ گرام، شاہترہ ۳۰ گرام، فلفل سیاہ (کالی مرچ) ۱۰ گرام، کشنیز خشک (خشک دھنیا) ۳۰ گرام، گل کچنال ۱۰ گرام، گل سرخ ۳۰ گرام، نیل کنٹھی ۳۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** چھ مہینے تک کے بچے کو آدھی گولی سے ایک گولی تک دودھ میں گھول کر دیں۔ بڑے مریض ۴ گولی پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** فساد خون میں مفید ہیں۔ پھوڑے، پھنسیاں اور کھجلی میں مفید ہیں۔

## حب مغز بادام

**نسخہ:** السی ۲۵ گرام، رب السوس سیاہ ۲۵ گرام، فلفل سیاہ (سیاہ مرچ) ۲۵ گرام، گوند کیکر ۲۵ گرام، مغز بادام شیریں ۲۵ گرام، مغز چلغوزہ ۲۵ گرام، شکر سفید ۷۵ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** دو دو گولی منہ میں رکھ کر چوستے ہیں۔

**فوائد:** پرانی کھانسی میں مفید ہیں۔ بلغم کو پھیپھڑوں سے خارج کرتی ہیں اور آواز کو کھولتی ہیں۔

## حب مقل

**نسخہ:** پوست ہلیلہ زرد ۳۰۰ گرام، تربد سفید (نسوت سفید) ۱۰۰ گرام، رائی ۳۰ گرام، سبکینج ۵۰ گرام، گوگل ۵۰ گرام، ہلیلہ سیاہ ۱۵۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ۳ گولی رات کو پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** قبض کو دور کرتی ہیں۔ بواسیر ریحی کیلئے مفید ہیں۔

## حب ممسک سرخ

**نسخہ:** ثعلب مصری ۵۰ گرام، جاوتری ۲۵ گرام، جدوار ۲۵ گرام، جوز بوا (جائفل) ۵۰ گرام، خولنجان ۵۰ گرام، دار چینی ۲۵ گرام، مغز بادام شیریں ۵۰ گرام، ورق الخیال (بھنگ) ۳۲۵ گرام، افیون ۱۰ گرام، زعفران ۱۲ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ایک گولی مباشت سے ۲ گھنٹے پہلے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**فوائد:** مقوی باہ ہیں۔ قوتِ امساک کو بڑھاتی ہیں۔ مستقل فائدہ کیلئے کچھ دنوں تک لگاتار استعمال کریں۔

## حب ممسک طلائی

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۴۰ گرام، بہمن سرخ ۱۲۵ گرام، تخم خشخاش ۴۰ گرام، تخم دھتورہ سیاہ ۴۰ گرام، تخم کاہو ۴۰ گرام، جاوتری ۲۰ گرام، جائفل ۳۰ گرام، سلاجیت ۵۰ گرام، مغز اخروٹ ۴۰ گرام، مغز بادام شیریں ۴۰ گرام، مغز پستہ ۴۰ گرام، مغز چلغوزہ ۴۰ گرام، مغز فندق ۴۰ گرام، موصلی سیبھل ۵۰ گرام، لشکر سفید ۱۲۵ گرام، مغز کدو ۴۰ گرام، افیون ۲۲ گرام، بھنگ ۳۱۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** مباشرت سے دو گھنٹے پہلے اور غذا ہضم ہونے کے بعد ایک گولی دودھ کے ساتھ کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** مقوی باہ ہیں۔ قوت امساک کو بڑھاتی ہیں۔ اعصاب کو قوت دے کر جسم میں چستی وچالاکی پیدا کرتی ہیں۔

## حب ممسک عنبری

**نسخہ:** اگر ہندی (عود) ۵۰ گرام، بالچھڑ ۵۰ گرام، جاوتری ۵۰ گرام، جائفل ۵۰ گرام، جدوار ۱۰۰ گرام، عاقرقرحا ۵۰ گرام، فلفل سیاہ (سیاہ مرچ) ۵۰ گرام، مصطگی ۵۰ گرام، ورق الخیال (بھنگ ۲۰۰ گرام، شکر سفید ۲۵۰ گرام، افیون ۱۵ گرام، زعفران ۲۵ گرام، عنبر اشہب ۲۵ گرام، گھی ۱۰ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ایک گولی غذا ہضم ہو جانے کے بعد اور مباشرت سے دو گھنٹے پہلے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**فوائد:** سرعت انزال کی شکایت کو دور کرتی ہیں۔ اعلیٰ درجہ کی ممسک ہیں۔

## حب مومیائی سادہ

**نسخہ:** اگر ہندی (عود) ۶۰ گرام، بہمن سرخ ۴۰ گرام، بہمن سفید ۴۰ گرام، خولنجان ۴۰ گرام، دار چینی ۶۰ گرام، رب السوس سیاہ

۶۰ گرام غبار ابریشم ۸۰ گرام، قرنفل (لونگ) ۶۰ گرام، گوند کیکر ۶۰ گرام، مرکی ۴۰ گرام، مصطگی ۴۰ گرام، لوبان ۶۰ گرام، مومیائی ۱۲۰ گرام، میعہ سائلہ ۱۲۰ گرام، گھی ۲۵ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ایک گولی مباشرت کے بعد دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** یہ گولیاں قوت باہ کو بڑھاتی ہیں۔ مباشرت کے بعد پیدا ہونے والی کمزوری اور تھکن کو دور کر دیتی ہیں۔

## حب میعہ

**نسخہ:** رب السوس ۵۰ گرام، کندر ۵۰ گرام، گوند کیکر ۵۰ گرام، مرکی ۵۰ گرام، افیون ۴ گرام، میعہ سائلہ (سلارس) ۲۵ گرام بطریق معروف حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** ایک ایک گولی صبح، دوپہر اور شام کھائیں۔

**فوائد:** پرانی بلغمی کھانسی کیلئے مفید ہے۔

## حب نرکچور

**نسخہ:** برگ بکائن ۵۰ گرام، برگ کیکر ۵۰ گرام، برگ نیم ۵۰ گرام، جائفل ۱۰۰ گرام، چاکسو ۵۰ گرام، رسوت مصفی ۵۰ گرام، زیرہ سفید ۷۵ گرام، گل انار ۲۵ گرام، نرکچور ۲۵ گرام، ہلدی بریاں ۵۰ گرام، افیون ۵ گرام، حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** ایک ایک گولی چار چار گھنٹے بعد ماں کے دودھ میں گھول کر دیں۔

**فوائد:** یہ گولیاں بچوں کے ہرے پیلے دست روکتی ہیں۔ معدے کو طاقت دیتی ہیں۔ پھوڑے پھنسیاں ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

## حب نزلہ

**نسخہ:** جند بیدستر ۱۰ گرام، دارچینی ۳۰ گرام، رب السوس ۳۰ گرام، کتیرا سفید ۵۰ گرام، گوند کیکر ۵۰ گرام، نشاستہ ۵۰ گرام، افیون ۴ گرام، زعفران ۵ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت۔ حبوب بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** دو دو گولیاں صبح و شام پانی سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**فوائد:** ہر قسم کے نزلہ میں مفید ہیں۔ ضعف دماغ ضعف اعصاب کو دور کرتی ہیں۔

## حب نشاط

**نسخہ:** جاوتری ۴۰ گرام، جائفل ۲۰ گرام، ریگ ماہی ۴۰ گرام، زہر مہرہ ۵ گرام، زعفران ۱۲ گرام، سمندر سوکھ ۲۰ گرام، کشتہ قلعی ۱۰ گرام، ورق نقرہ حسب ضرورت، حبوب بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** غذا ہضم ہونے کے بعد مباشرت سے ڈیڑھ دو گھنٹے پہلے دو گولیاں دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** مقوی باہ ممسک ہیں۔ لگاتار استعمال کرنے سے ضعف باہ اور رقت و سرعت کو دور کر دیتی ہیں۔

## حب یرقان

**نسخہ:** تربد سفید (نسوت سفید) ۵۰ گرام، ریوند چینی ۵۰ گرام، شورہ قلمی ۵۰ گرام، نوشادر ۵۰ گرام، کشتہ خبث الحدید ۲۵ گرام، آب مولی ۱۰۰ ملی لٹر، بطریق معروف حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** ایک ایک گولی صبح و شام مولی کے پتوں کے پھاڑے ہوئے پانی ۶۰ ملی لٹر اور شربت بزوری ۲۰ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

**فوائد:** یرقان (کنول باد) میں مفید ہیں۔

## حب بخار

**نسخہ:** طباشیر، ست گلو، کونین سلفاس، ہر ایک چھ چھ ماشہ، گوند ببول ۳ ماشہ، مٹر کے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ایک ایک گولی دن میں تین بار استعمال کریں۔

**فوائد:** تپ لرزہ کیلئے مفید ہے۔ احتیاطاً اگر ملیریا کے موسم میں استعمال کیا جائے تو انسان محفوظ رہتا ہے۔

## حب استسقاء

**نسخہ:** تربد ۳ ماشہ، ریوند چینی پونے ۲ ماشہ، مقل، انگن ہر ایک ڈیڑھ ماشہ زراوند طویل مدحرج ہر ایک ۹ رتی۔ افیون بروغن گل چرب شدہ ۶ رتی۔ جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا کر رکھیں۔

**مقدار:** دو گولی صبح وشام عرق بادیان کے ساتھ کھائیں۔

**فوائد:** استسقاء کے تمام اقسام میں مفید ہے۔

## حب اشخار

**نسخہ:** پوست ہلیلہ زرد، زنجبیل، شاہترہ، کچی سفید، سوہاگہ بریاں، زیرہ سفید، نمک سنیدھا بمقدار مساوی لے کر ۳ ماشہ پرانے گڑ میں کوٹ کر بقدر نخود گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ایک ماشہ سے ۲ ماشہ تک۔

**فوائد:** صلابت طحال کے لئے مفید ہے۔

## حب شیطرج

**نسخہ:** ایلوا ۷۰ ماشہ، پوست ہلیلہ زرد ۳۵ ماشہ، شکر سفید ۱۴ ماشہ رائی ۱۰ ماشہ، شاہترہ سونٹھ، شحم، حنظل، نمک سفید ہر ایک ۷ ماشہ مرچ سیاہ دار فلفل ہر ایک ۳ ماشہ کرم کلہ کے پانی میں گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ۳ ماشہ۔

**فوائد:** عرق النساء وجع المفاصل اور درد کمر میں مفید ہے۔

## حب زنجبیل

**نسخہ:** سونٹھ، دار فلفل، مرچ سیاہ، لونگ عصارہ آملہ، ناگیسر، شبرم، قند سفید، ہموزن کوٹ چھان کر پانی کی مدد سے گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** اگر قبض کشائی مطلوب ہو تو ۲ ماشہ تک اور صرف ہضم مقصود ہو تو نخود کے برابر دو دو گولیاں صبح وشام استعمال کریں۔

**فوائد:** تبخیر زائل کرتی۔ نفخ توڑتی۔ قبض دور کرتی ہے۔ کھانا کھانے کے بعد یا پہلے استعمال کریں۔

## حب دیدان

**نسخہ:** شحم حنظل پونے ۹ ماشہ، سقمونیا ۷ ماشہ، حب النیل ساڑھے دس ماشہ، افتیمون ۱۴ ماشہ، مصبر ۳۱ ماشہ تربد ۳۵ ماشہ، بطریق معروف حبوب تیار کریں۔

**مقدار:** روزانہ ۷ ماشہ استعمال کریں۔

**فوائد:** یہ گولیاں کدودانوں، کیچوؤں چھوٹے کیڑوں کو ہلاک کر دیتی ہیں۔

## حب دردِ گردہ

**نسخہ:** کبوتر کی بیٹ، تخم کاسنی ہر ایک ۴ تولہ، تخم خیارین، تخم خربوزہ ہر ایک ۲ تولہ آب مکوہ سیر میں گولیاں بنائیں۔ گولی بمقدار بیر کے بنائیں۔

**مقدار:** بوقت ضرورت ایک گولی شربت بزوری اور تخم خربوزہ کے جوشاندے سے دیں۔

## حب عنبر

**نسخہ:** مشک، مصطگی، لونگ ہر ایک ۴ ماشہ، عنبر، اشہب، ثعلب مصری، خولنجان ہر ایک ۹ ماشہ پنیر مایہ شتر اعرابی ۱۳ ماشہ۔ روغن بلسان۔

**ترکیب:** عنبر کو روغن بلسان میں حل کریں۔ باقی دواؤں کو کوٹ کر فندق کے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ایک گولی صبح ایک گولی شام دودھ کے ساتھ۔

**فوائد:** دماغ اور باہ کو طاقت دیتی ہے۔

## حب قوقایا

**نسخہ:** ایلوا، مصطگی، عصارہ افسنتین، ہر ایک ساڑھے چار ماشہ، شحم حنظل، سقمونیا ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھان کر آب کرفس میں مونگ کے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدار:** ساڑھے چار ماشہ۔

**فوائد:** دردسر مزمن، درد چشم وگوش کے لئے مفید ہے۔ فضلات غلیظ کو دفع کرتی ہے۔

## حب ہلیلہ

نسخہ: پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، پوست بلیلہ، آملہ مقشر، گل سرخ ہر ایک ۳ ماشہ، سناء مکی ۶ ماشہ، غاریقون سفید و نرم مغز بل، تربد سفید مجفف، لاجورد مفسول ہر ایک ۷ ماشہ سب اجزاء کو کوٹ چھان کر مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار: ۱۴ ماشہ روغن بادام چرب کردہ۔

فوائد: جملہ اقسام دردسر، درد چشم و گوش اور مالیخولیا امراض میں مفید ہیں۔

## حب سرخیادہ

نسخہ: رسوت، صندل سرخ ہر ایک ۲ ماشہ، زرکچور ۳ ماشہ، چاکسو ۴ ماشہ، افیون، ہلدی، برگ حنا ہر ایک ایک ماشہ گولیاں بنائیں۔

مقدار: ایک گولی ماں کے دودھ میں گھس کر دیں۔

فوائد: بچوں کے سرخیادہ میں مفید ہے۔

## حب طاعون

نسخہ: مرمکی، جدوار، زہر مہرہ، بنسلوچن، درونج عقربی کافور ہر ایک ۶ ماشہ عرق گلاب میں نخود کے برابر گولیں بنا کر رکھیں۔

مقدار: ایک سے ۲ گولی تک دن میں تین بار دیں۔

فوائد: طاعون کے لئے مفید ہے۔

## حب طاعون

نسخہ: ایلوا ۲ تولہ، مرمکی ۱ تولہ زعفران تولہ پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ بروقت ضرورت استعمال کریں۔

مقدار: حالت مرض میں استعمال نہیں کرتے بلکہ بطور حفظ ماتقدم تین دن تک روزانہ ایک ایک کھائیں پھر ناغہ کریں اور پھر کھائیں۔

## حب کچلہ

نسخہ: دارچینی جائفل، جاوتری، عود صلیب لونگ ہر ایک ایک تولہ کچلہ ۲ تولہ۔ کچلہ کے علاوہ دیگر ادویات کوٹ چھان کر رکھیں۔ کچلہ کو روغن زرد میں بریاں کر کے ادویات کے ساتھ کوٹ کر گولیاں چنے کے برابر بنالیں۔

مقدار: موسم سرما میں دو دو گولیاں اور موسم گرما میں ایک ایک گولی استعمال کریں۔

فوائد: اختلاج و سرد امراض میں مفید ہے۔ اعصاب کو قوت دیتی ہیں۔ مقوی باہ و ہاضم ہے۔

## حب مسہل

نسخہ: رب السوس ۵ ماشہ، حب الفار ۳ ماشہ، مصطگی ۷ ماشہ، سقمونیا ۱۰ ماشہ، گل سرخ، افسنتین ہر ایک ایک تولہ، ساڑھے پانچ ماشہ، ایلوا ۴ تولہ، آب برگ ترنج سے بقدر مرچ سیاہ گولیاں بنائیں۔ مقدار دس ماشہ۔

# حلوے

حلوے کے لغوی معنی ''شیرینی'' یا مٹھائی کے ہیں۔ عام طور پر حلوا اس خاص لذیذ مقوی غذا کو کہتے ہیں۔ جو سوجی یا میدہ، گھی اور شکر سے تیار کی جاتی ہے، لیکن قرابادینوں میں جو حلوے درج ہیں ان میں مذکورہ اجزاء کے علاوہ کچھ دوائیں بھی شامل کی جاتی ہیں ان میں جو دوا جزو اعظم کے طور پر ہوتی ہے اسی کے نام سے حلوے کو موسوم کر دیتے ہیں۔ مثلاً حلوائے بادام۔

## حلوائے بادام

نسخہ: بہمن سرخ ۲۰ گرام، بہمن سفید ۲۰ گرام، شقاقل مصری ۴۰ گرام، مغز بادام شیریں مقشر ۶۰۰ گرام، مغز تربوز ۳۰۰ گرام میدہ گندم ۴۰۰ گرام، کھویا ۸۰۰ رام، شکر سفید ۳ کلو ۴۰۰ گرام، روح کیوڑہ ۱۵۰ ملی لٹر ست لوبان ۵ گرام، ست لیموں ۷ گرام۔

ترکیب تیاری: پہلی تین دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ پھر مغز بادام اور مغز تربوز باریک پیس کر گھی میں بھونیں۔ پھر میدۂ گندم کو الگ گھی میں بھون لیں۔ اب شکر سفید میں روح کیوڑہ، ت لیموں، ست لوبان، باقی گھی اور تھوڑا پانی شامل کر کے آگ پر رکھیں۔ جب قوام تیار ہو جائے تو کھویا شامل کر کے ڈابی سے ہلائیں۔ اس کے بعد مغزیات اور خشک

دواؤں کا سفوف شامل کر کے ڈابی سے ملائیں اور قوام درست ہو جانے پر آگ سے نیچے اتار لیں۔ بس حلوہ تیار ہے۔ مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

**مقدار:** یہ ۲۵ گرام صبح دودھ یا چائے سے کھائیں۔

**فوائد:** عام جسمانی کمزوری اور ضعف دماغ کو دور کرتا ہے۔ ذہن و حافظہ کی قوت کو بڑھاتا ہے۔ قوت باہ کو قوی کرتا اور مادہ تولید (منی) کو پیدا کرتا ہے۔

## حلوائے بیضہ مرغ

**نسخہ:** الائچی خورد اڑھائی گرام، جاوتری ۵ گرام، جائفل ۵ گرام، مغز بادام شیریں مقشر ۷۵ گرام، گھی ۴۰۰ گرام، میدہ گندم ۴۰۰ گرام، کھویا ۸۰۰ گرام، شکر سفید ۴ کلو، بیضہ مرغ (انڈے) ۴۰ عدد، روح کیوڑہ ۱۵۰ ملی لیٹر، ست لوبان ۶ گرام، ست لیموں ۸ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ۲۵ گرام یہ حلوہ دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے، قوت باہ کو بڑھاتا اور مادہ تولید پیدا کرتا ہے۔ مباشرت سے پیدا ہونے والی کمزوری اور تھکن کو دور کرتا ہے۔

## حلوائے ثعلب

**نسخہ:** الائچی خورد ۱۰ گرام، بہمن سرخ ۱۰ گرام، بہمن سفید ۱۰ گرام، ثعلب مصری ۶۰ گرام، جاوتری ۵ گرام، جائفل ۱۰ گرام، جنتہ الخضراء ۲۰ گرام، حب الزلم ۲۰ گرام، حب قلقل ۲۰ گرام، خولنجان ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، زنجبیل (سونٹھ) ۵ گرام، شقاقل مصری ۱۰ گرام، مغز بادام شیریں ۲۰ گرام، مغز پستہ ۲۰ گرام، مغز چرونجی ۲۰ گرام، مغز چلغوزہ ۲۰ گرام، مغز تخم خربوزہ ۲۰ گرام، مغز فندق ۲۰ گرام، مغز تخم قرطم ۲۰ گرام، مغز نارجیل ۲۰ گرام، آرد باقلا ۱۶۰ گرام، میدہ گندم ۱۶۰ گرام، آرد نخود (چنے کا آٹا) ۲۵۰ گرام، گھی ۴۰۰ گرام، شہد ۸۰۰ گرام۔ شکر سفید ۱ کلو ۴۰۰ گرام، روح کیوڑہ ۷۵ ملی لٹر، ست لوبان ۲ گرام، ست لیموں ۳ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ۲۵ گرام صبح دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** اعلیٰ درجے کا مقوی باہ ہے۔ مادہ تولید کی پیدائش کو بڑھاتا ہے۔ عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ ضعف دماغ میں نافع ہے۔ جسم میں خون کی پیدائش کو بڑھا کر جسم کو فربہ اور طاقتور بناتا ہے۔ چہرے کی رنگت کو نکھارتا ہے۔

## حلوائے سپاری پاک

**نسخہ:** اجوائن خراسانی ۳ گرام، الائچی خورد ۳ گرام، برادہ صندل سفید ۵ گرام، بنسلوچن ۵ گرام، بیخ ارنڈ ۱۲ گرام، پپلا مول ۱۲ گرام، پپل کلاں ۳ گرام، پودینہ خشک ۳ گرام، تج ۳ گرام، تخم کھرنی ۲۰ گرام، تخم نیلوفر ۱۲ گرام، جاوتر ۵ گرام، جائفل ۶ گرام، زرنب (تالیسپتر) ۵ گرام، زیرہ سفید ۹ گرام، ساذج ہندی (تیزپات) ۳ گرام، ستاور ۳۵۰ گرام، سنگھاڑہ خشک ۱۸ گرام، سعد کوفی (ناگرموتھا) ۳ گرام، فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۵ گرام، قرنفل (لونگ) ۱۲ گرام، کافور سوا گرام، کشنیز خشک (دھنیا) ۱۲ گرام، گل نیلوفر ۱۲ گرام، مغز پنبہ دانہ (بنولے کا مغز) ۱۲ گرام، مغز چرونجی ۴۰ گرام، ناگیسر ۳ گرام، ناگ بلا (تخم کھرینٹی) ۲۰ گرام، مویز منقی ۶۰ گرام، چھالیا چکنی ۴۶۵ گرام، شیر گاؤ ۳ لیٹر ۶۰۰ ملی لیٹر، گھی ۸۰۰ گرام، شکر سفید ۲ کلو ۷۵۰ گرام، ست لیموں ۵ گرام، بطریق معروف تیار کریں۔

**مقدار:** ۱۲ گرام سے ۲۵ گرام صبح کو دودھ سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔ لال مرچ بہت کم کھائیں۔

**فوائد:** گردوں اور مثانہ کو طاقت دیتا ہے۔ قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ مردوں کے مرض جریان رقت و سرعت اور عورتوں کے مرض سیلان کو دور کرتا ہے اگر اولاد سے محروم ہوں تو مرد عورت دونوں ۴۰ دن تک استعمال کریں۔ انشاء اللہ دل کی مراد پوری ہوگی۔

کھجور اکلو میدہ گندم ۲۰۰ گرام روح کیوڑہ ۱۵۰ ملی لٹر ست لوبان ۵ گرام ست لیموں ۷ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۲ گرام سے ۲۵ گرام صبح یا شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: وجع مفاصل (گٹھیا) اور کمر کے درد کو دور کرتا ہے۔ کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ جاڑوں کے موسم میں خاص طور پر مفید ہے۔

## حلوائے گذر

فوائد: باہ کو قوت دیتا۔ منی زیادہ کرتا اور بدن کو فربہ کرتا ہے۔

نسخہ: ۲ سیر گاجر تراشیدہ ہڈی دور کردہ کدوکش کریں اور دودھ میں جوش دیں۔ جب نرم ہو جائے تو روغن زرد میں بریاں کریں۔ مغز چلغوزہ، مغز اخروٹ مغز بادام، مغز نارجیل، مغز فندق، مغز پستہ، مغز چرونجی ہر ایک ۳ تولہ۔ دس انڈوں کی زردی۔ ہموزن شکر سفید۔ دو وزن عسل مصفی قوام کر کے دوائیوں کو کوٹ چھان کر اول زردی بیضہ ملا کر گھوٹیں اور پھر ادویہ شامل کریں۔ بس حلوائے گذر تیار ہے۔

مقدار: ۱ تولہ سے ۲ تولہ تک۔

## حب بلادر

نسخہ: بھالنوں۔ مغز اخروٹ۔ کنجد مقشر ہموزن کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔

مقدار: ایک گولی بعد از غذا کھائیں۔

دماغی و

## حلوائے گزر مغز سر کنجشک والا

نسخہ: ثعلب مصری ۱۰ گرام جاوتری ۱۰ گرام جوز بوا (جائفل) ۱۰ گرام خولنجان ۱۰ گرام دار چینی ۱۰ گرام زنجبیل ۱۰ گرام کو کمر د خورد ۱۰ گرام مغز اخروٹ ۳۰ گرام مغز بادام شیریں ۳۰ گرام مغز پستہ ۳۰ گرام مغز چلغوزہ ۳۰ گرام مغز فندق ۳۰ گرام مغز نارجیل ۳۰ گرام مربائے گاجر ۸۰۰ گرام کھجور ۸۰۰ گرام شہد ۸۰۰ گرام زردی بیضہ مرغ ۴۰ عدد میدہ گندم ۵۰ گرام آرد نخود (چنے کا آٹا) ۵۰ گرام روح کیوڑہ ۱۵۰ ملی لٹر مغز سر کنجشک (چڑوں کا مغز) ۵ گرام ست لوبان ۳ گرام ست لیموں ۴ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ گرام صبح کو دودھ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: اعضائے رئیسہ دل و دماغ اور جگر کو طاقت دیتا ہے خون پیدا کرتا ہے اور جسم کو فربہ کرتا ہے۔ گردہ و مثانہ کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ قوت باہ کو تحریک دیتا اور مادہ تولید (منی) کی پیدائش کو بڑھاتا ہے۔

## حلوائے گھیکوار

نسخہ: اسگند ناگوری ۱۰ گرام الائچی خورد ۵ گرام انبہ ہلدی ۱۰ گرام تال مکھانا ۵ گرام تج ۱۰ گرام ثعلب مصری ۱۰ گرام خولنجان ۵ گرام دار چینی ۱۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۱۰ گرام ستاور ۱۰ گرام شقاقل مصری ۱۰ گرام قرنفل (لونگ) ۵ گرام قسط شیریں ۵ گرام مالکنگنی ۱۰ گرام مجیٹھ ۱۰ گرام مغز اخروٹ ۴۰ گرام مغز بادام شیریں ۴۰ گرام مغز چلغوزہ ۴۰ گرام مغز نارجیل ۴۰ گرام موصلی سفید ۱۰ گرام موصلی سیمبھل ۱۰ گرام گھیکوار سبز ۸۰۰ گرام

۴ر۳.۱ ماشہ عرق گلاب میں گولیاں بنالیں۔ایک گولی صبح ایک گولی شام، کھانسی نزلہ کے لیے۔

## خمیرے

خمیرہ اس مرکب کو کہتے ہیں جو کسی ایک یا چند دواؤں کے جوشاندے میں شکر سفید کا قوام بنا کر تیار کیا جاتا ہے۔اس کا قوام شربت سے گاڑھا ہوتا ہے۔قوام درست ہونے پر آگ سے اتار کر ڈابی سے اتنا گھوٹتے ہیں کہ اس کا رنگ سفید یا سفیدی مائل ہو جاتا ہے۔اس کے بعد ہدایت کے مطابق دوائیں اور سونے چاندی کے ورق ملا لیتے ہیں۔

خمیرہ گھوٹنے سے اس میں اجزاء ہوائیہ کے مل جانے سے اس کی رنگت تبدیل ہو جاتی ہے اور وہ خمیر کی مانند پھول جاتا ہے اس لیے اس کو خمیرہ کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔خمیرہ میں جو دوا بطور جزو اعظم استعمال ہوتی ہے۔اسی سے اکثر خمیرہ کو منسوب کیا جاتا ہے۔مثلاً خمیرۂ ابریشم۔خمیرۂ گاؤزبان

## خمیرۂ ابریشم حکیم ارشد والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۶۴۰ گرام عود ہندی سائیدہ (اگر پسا ہوا) ۸ گرام بالچھڑ ۱۰ گرام پوست ترنج ۱۰ گرام قرنفل (لونگ) ۱۰ گرام دانہ الائچی خورد ۱۰ گرام برادہ صندل سفید ۱۲ گرام ساذج ہندی (تیزپات) ۱۰ گرام رُب انار شیریں ۳۲۰ گرام رب بہی ۳۲۰ گرام رُب سیب ۳۲۰ گرام شکر سفید ۲ کلو شہد ۵۰۰ گرام ست لیموں ۴ گرام عنبر اشہب ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۳ گرام شاخ مرجان سائیدہ ۶ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۶ گرام مروارید سائیدہ (موتی کھرل کیے ہوئے) ۲۵ گرام یاقوت سائیدہ ۲۰ گرام یشب سبز سائیدہ ۲۰ گرام زعفران ۲۰ گرام مشک ۱ گرام عرق کیوڑہ ۱۰۰ ملی لٹر ورق طلا ۶۴۰ ملی گرام ورق نقرہ ۳۲ گرام

ترکیب: پہلی آٹھ خشک دواؤں کو دس گنے (۷۰ لٹر) پانی میں بھگو کر رکھیں صبح کو آگ پر پکائیں یہاں تک کہ ۴ر۳ لٹر پانی رہ جائے۔اب اس کو آگ سے اتار لیں۔ٹھنڈا ہونے پر مل کر چھان لیں اب اس میں رُب اور شکر سفید ملا کر پکائیں۔پکاتے وقت ست لیموں شامل کریں۔جب قوام تیاری کے قریب ہو شہد چھان کر ملائیں اور پکائیں اور عنبر بھی شامل کر دیں۔جب قوام تیار ہو جائے تو نظرون بنجاوی تھوڑے سے پانی میں گھول کر قوام میں شامل کریں اور جوش آنے پر آگ سے نیچے اتار لیں اور ڈابی سے گھوٹیں۔اس کے بعد زعفران اور مشک کو الگ الگ عرق کیوڑہ میں کھرل کر کے شامل کریں اور ڈابی سے اچھی طرح ملا دیں۔آخر میں سونے اور چاندی کے ورق ڈالتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔جب تمام ورق اچھی طرح خمیرے میں مل جائیں تو شیشے یا چینی کے مرتبان میں محفوظ کر لیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیرہ صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے استعمال کریں۔

فوائد: یہ خمیرہ اعضائے رئیسہ (دل، دماغ، جگر) کو طاقت دیتا ہے۔دل کی کمزوری کو دور کرنے کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔بیماری سے اچھا ہونے کے بعد جو ضعف و نقاہت باقی رہ جاتی ہے اس کے ازالہ کے لیے بہت اچھی چیز ہے۔

## خمیرہ ابریشم سادہ

نسخہ: ابریشم مقرض ۲۰۰ گرام برگ بادرنجبویہ ۱۵۰ گرام برگ گاؤزبان ۷۵ گرام گل گاؤزبان ۷۵ گرام شکر سفید ۳ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۳ گرام زعفران ۵ گرام عرق گاؤزبان ۲۵ ملی لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۰ گرام یہ خمیرہ صبح کو کھائیں۔

فوائد: دل و دماغ کو طاقت دیتا ہے۔آنکھوں کی بینائی کو قائم رکھتا ہے۔

## خمیرہ ابریشم شیرۂ عناب والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۸۰۰ گرام برادہ صندل سفید ۵۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۱۰۰ گرام عناب ۵۵۰ گرام رب انار ترش ۱۵۰ گرام رُب انار شیریں ۱۵۰ گرام رب انگور شیریں ۱۵۰ گرام رب بہی ۱۵۰ گرام رب سیب ۳۰۰ گرام شکر سفید ۳ کلو ۲۰۰ گرام ست لیموں ۱۲ گرام عنبر اشہب ۱۵ گرام نظرون بنجاوی ۳ گرام زعفران ۱۵ گرام مشک ۱ گرام عرق کیوڑہ ۷۵۰ ملی لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیرہ صبح کو کھائیں۔کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔قوت حافظہ اور قوت بینائی کو بڑھاتا ہے۔دل اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔سل دق کی خشک کھانسی کو دور کرتا ہے۔

# خمیرہ ابریشم عود مصطگی والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۳۶۰ گرام اگر ہندی سائیدہ (عود) ۲ گرام برگ بادرنجبویہ ۸۰ گرام برگ فرنجمشک ۸۰ گرام شکر سفید اکلو ۲۰۰ گرام ست لیموں ۳ گرام عنبر اشہب ۸ گرام نطرون بنجاوی ا گرام مصطگی رومی ۲ گرام گھی اگرام کہربائے شمعی سائیدہ (کھرل کیا ہوا) ۴ گرام مروارید سائیدہ (موتی کھرل کیے ہوئے) ۸ گرام یاقوت سائیدہ ۴ گرام یشب سبز سائیدہ ۴ گرام۔ مشک ۵۰۰ گرام عرق کیوڑہ ۵ ملی لٹر بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: یہ خمیرہ ۵ گرام صبح کو کھائیں۔

فوائد: دل ودماغ کو قوت دیتا خیالات کی پریشانی اور وسواس کو دور کرتا ہے۔ معدے کو طاقت دیتا ہے۔

# خمیرہ بنفشہ

نسخہ: گل بنفشہ ۲۵۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۸ گرام نطروب بنجاوی ۳ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ گرام سے ۵۰ گرام تک پانی یا عرق بادیان سے کھائیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا۔ دماغ تازہ کرتا۔ صفرا کو خارج کرتا ہے۔ بخار، نزلہ، زکام، کھانسی، دمہ اور سینہ کے دوسرے امراض میں مفید ہے۔

# خمیرہ خشخاش

نسخہ: پوست خشخاش (تخموں سمیت) ۱۲۵ گرام شکر سفید ۲ کلو ست لیموں ۳ گرام نطرون بنجاوی ۲ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۰ گرام صبح و رات کو سوتے وقت کھائیں۔

فوائد: نزلہ زکام کو روکتا ہے کھانسی کو دور کرتا ہے۔

# خمیرہ زمّرد

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۱۰ گرام گل گاؤ زبان ۱۰ گرام شکر سفید ۴۰۷ گرام رب انار شیریں ۱۰۰ گرام رب سیب ۳۰۰ گرام شہد ۲۰۰ گرام ست لیموں اگرام نطرون بنجاوی اگرام ورق طلا (سونے کے ورق) ۶۵۰ ملی گرام زمّرد سائیدہ ۵۰ گرام لاجورد مغسول ۱۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیرہ صبح کو کھائیں۔

فوائد: دل کو طاقت دیتا اور فرحت بخشتا ہے۔ دھڑکن اور گھبراہٹ میں مفید ہے۔

# خمیرہ صندل سادہ

نسخہ: برادہ صندل سفید ۱۵۰ گرام شکر سفید ۲ گرام ست لیموں ۲ گرام نطرون بنجاوی ۲ گرام روغن صندل ۵ قطرے۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۰ گرام یہ خمیرہ صبح کو کھائیں۔

فوائد: دل ودماغ کو طاقت دیتا ہے۔ دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔

# خمیرہ گاؤزبان

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۰۰ گرام اسطوخودوس ۵۰ گرام بادرنجبویہ ۱۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۲۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۱۰۰ گرام بہمن سرخ نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام تخم بالنگو ۱۵۰ گرام تودری زرد ۲۰۰ گرام کشنیز خشک (دھنیا) ۱۰۰ گرام گل گاؤزبان ۱۰۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نطرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: ۱۰ گرام یہ خمیرہ صبح کو چاندی کے ورق میں لپیٹ کر کھائیں۔

فوائد: دل ودماغ کو طاقت دیتا ہے۔ بینائی کو بڑھاتا ہے۔ مالیخولیا، خیالات کی پریشانی اور دل کی دھڑکن میں مفید ہے۔

# خمیرہ گاؤزبان عنبری

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۰۰ گرام اسطوخودوس ۵۰ گرام بادرنجبویہ ۱۰۰ گرام برادہ صندل سفید ۱۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۲۲۵ گرام بہمن سرخ نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام تخم بالنگو ۱۵۰ گرام تودری زرد ۲۰۰ گرام کشنیز خشک ۱۰۰ گرام گل گاؤزبان ۱۰۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نطرون بنجاوی ۶ گرام عنبر اشہب ۵ گرام ورق نقرہ ۲۸ گرام بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک یہ خمیرہ صبح کو کھائیں کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دل ودماغ کو قوت دیتا ہے۔ دل کی دھڑکن گھبراہٹ اور خیالات کی پریشانی کو دور کرتا ہے بینائی کو بڑھاتا ہے ذہن و حافظہ کو قوت بخشتا ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے بہت مفید ہے۔

## خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۰۰ گرام اسطوخودوس ۵۰ گرام بادرنجبویہ ۱۰۰ گرام برادہ صندل ۱۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۲۲۵ گرام بہمن سرخ نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام تخم بالنگو ۱۵۰ گرام تودری زرد ۲۰۰ گرام کشنیز خشک ۱۰۰ گرام گل گاؤزبان ۱۰۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام عنبر اشہب ۶ گرام ورق نقرہ ۳۲ گرام زہر مہرہ سائیدہ (کھرل کیا ہوا) ۲۰ گرام زمرد سائیدہ ۲۰ گرام مروارید سائیدہ ۲۰ گرام۔ خمیرہ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیرہ صبح کو یا بوقت ضرورت کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دل ودماغ کو قوت دیتا ہے۔ دل کی دھڑکن گھبراہٹ اور خیالات کی پریشانی کو دور کرتا ہے بینائی کو بڑھاتا ہے ذہن و حافظہ کو قوت بخشتا ہے۔ پہلے خمیرہ گاؤزبان سے زیادہ اثر رکھتا ہے۔ دماغی کمزوری سے ہونے والے دردسر اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔

## خمیرہ گاؤزبان عنبری جدوار عود صلیب والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۰۰ گرام اسطوخودوس ۵۰ گرام۔ بادرنجبویہ ۱۰۰ گرام برادہ صندل سفید ۱۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۲۲۵ گرام بہمن سرخ نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام تخم بالنگو ۱۵۰ گرام تودری زرد ۲۰۰ گرام کشنیز خشک ۱۰۰ گرام گل گاؤزبان ۱۰۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام عنبر اشہب ۵ گرام ورق نقرہ (چاندی کے ورق) ۲۸ گرام ورق طلا (سونے کے ورق) ۲ گرام ۴۰۰ ملی گرام جدوار سائیدہ ۸۵ گرام عود صلیب سائیدہ ۱۱۰ گرام۔ خمیرہ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیر تنہا یا کسی مناسب بدرقہ کے ساتھ کھائیں۔ کھٹی چیزوں بڑے جانوروں کے گوشت دال مسور بینگن سے پرہیز کریں۔

فوائد: یہ خمیرہ مرگی کے لیے اچھا اثر کرتا ہے بچوں کی مرگی اور عورتوں کے مرض اختناق الرحم (ہسٹیریا) میں بھی فائدہ دیتا ہے۔ دل ودماغ اور اعصاب کو طاقت بخشتا ہے۔ قوت حافظہ کو بڑھاتا اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔

## خمیرہ مروارید

نسخہ: شکر سفید ۸ کلو نظرون بنجاوی ۴ گرام ست لیموں ۴ گرام ورق نقرہ ۳۲ گرام بنسلوچن سائیدہ (کھرل کیا ہوا) ۲۵ گرام زہر مہرہ سائیدہ ۲۵ گرام۔ خمیرہ بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: یہ خمیرہ پانچ پانچ گرام صبح وشام کھائیں۔

فوائد: دل کو طاقت دینے اور فرحت پیدا کرنے کے لیے مخصوص ہے۔

ان بیماریوں کے بعد کی کمزوری اس کے استعمال سے بہت جلد دور ہو جاتی ہے۔

## خمیرہ مروارید خاص

نسخہ: برادہ صندل سفید ۲۰ گرام عرق کیوڑہ ۷۵ ملی لٹر شکر سفید ۲ کلو رب انار شیریں ۱۵۰ گرام رب سیب شیریں ۱۵۰ گرام ست لیموں ۳ گرام ورق نقرہ ۱۲ گرام مروارید سائیدہ ۱۰ گرام یشب سبز سائیدہ ۱۰ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۱۰ گرام زہر مہرہ سائیدہ ۱۰ گرام۔ خمیرہ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۳ گرام سے ۵ گرام تک یہ خمیرہ صبح شام کھائیں۔

فوائد: یہ خمیرہ زیادہ قوی الاثر ہے۔ موتی جھرہ (ٹائیفائڈ) خسرہ اور چیچک جیسی بیماریوں میں دل کو کمزور ہونے سے محفوظ رکھتا ہے۔ ان سے جو جسمانی کمزوری ہو جاتی ہے اس کے استعمال سے بہت جلد دور ہو جاتی ہے۔

## خمیرہ مروارید بہ نسخہ کلاں

نسخہ: ابریشم مقرض ۳۰ گرام افتیمون ولایتی ۶۰ گرام اگر ہندی سائیدہ ۲۰ گرام برادہ صندل سرخ ۲۰ گرام برادہ صندل سفید ۵۰ گرام پوست ترنج ۲۰ گرام تخم خرفہ ۳۰ گرام درونج عقربی نیم کوفتہ ۳۰ گرام زرشک ۳۰ گرام زرنباد نیم کوفتہ ۳۰ گرام ساذج ہندی (تیز پات) ۳۰ گرام مغز کشنیز خشک (خشک دھنیے کا مغز) ۲۰ گرام گل سرخ ۲۰ گرام گل گاؤزبان ۲۰ گرام

شکر سفید ۲ کلو ۴۰۰ گرام رب انارشیریں ۱۷۵ گرام رب بہی ۳۲۵ گرام رب سیب ۱۷۵ گرام ست لیموں ۶ گرام نظرون بنجادی ۲ گرام عنبر اشہب ۶ گرام مشک ۶۰۰ ملی گرام عرق کیوڑہ ۵۰ ملی لٹر ورق طلا ۸۰ ملی گرام ورق نقرہ ۱۶ گرام بسد احمر سائیدہ (مونگے کی جڑ کھرل کی ہوئی) ۸ گرام بنسلوچن سائیدہ ۱۰ گرام مروارید سائیدہ ۱۶ گرام عقیق سائیدہ ۶ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۴ گرام گل ارمنی سائیدہ ۴ گرام گل مختوم سائیدہ ۴ لاجورد سائیدہ ۴ گرام لعل سائیدہ ۶ گرام یاقوت سائیدہ ۸ گرام یشب سبز سائیدہ ۶ گرام۔ بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: ۳ گرام سے ۵ گرام صبح وشام بوقت ضرورت کھائیں۔ قابض وبادی غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دل کی کمزوری کی وجہ سے دل دھڑکتا ہو یا گھبراہٹ ہوتی ہو اس سے بہت جلد دور ہو جاتی ہے۔ بیماری کے بعد کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ ضعف قلب اور ضعف ونقاہت کو فائدہ دیتا ہے۔

## خمیرہ نزلی جواہر والا

نسخہ: ابریشم مقرض ۵۰ گرام اسطوخودوس ۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۵۰ گرام بادرنجبویہ ۵۰ گرام برگ گاؤزبان ۱۱۲ گرام بہمن سرخ نیم کوفتہ ۵۰ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۵۰ گرام تخم بالنگو ۷۵ گرام تودری زرد ۱۰۰ گرام کشنیز خشک ۵۰ گرام گل گاؤزبان ۵۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۰ گرام نظرون بنجادی ۳ گرام عنبر اشہب ۱ گرام ۲۵۰ ملی گرام ورق نقرہ (چاندی کے ورق) ۱۲ گرام خرمہرہ مکلس (کوڑیاں جلائی ہوئی) ۱۲ گرام ۵۰۰ ملی گرام برشعشا ۳۵۰ گرام زہرہ مہرہ سائیدہ ۵ گرام زمرد سائیدہ ۵ گرام۔ مروارید سائیدہ ۵ گرام یاقوت سائیدہ ۵ گرام یشب سبز سائیدہ ۵ گرام۔ بطریق معروف خمیرہ تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ خمیرہ صبح یا رات کو سوتے وقت کھائیں کھٹی اور ٹھنڈی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: دائمی نزلہ زکام کے لیے یہ خمیرہ نہایت مفید ہے۔ دماغ اور اعصاب کو طاقت دیتا ہے اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔

## خمیرہ عود ترش

نسخہ: اسارون۔ الائچی خورد وکلاں۔ خشخاش ہر ایک ۱ تولہ ۴ ماشہ۔ زراوند، طباشیر، ابریشم خام، زراوند مد تالیس پتر قرنفل،

فرنجمشک ہر ایک ۱۴ ماشہ نیم کوب کرکے دو سیر پانی میں گرمیوں میں ایک شبانہ روز اور سردیوں میں تین دنوں تک بھگوئیں۔ اور جوش دے کر اس میں آب عناب، آب سیب، آب ریتاس، آب زرشک، آب انگور، آب انار، رب بہی آٹھ تولہ ۹ ماشہ ہر ایک شامل کریں۔ پھر سہ چند وزن ادویہ شکر سفید سے قوام بنا کر عود خام ۸ تولہ ۸ ماشہ، مروارید ناسفتہ مرجان، کہربا ہر ایک ساڑھے دس ماشہ یاقوت سوا پانچ ماشہ سب کو کوٹ کر آب لیموں، عرق گلاب، عرق بیدمشک، آب نارنگی ہر ایک ۸ تولہ میں ملا کر اچھی طرح شامل کریں۔ آخر قوام میں عنبر اشہب سات ماشہ ورق طلا ر نقرہ، مشک خالص، زعفران ہر ایک ۳ ماشہ عرق گلاب میں حل کرکے ملالیں۔

مقدار: ۲ر۱۴ ماشہ سے ۷ ماشہ تک۔

فوائد: دل ودماغ، جگر، معدہ اور گردہ کو طاقت دیتا ہے۔ خفقان۔ جنون۔ وسواس وغیرہ کو دور کرتا ہے۔

## خمیرہ ابریشم بارد

نسخہ: ابریشم خام ۳۷ تولہ لے کر ایسے پانی میں ایک رات دن بھگوئیں جس میں سونا چاندی کئی بار بجھایا ہوا ہو۔ عرق گاؤزبان ۳۰ تولہ گلاب۔ بیدمشک، رب سیب، سب ہی ہر ایک ۱۴ تولہ ۷ ماشہ نبات سفید ساڑھے سترہ تولہ قوام کریں۔ آخر قوام میں عنبر اشہب ۷ ماشہ مشک ساڑھے تین ماشہ۔ کہربائے شمعی، بیخ مرجان، گل سرخ صندل سفید ہر ایک ۹ ماشہ باریک کرکے ملالیں۔

مقدار: ۷ ماشہ

فوائد: قلب ودماغ کو قوی کرتا اور دیگر کئی فوائد رکھتا ہے۔

## خمیرہ صندل ترش

نسخہ: صندل مسحوق ۸ تولہ ۹ ماشہ۔ کشنیز خشک ۲ر۱.۱۷ ماشہ آب حصرم ۲۹ تولہ ۲ ماشہ سرکہ انگوری ۳۵ ماشہ آب باراں ایک سیر گلاب وقاشتہ عرق بیدمشک ہر ایک آدھا سیر ایک شبانہ روز بھگو دیں اس کے بعد جوش دیں کہ نصف رہ جائے۔ ایک سیر شکر سفید سے قوام کریں۔ اس کے بعد مروارید ناسفتہ۔ یشب سبز محلول۔ زعفران ایک ساڑھے تین ماشہ کافوری قیصوری سوا دو ماشہ قوام میں ملالیں۔ آخر میں ورق طلا ونقرہ شامل کریں۔

مقدار: ا تولہ
فوائد: ضعف قلب۔ ضعف ہاضمہ۔ خفقانِ حار اور حمیات صفراوی میں مفید ہے۔ قے روکتی ہے۔

## خمیرہ گاؤزبان عنبری حار

نسخہ: برگ گاؤزبان۔ گل گاؤزبان۔ بادرنجبویہ ہر ایک ۹ تولہ ساڑھے تین ماشہ مشک ۲ ماشہ عنبر ۱ ماشہ۔ مشک و عنبر کے علاوہ ادویات کو ایک دن رات بھگو کر سوا سیر شکر سفید کا قوام بنالیں اور آخر میں مشک و عنبر قوام میں شامل کریں۔
مقدار: ۵ سے ۷ ماشہ۔
فوائد: دل کو قوت دیتا ہے خفقان و وحشت کو دور کرتا ہے۔

## دوائے مضمضہ

نسخہ: الائچی کلاں ۵۰ گرام پوست کیکر ۵۰ گرام زر بناد ۵۰ گرام کتھہ سفید ۲۰ گرام۔ گل سرخ ۱۰۰ گرام کشنیز خشک ۱۰۰ گرام۔
مقدار: ۱۰، ۱۰ گرام ۲۵ ملی لٹر پانی میں جوش دے کر کلیاں کریں۔
فوائد: منہ کے چھالوں اور سوزش کے لیے مفید ہے۔

## دواالمسک معتدل جواہر دار

نسخہ:

| | |
|---|---|
| اشنہ | ۲۰ گرام |
| اگر (عود) | ۳۰ گرام |
| الائچی خورد | ۲۰ گرام |
| آملہ خشک | ۶۰ گرام |
| برادہ صندل سرخ | ۶۰ گرام |
| بادرنجبویہ | ۳۰ گرام |
| بنسلوچن | ۶۰ گرام |
| بہمن سرخ | ۴۰ گرام |
| بہمن سفید | ۴۰ گرام |
| تخم خرفہ سیاہ | ۶ گرام |
| دار چینی | ۴۰ گرام |
| درونج عقربی | ۴۰ گرام |
| زرشک | ۱۰ گرام |
| کشنیز خشک | ۶۰ گرام |
| گل سرخ | ۴۰ گرام |
| گل گاؤزبان | ۴۰ گرام |

## دوائے اسود

نسخہ: سرطان سوختہ (کیکڑے جلائے ہوئے) ۵۰ گرام کشتہ بُسد ۵۰ گرام کشتہ سرطان ۲۲۵ گرام۔
ترکیب: سرطان سوختہ کو باریک کھرل کریں۔ چھلنی نمبر ۶ سے چھان کر اس میں کشتہ بُسد اور کشتہ سرطان ملا کر کھرل کریں اور شیشی میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: ۵ ملی گرام یہ دوا صدوری دو چمچہ (۱۰ ملی لٹر) میں ملا کر چاٹیں۔
فوائد: یہ دوا پھیپھڑوں کے زخم کو بھرتی ہے اور جسم کو کیلسیم کی خاص مقدار مہیا کرتی ہے۔

## دوائے اسہال اطفال

نسخہ: کافور ۲۰ گرام مرتشیشا فحمی ۲۰ گرام عرق الذہب مسفوف ۱۲ گرام سوڈا خوردنی ۱۰۰ گرام شکر لبنی ۵۰ گرام الکحل نوین ۱۰ ملی لٹر
۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: آدھا آدھا گرام (۵۰۰ ملی گرام) یہ دوا تھوڑے پانی یا دودھ میں گھول کر پییں۔
فوائد: بچوں کے دستوں کو روکتی ہے۔

## دوائے اوجاع

نسخہ: صفصانین ۱۰۰ گرام نظرون منوم ۱۰۰ گرام کشتہ گودنتی ۵۰ گرام۔
ترکیب: پہلی دونوں دواؤں کو الگ الگ چھلنی نمبر ۸ سے چھان کر کشتہ گودنتی شامل کرکے اچھی طرح ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: آدھا آدھا گرام (۵۰۰ ملی گرام) یہ دوا پانی یا کسی دوسرے مناسب بدرقہ کے ساتھ کھائیں۔
فوائد: یہ دوا ہر قسم کے دردوں کو تسکین دیتی ہے۔

## دوائے خارش جدید

نسخہ: حامض بورتی ۲۰۰ گرام سفیدہ جست ۲۰۰ گرام۔ گندھک سفوف ۲۰۰ گرام۔
ترکیب: حامض بورتی اور سفیدہ جست کو چھلنی نمبر ۱۰ سے چھان لیں۔ پھر گندھک کو باریک پیس کر اسی چھلنی سے چھانیں اور تینوں دوائیں ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱۰ گرام یہ دوا روغن کیکر یا روغن چنبیلی ۶۰ ملی لٹر میں ملا کر مالش کریں۔ گوشت، لال مرچ، گرم مسالہ، گڑ اور کھٹائی سے پرہیز کریں۔
فوائد: کھجلی کی نہایت مفید دوا ہے۔

## دوائے خاص

نسخہ: پٹھانی لودھ ۵۰ گرام سنگ جراحت ۱۰۰ گرام کزمازج (مائیں) ۴۵ گرام گوند چھپا (گوند ڈھاک) ۵۰ گرام شکر سفید ۱۰۰ گرام۔
ترکیب: دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۶ سے چھان کر سفوف بنائیں اور سفید شکر پیس کر ملائیں اور شیشے کے جار میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: ۳ گرام یہ سفوف صبح و شام دودھ سے کھائیں۔ گرم اور کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

## دواء الشفاء

نسخہ: اسرول سائیدہ ۶۰۰ گرام نمک منوم ۴۰۰ گرام گوند ۱۰۰ گرام قوام شکر سفید ۷۰۰ گرام شمعین ۱۰ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۴۰ گرام مغنیشیا فحمی ۱۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ایک قرص دواء الشفاء رات کو دودھ یا پانی سے کھائیں۔
فوائد: پاگل پن کی مشہور دوا ہے۔ بے خوابی کو دور کرتی ہے۔ خون کے دباؤ کو کم کرتی ہے۔ مرگی اور اختناق الرحم (ہسٹیریا) میں مفید ہے۔

## دواء الکرکم کبیر

نسخہ: اذخر مکی ۱۰ گرام اسارون (تگر) ۴۰ گرام انیسون ۴۰ گرام بالچھڑ ۶۰ گرام تج ۱۰ گرام تخم گزر ۴۰ گرام جعدہ ۳۰ گرام حب بلساں ۱۰ گرام دوقو ۴۰ گرام ریوند چینی ۴۰ گرام رب السوس سیاہ ۳۰ گرام فطراسالیون ۴۰ گرام قسط شیریں ۱۰ گرام گل غافث ۳۰ گرام مجیٹھ ۲۰ گرام مرمکی ۴۰ گرام شہد اکلو ۶۰۰ گرام زعفران ۲۰ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر مصطگی ۳۰ گرام گھی ۱۰ گرام روغن بلساں ۵۰ ملی لٹر
ترکیب تیاری: مصطگی اور زعفران کے سوا سب دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۶۰ سے چھان کر سفوف تیار کریں۔ شہد کو کپڑے میں چھان کر آگ پر پکائیں اور نیچے اتار کر اس میں زعفران عرق گاؤزبان میں حل کر کے شامل کریں۔
اس کے بعد تھوڑا تھوڑا سفوف ملاتے اور ڈوئی سے چلاتے جائیں۔ آخر میں مصطگی کو گھی میں پگھلا کر ملائیں اور ڈوئی سے چلائیں اس کے بعد روغن بلساں ڈال کر ڈوئی سے اچھی طرح ملا دیں۔ اب دواء الکرکم کبیر تیار ہے۔ شیشے یا چینی کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: ۵ گرام دواء الکرکم کبیر صبح کو عرق بادیان یا کسی دوسرے مناسب بدرقہ کے ساتھ کھائیں۔
فوائد: جگر اور تلی کے امراض میں مفید ہے۔ خصوصاً جبکہ ان کا سبب سردی ہو ان اعضاء کو طاقت دیتی ہے۔ ریاح کو خارج کرتی ہے گردہ و مثانہ کو طاقت دیتی ہے۔ اور استسقاء میں فائدہ بخشتی ہے۔

## دواء المسک بارد جواہر دار

نسخہ: برادہ صندل سفید ۲۰ گرام گل گاؤزبان ۲۰ گرام تخم خرفہ سیاہ ۴۰ گرام گل سرخ ۲۰ گرام مغز تخم کدو ۴۰ گرام ابریشم مقرض ۲۰ گرام شہد ۴۵۰ گرام قوام شکر سفید ۴۵۰ گرام عنبر اشہب ۴ گرام طرونن بنجاوی ۱ گرام مروارید سائیدہ ۱۰ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۱۵ گرام ورق طلاء ۲۷ ملی گرام ورق نقرہ ۳ گرام مشک ۶۰۰ ملی گرام عرق کیوڑہ ۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ دواء المسک صبح کو نہار منہ عرق گاؤزبان یا کسی مناسب بدرقہ سے کھائیں۔
فوائد: اعضائے رئیسہ (دل، دماغ، جگر) کو طاقت دیتی ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے۔ خراب خیالات کی اصلاح کرتی اور دل کی گرمی کو دور کرتی ہے۔

## دواء المسک بارد سادہ

نسخہ: برادہ صندل سفید ۵۰ گرام بنسلوچن ۵۰ گرام تخم خرفہ سیاہ ۵۰ گرام کشنیز خشک ۵۰ گرام گل سرخ ۵۰ گرام ابریشم مقرض ۲۵ گرام شہد ۴۵۰ گرام قوام شکر سفید ۴۵۰ گرام طرونن بنجاوی ۱ گرام بسد احمر سائیدہ ۲۵ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۳۵ گرام ورق نقرہ ۵ گرام مشک ۴۰۰ ملی گرام عرق کیوڑہ ۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ دوا صبح کو عرق گاؤزبان یا کسی دوسرے بدرقہ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: دل کو قوت اور فرحت بخشتی ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے۔

## دواء المسک حار جواہر دار

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۱۲ گرام الائچی خورد ۱۵ گرام بالچھڑ ۱۵ گرام بہمن سرخ ۱۵ گرام بہمن سفید ۱۵ گرام پیپل کلاں ۱۲ گرام درونج عقربی ۳۰ گرام زرنباد (کپور کچری) ۳۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۱۲ گرام ساذج ہندی (تیزپات) ۱۵ گرام قرنفل (لونگ) ۱۵ گرام ابریشم مقرض ۳۰ گرام شہد ۴۵۰ گرام قوام شکر سفید ۴۵۰ گرام عنبر ۲ گرام نطرون بنجاوی ۱ گرام ورق نقرہ ۴ گرام بسد احمر سائیدہ ۳۰ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۳۰ گرام مروارید سائیدہ ۱۵ گرام مشک ۶۰۰ ملی گرام عرق کیوڑہ ۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ دوا عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر یا کسی دوسرے مناسب بدرقہ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: اعضائے رئیسہ (دل، دماغ، جگر) کو طاقت دیتی ہے۔ وحشت اور مالیخولیا میں مفید ہے۔ فالج ولقوہ ورعشہ وغیرہ، بلغمی و عصبی امراض میں مفید ہے۔

## دواء المسک حار سادہ

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۴۰ گرام بالچھڑ ۴۰ گرام پیپل کلاں ۴۰ گرام ہیل کلاں (بڑی الائچی کے دانے) ۸۰ گرام زرنباد (کپور کچری) ۴۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۴۰ گرام ساذج ہندی (تیزپات) ۸۰ گرام قرنفل (لونگ) ۲۰ گرام شہد ۶۰۰ گرام۔ قوام شکر سفید ۶۰۰ گرام عنبر ۱ گرام نطرون بنجاوی ۱ گرام ورق نقرہ ۶ گرام مشک ۴۰۰ ملی گرام کیوڑہ ۵ ملی گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ دوا صبح کو تنہا یا کسی مناسب بدرقہ سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: فالج، لقوہ، رعشہ وغیرہ بلغمی و عصبی امراض میں مفید ہے۔

## دواء المسک معتدل جواہر دار

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۲۰ گرام اگر (عود) ۳۰ گرام الائچی خورد ۲۰ گرام آملہ خشک ۶۰ گرام برادہ صندل سرخ ۶۰ گرام برادہ صندل سفید ۶۰ گرام بادرنجبویہ ۳۰ گرام بنسلوچن ۶۰ گرام بہمن ۴۰ گرام بہمن سفید ۴۰ گرام تخم خرفہ سیاہ ۶۰ گرام دارچینی

۴۰ گرام درونج عقربی ۴۰ گرام زرشک ۱۰۰ گرام۔ کشنیز خشک ۶۰ گرام گل سرخ ۴۰ گرام گل گاؤزبان ۶۰ گرام ۵۰ گرام کتھ سفید ۲۵ گرام کشنیز خشک ۱۰۰ گرام گل سرخ ۱۰۰ گرام

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۶۰ سے چھان کر سفوف بنائیں۔

مقدار: ایک ایک گرام یہ دوا پانی ۲۵۰ ملی لٹر میں جوش دے کر کلیاں کریں۔

فوائد: منہ کے چھالوں اور سوزش کے لیے مفید ہے۔

## دیاقوزہ

نسخہ: اصل السوس (ملہٹی) ۱۰۰ گرام اسبغول ۲۵ گرام برگ گاؤزبان ۵۰ گرام تخم خطمی ۲۵ گرام سپستاں ۲۵ گرام عناب ۵۰ گرام کوکنار ۱۰۰ گرام گل بنفشہ ۵۰ گرام گل نیلوفر ۵۰ گرام شکر سفید ۲ کلو کتیرا ۲۵ گرام گوند کیکر ۲۵ گرام۔ ست لیموں ۳ گرام نطرون بنجاوی ۳ گرام۔

ترکیب: پہلی آٹھ دواؤں کو سوائے اسبغول کے ۴ لٹر پانی میں جوش دیں۔ جب پانی آدھا لٹر رہ جائے چھلنے میں چھان لیں۔ اب اس میں اسپغول ڈال دیں اور ڈالی سے چلا کر کپڑے میں چھانیں پھر اس میں ست لیموں اور شکر سفید ملا کر آگ پر پکائیں۔ جب قوام تیار ہونے کے قریب ہو نطرون بنجاوی تھوڑے پانی میں حل کر کے ملائیں اور خمیرے کا قوام تیار ہو جانے پر آگ سے نیچے اتار لیں اور ڈالی سے گھوٹیں یہاں تک کہ سفید ہو جائے اب کتیرا اور گوند کیکر انتہائی باریک پیس کر ڈالیں اور ڈالی سے تمام میں اچھی طرح ملا کر شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: دس دس گرام یہ دوا صبح یا رات کو چاٹیں۔

فوائد: نزلہ حار (گرم نزلہ) کو سینے کی طرف گرنے سے روکتا ہے اور اس کی وجہ سے خشک کھانسی ہوتی ہو تو اس کو دور کرتا ہے۔ اگر پھیپھڑوں میں بلغم ہو تو اس کو خارج کرتا ہے۔

## دواء الکرکم صغیر

نسخہ: زعفران، سلیخہ، سنبل طیب ہر ایک ۷ ماشہ نقاع اذخر، مرمکی، قسط شیریں، دارچینی ہر ایک ۳ ماشہ کوٹ چھان کر شراب انگور میں دن رات بھگولیں بعد ازاں دواؤں کے سہ چند وزن عسل مصفّیٰ کا قوام کریں۔

مقدار: جگر و طحال کے سرد امراض اور سدوں کے لیے بہت

مفید ہے۔ ریاحِ باردہ کو زائل کرتی ہے۔ دردِ گردہ اور مثانہ کو مفید ہے۔

## دواء دق اطفال

نسخہ: خاکسی مصطگی دس تولہ بکری کے دودھ ڈیڑھ سیر میں جوش دیں پھر چھان کر خاکسی کو سائے میں خشک کریں اسی طرح دو تین بار کریں اور پیس کر ایک ایک ماشہ صبح و شام ماں کے دودھ میں گھول کر پلائیں۔
فوائد: دق اطفال (سوکھا) کے لیے مفید ہے۔

## دواء الکبد

نسخہ: نوشادر، ریوند چینی، ہرایک ایک تولہ، شورہ قلمی ۲ تولہ سفوف بنا کر چار رتی ہمراہ آب دیں۔
فوائد: جگر کی جملہ امراض کے لیے مفید ہے جگری بخار کو دور کرتی ہے۔

## دواء ذرب

نسخہ: سیماب مصفیٰ۔ گندھک آملہ سار۔ مرچ سیاہ۔ ہرایک ایک تولہ کشتہ خرمہرہ کشتہ سنکھ ہرایک ۲ تولہ عرق لیموں کاغذی میں بخوبی کھرل کریں اور ایک ایک رتی کی گولی چھاچھ کے ساتھ بوقتِ ضرورت استعمال کریں۔
فوائد: بااکسیر سنگرہنی۔ ذرب مزمن اور سنگرہنی کے لیے مفید ہے۔

## دواء الکلی

نسخہ: نوشادر۔ نمک سیاہ، نمک لاہوری۔ شورہ قلمی۔ جوا کھار۔ پیپڑ کھار۔ سہاگا خام۔ ہینگ۔ مرچ سیاہ ہرایک بوزن مساوی باریک پیس کر تین بار سرکہ میں تر و خشک کریں۔
مقدار: ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک کھلائیں۔ ضرورت پڑنے پر بار بار دے سکتے ہیں۔
فوائد: بااکسیر گردہ۔ دردگردہ میں فوراً اپنا اثر دکھاتی ہے۔

---

## دواء الممسک ترش

نسخہ: ورق نقرہ، عنبر اشہب، مشک خالص، صندل سفید ہرایک ۴ ماشہ۔ موتی، کہرباء، یاقوت، یشب سبز، بیخ مرجان، ابریشم خام مقرض، تخم کاہو، ہرایک ۹ ماشہ۔ طباشیر، گل سرخ، گاؤزبان، گل نیلوفر، ہرایک ۲ را ۱۳ ماشہ۔ شکر سفید ہم وزن ادویہ۔ شہد مصفیٰ برابر وزن تمام قوام کر کے بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۴ ماشہ۔
فوائد: اعضائے رئیسہ کو قوت دیتی ہے۔

## دواء جالینوس

نسخہ: سرطان سوختہ ۲ تولہ۔ کندر ا تولہ۔ مصری ڈیڑھ تولہ سفوف بنائیں اور صبح و شام تین تین ماشہ پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔
فوائد: سگ گزیدہ کے لیے مفید ہے۔

## دواء خاص

نسخہ: مرچ سفید دو تولہ سیماب ۶ ماشہ قلعی ا تولہ میٹھا تیلیہ مدبر ۳ ماشہ۔ اوّل سیماب اور قلعی کو گرم کر کے ملا دیں۔ یعنی قلعی کو کڑاہی میں آگ پر رکھیں جب پگھل جائے تو سیماب ملا کر حل کریں پھر میٹھا تیلیہ کھرل شدہ ملالیں اور مرچ سفید میں پیس کر شامل کریں تاکہ سب یکجان ہوجائے۔ جریان اور احتلام میں مفید ہے۔

## دواء الکبریت

نسخہ: گندھک آملہ سار۔ بالچھڑ۔ قسط شیریں۔ تج۔ مصطگی۔ سونٹھ۔ لونگ۔ جاوتری ہرایک ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ۔ کرفس۔ انیسون۔ اجوائن۔ زیرہ سیاہ۔ پودینہ ہرایک ۹ ماشہ۔ شہد سہ چند وزن بطریق معروف معجون تیار کریں۔ اور چھ ماہ بعد استعمال کریں۔ مقدار خوراک ۷ ماشہ۔
فوائد: معدہ و جگر کو قوت دیتی ضعفِ باہ دور کرتی۔ فالج امراض باردہ عصبیہ میں مفید ہے۔
فوائد: کثرتِ حیض جو کسی دوا کے استعمال سے بند نہ ہوں۔ اس دوا کے استعمال سے جلد بند ہوجاتی ہے۔ ایام کی بے قاعدگی بھی اس کے استعمال سے دور ہوجاتی ہے۔

## دوائے ڈپٹی صاحب

نسخہ: میٹھا تیلیا مدبر ۱۵ گرام پیپل کلاں ۱۵ گرام فلفل سیاہ (کالی مرچ) ۱۵ گرام پارہ ۶ گرام قلعی (رانگ) ۹ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۱۲۵ ملی گرام ۲۵۰ ملی گرام تک یہ دوا مکھن یا ملائی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: جریان میں استعمال کی جاتی ہے نہایت مفید دوا ہے۔

## دوائے شبک

نسخہ: ملح فرنگی ۵۰ گرام سوڈا خوردنی ۲۵ گرام نظرون صفصاف ۵۰ گرام شکر لبنی ۵۰ گرام مغنیشیا تحمی ۵۰ گرام ست پودینہ ۱ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱ گرام یہ دوا جوارش انارین ۱۰ گرام میں ملا کر کھلائیں یا پانی ۶۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## دوائے سنگ

نسخہ: نمک منوم ۵۰ گرام کشتہ حجر الیہود ۲۵ گرام نمک ترب ۵۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۲۵ سے ۲۵۰ ملی گرام یہ دوا سکنجبین بزوری ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر صبح وشام دونوں وقت چاٹیں۔

فوائد: گردہ مثانہ کی پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے نکالتی ہے۔ درد گردہ کو رفع کرتی ہے۔

## دوائے سیاہ پیچش

نسخہ: بادیان بریاں ۷۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۷۰ گرام کوکنار (پوست خشخاش) ۸۰ گرام ہلیلہ سیاہ بریاں ۷۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ دوا صبح کو پانی سے کھائیں۔

فوائد: پیچش سدی ہو یا غیر سدی، خون آتا ہو یا نہ آتا ہو، ہر حال میں اس دوا کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## دوائے سیاہ کبوتر والی

نسخہ: اجوائن دیسی ۲۵ گرام اجوائن خراسانی ۲۵ گرام نمک سانبھر ۲۵ گرام سم الفار سائیدہ (سنکھیا کھرل کیا ہوا) ۲ گرام کبوتر جنگلی ۲ عدد۔

ترکیب: جنگلی کبوتر کو ذبح کر کے اس کے پیٹ کو آلائش سے صاف کر کے اس کے اندر سب دوائیں پیس کر بھر دیں اور مٹی کی ہنڈیا میں رکھ کر گل حکمت کر کے اتنی آگ دیں کہ گل حکمت سرخ ہو جائے۔ سرد ہونے پر ہنڈیا کے اندر سے جلا ہوا کبوتر نکال کر باریک پیس لیں اور چھلنی نمبر ۸ سے چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی گرام یہ دوا شہد یا ملائی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

فوائد: بلغمی کھانسی اور دمہ کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔

## دوائے سیاہ مسہل

نسخہ: پارہ مصفیٰ ۲۰ گرام گندھک آملہ سار مصفیٰ ۲۰ گرام حب سلاطین مدبر (جمال گھوٹہ مدبر) ۴۰ گرام سنگ مصری (کھپریا) ۱۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی گرام یہ دوا ۲۵۰ ملی گرام کافور کے ساتھ ملا کر گائے کا دودھ ۲۵۰ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: مرض آتشک میں استعمال کی جاتی ہے۔ منضج پلانے کے بعد یہ دوا استعمال کرنے سے سوداء اور بلغم کو دستوں کے ذریعے خارج کرتی ہے اور اس طرح مادہ آتشک سے بدن کو پاک صاف کر دیتی ہے۔

## دوائے صندل

نسخہ: اصل السوس (ملیٹھی) ۲۵ گرام الائچی خورد ۲۵ گرام بنسلوچن ۲۵ گرام اسپکھان بیدہ ۲۵ گرام تالمکھانا ۲۵ گرام ست گلو ۲۵ گرام سلاجیت ۲۵ گرام شکر سفید ۷۵ گرام روغنِ صندل ۱۲۵ ملی لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: پانچ پانچ گرام صبح وشام دودھ سے کھائیں۔

فوائد: سوزاک کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔ پیپ کو بند کرتی اور جلن کو دور کرتی ہے۔

## دوائے غرغرہ

نسخہ: عدس مسلم (سالم مسور) ۵۰ گرام کشنیز خشک ۵۰ گرام کوکنار (پوست خشخاش) ۵۰ گرام کزمازج (مائیں) ۵۰ گرام گل انار ۵۰ گرام مکوہ خشک ۵۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۴ سے چھان کر شیشے کے جار میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۲۵ گرام یہ دوا ۲۵۰ ملی لٹر پانی میں جوش دیکر غرارے کریں۔

فوائد: منہ میں دانے نکلے ہوئے ہوں یا چھالے پڑ گئے ہوں، حلق کی گلٹیاں سوج گئی ہوں۔ ان سب حالات میں غرارے کی اس دوا سے فائدہ ہوتا ہے۔

## دوا کڑھائی والی

نسخہ: پھٹکڑی بریاں ۵۰ گرام شورہ قلمی ۵۰ گرام گندھک سفوف ۵۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: اگرام دوا شربت بزوری سے کھائیں یا پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: سوزاک نیا ہو یا پرانا اس دوا کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## دوائے گلو

نسخہ: کتھ سفید ۹ گرام شہد ۲۸۰ گرام بنفشین ۹۰۰ ملی گرام الکحل ۱۵ ملی لٹر نمک بنفشی ۷ گرام عرق پیپرمنٹ ۱۰ ملی لٹر۔
بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: یہ دوا پھریری سے حلق میں لگائیں۔

فوائد: یہ دوا حلق کے بڑھے ہوئے غدود (ٹانسلز) کو فائدہ دیتی ہے۔ اگر حلق میں زخم ہو تو وہ بھی اس کے لگانے سے اچھا ہو جاتا ہے۔

## دوائے مضمضہ

نسخہ: الائچی کلاں ۵۰ گرام پوست کیکر ۵۰ گرام

## زرنبا ذَرُورات

ذرورات 'ذرور' کی جمع ہے اور ذرور اس خشک دوا کو کہتے ہیں جو پسی ہوئی باریک دوا ہو اور ظاہر بدن کے کسی زخم یا منہ کے چھالوں اور زخموں پر چھڑکی جاتی ہے اس کا ہندی نام 'بُرکی' ہے۔

## ذرور طلق

نسخہ: کشتہ ابرک۔ کشنیز خشک۔ پھٹکڑی بُریاں۔ دانہ الائچی خورد ہر ایک ۳ ماشہ کوٹ چھان کر رکھیں۔

مقدار: ایک چٹکی منہ میں چھڑکیں۔

فوائد: منہ آنے کے لیے مفید ہے۔

## ذرور چھالوں والا

نسخہ: الائچی خورد ۵۰ گرام بنسلوچن ۵۰ گرام زرور ۵۰ گرام کباب چینی ۵۰ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۱۰ سے چھان کر شیشے کے جار میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ایک چٹکی دوا منہ میں چھڑکیں۔

فوائد: منہ کے زخم اور چھالوں کے لیے مفید ہے۔ دانتوں سے زبان کٹ جائے تو اس حالت میں بھی اس کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

## ذرور مجفف

نسخہ: بنسلوچن ۵۰ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام کزمازج (مائیں) ۲۵ گرام گل انار ۲۵ گرام چاک پوڈر ۱۰۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۱۰ سے چھانیں اور چاک پوڈر میں ملا کر رکھیں۔

مقدار: ضرورت کے مطابق زخموں پر چھڑکیں۔

فوائد: زخموں کو خشک کرتا ہے۔

## رُبوب

رُبوب 'رُب' کی جمع ہے اور رُب یا خلاصہ (ایکسٹریکٹ) اس دوا کو کہتے ہیں جو کسی پھل کے رس یا بوٹی کے پانی میں شکر ملا کر یا بغیر شکر ملائے گاڑھا کر کے بناتے ہیں۔

اس جگہ رب سے مراد پھلوں کا وہ خلاصہ ہے جو پھلوں کے رس میں شکر ملا کر اسٹیم کے ذریعہ اس کے پانی کو اتنا اڑا دیتے ہیں کہ پھلوں کا رس ایک مقررہ مقدار تک پہنچ جاتا ہے اور قوام بھی بن جاتا ہے۔

اسٹیم کے علاوہ عام طور پر اس طرح بھی رُب بنائے جاتے ہیں کہ پہلے پھلوں کے رس کو اتنا پکاتے ہیں کہ وہ آدھی مقدار یا اس سے کم و بیش رہ جاتے ہیں پھر اس میں شکر ملا کر قوام بناتے ہیں۔

رب بنانے کی سب سے بڑی غرض یہ ہے کہ پھل عموماً اپنے مخصوص موسم میں ملتے ہیں اس لیے اس خاص موسم میں ان کے رس سے رب بنا لیتے ہیں تاکہ جس موسم میں وہ پھل نہیں ملتے اس موسم میں ان کے رس کے بجائے رب استعمال کر سکیں۔

## رُب انار تُرش و شیریں

نسخہ: آب انار ترش یا آب انار شیریں ۱۰ لٹر شکر سفید ۴ر۳ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔

ترکیب: ضرورت کے مطابق انار لے کر ان کے دانے نکالیں اور ان کو کسی قلعی دار پتیلے یا پتھر کی کونڈی میں ڈال کر ڈابی سے کچلیں۔ اس کے بعد کپڑے میں چھان لیں اگر پھوک میں کچھ اور رس ہو تو اس کو دوبارہ پتیلے میں ڈال کر اسی طرح ڈابی سے کچلیں اور رس نچوڑ لیں۔ اب اس رس کو قلعی دار پتیلے میں

آگ پر پکائیں یہاں تک کہ آدھارہ جائے پھراس میں شکر سفید ملاکر مزید پکائیں۔ جب قوام ۲ے ڈگری ہوجائے تو اس کو آگ سے نیچے اتارلیں اور نظر ون بنجاوی عرق گاؤزبان میں حل کر کے اس میں شامل کردیں ٹھنڈا ہونے پر شیشے کے برتن میں محفوظ رکھیں یا بوتلوں میں بھرلیں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب چاٹیں یا ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: رُب انار ترش مفرح ومقوی قلب ہے۔ معدے کو طاقت دیتا ہے۔ بھوک لگاتا ہے صفراوی دستوں، متلی اور قے کو روکتا ہے۔ پیاس کو تسکین دیتا ہے۔

رُب انار شیریں دل ودماغ کو قوت دیتا ہے۔ مقوی معدہ ہے دل اور جگر کی گرمی کو دور کرتا ہے اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

## رب انگور ترش وشیریں

نسخہ: آب انگور ترش یا آب انگور شیریں ۱۰ لٹر شکر سفید ۳.۳/۴ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب چاٹیں یا ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: رب انگور ترش گرم مزاج اشخاص کی گرمی کو تسکین دیتا ہے۔ دل کو فرحت بخشتا ہے، پیاس کو بجھاتا اور بھوک لگاتا ہے۔ معدے وجگر کو طاقت دیتا ہے۔ قے اور دستوں کو روکتا ہے۔

رب انگور شیریں دل کو تقویت اور فرحت بخشتا ہے۔ جگر کو قوت پہنچاتا ہے اور خون صالح پیدا کرتا ہے۔

## رُبّ بہی

نسخہ: آب بہی ۱۰ لٹر شکر سفید ۳.۳/۴ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب چاٹیں یا ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: دل جگر اور معدے کو طاقت دیتا ہے قے اور دستوں کو روکتا ہے۔

## رُبّ توت سیاہ

نسخہ: آب توت سیاہ ۱۰ لٹر شکر سفید ۳.۳/۴ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب چاٹیں یا پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: حلق کے درد کو دور کرتا ہے۔ بیٹھی ہوئی آواز کو کھولتا ہے۔

## رُب جامن

نسخہ: آب جامن ۱۰ لٹر شکر سفید ۳.۳/۴ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: معدے اور جگر کو طاقت دیتا۔ دست روکتا اور گرمی کو طاقت دیتا ہے۔

## رُب سیب شیریں

نسخہ: آب سیب شیریں ۱۰ لٹر شکر سفید ۳.۳/۴ کلو نظرون بنجاوی ۳۵ گرام عرق گاؤزبان ۱۰۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ رب چاٹیں یا پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: دل کو قوت اور فرحت بخشتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے اور معدے کو قوت دیتا ہے۔

---

## روحیں

روح سے کسی چیز کا مکرر کشید کردہ تیز عرق مراد ہے۔ روحیں عرقیات کے بجائے تھوڑی مقدار میں استعمال کی جاتی ہیں۔

## روح اجوائن

نسخہ: اجوائن دیسی ۷۰۰ گرام پانی ۱۲ لٹر۔

ترکیب: اجوائن دیسی آدھی مقدار میں لے کر رات کے وقت ۱۲ لٹر پانی میں بھگو کر رکھیں۔ صبح کو دیگ بھبکہ کے ذریعے ۶ لٹر عرق کشید کریں۔ اس کے بعد دیگ بھبکہ میں جو پھوک اور پانی باقی رہے اس میں باقی اجوائن اور کشید کردہ عرق ملاکر دوبارہ ۴ لٹر عرق کشید کریں۔ بس یہی روح اجوائن ہے۔ بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

مقدار: روح اجوائن ۳۵ ملی لٹر تنہا یا سادہ پانی میں ملاکر پئیں۔

فوائد: یہ روح عرق اجوائن کے بجائے مستعمل ہے۔ بلغمی بخاروں کو دور کرتی ہے۔ بھوک لگاتی اور ریاح کو خارج کرتی ہے۔

# روح الائچی

نسخہ: الائچی خورد ۱۷۵ گرام الائچی کلاں ۲۲۵ گرام۔ پانی ۱۰ لٹر۔

ترکیب: الائچی خورد کلاں کو نیم کوب کر کے آدھیالائچیوں کو لے کر رات کے وقت ۱۰ لٹر پانی میں بھگو کر رکھیں۔ صبح کو دیگ بھبکہ کے ذریعے ۶ لٹر عرق کشید کریں۔ اس کے بعد دیگ بھبکہ میں جو پھوک اور پانی باقی رہے اس میں باقی الائچیاں اور ۶ لٹر کشید کردہ عرق ملا کر دوبارہ ۴ لٹر عرق کشید کریں۔ بس یہی روح الائچی ہے۔ بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر تنہا یا ۱۰۰ ملی لٹر سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: روح الائچی کو عرق الائچی کے بجائے استعمال کیا جاتا ہے۔ دل کو قوت و فرحت بخشتی ہے۔ بھوک لگاتی اور ریاح کو خارج کرتی ہے۔

# روح بادیان

نسخہ: بادیان ۵۰۰ گرام پانی ۱۲ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ روح تنہا یا سادہ پانی ۱۰۰ ملی لٹر پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: روح بادیان کو عرق بادیان کے بجائے استعمال کیا جاتا ہے۔ جگر، معدہ اور آنتوں کی بیماریوں میں مستعمل ہے۔

# روح بید مشک

نسخہ: گل بید مشک ۴ کلو پانی ۱۲ لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

فوائد: یہ روح بید مشک کی بجائے مستعمل ہے دل و دماغ کو قوت دیتی اور فرحت بخشتی ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے گرمی سے پیدا ہونے والے دردسر میں مفید ہے پیاس کو تسکین دیتی ہے۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ روح تنہا ۱۰۰ ملی لٹر سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

# روح پودینہ

نسخہ: پودینہ تازہ ۱ کلو ۵۰۰ گرام پانی ۱۲ لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ روح پودینہ تنہا ۱۰۰ ملی لٹر سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: یہ عرق پودینہ کے بجائے استعمال کی جاتی ہے۔ ہیضہ میں مفید ہے۔ متلی اور قے کو روکتی ہے۔

# روح کیوڑہ

نسخہ: گل کیوڑہ (تازہ کیوڑے کی بالیں) ۷۰ عدد پانی ۵ لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: روح کیوڑہ ۱۰ ملی لٹر پانی ۵۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: روح کیوڑہ عرق کیوڑے کے بجائے استعمال کی جاتی ہے دل کو قوت و فرحت بخشتی ہے دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے پیاس کو بجھاتی ہے۔

# روح گاؤزبان

نسخہ: گاؤزبان ۳۰۰ گرام پانی ۲ لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ روح سادہ پانی ۱۰۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: روح گاؤزبان عرق گاؤزبان کے بجائے استعمال کیا جاتا ہے دل کو قوت و فرحت بخشتی ہے اور پیاس کو بجھاتی ہے۔

# روح گلاب

نسخہ: گلاب کے تازہ پھول ۲ کلو پانی ۲ لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار:: ۱۰ ملی لٹر یہ روح سادہ پانی ۵۰ ملی لٹر میں ملا کر استعمال کریں۔

فوائد: یہ روح گلاب عرق گلاب کے بجائے استعمال کی جاتی ہے دل کو قوت و فرحت بخشتی ہے۔ معدہ و جگر کو طاقت دیتی ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ میں مفید ہے پیاس کو بجھاتی ہے۔

# روح مکوہ

نسخہ: مکوہ خشک ۴۰۰ گرام پانی ۱۰ لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

ار: ۲۵ ملی لٹر یہ روح سادہ پانی ۱۰۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: روح مکوہ عرق مکوہ کے بجائے استعمال کی جاتی ہے امراض جگر میں مفید ہے اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرتی ہے۔

---

# روغن آملہ خاص

نسخہ: بالچھڑ ۵۰ گرام زرنباد نیم کوفتہ (کپور کچری کوٹی ہوئی) ۵۰ گرام آملہ سبز ۲۵ گرام بھنگرہ سبز ۲۵ گرام مہندی کے پتے سبز ۲۵ گرام تلوں کا تیل ۱لٹر ۱۲۵ ملی لٹر سبز روغنی رنگ ۷۵۰ ملی گرام خوشبو آملہ ۱۲ ملی لٹر۔

ترکیب: آملہ سبز، بھنگرہ سبز اور مہندی کے سبز پتوں کو الگ الگ کوٹ کر ان کا پانی نچوڑیں اور ایک ساتھ ملائیں پھر اس میں اتنا ہی سادہ پانی شامل کریں۔ اس کے بعد اس میں بالچھڑ اور زرنباد کو ڈال کر رات کے وقت رکھ چھوڑیں۔ صبح کو ہلکی آنچ پر پکائیں۔ یہاں تک کہ پانی نصف رہ جائے۔ اب آگ سے نیچے اتار کر کپڑے میں چھانیں۔ اس کے بعد تلوں کا تیل ۲۵ ملی لٹر لے کر آگ پر خوب گرم کریں اور اس میں چھنا ہوا پانی تھوڑا تھوڑا ڈال کر دوبارہ پکائیں۔ آنچ ہلکی ہو۔ جب پانی جل جائے اور صرف تیل رہ جائے تو آگ سے نیچے اتار لیں اور کچھ دیر رکھ چھوڑیں۔ اس کے بعد تیل کو دوسرے برتن میں نتھار لیں تاکہ گاد پتیلے کی تہ میں رہ جائے۔ اب اس میں باقی ۸۷۵ ملیلیٹر تلوں کا تیل بھی ملا دیں۔

اب اس میں سے تھوڑا سا تیل لے کر آگ پر گرم کریں اور اس میں سبز روغنی رنگ ڈال کر اچھی طرح ملائیں اس کے بعد ٹھنڈا ہونے پر خوشبو ملائیں اور شیشے کے مرتبان میں ڈال کر اچھی طرح منہ بند کر کے رکھیں۔

استعمال: روزانہ سر میں لگائیں۔

فوائد: بالوں کی جڑوں کو مضبوط کرتا اور ان کو گرنے سے محفوظ رکھتا ہے۔ بالوں کی سیاہی کو قائم رکھتا اور ان کو ملائم و چمکدار بناتا ہے اس کے استعمال سے سر کی خشکی دور ہو جاتی ہے یہ بالوں کو بڑھانے میں بھی مدد دیتا ہے۔

# روغن اجوائن

روغن اجوائن کو اجوائن کے تازہ بیجوں سے بذریعہ عمل کشید حاصل کیا جاتا ہے۔

مقدار: ۱/۲ سے ۳ قطرے عرق اجوائن یا عرق بادیان یا سادہ پانی ۶۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔ اپھارے کی حالت میں پیٹ پر نیم گرم مالش کریں۔

فوائد: پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا ہے اپھارہ (نفخ شکم) میں مفید ہے۔ بھوک لگاتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

# روغن ارنڈی

نسخہ: ارنڈی کے بیجوں سے کولھو یا مشین کے ذریعے نکالا جاتا ہے۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک دودھ ۲۵۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا ہے آنتوں سے سدوں کو نکالتا ہے۔ پیچش میں مفید ہے۔

# روغن افسنتین

نسخہ: افسنتین ۵۰ گرام تلوں کا تیل ۲۲۵ ملی لٹر بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: معدے یا جگر کے مقام پر نیم گرم لگائیں۔ اوپر سے ارنڈ کا پتا اسی تیل سے چپڑ کر گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: معدے اور جگر کے ورموں کو تحلیل کرتا ہے۔

# روغن انف

نسخہ: شمعین ۲۰۰ ملی لٹر روغن ست پودینہ ۱ ملی لٹر روغن کافور ۳ ملی لٹر روغن سفید معدنی ۶۰۰ ملی لٹر روغنِ اسفیدار ۳ ملی لٹر روغنی رنگ سرخ بقدر ضرورت۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: رات کو سوتے وقت یا جب ضرورت ہو اس تیل کے تین چار قطرے دونوں نتھنوں میں خاص طور پر رکاوٹ والے نتھنے میں ذرا اوپر سے ٹپکائیں۔

فوائد: نزلہ زکام کے لیے مفید ہے۔ زکام میں ناک کی رکاوٹ اور ناک کی غشاء مخاطی کے ورم کو دور کرتا ہے۔

# روغن اوجاع خاص

نسخہ: روغن گل آکھ ۱۰۰ ملی لٹر مالکنگنی ۱۰۰ ملی لٹر روغن حب صفصافی ۴۵ ملی لٹر تینوں کو ملا کر شیشی میں رکھیں۔

استعمال: درد کے مقام پر اس سے مالش کریں اوپر روئی گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: ہر قسم کے عصبی اور عضلی درد اس روغن کی مالش سے دور ہو جاتے ہیں۔ تمام ریحی دردوں میں مفید ہے۔

# روغن بابونہ

نسخہ: گل بابونہ ۲۷۵ گرام روغن کنجد (تلوں کا تیل) ۳ لٹر ۲۵۰

ملی لیٹر۔

ترکیب: تلوں کے تیل کو گرم کریں اور ایک ٹین میں گل بابونہ ڈال کر اس پر تیل گرم گرم ڈال کر پندرہ دن تک دھوپ میں رکھیں اس کے بعد گل بابونہ کو اچھی طرح نچوڑ کر تیل کو دوسرے برتن میں چھان لیں اور شیشے کے برتن میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: نیم گرم مالش کریں اور اوپر سے روئی یا اون گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: ورموں کو تحلیل کرتا ہے۔ دردوں کو تسکین دیتا ہے۔

## روغنِ بادام تلخ

نسخہ: مغز بادام تلخ حسب ضرورت لے کر مشین میں تیل نکالیں۔

استعمال: روئی کا پھویہ تیل میں تر کریں اور گرم کر کے چند نیم گرم قطرے کان میں ٹپکائیں۔

فوائد: کان کے درد کو تسکین دیتا ہے اور بہرے پن میں مفید ہے۔

## روغنِ بادام شیریں

نسخہ: مغز بادام شیریں لے کر حسب ضرورت مشین سے تیل نکالیں۔

استعمال: قبض رفع کرنے کے لیے ۵ ملی لٹر سے ۱۰ ملی لٹر تک دودھ ۲۵۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔ دماغ کی خشکی کو دور کرنے کے لیے سر پر لگائیں اور ناک کان میں ٹپکائیں۔

فوائد: آنتوں کی خشکی سے قبض رہتا ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ دماغ اور اعصاب میں تسکین پیدا کر کے نیند لاتا ہے۔ بدن میں طاقت اور حرارت پیدا کرتا ہے۔ دماغ کی خشکی کو دور کرتا ہے۔

## روغن بادیان

نسخہ: عمدہ پختہ خشک سونف سے عملِ کشید کے ذریعہ روغنِ بادیان حاصل کیا جاتا ہے۔

مقدار: ۵ قطرے سے ۱۰ قطرے تک یہ روغن تھوڑے سے پانی یا ذرا سی شکر میں ملا کر استعمال کریں۔

فوائد: معدہ اور آنتوں کی بیماریوں میں مفید ہے بھوک لگاتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## روغن برص جدید

نسخہ: بابچی نیم کوفتہ ۲۵۰ گرام بچھوا سیاہ ۲۵۰ گرام ہڑتال ورقی ۲۵ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: برص کے داغوں پر استعمال کریں۔
۔ ہے۔

## روغنِ بلسان

روغنِ بلسان بیرونی ممالک سے آتا ہے اور یہ چند قسم کے درختوں سے خود بخود نکلتا ہے یا ان کے تنوں میں شگاف دے کر نکالا جاتا ہے۔

مقدار: سوزاک کے امراض میں ۵ قطرے بتاشہ پر ڈال کر کھائیں۔ اوپر سے دودھ پئیں تقویت اعصاب اور تسکین درد کے لیے نیم گرم مالش کریں۔ خون کو بند کرنے اور زخم کو اچھا کرنے کے لیے صاف روئی اس روغن میں تر کر کے زخم پر رکھیں۔

فوائد: سوزاک کے لیے مفید ہے۔ مالش کرنے سے اعصاب کو طاقت دیتا اور دردوں کو تسکین بخشتا ہے۔ تازہ زخموں سے خون نکلنے کو روکتا ہے اور ان کو جلد خشک کر دیتا ہے۔

## روغن بنفشہ

نسخہ: گل بنفشہ ۳۰۰ گرام تلوں کا تیل ۳ لٹر ۳۷۵ ملی لٹر۔

ترکیب: گل بنفشہ کو ایک مرتبان میں ڈال کر اوپر سے تلوں کا تیل گرم کر کے ڈالیں اور پندرہ دن تک دھوپ میں رکھ چھوڑیں۔ اس کے بعد گل بنفشہ کو اچھی طرح تیل سے نچوڑیں اور تیل کو چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: سر پر مالش کریں پیشانی پر لگائیں۔

فوائد: دماغ کی خشکی دور کرتا اور نیند لاتا ہے درد سر میں مفید ہے۔

## روغن بیضہ مُرغ

نسخہ: بیضہ مُرغ (مرغی کے انڈے) ۱۰ عدد پٹرول سفید ایک لیٹر

نسخہ: بیضہ مُرغ (مرغی کے انڈے) تلوں کا تیل ۷۰۰ ملی لیٹر بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: مالش کریں۔

فوائد: جس جگہ بال نہ نکلتے ہوں روغنِ بیضہ کی لگاتا مالش سے نکل آتے ہیں بالوں کو بڑھاتا۔ وقت سے پہلے سفید ہونے سے روکتا ہے۔ بطور طلاء استعمال کرنے سے مقامی

اعصاب میں تحریک پیدا کر کے قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔

## روغن پستہ

ترکیب: مغز پستہ ضرورت کے مطابق لے کر کولھو یا مشین کے ذریعے تیل نکالیں۔
استعمال: ۵ ملی لیٹر روغن دودھ میں ملا کر پئیں۔ یا دو تین قطرے ناک میں سعوط کریں۔
فوائد: مقوی جسم اور مقوی باہ ہے۔

## روغن پنبہ دانہ

ترکیب: بنولے ضرورت کے مطابق لے کر مشین کے ذریعہ ان کا تیل نکالیں۔
مقدار: ۵ ملی لیٹر سے ۱۰ ملی لٹر تک یہ تیل دودھ میں ملا کر پئیں۔
فوائد: مقوی جسم و مقوی باہ ہے۔

## روغن تُرب

نسخہ: مولی تازہ مع برگ اکلو تلوں کا تیل الٹر ۱۲۵ ملی لٹر
ترکیب: مولیوں کو پتوں سمیت کوٹ کر ان کا پانی نچوڑیں تلوں کا تیل آگ پر گرم کریں اور یہ پانی تھوڑا تھوڑا کر کے تیل دو تین بار اس میں ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں یہاں تک کہ پانی اڑ جائے اور صرف تیل رہ جائے۔ ٹھنڈا ہونے پر نتھار کر بوتل وغیرہ میں بھر کر رکھیں۔
استعمال: اس تیل میں ذرا سی روئی بھگو کر گرم کریں اور کان میں دو تین قطرے نیم گرم ٹپکائیں۔
فوائد: کان کے درد کو دور کرتا ہے۔

## روغن جمالگوٹہ

نسخہ: جمالگوٹہ تازہ ۵ کلو کھلی بادام ۵ کلو
ترکیب: دونوں کو ملا کر کولھو یا مشین میں تیل نکالیں۔
مقدار: اس تیل کا ایک قطرہ بتاشہ پر ڈال کر یا خمیرہ بنفشہ ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔
فوائد: دست لاتا ہے۔

## روغن حنا

نسخہ: مہندی کے سبز پتے اکلو تلوں کا تیل الٹر ۱۲۵ ملی لٹر
ترکیب: مہندی کے سبز پتوں کو کوٹ کر ان کا پانی نچوڑیں اور تلوں کا تیل آگ پر رکھ کر خوب گرم کریں۔ پھر اس میں یہ پانی تھوڑا تھوڑا دو تین بار ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں۔
یہاں تک کہ پانی اڑ جائے اور صرف تیل رہ جائے۔ آگ سے اتار کر ٹھنڈا کر کے نتھار لیں اور بوتل میں بھر کر محفوظ رکھیں۔
استعمال: نیم گرم کی مالش کی جاتی ہے۔
فوائد: بلغمی اور ریحی امراض مثلاً فالج، لقوہ اور گٹھیا وغیرہ میں مفید ہے۔

## روغن خشخاش

نسخہ: تخم خشخاش کا تیل مشین یا کولھو سے سرسوں کے تیل کی طرح نکالیں۔
استعمال: سر اور پیشانی پر لگائیں۔ ناک کان میں ٹپکائیں۔
فوائد: نیند لاتا ہے اور گرمی سے ہونے والے درد کو دور کرتا ہے۔

## روغن دار چینی

ترکیب: یہ روغن درخت دار چینی کی شاخوں اور پتوں سے بذریعہ عمل کشید حاصل کیا جاتا ہے۔
مقدار: دستوں اور پیچش میں ۲/۱ قطرہ سے ۳ قطرہ تک یہ روغن کتھ اگرام کے سفوف میں ملا کر دیں۔ داڑھ کے درد میں پھریری سے لگائیں۔ بھڑ، بچھو وغیرہ کے کاٹنے پر ٹپکائیں۔
فوائد: دستوں اور پیچش میں مفید ہے۔ داڑھوں کے درد میں اور بھڑ، بچھو وغیرہ کے کاٹے میں استعمال کیا جاتا ہے درد اور سوزش کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن دھتورہ

نسخہ: تخم دھتورہ سیاہ ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۴۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: مقام ماؤف پر مالش کریں۔
فوائد: فالج و لقوہ، رعشہ اور گٹھیا میں مفید ہے۔

## روغن زفت

نسخہ: زفت رومی ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۶۷۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: نیم گرم مالش کریں۔
فوائد: اعصاب (پٹھے) کو طاقت دیتا ہے۔ مقامی دورانِ خون کو تیز کرتا ہے۔

## روغنِ زیتون

ترکیب: زیتون کے پکے ہوئے تازہ خشک پھلوں سے مشین میں دبا کر نکالا جاتا ہے۔
استعمال: ۲۵ ملی لٹر یہ روغن دودھ ۲۵۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔
بدن اور چہرے کی جلد کو ملائم رکھنے کے لیے مالش کریں۔ فالج اور حجر مفاصل (جوڑوں کا سخت ہو جانا) میں مالش کریں۔ اور روئی گرم کر کے باندھیں۔ چمبل کے داغوں پر لگائیں۔
فوائد: قبض کو دور کرتا ہے۔ پتے کی پتھری اس کے لگاتار استعمال کرنے سے خارج ہو جاتی ہے مالش کرنے سے اعصاب کو تقویت حاصل ہوتی ہے اور سخت جوڑ نرم ہو جاتے ہیں۔ جلد کی خشکی اور چنبل کے داغوں کے لیے مفید ہے۔

## روغن سرخ

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۲۰ گرام برادہ صندل سُرخ ۲۰ گرام حب الغراب (کچلہ) ۲۰ گرام دار ہلد نیم کوفتہ ۲۰ گرام برگ آگ تازہ ۱۰۰ گرام لہسن ۴۰ گرام روغن سرسوں ۲ لٹر روغن لونگ ۵ ملی لٹر روغن حب صفصان ۱۸۰ گرام سرخ روغنی رنگ ۱ گرام۔
ترکیب: پہلی سات دواؤں کو رات کے وقت دس گنا پانی میں بھگو کر رکھیں۔ صبح کو جوش دیں یہاں تک کہ پانی آدھا رہ جائے اب آگ سے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر مل کر چھان لیں۔ اس کے بعد آکھ کے تازہ پتوں اور لہسن کو کوٹ کر ان کا پانی نچوڑیں اور یہ پانی دواؤں کے جوشاندے کے پانی میں ملائیں۔ سرسوں کا تیل پتیلے میں ڈال کر آگ پر پکائیں۔ یہاں تک کہ پانی جل جائے اور صرف تیل رہ جائے اب آگ سے اتار لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر اتار کر باقی روغن ملائیں۔ آخر میں تھوڑا سا تیل الگ برتن میں لے کر آگ پر گرم کریں اور اس میں سرخ روغنی رنگ حل کریں۔ پھر اس کو سارے تیل میں ملائیں اور شیشے کی بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔
استعمال: نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔
فوائد: فالج، لقوہ، گھٹیا، عرق النساء۔ نقرس اور کمر کے درد میں مفید ہے۔ چوٹ کے درد کو مفید ہے۔ ورم کو تحلیل کرتا ہے۔

## روغن سنترہ

ترکیب: یہ تلخ نارنگی کے تازہ پھولوں سے پانی کے ساتھ کشید کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔
استعمال: ناریل یا دھونی تلی کے تیل میں ملا کر بالوں میں لگایا جاتا ہے۔
فوائد: اس کی خوشبو دماغ کو طاقت اور فرحت بخشتی ہے اس کے لگانے سے بال مضبوط، ملائم اور چمکدار ہو جاتے ہیں۔

## روغن سورنجان

نسخہ: تخم کرفس ۱۰۰ گرام چرائتہ شیریں ۵۰ گرام سورنجان تلخ نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۱ لٹر ۳۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: درد کی جگہ نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔
فوائد: وجع مفاصل (گٹھیا) نقرس اور درد کمر کے لیے مفید ہے۔

## روغن چار برگ

نسخہ: برگ دھتورہ۔ برگ آگ۔ برگ بیدانجیر۔ برگ سنبھالو دو دو تولہ پیس کر ۶۴ تولہ روغن کنجد میں ملا کر آگ پر جلا لیں۔ جب پتوں کا پانی خشک ہو جائے تو اتار لیں۔
فوائد: وجع المفاصل اور دیگر اوجاع کے لیے مفید ہے۔ مالش عضو ماؤف پر کریں۔

## روغن زعفران یا روغن خلوق

نسخہ: زعفران کالی زیری ہر ایک پونے دو تولے چرائتہ ا تولہ ساڑھے پانچ ماشہ مرکی پونے دو ماشہ۔ سب اجزاء نیم کوب کر کے بغیر مرکی کے سرکہ میں پانچ روز بھگو کر رکھیں۔ پھر روغنِ زیتون ۹ تولہ آگ پر رکھ کر مرکی اس میں ڈالیں جب حل ہو جائے بھگویا ہوا نسخہ چھان کر ڈالیں اور جوش دیتے رہیں۔ جب تیل رہ جائے اتار لیں۔
فوائد: اعصاب کو نرم کرتا۔ تشنج زائل کرتا۔ رحم اور معدے کی سختی اور دردوں کو مفید ہے۔ بے خوابی دور کرتا ہے رنگ نکھارتا اور بعض اورام کو تحلیل کرتا ہے۔

## روغن حبطیانا

نسخہ: زراوند گرد۔ ناگر موتھ۔ تج۔ پوست بیخ کبر۔ ایک ایک حصہ حبطیانا دو حصہ۔ روغن بادام یا روغنِ زیتون آدھ سیر۔
ترکیب: دوائیوں کو کوٹ کر ایک برتن میں ڈالیں اور اوپر روغن ڈال کر دس روز تک دھوپ میں رکھیں۔

فوائد: محلل ریاح۔ اوجاع۔ خصیہ پشت وپیڑو میں مفید ہے۔

## روغن اکلیل الملک

ترکیب: آب اکلیل الملک سبز روغنِ کنجد یا زیتون آدھ سیر دونوں کو ملا کر جوش دیں۔ جب پانی جل جائے اور صرف تیل رہ جائے اتار کر استعمال کریں۔

فوائد: دردسر اور چوٹ لگنے کے مقام پر مالش کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

## روغن بلادر

ترکیب: بالچھڑ۔ الائچی خورد۔ مرچ سیاہ۔ وج۔ شیطرج۔ راس ہیل۔ میٹھی پھل۔ پھلانوہ۔ ایرسا۔ بادیان۔ قسط تلخ۔ بوزیدان۔ نرکچور۔ دورنج عقربی ہر ایک پانچ تولہ ساڑھے سات ماشہ سب کو جوکوب کر کے اسیر دودھ اسیر پانی میں جوش دیں۔ جب نصف رہ جائے تو ۹۴ تولے روغن کنجد شامل کریں۔ جب صرف تیل رہ جائے تو اتار کر شیشیوں میں محفوظ کرلیں۔

فوائد: فالج۔ استرخاء اور ریاحی امراض میں مفید ہے۔

## روغن محدز

ترکیب: اجوائن خراسانی ۲ ماشہ افیون ۳ ماشہ۔ برگ بھنگ ۲ ماشہ تینوں کو پیس کر روغنِ خشخاش میں اچھی طرح حل کرلیں۔ اگر جوش دیں تو بہتر ہوگا۔ بوقتِ ضرورت مالش کریں۔

فوائد: عضو کو بے حس کر کے دردوں کو دور کرتا ہے۔

## روغن سیر

نسخہ: برگ سداب ۵ گرام عاقر قرحا ۲ گرام فرفیون ۷ گرام فلفل سیاہ ۵ گرام لہسن ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۴۲۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

فوائد: فالج ولقوہ۔ گٹھیا۔ عرق النساء اور درد کمر میں مفید ہے۔

استعمال: نیم گرم مالش کریں اور اوپر سے روئی گرم کر کے باندھیں۔

## روغن شفاء

نسخہ: تخم میتھی ۳۰۰ گرام کلونجی ۳۰۰ گرام تلوں کا تیل ۲۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: عضو ماؤف پر نیم گرم مالش کریں۔

فوائد: فالج ولقوہ، وجع مفاصل (گٹھیا) عرق النساء اور درد کمر کے لیے مفید ہے۔ اونچا سننے کی شکایت کو دور کرتا ہے اور رحم کے درد کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن صندل

نسخہ: صندل کے درخت کی لکڑی سے تیار کیا جاتا ہے۔

استعمال: ایک ملی لٹر یہ روغن بتاشہ پر ڈال کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

فوائد: نئے اور پرانے سوزاک میں مفید ہے۔ پیشاب کی نالی کے زخم کو بھرتا ہے اور جلن کو دور کرتا ہے۔

## روغن عقرب

نسخہ: بیخ کبر ۵۰ گرام پکھان بید ۵۰ گرام ریوند چینی ۵۰ گرام سعد کوفی (ناگرموتھا) ۵۰ گرام روغن بادام تلخ ۱لٹر ۱۲۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: بواسیری مسوں پر پھریری سے لگائیں۔

فوائد: یہ روغن بواسیری مسوں کو خشک کر کے گرا دیتا ہے۔

## روغن قرطم

نسخہ: حب قرطم (کڑ کے بیج) حسب ضرورت لے کر مشین کے ذریعے تیل نکالیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا ہے۔ فالج، لقوہ، گٹھیا، عرق النساء اور کمر کے درد کے لیے مفید ہے۔

استعمال: قبض کو دور کرنے کے لیے ۱۰ ملی لٹر یہ روغن ۲۵۰ ملی لٹر دودھ میں ملا کر رات کو سوتے وقت پئیں۔ دردوں کو دور کرنے کے لیے نیم گرم کر کے مالش کریں۔

## روغنِ قسط

نسخہ: عاقر قرحا ۸ گرام فلفل سیاہ ۶ گرام قسط تلخ (کڑوا کوٹھ) ۱۸۰ گرام روغنِ کنجد (تلوں کا تیل) ۵۶۰ ملی لٹر فرفیون ۶ گرام جند بیدستر ۵ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: بوقتِ ضرورت نیم گرم مالش کریں اوپر روئی گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: فالج ولقوہ، رعشہ اور تشنج میں مفید ہے گٹھیا میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

## روغنِ قوبا

نسخہ: روغن کمیلہ ۷۰ ملی لٹر روغن نیم ۷۰ ملی لٹر حامض محمنی ۲۰ ملی
لٹر تینوں کو ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔
استعمال: داد کو کپڑے سے رگڑ کر پھریری سے یہ تیل لگائیں۔
فوائد: داد کے لیے مفید ہے۔

## روغن کافور

نسخہ: کافور ۱۰۰ گرام مونگ پھلی کا تیل ۴۰۰ ملی لٹر۔
ترکیب: کافور کو ریزہ ریزہ کر کے ایک شیشی میں ڈالیں پھر اس
میں مونگ پھلی کا تیل ڈال کر مضبوط ڈاٹ لگا کر رکھ چھوڑیں۔
کافور تیل میں حل ہو جائے گا یہی روغن کافور ہے۔ ٹھنڈی جگہ
پر رکھیں۔
استعمال: روئی کی پھریری سے تکلیف کی جگہ پر لگائیں۔
فوائد: خارش اور جلن کو دور کرتا ہے۔ دافع تعفن ہے۔

## روغن کاہو

نسخہ: تخم کاہو بقدر ضرورت لے کر مشین کے ذریعہ تیل نکالیں۔
استعمال: سر پر لگائیں ناک اور کان میں ٹپکائیں۔
فوائد: گرمی کے دردسر کو تسکین دیتا ہے دماغ کی خشکی کو دور کرتا
ہے۔ نیند لاتا ہے۔

## روغن کچلہ

نسخہ: کچلہ ۸۰ گرام تلوں کا تیل ۵۴۰ ملی لٹر افیون ۶ گرام گائے
کا دودھ ۱۶۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: نیم گرم مالش کریں اوپر روئی گرم کر کے باندھیں۔
فوائد: وجع المفاصل (گٹھیا) نقرس اور عرق النسا میں مالش
کرنے سے درد کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن کدو

نسخہ: مغز کدو تازہ بقدر ضرورت لے کر مشین کے ذریعہ تیل
نکالیں۔
استعمال: سر پر مالش کریں۔ ناک اور کان میں ٹپکائیں۔
فوائد: گرمی سے پیدا ہونے والے دردسر کو تسکین دیتا ہے دماغ
کو قوت دیتا ہے اور دماغ کی خشکی کو دور کر کے نیند لاتا ہے۔

## روغن کشنیز

نسخہ: دھنیا خشک ۵ کلو تل سفید ۵ کلو۔ دونوں چیزوں سے کولھو
کے ذریعہ تیل نکالیں اور بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔
استعمال: سر میں لگائیں۔
فوائد: سر میں لگانے سے دماغ کو طاقت دیتا ہے۔ نیند لاتا
ہے اور بالوں کو مضبوط کرتا ہیر

## روغن کلاں

نسخہ: اجوائن دیسی ۲ گرام اسارون (تگر) ۲ گرام اشنہ
(چھڑیلہ) ۲ گرام افسنتین ۳ گرام انیسون ۲ گرام ایرسا ۲
گرام بالچھڑ ۲ گرام بیخ بادیان ۳ گرام بیخ کرفس ۲ گرام پیپل
کلاں ۲ گرام تج ۲ گرام تخم کرفس ۲ گرام جاوتری ۲ گرام جاوشیر ۲
گرام چرائتہ تلخ ۳ گرام دارچینی ۲ گرام زرامن ۲ گرام زرنباد
(کپور کچری) ۲ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲ گرام سکنجبین ۲ گرام
قرنفل (لونگ) ۲ گرام قسط تلخ ۳ گرام کباب خنداں ۲ گرام
کندر ۲ گرام کلونجی ۶ گرام گوگل ۴ گرام مرمکی ۲ گرام مصطگی ۴
گرام مغز تخم ارنڈی ۴ گرام مغز بادام تلخ ۶ گرام۔ نکچھکنی ۳
گرام۔ روغن کنجد (تلوں کا تیل) ۷۰۰ ملی لٹر جند بیدستر ۳
گرام جائفل ۵۰ گرام افیون ۹ گرام۔
ترکیب: مصطگی، جند بیدستر، جائفل اور افیون کے سوا باقی
تمام دواؤں کو نیم کوب کر کے پانچ گنا پانی میں رات کو بھگو کر
رکھیں۔ صبح کو جوش دیں۔ جب پانی آدھا رہ جائے کپڑے
میں چھان لیں اور دواؤں کو اچھی طرح نچوڑ لیں۔ تیل کو پتیلے
میں ڈال کر خوب گرم کریں اس کے بعد دواؤں کا پانی تھوڑا
تھوڑا ڈال کر پکائیں جب پانی جل جائے تو مصطگی کو روغن
میں ڈال دیں اب جند بیدستر جائفل اور افیون کو الگ الگ
باریک پیس کر چھان لیں اور اس کو کھرل میں ڈال کر تھوڑا
تیل شامل کر کے کھرل کریں۔ اس کے بعد سارے تیل میں
ملا دیں۔ بس روغن تیار ہے۔ بوتل میں بھر کر رکھیں۔
استعمال: نیم گرم تیل کی مالش کریں اوپر سے روئی گرم کر کے
باندھیں (استعمال سے پہلے شیشی کو ہلا لیں)۔
فوائد: فالج، لقوہ اور رعشہ میں مفید ہے۔ وجع مفاصل (گٹھیا)
نقرس، عرق النساء اور کمر کے درد کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن کمیلہ

نسخہ: برگ نیم خشک ۲۵ گرام کمیلہ ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۹۰۰ ملی لٹر نظرون بنجاوی ۴۵ ملی لٹر۔

ترکیب: تیل کو پتیلی میں ڈال کر آگ پر رکھیں اور اس میں نیم کے خشک پتے ڈال کر جلائیں اس کے بعد کمیلہ ڈال کر کف گیر سے چلائیں اور فوراً آگ سے اتارلیں۔ ٹھنڈا ہونے پر کپڑے میں چھان کر نظرون بنجاوی ملا کر بوتل میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: زخموں پر لگائیں۔ خارش میں مالش کریں۔

فوائد: زخموں کو خشک کرتا ہے۔ خارش کو دور کرتا ہے۔

## روغن گل

نسخہ: سرخ گلاب کی پنکھڑیاں ۳۰۰ گرام تلوں کا تیل الٹر ۸۰۰ ملی لٹر۔

ترکیب: سرخ گلاب کی پنکھڑیوں کو تلوں کے تیل کے ساتھ شیشے کے مرتبان میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ پندرہ دن کے بعد چھان کر شیشے کی بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: سرسام کے شروع میں روغنِ گل، عرق گلاب اور سرکہ ملا کر اس میں کپڑے کی گدی تر کر کے سر پر رکھیں دردسر اور دوسرے اعضاء کے درد کو تسکین دینے کے لیے مالش کریں۔ قبض کو دور کرنے کے لیے یہ روغن دودھ میں ملا کر پئیں۔

فوائد: سرسام میں مفید ہے دماغ کو بخارات سے محفوظ رکھتا ہے۔ اعضاء کو طاقت دیتا اور درد کو تسکین دیتا ہے، گرمی سے پیدا ہونے والے دردسر کے لیے مفید ہے۔ قبض کو دور کرتا ہے۔

## روغن گل آکھ

نسخہ: زنجبیل (سونٹھ) ۱۰۰ گرام سورنجان تلخ ۱۰۰ گرام گل آکھ تازہ ۲۰۰ گرام تلوں کا تیل ۷۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: نیم گرم مالش کر کے اوپر روئی گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: وجع المفاصل (گٹھیا) نقرس، عرق النساء، کمر درد۔ پنڈلیوں کے درد کو دور کرتا ہے۔

## روغن بسوب سبعہ

نسخہ: تل سفید مقشر اکلو تخم خشخاش سفید اکلو تخم کاہو اکلو مغز بادام شیریں مغز پستہ اکلو مغز تخم تربوز مغز تخم کدو شیریں اکلو۔ تمام چیزوں کو ملا کر مشین کے ذریعہ تیل نکالیں۔

استعمال: سر پر آہستہ آہستہ مالش کر کے جذب کریں۔ ناک کے زخم کے لیے ناک میں ٹپکائیں۔

فوائد: دماغ کی خشکی کو دور کرتا اور اس کو قوت دیتا ہے۔ نیند لاتا ہے۔ بے خوابی میں بہت مفید ہے۔ ناک کے زخم کو اچھا کرتا ہے۔

## روغن لونگ

ترکیب: یہ روغن لونگوں سے بذریعہ عملِ کشید حاصل کیا جاتا ہے۔

استعمال: روغن لونگ کو داخلی طور پر معدے کی تقویت اور اخراج ریاح کے لیے ۲/۱ قطرہ سے ۳ قطرے تک عرق بادیان یا عرق الائچی ۶۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔ خارجی طور پر درد کی جگہ پر مالش کریں۔

فوائد: مقوی معدہ ہے۔ ریاح کو خارج کرتا ہے۔ دردوں کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن مالکنگنی

نسخہ: مالکنگنی ۴ کلو اور کھلی بادام ۳ کلو کو ملا کر مشین یا کولھو کے ذریعہ تیل نکالیں۔

استعمال: نیم گرم مالش کریں اور اوپر سے روئی گرم کر کے باندھیں۔

فوائد: فالج ولقوہ، وجع مفاصل نقرس، عرق النساء اور درد کمر میں اس کی مالش مفید ہے۔

## روغن ماہی

ترکیب: یہ تیل تازہ کاڈ مچھلی کے جگر کو بھاپ کے ذریعہ پکانے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس لیے یہ انگریزی میں 'کاڈ بور آئل' کہلاتا ہے۔

مقدار: ۴ ملی لٹر سے ۱۰ ملی لٹر تک دودھ میں ملا کر پئیں۔

خارجی طور پر دوسرے تیلوں کی مانند بدن پر مالش کریں۔

فوائد: زود ہضم ہے۔ قوت اور حرارت پیدا کرتا ہے۔ خون کی پیدائش کو بڑھاتا، جسم کو فربہ کرتا اور وزن بڑھاتا ہے۔ مرض سل میں نیز بچوں کے مرض دق الاطفال (سوکھا) میں اس کے داخلی اور خارجی استعمال سے بہت فائدہ پہنچتا ہے۔

## روغن مصطگی

نسخہ: مصطگی ۷۵ گرام تلوں کا تیل ۷۰۰ ملی لٹر۔

ترکیب: مصطگی اور تلوں کے تیل کو ایک پتیلی میں ڈال کر ہلکی آنچ پر رکھیں۔ یہاں تک کہ مصطگی تیل میں جل جائے بس روغن مصطگی تیار ہے شیشے کی بوتل میں محفوظ رکھیں۔
استعمال: نیم گرم مالش کریں۔
فوائد: جگر کی سختی اور عضلاتِ شکم کی سختی کو دور کرتا ہے۔ اعصاب کو طاقت دیتا ہے۔

## روغن موم

نسخہ: موم دیسی الکوکیکر کا کوئلہ ۵۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: نمونیا، ذات الجنب اور وجع المفاصل (گٹھیا) میں نیم گرم تیل کی مالش کریں جلے ہوئے مقام پر روئی کی پھریری سے لگائیں۔ دردِ قولنج میں تین چار قطرے یہ تیل بتاشہ پر ڈال کر کھائیں۔
فوائد: دردوں کو تسکین دیتا ہے۔ نمونیا، ذات الجنب اور وجع مفاصل میں استعمال کیا جاتا ہے۔ آگ سے جلجانے کی صورت میں لگانے سے جلن کو دور کرتا ہے دردِ قولنج میں اندرونی طور پر استعمال کرنے سے درد کو تسکین دیتا ہے۔

## روغن نرگس

نسخہ: پیاز نرگس ۱۰۰ گرام تلوں کا تیل ۲۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔
استعمال: نیم گرم سے مالش کریں۔ اوپر روئی گرم کر کے باندھیں۔
فوائد: فالج دلقوہ، وجع مفاصل (گٹھیا) وغیرہ بلغمی ورہی امراض میں مفید ہے۔

## روغن نیم

نسخہ: نیم کی نمولیاں حسب ضرورت۔
ترکیب: نیم کی نمولیاں حسب ضرورت لے کر خشک کریں۔ ان کا مغز نکال کر کولھو میں تیل نکالیں۔
استعمال: جوؤں کو مارنے کے لیے بالوں کی جڑوں میں لگائیں۔ زخموں پر بھی لگایا جاتا ہے۔
فوائد: سر کی جوؤں کو مارتا ہے گندے زخموں کو اچھا کرتا ہے۔

## سرکہ انگوری

ترکیب: ضرورت کے مطابق انگور لے کر بڑے پتیلے میں ڈالیں اور ڈالی سے کچل کر اس کا رس نچوڑ کر چھان لیں اور یہ رس ایک مٹکے میں ڈال کر اس کا منہ بند کر کے خشک جگہ پر ایک گڑھا کھود کر اس میں مٹکے کو رکھ کر مٹی بھر دیں۔ صرف گردن خالی رہے۔ تقریباً تین مہینے میں سرکہ تیار ہو جائے گا۔ اس کو چھان کر بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔
فوائد: سرکہ انگوری غذا کو ہضم کرتا ہے۔ مختلف دواؤں میں شامل کر کے استعمال کیا جاتا ہے۔

## سرکہ جامن

ترکیب: جامنوں کو پتیلے میں کچل کر ان کا پانی نچوڑ کر ایک مٹکے میں بھر کر رکھ چھوڑیں۔ دو تین دن کے بعد یہ پانی پھٹ جائے گا۔ اس میں سے غلیظ اجزاء نکال دیں اور مٹکے کو سرکہ انگوری میں بیان کیے ہوئے طریقے کے مطابق زمین میں گاڑ دیں اور تین مہینے کے بعد چھان کر بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔
فوائد: معدہ، جگر اور تلی کے امراض میں مفید ہے مختلف دواؤں میں ملا کر استعمال کیا جاتا ہے۔

## سرکہ دیسی

ترکیب: گنے کا تازہ رس لے کر مٹکے میں بھر کر مذکورہ بالا طریقے سے زمین میں گاڑیں اور تین مہینے کے بعد چھان کر بوتلوں میں بھر کر رکھیں۔

## سفوفات

سفوفات 'سفوف' کی جمع ہے اور سفوف اس دوا کو کہتے ہیں جو ایک یا کئی دواؤں کو کوٹ چھان کر یا پیس چھان کر بنائی جاتی ہے۔
سفوف کے دوسرے نام چورن اور پھنکیاں بھی ہیں لیکن خاص طور پر چورن اس سفوف کو کہتے ہیں جو ہضم غذا کے لیے بنایا جاتا ہے اور اس کا جز و اعظم نمکیات ہوتے ہیں۔
جو سفوف دانتوں کو صاف کرنے کے لیے بنائے جاتے ہیں وہ سنون (منجن) کہلاتے ہیں جو آنکھوں میں لگانے کے لیے باریک کھرل کر کے تیار کیے جاتے ہیں ان کو کحل (سرمہ) کہتے ہیں۔

## سفوف اصل السوس

نسخہ: اصل السوس (ملیٹھی) ۵۰ گرام تخم سداب ۱۳۰ گرام تخم سنبھالو ۱۲۰ گرام تخم کاہو ۷۵ گرام گل انار ۱۰۰ گرام گل سرخ

۱۳۰ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ کر چھلنی سے چھان کر سفوف بنائیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح نیم گرم دودھ یا پانی سے کھائیں۔

کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔ مرچیں زیادہ نہ کھائیں۔

فوائد: جریان منی اور جریان مذی ودی کے لیے مفید ہے مرض سرعت کو دور کرتا ہے اور ذکاوت حس کو دفع کرتا ہے۔

## سفوف بنفشہ

ترکیب: سر گل بنفشہ ۶ تولہ نبات سفید ۶ تولہ سفوف تیار کریں۔

۹ ماشہ سے ڈیڑھ تولہ تک استعمال کریں۔

فوائد: دافع قبض کرتا، بخارات کا مانع اور دردسر کے لیے مفید ہے۔

## سفوف سرطان

ترکیب: زعفران ساڑھے تین ماشہ۔ سرطان نہری سوختہ صندل سفید ہر ایک ۷ ماشہ طباشیر ساڑھے دس ماشہ مغز تخم خیارین۔ مغز تخم کدو شیریں۔ گل ارمنی۔ گل مختوم۔ ہر ایک ۱۴ ماشہ۔ گل سرخ۔ تخم خبازی۔ تخم خرفہ ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ۔ صمغ عربی۔ خشخاش سفید وسیاہ۔ تخم کاہو۔ تخم خطمی ہر ایک پونے دو تولہ۔ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

مقدار: ۷ ماشہ۔

فوائد: مدقوق و مسلول کے لیے مفید ہے۔

## سفوف انیسون

ترکیب: اذخر۔ قسط۔ مصطگی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ۔ کندر ۱۴ ماشہ۔ انیسون۔ اجوائن۔ تخم کرفس ہر ایک ۱۷ ماشہ۔ سپندان سفید ۸ تولہ ۹ ماشہ نبات ہموزن سفوف بنائیں۔

مقدار: ۷ ماشہ۔

فوائد: ریاح تحلیل کرتا اور معدہ کو غلیظ اخلاط سے پاک کرتا ہے۔

## سفوف حبالی

ترکیب: الائچی کلاں۔ الائچی خورد۔ کبابہ کو ہموزن لے کر اس کے ہموزن شکر سفید ملا کر سفوف بنائیں۔

مقدار: ۷ ماشہ آب تازہ کے ساتھ۔

فوائد: حاملہ عورتوں کو مٹی، کوئلہ اور کنکر وغیرہ چبانے کی خواہش کو

دور کرتا ہے۔

## سفوف لک

ترکیب: لاکھ دھلی ہوئی ساڑھے چار ماشہ طباشیر ۷ ماشہ زعفران ساڑھے تین ماشہ ریوند چینی ۹ رتی کافور ۶ رتی۔ سفوف بنائیں۔

مقدار: ۷ ماشہ مع شربت تمر ہندی یا آلو بخارا۔

فوائد: درد جگر، یرقان صفراوی میں مفید ہے۔

## سفوف ماسک البول

ترکیب: گلنار۔ کزمازج ہر ایک ۲ ۱/۲ ۱۷ ماشہ کشنیز خشک بریاں صمغ عربی۔ گل ارمنی ہر ایک ۳۵ ماشہ کندر ۸ تولہ ۹ ماشہ بلوط ۱۴ تولہ ۷ ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

مقدار: ۱۰ ماشہ۔

فوائد: مسلسل البول۔ زیادتی پیشاب و سوزش بول کو مفید ہے

## سفوف مامیراں

ترکیب: صمغ عربی۔ کتیرا۔ مامیران ہر ایک ۶ رتی گلنار ۹ رتی زرشک بیہدانہ۔ افیون۔ زراوند گرد ہر ایک ڈیڑھ ماشہ۔ طباشیر۔ گندھک ہر ایک ۷ ماشہ۔ مغز تخم خیارین ۱۴ ماشہ تخم خرفہ سوا دو ماشہ کنجد مقشر ۱۴ ماشہ شکر سفید برابر وزن ادویہ سفوف بنائیں۔

مقدار: ساڑھے چار ماشہ۔

فوائد: سوزاک کے زخموں کو بھرنے کے لیے مفید ہے۔

## سفوف الاملاح

نسخہ: جواکھار ۸۰ گرام نمک پودینہ ۸۰ گرام نمک ترب (مولی کھار) ۸۰ گرام نمک چرچٹہ ۸۰ گرام نمک خربوزہ ۸۰ گرام نمک کٹائی ۸۰ گرام نوشادر ۶۰ گرام ست اجوائن ۵ گرام روغن بادیان ۵ ملی لٹر۔

ترکیب: پہلے نوشادر کو باریک پیس کر سب دواؤں کو ملا کر کھرل کریں اور چھلنی سے چھان کر شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۲۵۰ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام تک جوارش کمونی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔ اگر ضرورت ہو تو دو تین گھونٹ گرم پانی پئیں۔ دیر ہضم بادی غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: غذا کو ہضم کرتا اور بھوک خوب لگاتا ہے۔ قبض کو رفع کرتا

ہے اور ریاح کی وجہ سے پیٹ میں درد ہو تو اس کو بہت جلد رفع کرتا ہے۔

## سفوف اندری جلاب

نسخہ: الائچی خورد ۳۰ گرام ریوند چینی ۳۰ گرام زیرہ سفید ۳۰ گرام شورہ قلمی ۳۰ گرام کباب چینی ۳۰ گرام شکر سفید ۱۵۰ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف دودھ کی لسی سے کھائیں۔
فوائد: سوزاک میں مفید ہے۔ پیشاب خوب لاتا ہے اور پیشاب کی سوزش کو دور کرتا ہے۔

## سفوف برص

نسخہ: انجیر جنگلی (کٹومری) ۱۰۰ گرام بابچی ۱۰۰ گرام تخم پنواڑ ۱۰۰ گرام چاکسو ۱۰۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف رات کو ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں بھگو کر رکھیں صبح کو صاف پانی نتھار کر پئیں اور پھوک کو پیس کر داغوں پر لگائیں۔ غذا میں بیسنی روٹی گھی سے کھائیں اگر چاہیں تو ہلکا نمک ڈال سکتے ہیں۔
فوائد: برص (پھلبہری) کے لیے مفید ہے۔

## سفوف برق

نسخہ: پیپل کلاں ۲۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۳۵ گرام۔ سہاگہ بریاں ۱۰۰ گرام فلفل سیاہ (کالی مرچ) ۲۵ گرام۔ نمک سیاہ ۱۰۰ گرام نوشادر ۱۰۰ گرام ہینگ ۳ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ایک ایک گرام یہ سفوف صبح و شام کھانا کھانے کے بعد کھائیں یا بوقت ضرورت استعمال کریں۔
فوائد: یہ سفوف غذا کو ہضم کرتا اور بھوک خوب لگاتا ہے پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا ہے اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔ بواسیر ریحی میں مفید ہے۔

## سفوف برگ حنا والا

نسخہ: برادہ صندل سرخ ۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۲۵ گرام برگ حنا ۲۵ گرام شاہترہ ۲۵ گرام کافور ۲۵ گرام کتھ سفید ۲۵ گرام کمیلہ ۲۵ گرام مردار سنگ ۲۵ گرام۔

ترکیب: کافور اور مردار سنگ کے سوا سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ اس کے بعد مردار سنگ کو الگ باریک پیس کر سفوف میں ملائیں۔ کافور کو کھرل میں پیسیں اور تھوڑا تھوڑا سفوف ملاتے اور کھرل کرتے جائیں یہاں تک کہ تمام سفوف یکجان ہو جائیں۔ شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔
استعمال: ضرورت کے مطابق یہ سفوف لے کر مکھن میں ملا کے پھنسیوں پر لگائیں۔
فوائد: پھنسیوں کو پیپ سے صاف کر کے زخموں کو بھرتا ہے۔ برساتی پھنسیوں کے لیے مفید ہے۔

## سفوف بسباسہ

نسخہ: پیپل کلاں ۱۵ گرام جاوتری ۴ گرام جوا کھار ۸ گرام دار چینی ۱۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۵ گرام سمندر جھاگ ۸ گرام شورہ قلمی ۳۵ گرام فلفل سیاہ (کالی مرچ) ۱۵ گرام نمک سیاہ ۵۰ گرام نمک شورہ ۱۰۰ گرام نمک طعام (سانبھر) ۱۰۰ گرام نمک منھاری ۵۰ گرام نوشادر ۳۵ گرام۔ ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ کریں۔
مقدار: دو، دو گرام یہ سفوف کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔
فوائد: جگر، معدہ اور آنتوں کے فعل کو درست کرتا ہے۔ غذا کو ہضم کرتا ہے او بھوک خوب لگاتا ہے۔ بلغم کی پیدائش کو کم کرتا ہے۔

## سفوف چٹکی

نسخہ: اصل السوس (ملیٹھی) ۲۵ گرام الائچی خورد ۳۵ گرام انیسون ۲۵ گرام بادیان ۲۵ گرام باؤبڑنگ ۲۵ گرام باؤ کھمبہ ۲۵ گرام پوست ہلیلہ زرد ۵ گرام چاکسو ۲۵ گرام زیرہ سفید ۲۵ گرام زیرہ سیاہ ۲۵ گرام سوڈا خوردنی ۵۰ گرام سہاگہ بریاں ۲۵ گرام گل سرخ ۲۵ گرام مکوہ خشک ۲۵ گرام نمک سانبھر ۵۰ گرام نمک سیاہ ۲۵ گرام نرکچور ۲۵ گرام نمک منھاری ۲۵ گرام ہلیلہ سیاہ ۲۵ گرام۔
ترکیب: سوڈا خوردنی کے سوا تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ اس کے بعد سوڈا خوردنی کو الگ چھان کر دواؤں کو سفوف میں اچھی طرح ملا دیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ ملی گرام سے ۱ گرام تک بچوں کو چٹائیں۔

فوائد: یہ سفوف بچوں کے اکثر امراض میں مفید ہے۔ قبض کو دور کرتا ہے اور قوتِ ہاضمہ کو بڑھاتا ہے۔ ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## سفوف چوب گز والا

نسخہ: آملہ (گھٹلی نکلا ہوا) ۱۰ گرام پوست بہیڑہ ۶ گرام پوست ہلیلہ زرد ۶۰ گرام چوب گز (جھاؤ کی لکڑیاں) ۶ گرام ریوند چینی ۵ گرام سنا ۲۰ گرام شاہترہ ۳ گرام گل سرخ ۶ گرام ہلیلہ سیاہ ۱۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان لیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔

فوائد: آتشک، سوزاک، خارش، داد وغیرہ فسادِ خون کی بیماریاں اس کے استعمال سے اچھی ہو جاتی ہیں۔

## سفوف حابس

نسخہ: آمیں شیریں ۲۵ گرام برادہ صندل سرخ ۲۵ گرام بیلگری ۲۵ گرام پوست انبہ (درخت آم کی چھال) ۲۵ گرام پوست جامن ۲۵ گرام پوست ڈھاک ۲۵ گرام پوست گولر ۲۵ گرام پٹھانی لودھ ۲۵ گرام رسوت ۲۵ گرام سعد کوفی (ناگر موتھا) ۲۵ گرام کاپھل ۲۵ گرام گز مازج (مائیں کلاں) ۲۵ گرام گل حماما ۲۵ گرام گل دھاوا ۲۵ گرام گیرو ۲۵ گرام مازو سبز ۲۵ گرام مجیٹھ ۲۵ گرام موچرس ۲۵ گرام شکر سفید ۵۷۵ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور شکر سفید الگ پیس کر دواؤں کے سفوف میں ملائیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ کر لیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔

فوائد: کثرتِ حیض کو روکتا ہے ایامِ ماہواری کے بے قاعدگی کو دور کرتا ہے۔ مردوں کے جریان اور عورتوں کے سیلان میں مفید ہے خون بواسیر بھی اس کے استعمال سے رک جاتا ہے۔

## سفوف خاص

نسخہ: بنسلوچن ۱۵ گرام پٹھانی لودھ ۱۰ گرام پوست بیضہ مرغ سوختہ (انڈے کا چھلکا جلایا ہوا) ۱۰ گرام پوست کھرنی ۱۵ گرام تخم چولائی سرخ ۱۵ گرام تخم خرفہ سیاہ ۱۵ گرام تالمکھانا ۱۵ گرام

چھالیا چکنی ۴۰ گرام دال مونگ ۴۰ گرام رسوت ۱۵ گرام سر پھوکہ ۱۰ گرام سنگ جراحت ۱۵ گرام گز مازج (مائیں کلاں) ۱۵ گرام مصطگی ۱۰ گرام نخود بریاں (چنے بھنے ہوئے) ۲۰ گرام شکر سفید ۲۶۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور شکر سفید کو الگ پیس کر دواؤں میں ملائیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو تازہ پانی سے کھائیں۔

فوائد: کثرتِ حیض میں مفید ہے ایامِ ماہواری کی بے قاعدگی کو دور کرتا ہے۔ سیلان الرحم کو روکتا ہے۔

## سفوف دمہ

نسخہ: گھیکوار ۳ کلو اجوائن دیسی ۳۰۰ گرام پیپل کلاں ۵۰ گرام نمک کھاری ۳۰۰ گرام۔

ترکیب: گھیکوار کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے ان میں دوسری دوائیں باریک پیس چھان کر ملائیں اور ایک ہانڈی یا ٹین کے ڈبہ میں ڈال کر پکائیں یہاں تک کہ سب دوائیں جل جائیں اس کے بعد پیس کر شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ایک ایک ماشہ یہ سفوف گرم پانی سے کھائیں یا لعوق سپستان ۱۰ گرام میں ملا کر چاٹیں۔

## سفوف سرخ

نسخہ: پھٹکری بریاں ۱۰۰ گرام گیرو ۱۰۰ گرام۔

ترکیب: دونوں دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: تین گرام یہ سفوف پھانک کر اوپر سے ۳۰ ملی لٹر شربت بزوری پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: سوزاک میں مفید ہے۔ پیشاب لاتا اور پیپ کو بند کرتا ہے۔

## سفوف سورنجان

نسخہ: پوست ہلیلہ زرد ۷۰ گرام سقمونیا ۲۰ گرام سنا ۷۰ گرام سورنجان شیریں ۱۰۰ گرام گل سرخ ۶۰ گرام مغز بادام شیریں ۷۰ گرام سفید شکر ۳۶۰ گرام زعفران ۵ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح یا رات کو پانی سے کھائیں۔

فوائد: وجع مفاصل (گھٹیا) کے لیے نہایت مفید ہے۔ قبض کو دور کرتا ہے۔

## سفوف سوزاک

نسخہ: الائچی خورد ۵۰ گرام ریوند چینی ۵۰ گرام سنگِ جراحت ۵۰ گرام شورہ قلمی ۵۰ گرام کباب چینی ۵۰ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام ۔تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر بطریقِ معروف سفوف تیا کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف دودھ سے کھائیں۔

فوائد: سوزاک میں مفید ہے۔

## سفوف شاہترہ

نسخہ: آملہ خشک (گھٹلی نکلا ہوا) ۴۰ گرام برادہ صندل سرخ ۴۰ گرام برادہ صندل سفید ۴۰ گرام بنسلوچن ۴۰ گرام تخم خرفہ سیاہ ۷۰ گرام تخم خشخاش ۶۰ گرام تخم شاہترہ ۶۰ گرام تخم کاسنی ۷۰ گرام تخم کاہو ۷۰ گرام سُماق ۴۰ گرام عدس مُسلم مقشر ۶۰ گرام مسور سالم (چھلکا اتاری ہوئی) ۶۰ گرام کشنیز خشک (دھنیا) ۷۰ گرام گل سُرخ ۶۰ گرام مغز تخم خیارین ۷۰ گرام۔

ترکیب: خشک دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں مغز تخم خیارین کو الگ باریک پیس چھان کر اس سفوف میں اچھی طرح ملا دیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔ گرم چیزوں کو مثلاً گوشت، گڑ اور لال مرچ سے پرہیز کریں۔

فوائد: خون کی حدت اور جوش کو تسکین دیتا ہے۔ فسادِ خون کی اصلاح کرتا ہے۔

## سفوف شورہ قلمی

نسخہ: جوا کھار ۵۰ گرام زیرہ سفید ۵۰ گرام شورہ قلمی ۵۰ گرام کباب چینی ۵۰ گرام گیرو ۵۰ گرام۔ ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ کی لسی سے کھائیں۔

فوائد: سوزاک اور پیشاب کی جلن میں مفید ہے اور پیشاب خوب لاتا ہے۔

## سفوف شیریں

نسخہ: اسارون (تگر) ۲۵ گرام اگر ہندی ۲۵ گرام بالچھڑ ۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۲۵ گرام بنسلوچن ۲۵ گرام پترج (تیزپات) ۲۵ گرام پیپل کلاں ۲۵ گرام دارچینی ۲۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۵ گرام زیرہ سفید ۲۵ گرام زیرہ سیاہ ۲۵ گرام قرنفل (لونگ) ۲۵ گرام کافور بھیم سینی ۱۰ گرام کنکول مرچ ۲۵ گرام مغز کنول گٹہ ۲۵ گرام ناگسیر ۲۵ گرام نیتر بالا ۲۵ گرام شکر سفید ۵۰۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ شکر سفید کو الگ پیس چھان کر دواؤں کے سفوف میں ملائیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح وشام کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

فوائد: ۵ گرام یہ سفوف صبح وشام کھانا کھانے کے بعد کھانے سے دستوں کو دور کرتا ہے۔ معدے اور آنتوں کو طاقت دیتا ہے اور بھوک لگاتا ہے۔ بلغمی بخاروں میں مفید ہے۔

## سفوف صندل

نسخہ: الائچی خورد ۵۰ گرام برادہ صندل سفید ۵۰ گرام بنسلوچن ۵۰ گرام ست بہروزہ ۵۰ گرام کباب چینی ۵۰ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام نخوت بُریاں (بھنے ہوئے چنے) ۵۰ گرام۔

ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ کی لسی سے کھائیں۔

فوائد: نئے اور پرانے سوزاک میں مفید ہے۔ پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے اور پیشاب کی نالی کے زخم کو بھرتا ہے۔

## سفوف طباشیر

نسخہ: برادہ صندل سفید ۲۵ گرام بنسلوچن ۲۰۰ گرام تخم حماض ۵۰ گرام تخم خرفہ ۵۰ گرام تخم خشخاش ۵۰ گرام تخم کاہو ۵۰ گرام زرشک ۵۰ گرام سُماق ۵۰ گرام کافور ۱۰ گرام گل سرخ ۱۰۰ گرام مسور مقشر ۵۰ گرام۔

ترکیب: سب سے پہلے سُماق اور زرشک کو تھوڑا سا بھون لیں اس کے بعد کافور کے سوا تمام دواؤں کو کوٹ کر چھان لیں اب کافور کو کھرل کریں اور دواؤں کا سفوف تھوڑا تھوڑا شامل

کرتے جائیں جب اچھی طرح مل جائے تو شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵،۵ گرام یہ سفوف صبح وشام عرق گاؤزبان اور شربتِ انار سے کھائیں۔

فوائد: یہ سفوف جگر کی گرمی کو تسکین دیتا ہے، صفرادی دستوں کو روکتا ہے۔ خسرہ اور چیچک میں نیز جوشِ خون کے بخار (سوتوخس) میں فائدہ بخشتا ہے۔

## سفوف طحال

نسخہ: رائی ۱۰۰ گرام سہاگہ بریاں ۵۰ گرام۔

ترکیب: دونوں دواؤں کو پیس چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱ گرام سے ڈیڑھ گرام تک یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔

فوائد: تلی کے ورم اور سختی کو دور کرتا ہے۔

## سفوف طین

نسخہ: اسپغول مسلم ۵۰ گرام تخم ریحان ۵۰ گرام تخمکنوچہ ۵۰ گرام بنسلوچن ۵۰ گرام تخم حماض بریاں ۵۰ گرام گل ارمنی ۵۰ گرام گوندکیکر ۵۰ گرام نشاستہ گندم ۵۰ گرام۔

ترکیب: آخری پانچ دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۷۰ میں چھان کر سفوف تیار کریں اس کے بعد اسپغول، تخم ریحان اور تخمکنوچہ سالم ہی سفوف میں ملا کر رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف گھی سے چرب کر کے پھانکیں۔ اوپر سے تخم خطمی ۵ گرام کا لعاب پانی میں نکال کر پئیں۔

فوائد: یہ سفوف صفراوی اور خونی دستوں کو روک دیتا ہے

## سفوفِ فضہ

نسخہ: بنسلوچن ۵۰ گرام زہر مہرہ ۵۰ گرام ست گلو ۵۰ گرام صدف صادق ۵۰ گرام یشب سبز ۵۰ گرام ورق نقرہ (چاندی کے ورق) ۱۸۰ گرام عرق بیدمشک ۴۰۰ ملی لٹر عرق کیوڑہ ۴۰۰ ملی لٹر عنبر ۱۰ گرام گھی ۵ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی گرام یہ سفوف مفرح یاقوتی معتدل یا دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام میں ملا کر صبح کے وقت کھائیں۔

فوائد: دل کو قوت اور فرحت بخشتا ہے دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔

## سفوف فولادی

نسخہ: آملہ خشک ۲۰ گرام برادہ فولاد خام ۹۰ گرام بادیان ۲۰ گرام پوست بہیرہ ۲۰ گرام پوست بلیلہ زرد ۴۰ گرام تخم کاسنی ۲۰ گرام ست گلو ۲۰ گرام نمک سانبھر ۱۰ گرام نمک سیاہ ۱۰ گرام نمک کھاری ۱۰ گرام نمک منہیاری ۱۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: یہ سفوف ۳ گرام صبح کے وقت پانی سے کھائیں۔

فوائد: بواسیری خون کو بند کرتا ہے۔ معدہ اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔

## سفوف قنب

نسخہ: پارہ ۹ گرام گندھک ۱۸ گرام اجمود ۴۵ گرام پیپل کلاں ۲۰ گرام۔ زنجبیل (سونٹھ) زیرہ سفید ۴۵ گرام سہاگہ بریاں ۴۵ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۲۰ گرام نمک سانبھر ۸ گرام نمک سیاہ ۴ گرام نمک کھاری ۴ گرام نمک منہیاری ۴ گرام ورق الخیال (بھنگ) ۴۵ گرام ہینگ ۴۵ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۳،۳ گرام یہ سفوف صبح وشام پانی سے کھائیں۔

فوائد: دستوں کو روکتا ہے۔ معدے کو قوت دیتا ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ ریاح کو روکتا ہے۔

## سفوف کشتہ قلعی

نسخہ: اصل السوس (ملیٹھی) ۲۵ گرام الائچی خورد ۲۵ گرام بنسلوچن ۲۵ گرام پکھان بید ۲۵ گرام تال مکھانا ۲۵ گرام ست گلو ۲۵ گرام سلاجیت ۲۵ گرام شکر سفید ۲۰۰ گرام کشتہ قلعی ۲۵ گرام بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف کھا کر شربتِ بزوری پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: نئے اور پرانے سوزاک میں مفید ہے۔ سوزاک کی وجہ سے جریان میں شکایت ہو تو وہ بھی اس سے دور ہو جاتی ہے۔

## سفوف کشنیزی

نسخہ: الائچی خورد ۱۵ گرام آملہ خشک ۴۰ گرام بادیان ۱۲۰ گرام بنسلوچن ۱۲۰ گرام سوڈا خوردنی ۶۰ گرام کشنیز خشک ۱۲۰ گرام شکر سفید ۲۰۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۴-۴ گرام یہ سفوف کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔
فوائد: اس سفوف کے استعمال سے دستوں کی شکایت رُک جاتی ہے۔

## سفوف کلاں

نسخہ: الائچی خورد ۴۵ گرام اندرجو شیریں ۱۵ گرام بالچھڑ ۱۵ گرام برادہ صندل سفید ۲۰ گرام بنسلوچن ۲۰ گرام بہمن سُرخ ۲۵ گرام بہمن سفید ۲۵ گرام پٹھانی لودھ ۱۵ گرام پودینہ خشک ۱۵ گرام پوست جھڑبیری ۲۵ گرام پوست کچنال ۲۵ گرام پوست مولسری ۲۵ گرام تودری زرد ۱۵ گرام تودری سفید ۱۵ گرام تودری سُرخ ۱۵ گرام ثعلب مصری ۱۸ گرام سنکھیاہولی ۲۵ گرام سنگھاڑہ خشک ۲۵ گرام شقاقل مصری ۱۵ گرام کتیرا سفید ۳۰ گرام گزمازج ۲۰ گرام گل ارمنی ۱۵ گرام گل انار ۲۰ گرام گوکھرو خورد ۲۰ گرام گوندکیکر ۲۰ گرام مایہ شتر اعرابی ۱۵ گرام مصطگی رومی ۱۵ گرام موچرس ۲۰ گرام نشاستہ گندم ۲۰ گرام شکر سفید ۶۰ گرام کشتہ قلعی ۲۰ گرام کہربائے شمعی سائیدہ ۱۵ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ سے کھائیں۔ کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔
فوائد: جریان اور رقت و سرعت کی شکایتوں کو دور کرتا ہے قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔ گردہ ومثانہ کو طاقت دیتا ہے۔

## سفوف لودھ

نسخہ: اصل السوس (ملہٹی) ۵۰ گرام آملہ خشک ۵۰ گرام برادہ صندل سفید ۵۰ گرام بنسلوچن ۲۵ گرام پٹھانی لودھ ۵۰ گرام تال مکھانا ۵۰ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام گل نیلوفر ۵۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔
فوائد: بعض مستورات کو حالتِ حمل میں خون آنے لگتا ہے۔ یہ سفوف اس خون کو روکنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

## سفوف لونگا

نسخہ: اسارون (تگر) ۲۰ گرام اصل السوس (ملہٹی) ۲۰ گرام اگر ۲۰ گرام الائچی خورد ۲۰ گرام بالچھڑ ۲۰ گرام برادہ صندل سفید ۲۰ گرام بنسلوچن ۲۰ گرام پیپل کلاں ۲۰ گرام تخم نیلوفر ۲۰ گرام جوز بوا (جائفل) ۲۰ گرام خس ۲۰ گرام دارچینی ۲۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) گرام زیرہ سیاہ ۲۰ گرام قرنفل (لونگ) ۲۰ گرام کافور ۲۰ گرام کنکول مرچ ۲۰ گرام ناگسیر ۲۰ گرام شکر سفید ۱۹۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔
فوائد: معدہ اور آنتوں کو طاقت دیتا ہے ضعف معدہ کی وجہ سے آنے والے دستوں کو روکتا ہے۔ قوتِ ہاضمہ کو بڑھاتا ہے۔ خون کو زیادہ کرتا اور بدن کو طاقت دیتا ہے اور فرحت بخشتا ہے۔

## سفوف محافظ جنین

نسخہ: اگر ۲۵ گرام برادہ دندانِ فیل (ہاتھی دانت کا برادہ) ۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۲۵ گرام بُسد احمر سائیدہ ۲۵ گرام بنسلوچن ۲۵ گرام بیخ انجبار ۲۵ گرام تخم خرفہ سیاہ ۲۵ گرام گل ارمنی ۲۵ گرام مصطگی ۲۵ گرام شکر سفید ۳۰۰ گرام کشتہ خرمہرہ ۲۵ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ یا پانی سے کھائیں۔
فوائد: حالتِ حمل میں استعمال کرنے سے حمل کو اسقاط سے محفوظ رکھتا ہے۔

## سفوف مزید شیر

نسخہ: تودری زرد ۵۰ گرام تودری سُرخ ۵۰ گرام تودری سفید ۵۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۵ گرام شکر سفید ۱۵۰ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ سے کھائیں۔
فوائد: جن بچے والی مستورات کی چھاتیوں میں دودھ کم پیدا ہوتا ہو تو اس سفوف کے استعمال سے زیادہ پیدا ہونے لگتا ہے۔

## سفوف مُسہل

نسخہ: پوست ہلیلہ زرد ۶۰ گرام تُربد سفید (نسوت) ۱۲۰ گرام حب النیل (کالا دانہ) ۱۲۰ گرام سنامکی ۱۲۰ گرام کتیرا سفید ۱۵ گرام نمک سانبھر ۱۵ گرام روغنِ بادام شیریں حسب ضرورت۔
ترکیب: سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ اس کے بعد روغن بادام سے چرب کرکے شیشے یا چینی کے مرتبان

میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک یہ سفوف صبح کو نیم گرم پانی سے کھائیں۔

فوائد: یہ سفوف سوداء صفراء اور بلغم کو دستوں کے راستے نکالتا ہے بلغمی امراض میں اس کا استعمال خاص طور پر مفید ہے۔

## سفوف مُصفّی خاص

نسخہ: آملہ خشک ۵۰ گرام بچھ ۵۰ گرام پوست بہیڑہ ۵۰ گرام پوست درخت نیم ۵۰ گرام پوست ہلیلہ زرد ۵۰ گرام دار ہلدہ ۵۰ گرام کنکی ۵۰ گرام گلو خشک ۵۰ گرام مجیٹھ ۵۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف رات کو ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں بھگو کر رکھ چھوڑیں اور صبح کو صاف پانی نتھار کر پئیں۔

فوائد: یہ سفوف فساد خون کی تمام بیماریوں میں مفید ہے۔

## سفوف مُقلیا ثا

نسخہ: السی ۵۰ گرام تخم جریر (تخم ترہ تیزک) ۴۰۰ گرام۔ تخم گندنا ۵۰ گرام زیرہ سیاہ مُدبّر یاں ۱۲۵ گرام ہلیلہ سیاہ بُریاں ۵۰ گرام مصطگی رومی ۲۵ گرام روغن گل ۵۰ ملی لٹر۔ بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف ریشہ خطمی کے لعاب یا پانی سے کھائیں۔

فوائد: پرانے دستوں، پیچش اور مروڑ کو دور کرتا ہے۔ بواسیر میں مفید ہے۔

## سفوف مُلیّن

نسخہ: پوست ہلیلہ زرد ۱۰۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۱۰۰ گرام سنا مکی ۱۰۰ گرام نمک سیاہ ۱۰۰ گرام۔

ترکیب: چاروں دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو نیم گرم پانی سے کھائیں۔

فوائد: قبض کو دور کر کے پیٹ کی گرانی اور درد کو رفع کرتا ہے۔

## سفوف مسوّف

نسخہ: تال مکھانہ ۱۰۰ گرام ثعلب مصری ۸۰ گرام سنگھاڑا خشک ۱۵۰ گرام گوند کیکر ۱۵۰ گرام مازو سبز ۷۵ گرام مصطگی رومی ۷۵ گرام نشاستہ گندم ۱۰۰ گرام شکر سفید ۳۰۷ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو دودھ یا پانی سے کھائیں۔ کھٹی اور گرم چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: یہ سفوف جریان، رقت منی اور کثرتِ احتلام کی شکایتوں کو دور کرتا ہے۔

## سفوف مویا

نسخہ: بادیان ۱۰۰ گرام پوست خشخاش ۱۰۰ گرام ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام گھی ۱۰۰ گرام۔ سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔ غذائیں ہلکی مثلاً ساگودانہ، دلیہ، کھچڑی کھائیں۔

فوائد: معدے اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں کو روکتا ہے۔

## سفوف مُہزّل

نسخہ: اجوائن دیسی ۱۰۰ گرام۔ بادیان ۱۰۰ گرام برگ سراب ۱۰۰ گرام دار چینی ۲۵ گرام زیرہ سیاہ ۱۰۰ گرام لک مغسول (راکھ دھوئی ہوئی) ۵۰ گرام مرزنجوش ۲۵ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵،۵ گرام یہ سفوف صبح، شام عرق زیرہ یا پانی کے ساتھ کھائیں۔ گھی، دودھ اور میٹھی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: مٹاپے کو دور کرتا ہے۔ کچھ دنوں تک استعمال کرنے سے آہستہ آہستہ وزن کم ہو جاتا ہے اور بدن صحیح حالت پر آجاتا ہے۔

## سفوف نعناع

نسخہ: پودینہ خشک ۲۵۰ گرام سماق ۱۲۵ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۵۰ گرام نمک سانبھر ۱۲۵ گرام۔

ترکیب: چاروں دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۳ گرام یہ سفوف کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔ قابض، بادی دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: یہ سفوف مقوی معدہ ہے بھوک لگاتا اور غذا کو ہضم کرتا ہو۔

## سفوف نمک سلیمانی

نسخہ: اذخر مکی ۱۳۵ گرام اصل السوس (ملٹھی) ۶۰ گرام افتیمون ۱۱۰ گرام انیسون ۶۰ گرام بالچھڑ ۱۱۰ گرام تخم انجدن ۶۰ گرام تخم

کرفس ۳۵۰ گرام حب قرطم (تخم کڑ) ۶۰ گرام۔ دارچینی ۶۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۶۰ گرام زیرہ سیاہ ۱۱۰ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۵۲۵ گرام نمک سانبھر ۶ کلو ۱۵۰ گرام نوشادر ا کلو ۵۰ گرام ہینگ ۱۱۰ گرام۔ بطریق معروف سفوف ۔ تیار کریں۔

مقدار: ایک گرام سے ۲ گرام تک یہ سفوف پانی سے کھائیں۔ قابض، بادی اور دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: معدے کو قوت دیتا ہے۔ غذا کو ہضم کرتا ہے اور بھوک خوب لگاتا ہے۔ پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا ہے ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## سفوف نمک شیخ الرئیس

نسخہ: اناردانہ ۵۲۵ گرام زرشک ۵۲۵ گرام سماق ۵۲۵ گرام کشنیز خشک (دھنیا) ۵۲۵ گرام نمک سانبھر ۶۰۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۳ گرام یہ سفوف بعد غذا دونوں وقت کھائیں یا بوقتِ ضرورت استعمال کریں۔

فوائد: صفرادی مزاجوں کے معدے کو قوت دیتا ہے۔ غذا کو ہضم کرتا اور بھوک لگاتا ہے۔ متلی اور قے کو روکتا ہے۔

مقدار: ۵ گرام یہ سفوف صبح کو پانی سے کھائیں۔ غذائیں ہلکی مثلاً ساگودانہ، دلیہ، کھچڑی کھائیں۔

فوائد: معدے اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں کو روکتا ہے۔

## سفوف مُہزِل

نسخہ: اجوائن دیسی ۱۰۰ گرام۔ بادیان ۱۰۰ گرام برگ ۱۰۰ گرام دارچینی ۲۵ گرام زیرہ سیاہ ۱۰۰ گرام لک مسغول (راکھ دھوئی ہوئی) ۵۰ گرام مرزنجوش ۲۵ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۵،۵ گرام یہ سفوف صبح، شام عرق زیرہ یا پانی کے ساتھ کھائیں۔ گھی، دودھ اور میٹھی چیزوں سے پرہیز کریں۔

فوائد: مٹاپے کو دور کرتا ہے۔ کچھ دنوں تک استعمال کرنے سے آہستہ آہستہ وزن کم ہوجاتا ہے اور بدن صحیح حالت پر آجاتا ہے۔

## سفوف نعناع

نسخہ: پودینہ خشک ۲۵۰ گرام سماق ۱۲۵ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۵۰ گرام نمک سانبھر ۱۲۵ گرام۔

ترکیب: چاروں دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۳ گرام یہ سفوف کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔ قابض، بادی دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: یہ سفوف مقوی معدہ ہے بھوک لگاتا اور غذا کو ہضم کرتا ہو۔

## سفوف نمک سلیمانی

نسخہ: اذخر مکی ۱۳۵ گرام اصل السوس (ملٹھی) ۶۰ گرام افتیمون ۱۱۰ گرام انیسون ۶۰ گرام بالچھڑ ۱۱۰ گرام تخم انجدان ۶۰ گرام تخم کرفس ۳۵۰ گرام حب قرطم (تخم کڑ) ۶۰ گرام۔ دارچینی ۶۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۶۰ گرام زیرہ سیاہ ۱۱۰ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۵۲۵ گرام نمک سانبھر ۶ کلو ۱۵۰ گرام نوشادر ا کلو ۵۰ گرام ہینگ ۱۱۰ گرام۔ بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ایک گرام سے ۲ گرام تک یہ سفوف پانی سے کھائیں۔ قابض، بادی اور دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔

فوائد: معدے کو قوت دیتا ہے۔ غذا کو ہضم کرتا ہے اور بھوک خوب لگاتا ہے۔ پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا ہے ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## سفوف نمک شیخ الرئیس

نسخہ: اناردانہ ۵۲۵ گرام زرشک ۵۲۵ گرام سماق ۵۲۵ گرام کشنیز خشک (دھنیا) ۵۲۵ گرام نمک سانبھر ۶۰۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں۔

مقدار: ۳ گرام یہ سفوف بعد غذا دونوں وقت کھائیں یا بوقتِ ضرورت استعمال کریں۔

فوائد: صفرادی مزاجوں کے معدے کو قوت دیتا ہے۔ غذا کو ہضم کرتا اور بھوک لگاتا ہے۔ متلی اور قے کو روکتا ہے۔

سکنجبین بزوری

نسخہ: بادیان ۷۵ گرام بالچھڑ ۲۲۵ گرام تخم کاسنی ۷۵ گرام تخم کرفس ۷۵ گرام سرکہ دیسی ۲۲۵ ملی لٹر شکر سفید ۴ کلو۔ ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجادی ۶ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو نیم کوب کریں اور ۴ لٹر پانی میں بھگو

رکھیں۔ صبح کو جوش دیں۔ اس کے بعد چھلنی سے چھان لیں
ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔

## سنون سپاری

نسخہ: آملہ خشک ۲۰ گرام برگ مورد ۲۰ گرام بنسلوچن ۲۰ گرام بیخ نے بانس سوختہ (بانس کی جڑ کا کوئلہ) پوست ہلیلہ زرد ۲۰ گرام پھٹکری بریاں ۵۰ گرام جو جلائے ہوئے ۲۰ گرام چھالیا جلائی ہوئی ۲۰ گرام دم الاخوین ۲۰ گرام سعد کوفی (ناگرموتھا) ۲۰ گرام سماق ۲۰ گرام شاخ گوزن سوختہ (بارہ سنگھے کا سینگ جلایا ہوا) ۲۰ گرام عدس مقشر (مسور چھلکا اتاری ہوئی) ۲۰ گرام کندر ۲۰ گرام کزمازج ۲۰ گرام گل سرخ (گلاب کے پھول) ۲۰ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں اور تھوڑی دیر کے بعد کلی کریں۔

فوائد: دانتوں سے خون آنے کو روکتا ہے اور ہلتے دانتوں کو مضبوط بناتا ہے۔ دانتوں میں درد ہو تو وہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

## سنون کلاں

نسخہ: بجردنتی ۲۵ گرام زرنباد (کپور کچری) ۲۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۵ گرام زیرہ سفید بریاں ۲۵ گرام قسط شیریں ۵۰ گرام کباب چینی ۲۵ گرام کتھ سفید ۵۰ گرام کسیس سبز ۱۰۰ گرام کشنیز خشک بریاں (دھنیا بھونا ہوا) ۱۰۰ گرام مصطگی ۵۰ گرام نمک سانبھر ۱۰۰ گرام نیلا تھوتھ بریاں ۵۰ گرام۔

ترکیب: سوائے مصطگی کے تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اس کے بعد مصطگی کو ہلکے ہاتھ سے کھرل کر کے چھلنی میں چھان کر ملا لیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

ترکیب استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں اور تھوڑی دیر کے بعد کلی کریں۔

فوائد: دانتوں کی جڑوں کو مضبوط کرتا ہے اور ان سے خون بہنے کو روکتا ہے۔

## سنون مجلّی

نسخہ: برادہ صندل سفید ۵ گرام دم الاخوین ۱۰۰ گرام سمند

جھاگ ۱۰۰ گرام سنگ جراحت ۱۰۰ گرام صدف سائیدہ (سیپ کھرل کی ہوئی) ۱۰۰ گرام۔

ترکیب: تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر صدف باریک کھرل کی ہوئی ملا کر شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں۔

فوائد: دانتوں کا میل صاف کرتا اور ان کو چمکاتا ہے۔

## سنون مسّی

نسخہ: برادہ آہن ۳۵۰ گرام دانہ الائچی ۱۵ گرام کتھ سفید ۳۰ گرام مازو سبز ۱۳۰ گرام نیلا تھوتھا ۶۰ گرام ہیرا کسیس ۶۰ گرام بطریق معروف سفوف تیار کریں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں۔

فوائد: دانتوں کو صاف کرتا اور ہونٹوں پر دھڑی جماتا ہے۔ منہ کی بدبو کو دور کرتا ہے مسوڑھوں سے خون بہتا ہو تو اس کو روکتا ہے۔

## سنون مقوی دندان

نسخہ: الائچی خورد ۲۰ گرام پوست انار (ناسپال) ۴۵ گرام پوست بادام سوختہ (بادام کے چھلکے جلے ہوئے) ۱۸۰ گرام چھالیا کہنہ سوختہ (پرانی چھالیہ جلائی ہوئی) ۱۸۰ گرام دم الاخوین ۴۵ گرام سعد کوفی (ناگرموتھا) ۴۵ گرام سماق ۹۰ گرام سنگ جراحت ۴۵ گرام کتھ سفید ۴۵ گرام گل سرخ ۴۵ گرام زوفا سبز ۴۵ گرام مصطگی رومی ۴۵ گرام نیلا تھوتھا بریاں ۱۰ گرام۔

استعمال: رات کو سوتے وقت دانتوں پر مل کر سوئے رہیں صبح کو کلی کریں۔

فوائد: اس منجن کے استعمال سے دانت اور مسوڑھے مضبوط ہو جاتے ہیں مسوڑھوں سے خون آنا رک جاتا ہے۔ اگر مسوڑھوں کا گوشت گل گیا ہو تو دوبارہ صحیح حالت میں آجاتا ہے۔

ترکیب: سوائے مصطگی کے سب دواؤں کو باریک چھان کر سفوف تیار کریں اس کے بعد مصطگی کو ہلکے ہاتھ سے باریک کھرل کریں اور چھلنی میں چھان کر سفوف میں ملائیں۔ شیشی میں ڈال کر محفوظ رکھیں۔

# شربت آلو بالو

نسخہ: آلو بالو ۵۰۰ گرام شکر سفید ۳ کلو ست لیموں ۸ گرام نطرون بنجاوی ۴ گرام۔

ترکیب: آلو بالو کو نیم کوب کر کے رات کو ۶ گنا پانی میں بھگو رکھیں۔ صبح کو آگ پر پکائیں جب پانی آدھا رہ جائے تو اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر مَل کر کپڑے میں چھان لیں۔ تھوڑی دیر رکھنے کے بعد اس کو دوسرے پتیلے میں روئی میں چھانیں۔ اس کے بعد شکر سفید اور ست لیموں ملا کر پکائیں جو میل اوپر آئے اسے کف گیر سے صاف کریں جب قوام درست ہونے کے قریب پہنچے نطرون بنجاوی تھوڑے پانی میں گھول کر ملا دیں اور قوام درست ہونے پر نیچے اتار لیں اور کپڑے میں چھان لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

استعمال: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت ۱۲۵ ملی لٹر عرقِ انناس یا پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: گردہ و مثانہ کی ریگ کو نکالتا ہے اور پیشاب کھول کر لاتا ہے۔

# شربت آلو بخارا

نسخہ: آلو بخارا ۵۰۰ گرام شکر سفید ۲ کلو ۵۰۰ گرام ست لیموں ۷ گرام نطرون بنجاوی ۴ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ سے ۳۵ ملی لٹر تک مناسب عرق یا پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: صفراوی بخاروں، متلی اور قے کو روکتا اور پیاس بجھاتا ہے۔

# شربت سکنجبین لیموئی

ترکیب: سرکہ خالص۔ عرقِ گلاب۔ آب لیموں ہر ایک ۹ تولہ پانی سیر بھر باہم ملا کر جوش دیں اور قند سفید سیر بھر کا قوام بنائیں۔

مقدار: ۲ تولہ

فوائد: صفراوی قے روکتی۔ متلی بند کرتی، پیاس کو تسکین دیتا ہے۔

# شربت سکنجبین فواکہ

ترکیب: آبِ نعناع ۲/۱ ۱۰ ماشہ۔ آبِ انار شیریں۔ آبِ انار ترش۔ آبِ سیب۔ آبِ بہی۔ آبِ انگور۔ آبِ زرشک۔ آبِ فالسہ۔ آبِ تمر ہندی ہر ایک سوا دو تولہ سرکہ انگوری ۱۸ تولہ شہد ا سیر۔ شکر سفید ا سیر قوام بنالیں۔ قوام کے آخر میں دار چینی۔ مشک ہر ایک ۳ ماشہ طباشیر ۴ تولہ کپڑے میں باریک چھان کر اضافہ کریں۔

مقدار: ۲ تولہ سے ۴ تولہ۔

فوائد: بھوک لگاتا۔ طعام ہضم کرتا۔ جگر کے سدوں کو کھولتا ہے۔ معدہ اور دل و دماغ کو قوت دیتا ہے۔

# شربت ابریشم مُرکب

ترکیب: ابریشم زرد خام مقرض ۷ر۳ تولہ گاؤزبان بادرنجبویہ۔ اسطوخودوس ہر ایک ۹ا تولہ تخم خرفہ خشک ۴ تولہ صندل سفید ا تولہ خود ۲ر۱ تولہ۔ پوست ترنج تیزپات۔ درونج عقربی ہر ایک ۱۳ ماشہ بہمن سرخ و سفید جائفل۔ لونگ۔ پوست بیرون پستہ ہر ایک ۹ ماشہ نبات سفید ۳ سیر شہد مصفیٰ آدھ سیر۔ شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲ تولہ سے ۴ تولہ۔

فوائد: مقوی ارواح۔ دافع وحشت ہے۔

# شربت عود

ترکیب: عود ہندی۔ آملہ مقشر ہر ایک ۳۵ ماشہ سنبل الطیب لونگ جوز بوا ہر ایک ۷ ماشہ سب چیزوں کو جوکوب کر کے پوٹلی میں باندھیں اور ایک سیر عرق گلاب میں جوش دے کر چھان لیں سوا سیر شکر سفید سے قوام کریں۔ آخر قوام میں مصطگی نہایت باریک کر کے شامل کریں۔

مقدار: ۲ سے ۴ تولہ۔

فوائد: معدہ اور ہضم کو قوی کرتا ہے منہ کی بدبو کو دور کرتا ہے۔ مفرح ہے۔

# شربت ورد

ترکیب: گلاب کی تازہ پنکھڑیاں ا سیر پانی تین سیر میں جوش دیں۔ جب سیر پانی جل جائے۔ صاف کر کے ایک سیر تازہ پنکھڑیاں اور ڈالیں۔ جب ایک سیر پانی رہ جائے اتار کر صاف کریں اور پھر تازہ گلاب ڈال کر مزید ایک سیر تازہ پانی شامل کریں اور جوش دینے کے بعد صاف کر کے ڈیڑھ سیر شکر سفید کا قوام بنائیں۔

مقدار: ۴ تولہ سے ۶ تولہ تک آب سرد میں دیں۔
فوائد: ملین مبارک ہے۔ معدہ کی اکثر امراض میں مفید ہے۔

## شربت ابریشم

نسخہ: ابریشم مقرض ۱۸۰ گرام اگر نیم کوفتہ (عود) ۱۱۵ گرام برادہ صندل سفید ۱۱۵ گرام بہمن سفید نیم کوفتہ ۲۰ گرام گل گاؤزبان ۲۰ گرام شکر سفید ۳ کلو ست لیموں ۹ گرام نظرون بنجاوی ۴ گرام۔ شربت بطریق معروف تیار کریں اور بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۳۵ ملی لٹر تک یہ شربت ۶ ملی لٹر عرق گاؤزبان اور ۶ ملی لٹر عرق بیدمشک یا سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔ دماغ کے لیے بھی مفید ہے۔

## شربت احمد شاہ

نسخہ: اسطوخودوس ۷۵ گرام افتیمون ۷۵ گرام بادرنجبویہ ۷۵ گرام برگ فرنج مشک ۷۵ گرام برگ گاؤزبان ۲۰۰ گرام بسفائج نیم کوفتہ ۷۵ گرام تخم فرنج مشک ۷۵ گرام سنا مکی ۷۵ گرام گل سُرخ ۴۰ گرام گل نیلوفر ۷۵ گرام ہلیلہ سیاہ نیم کوفتہ ۷۵ گرام روح گلاب ۴۰۰ ملی لٹر شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۳۵ ملی لٹر تک یہ شربت عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: مالیخولیا میں مفید ہے۔ دل و دماغ کو قوت دیتا ہے۔

## شربت ارزانی

نسخہ: اسپغول مسلم ۱۰۰ گرام بہدانہ ۳۰ گرام برگِ گاؤزبان ۷۴ گرام سپستان نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام عناب نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام گل بنفشہ ۱۰۰ گرام گل سُرخ ۱۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ۵۰۰ گرام ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۷ گرام بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں یا کسی دوسرے مناسب بدرقہ سے استعمال کریں۔
فوائد: نزلہ، زکام اور کھانسی میں مفید ہے۔ آنتوں سے خشک فضلہ پھسلا کر قبض کو دُور کرتا ہے۔

## شربت اعجاز

نسخہ: اصل السوس نیم کوفتہ (ملٹھی) ۱۰۰ گرام برگ اڑوسہ (بانسہ کے پتے) ۵۰۰ گرام بہیدانہ ۴۰ گرام تخم خبازی ۱۰۰ گرام تخم خطمی ۱۰۰ گرام سپستاں نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام عناب نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام گل بنفشہ ۱۰۰ گرام گل نیلوفر ۱۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ۵۰۰ گرام گوند کیکر سائیدہ ۲۰ گرام ست لیموں ۴ گرام نظرون بنجاوی ۷ گرام۔ شربت بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت عرق گاؤزبان یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: سل، دق اور خشک کھانسی میں مفید ہے۔

## شربت افتیمون

نسخہ: افتیمون ۳۰۰ گرام شکر سفید ۲ کلو ست لیموں ۴ گرام نظرون بنجاوی ۳ گرام۔ شربت بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت ماء الجبن ۱۲۵ ملی لٹر یا بکری کے دودھ ۳۵۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔
فوائد: مالیخولیا اور خفقان میں مفید ہے۔

## شربت افسنتین

نسخہ: افسنتین ۴۰۰ گرام شکر سفید ۲۰۰ کلو ست لیموں ۶ گرام نظرون بنجاوی ۳ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں اور بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک ۱۲۵ ملی لٹر عرق مکوہ میں ملا کر پئیں۔
فوائد: معدہ جگر اور تلی کی بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ جگر یا تلی میں ورم ہو تو یہ شربت خصوصیت سے مفید ثابت ہوتا ہے۔

## شربت انارشیریں

نسخہ: رب انار شیریں ۱ کلو شکر سفید ۲۰ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نظرون بنجاوی ۱۵ گرام بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: دل اور جگر کو طاقت دیتا ہے پیاس کو بجھاتا ہے۔

شربت انجبار

نسخہ: بیخ انجبار ۵۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۰ گرام

نظرون بنجاوی ۶ گرام بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: ہر ایک اندرونی عضو سے خون آنے کو روکتا ہے۔ معدہ اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔

## شربت انناس

نسخہ: انناس کا رس الٹر شکر سفید ۶ کلو ست لیموں ۱۸ گرام نظرون بنجاوی۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵ ملی لٹر یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے۔ پیشاب خوب لاتا ہے۔

## شربت بزوری بارد

نسخہ: بیخ کاسنی نیم کوفتہ ۲۰۰ گرام تخم خربوزہ نیم کوفتہ ۱۵۰ گرام تخم خیارین نیم کوفتہ ۳۰۰ گرام مغز تخم تربوز نیم کوفتہ ۷۵۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۲۰ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵ ملی لٹر یہ شربت صبح کو پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: جگر کی گرمی کو دور کرتا ہے پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے۔ پیشاب خوب لاتا ہے۔ جگر، گردہ اور مثانہ کی سرد بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

## شربت بزوری حار

نسخہ: انیسون ۲۵ گرام بادیان ۵۰ گرام بیخ بادیان ۱۰۰ گرام بیخ کاسنی ۱۰۰ گرام بیخ کبر ۲۵ گرام بیخ کرفس ۲۵ گرام تخم خربوزہ نیم کوفتہ ۵۰ گرام تخم خیارین نیم کوفتہ ۵۰ گرام تخم کاسنی ۵۰ گرام تخم کشوث ۲۵ گرام تخم کرفس ۲۵ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵۰ ملی لٹر یہ شربت صبح کو عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا مناسب دواؤں کے جوشاندہ میں ملا کر پئیں۔
فوائد: جگر، گردہ اور مثانہ کی بیماری میں استعمال کیا جاتا ہے۔

## شربت بزوری معتدل

نسخہ: بادیان ۲۵۰ گرام بیخ بادیان ۲۵۰ گرام بیخ کاسنی ۲۵۰ گرام تخم خربوزہ ۲۵۰ گرام تخم خیارین ۲۵۰ گرام تخم کاسنی ۲۵۰ گرام گوکھرو خوردہ ۲۵ گرام شکر سفید ۱۰ کلو ست لیموں ۲۵ گرام

نظرون بنجاوی ۱۵ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵ ملی لٹر یہ شربت کسی مناسب عرق یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: جگر، گردہ اور مثانہ کو پیشاب لا کر صاف کرتا ہے۔ جگر کی گرمی سے بخار رہتا ہو تو اس کو دور کرتا ہے۔

## شربت بنفشہ

نسخہ: گل بنفشہ ۵۰۰ گرام شکر سفید ۸ کلو ست لیموں ۱۵ گرام نظرون بنجاوی ۱۲ گرام بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵ ملی لٹر یہ شربت کسی مناسب دوا کے ساتھ جوشاندے یا کسی مناسب عرق یا سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: نزلہ، زکام، کھانسی اور بخاروں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

## شربت توت سیاہ

نسخہ: رُب توت سیاہ ا کلو شکر سفید ۱۰ کلو ست لیموں ۳۰ گرام نظرون بنجاوی ۱۵ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت چاٹیں یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: حلق کے درد اور ورم کو دور کرتا ہے۔ خناق میں مفید ہے۔

## شربت حب الآس

نسخہ: حب الآس ۶۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: ہر قسم کے دستوں کو بند کرتا ہے۔ دستوں میں خون آتا ہو تو اسے روکتا ہے۔ معدے اور آنتوں کو طاقت بخشتا ہے۔

## شربت دینار

نسخہ: برگ گاؤزبان ۵۰ گرام بیخ کاسنی نیم کوفتہ ۲۰۰ گرام بیخ کاسنی ۱۰۰ گرام تخم کشوث ۱۵۰ گرام گل سُرخ (گلاب کے پھول) ۱۰۰ گرام گل نیلوفر ۵۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ریوند چینی نیم کوفتہ ۱۵۰ گرام ست لیموں ۱۲ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵۰ ملی لٹر یہ شربت عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔
فوائد: ورم جگر، درد جگر استسقاء وغیرہ امراض مفید ہے

قبض کو دور کرتا ہے۔ موسمی بخاروں میں فائدہ بخشتا ہے۔

## شربت زوفا سادہ

نسخہ: زوفا خشک ۵۰۰ گرام شکر سفید ۵ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نطرون بنجاوی ۷ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: ضیق النفس (دمہ) اور کھانسی میں استعمال کیا جاتا ہے۔ بلغم کو خارج کرتا ہے۔

## شربت صدر

نسخہ: ابریشم مقرض ۵۰ گرام اجوائن دیسی ۵۰ گرام اصل السوس نیم کوفتہ (ملٹھی) ۵۰ گرام السی ۵۰ گرام انجیر زرد ۵۰ گرام بادیان ۵۰ گرام برگ بانسہ (اڑوسہ) ۵۰ گرام برق گاؤزبان ۵۰ گرام پرسیاوشاں ۵۰ گرام تخم خبازی ۵۰ گرام زوفا خشک ۵۰ گرام سپستان نیم کوفتہ ۵۰ گرام عناب نیم کوفتہ ۵۰ گرام کوکنار نیم کوفتہ (پوست خشخاش) ۵۰ گرام گل گاؤزبان ۵۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نطرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت عرق گاؤزبان ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر گرم کر کے پئیں۔

فوائد: نزلہ، زکام اور کھانسی میں مفید ہے۔ سل اور دمہ کی کھانسی میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

## شربت صندل

نسخہ: برادۂ صندل سفید ۵۰۰ گرام شکر سفید ۱۰ کلو۔ ست لیموں ۲۰ گرام روح صندل ۱ ملی لٹر۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۵۰ ملی لٹر یہ شربت ٹھنڈے پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: دل کو قوت دیتا اور فرحت بخشتا ہے۔ گرمی کے دردسر کو دور کرتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کے لیے مفید ہے۔ جگر اور معدے کی حرارت کو تسکین دیتا ہے۔

## شربت عشبہ خاص

نسخہ: عشبہ ۲۰۰ گرام عناب ۴۰۰ گرام گل منڈی ۲۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نطرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۳۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: یہ شربت مصفی خون سے خارش داد اور پھوڑے پھنسی وغیرہ امراض فساد خون میں استعمال کیا جاتا ہے۔ وجع مفاصل (گٹھیا) میں مفید ہے۔

## شربت عناب

نسخہ: عناب ۶۰۰ گرام شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۱۲ گرام نطرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت پانی یا بکری کے دودھ یا کسی مناسب عرق میں ملا کر پئیں۔

فوائد: یہ خون کو صاف کرتا ہے۔ خون کی گرمی اور جوش کو تسکین دیتا ہے۔

## شربت فریادرس

نسخہ: اصل السوس نیم کوفتہ ۵۰ گرام برادہ صندل سفید ۱۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۱۰۰ گرام بادیان نیم کوفتہ ۵۰ گرام پرسیاوشاں ۱۰۰ گرام تخم خشخاش ۲۵۰ گرام تخم خطمی ۵۰ گرام عود صلیب نیم کوفتہ ۵۰ گرام کوکنار نیم کوفتہ (پوست خشخاش) ۲۰۰ گرام گل سرخ ۵۰ گرام مویز منقیٰ ۳۷۵ گرام شکر سفید ۹ کلو ست لیموں ۲۷ گرام نطرون بنجاوی ۱۳ گرام بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر یہ شربت چائے یا عرق گاؤزبان میں ملا کر پئیں۔

فوائد: کھانسی اور نزلہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔

## شربت کاسنی

نسخہ: بھوا سبز ۱ کلو ۴۰۰ گرام کاسنی سبز ۱ کلو ۴۰۰ گرام مکوہ سبز ۱ کلو ۴۰۰ گرام شکر سفید ۶ کلو ست لیموں ۱۸ گرام نطرون بنجاوی ۹ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک یہ شربت پانی یا کسی مناسب عرق میں ملا کر پئیں۔

فوائد: جگر، معدہ اور آنتوں وغیرہ اندرونی اعضاء کے ورم اور یرقان میں استعمال کیا جاتا ہے۔ صفراء کی زیادتی اور جگر کی بڑھی ہوئی گرمی کو کم کرنے کے لیے بھی مستعمل ہے۔

شربت گڑھل

نسخہ: گل گڑھل تازہ اکلو شکر سفید ۴ کلو ست لیموں ۸ گرام نظرون بنجاوی ۶ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔
مقدار: ۵۰ ملی لٹر یہ شربت پانی یا کسی مناسب عرق میں ملا کر پییں۔
فوائد: دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔ پیاس کو تسکین دیتا ہے۔

## شربت ملیّن

نسخہ: افتیمون ۲۵ گرام آلو بخارا ۲۰۰ گرام برگ گاؤزبان ۳۰ گرام سنا برگ ۲۰۰ گرام گل بنفشہ ۱۰۰ گرام گل سرخ ۱۵۰ گرام مویز منقیٰ ۱۰۰ گرام شکر سفید ۳ کلو ترنجبین ۲۰۰ گرام ست لیموں ۹ گرام نظرون بنجاوی ۴ گرام۔ بطریق معروف شربت تیار کریں۔ جوشاندے یا پانی میں ملا کر پییں۔
فوائد: قبض کو دور کرتا ہے۔

## ضماد بابونہ

ترکیب: بابونہ ۲ تولہ املتاس کا مغز ا تولہ ناخونہ مکو خشک بابچھڑ مکی ہر ایک ۶ ماشہ سرکہ ا تولہ عرق گلاب ا تولہ روغنِ گل ۶ ماشہ آب مکو سبز ۳ تولہ میں ضماد کریں۔
فوائد: اکثر اورام کے تحلیل کے لیے مجرب ہے۔

## ضماد محلل

ترکیب: عنب الثعلب ا تولہ مغز املتاس ۶ ماشہ آرد جو گل بابونہ۔ ناخونہ۔ سنبل طیب۔ صندل سرخ ہر ایک ۶ ماشہ۔ مکو سبز کے پانی میں پیس کر سرکہ روغن گل بقدرِ ضرورت ملا کر ضماد لگائیں (نیم گرم ہونا چاہیے)

## ضماد کبریت

نسخہ: اسپند ۴۰ گرام اُشق ۴۰ گرام اکلیل الملک ۴۰ گرام السی ۴۰ گرام برگ سداب ۴۰ گرام بابچی ۴۰ گرام تخم میتھی ۴۰ گرام تُرمس ۴۰ گرام سکبینج ۴۰ گرام گندھک آملہ سار ۲۰ گرام گوگل ۳۰ گرام۔
ترکیب: سب سے پہلے گوگل کو گرم توے پر خشک کریں۔ اس کے بعد تمام دواؤں کے ساتھ کوٹ کر چھان لیں اور مرتبان میں محفوظ رکھیں۔
استعمال: ضرورت کے مطابق یہ ضماد لے کر سرکہ میں ملائیں اور نیم گرم تلی کی جگہ پر لگائیں۔

فوائد: اس ضماد کے استعمال سے بڑھی ہوئی تلی بہت جلد گھل جاتی ہے۔

## ضماد جالینوس

نسخہ: ایلوا ۳۵۰ گرام بہروزہ خشک ۳۵۰ گرام جاوشیر ۲۳۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۳۵ گرام مصطگی دیسی ۳۵۰ گرام روغن ارنڈی ۳۰۰ ملی لٹر روغن کنجد (تلوں کا تیل) ۶۷۵ ملی لٹر موم ۷۰۰ گرام۔ بطریق معروف ضماد تیار کریں۔
ترکیب استعمال: اس ضماد کو ضرورت کے مطابق لے کر نیم گرم ورم کی جگہ پر لگائیں۔
فوائد: یہ ضماد اندرونی اعضاء مثلاً جگر، معدہ، آنتوں اور رحم کے ورم کو تحلیل کرتا ہے۔

## ضماد جرب

نسخہ: کمیلہ ۵۰ گرام گندھک ۵۰ گرام مردار سنگ ۵۰ گرام نیلا تھوتھا ۵۰ گرام۔
ترکیب: پہلے مردار سنگ کو علیحدہ باریک کھرل کریں۔ اس کے بعد دوسری دوائیں ملائیں اور خوب باریک کھرل کر کے چھلنی نمبر ۱۰۰ سے چھان کر سفوف تیار کریں۔
استعمال: روزانہ ۱۰ گرام یہ دوا ۳۰ ملی لٹر گھی میں ملا کر مالش کریں۔ ایک گھنٹہ بعد مہندی اور بیسن ملا کر بدن پر ملیں پھر نیم گرم پانی سے نہالیں۔
فوائد: تر خارش (کھجلی جس میں پھنسیاں نکلتی ہیں) میں نہایت مفید ہے۔ اس کے چند دن کے استعمال سے کھجلی دور ہو جاتی ہے

## طلائے روغن خیری

نسخہ: مُشک تبتی ا ماشہ۔ قرنفل، بسباسہ، فلفل سیاہ، جند بیدستر۔ ملکنگنی ہر ایک ۵ ماشہ۔ مغز بنبہ دانہ ۷ ماشہ روغن گل خیری میں طلاء تیار کریں۔
فوائد: عضو کو فربہ اور مضبوط بناتا ہے۔ قوت پیدا کرتا ہے۔

## طلائے سُرخ

نسخہ: مغز جمال گوٹا ۴ گرام سم الفار (سنکھیا) ۵ گرام شنگرف

۳۰ گرام مکھن ۲۰۰ گرام موم ۳۰ گرام۔

ترکیب: سم الفار اور شنگرف کو الگ الگ نہایت باریک کھرل کریں۔ اس کے بعد مغز جمال گوٹا کو الگ باریک کھرل کریں پھر اس میں سم الفار اور شنگرف ملا کر کھرل کریں یہاں تک کہ تینوں یک جان ہو جائیں۔ اب مکھن اور موم کو ملا کر آگ پر رکھیں۔ جب دونوں پگھل کر مل جائیں تو تھوڑا سا محلول لے کر کھرل کی ہوئی چیزوں میں ملا کر کھرل کریں اس کے بعد باقی محلول مکھن اور موم ملا کر کھرل کر کے کھلے منہ کی شیشی میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: ۵۰۰ ملی گرام یہ طلاء لے کر عضو مخصوص کی پشت اور دائیں بائیں حصہ پر مالش کریں۔ سیون اور عشفہ کو بچائیں۔ اس کے بعد پان گرم کر کے باندھیں۔ اگر اس کے استعمال سے دانے نکل آئیں یا آبلہ پڑ جائے تو طلاء کا استعمال بند کر کے روغن چنبیلی لگائیں۔ جب وہ اچھے ہو جائیں پھر اس طلاء کا استعمال کریں۔

## طلائے مجلوق

نسخہ: پوست بیخ کبیر سفید ۲ تولہ افیون، جوز بوا ہر ایک ۳ ماشہ عاقر قرحا، مالکنگنی، بیر بہوٹی ہر ایک ۴ ماشہ باریک پیس کر مرغی کی چربی یا قسط کی چربی میں طلاء تیار کریں۔

فوائد: رگوں کی پژمردگی اور کمزوری کو زائل کرتا ہے۔

## طلائے مسمن

نسخہ: چربی گوہ ۱۰۰ ملی لٹر روغن بیر بہوٹی ۱۰ ملی لٹر روغن خراطین ۱۰ ملی لٹر روغن دار چینی ۱۰ ملی لٹر روغن قرنفل ۵ ملی لٹر روغن ماہی ۵ ملی لٹر۔ سب روغنوں کو ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: ۶،۵ قطرے عضو مخصوص پر مالش کر کے اوپر نیم گرم پان باندھیں۔ صبح کو کھول دیں۔ ۱۵، ۲۰ روز تک استعمال کریں۔

فوائد: عضو مخصوص کو فربہ اور قوی بناتا ہے۔

## طلائے مشک والا

نسخہ: عاقر قرحا ۱۶ گرام فرفیون ۸ گرام مشک ۳۰ ملی گرام روغن چنبیلی ۱۵۰ ملی لٹر بطریق معروف طلاء تیار کریں۔

استعمال: ۵۰۰ ملی گرام سرا اور سیون بچا کر استعمال کریں۔

فوائد: عضو مخصوص کے پٹھوں، رگوں کو طاقت دیتا اور ان میں تحریک پیدا کرتا ہے۔ عضو کی طرف دورانِ خون کو بڑھاتا ہے

اور اس میں فربہی لاتا ہے۔

## عرق انناس

نسخہ: گوکھرو خرد نیم کوفتہ ۶۰ گرام مجیٹھ نیم کوفتہ ۳۰۰ گرام پیاز سفید ۳۰۰ گرام انناس کلاں ۲ عدد پانی ۱۲ لٹر۔

ترکیب: رات کو ۱۲ لٹر پانی میں پہلی دو دواؤں کو بھگو رکھیں۔ صبح کو پیاز اور انناس کو باریک باریک تراش کر ان دواؤں کے ساتھ ملائیں اور دیگ (بھبکہ) کے ذریعے ۷ ۱/۲ لٹر (۱۰ بوتل) عرق کشید کریں اور بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱۵ ملی لٹر عرق میں شربتِ بزوری معتدل ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: گردہ، مثانہ سے ریگ اور پتھری کو خارج کرنے میں مدد کرتا ہے۔ پیشاب لاتا ہے گردہ و مثانہ کی گرمی کو کم کرتا ہے۔

## عرق بادیان

نسخہ: بادیان نیم کوفتہ ۲۰۷ گرام پانی ۱۲ لٹر بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۱۵ ملی لٹر یہ عرق نیم گرم پئیں۔

فوائد: جگر، معدہ، آنتوں اور گردہ و مثانہ کی بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ ریاح کو خارج کرتا ہے۔ مسہل کے روز دست لانے میں مدد دینے کے لیے نیم گرم پیا جاتا ہے

## عرق برنجاسف

نسخہ: بادیان نیم کوفتہ ۱۵۰ گرام بادآورد ۷۵ گرام برنجاسف ۱۵۰ گرام تخم کاسنی ۱۵۰ گرام شکاعی ۱۵۰ گرام کوہ خشک ۱۵۰ گرام پانی ۱۲ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر عرق میں شربت کشوث ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: جگر، معدہ، آنتوں وغیرہ اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرتا ہے۔ اور ان اعضاء کی خرابیوں سے آنے والے بخار کو دور کرتا ہے۔

## عرق پودینہ

نسخہ: پودینہ خشک ۱ کلو ۱۵۰ گرام پانی ۱۸ لٹر لے کر عرق بطریق معروف تیار کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر عرق میں سکنجبین ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: معدے کو طاقت دیتا ہے اور غذا کو ہضم کرتا ہے۔ متلی اور قے کو روکتا ہے۔ ہیضہ میں مفید ہے تریاقیت رکھتا ہے۔

## عرق پیپر منٹ ولائتی

نسخہ: روغن پودینہ ولائتی ۲۰ ملی لٹر الکحل (۹۰ فی صدی) ۶۰۰ ملی لٹر آب مقطر ۳۸۰ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۵۰ گرام۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۵، ۵ ملی لٹر یہ عرق پودینہ کے عرق میں ملا کر پئیں۔

فوائد: بدہضمی، ہیضہ اور درد شکم میں مفید ہے۔

## عرق چوب چینی

نسخہ: چوب چینی، مویز منقیٰ، شہد ہر ایک ساڑھے تیرہ سیر، دار چینی ۱۵ سیر، الائچی خورد، کبابہ، لونگ، جاوتری، ناگر موتھا، تیز پات، عود، بہمن سُرخ و سفید، زرنبجور۔ بادرنجبویہ۔ خولنجان۔ بالچھڑ، چھڑیلہ، گاؤزبان، صندل سفید، درونج عقربی، ثعلب مصری، مصطگی بیخ بنفشہ، تج ہر ایک دو سیر، زعفران آدھ سیر، مصری و گڑ ہر ایک تین من، کیکر کی چھال ایک من۔ عرق گلاب ۳۰ بوتل۔ مشک تبتی ۵ تولہ عنبر ۲ تولہ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۵ تولہ سے ۱۰ تولہ۔

فوائد: مالیخولیا کے امراض میں مفید ہے۔ قوت پیدا کرتا ہے۔

## عرق شیر مُرکب

نسخہ: برادہ صندل سُرخ ۲۵ گرام برادہ صندل سفید ۲۵ گرام برگ بید سیاہ ۱۲۵ گرام برگ گاؤزبان ۲۵ گرام تخم خرفہ ۴۰ گرام تخم خیارین ۲۵ گرام تخم کاسنی ۱۲ گرام تخم کاہو ۵۰ گرام کشنیز خشک ۵۰ گرام گل سُرخ ۲۵ گرام گل نیلوفر ۲۰۰ گرام گل گاؤزبان ۱۲ گرام مغز کدو ۲۵ گرام ماءالجبن (بکری کے دودھ کا) ۶ لٹر پانی ۱۵ لٹر بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر یہ عرق شربت نیلوفر ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: بدن میں بڑھی ہوئی گرمی کو کم کرتا ہے تپ دق میں مفید ہے۔

## عرق عنبر

نسخہ: ابریشم مقرض۔ اذخر مکی۔ اُشنہ (چھڑیلہ) الائچی خورد نیم کوفتہ۔ الائچی کلاں نیم کوفتہ۔ انیسون۔ برادہ صندل سفید برگ تلسی۔ بالچھڑ۔ بنسلوچن بوزیدان نیم کوفتہ۔ بہمن سُرخ نیم کوفتہ۔ پوست بیرون پستہ۔ پوست ترنج۔ تج قلمی نیم کوفتہ دارچینی نیم کوفتہ۔ درونج عقربی نیم کوفتہ۔ زرنباد (کچور کچری) ساذج ہندی (تیزپات) سعد کوفی (ناگر موتھا) نیم کوفتہ شقاقل مصری نیم کوفتہ عود غرقی (اگر) نیم کوفتہ قرنفل (لونگ) نیم کوفتہ۔ کشنیز خشک، گل سُرخ، گل گاؤزبان ہر ایک ۵۰ گرام انار شیریں ۶۰۰ گرام سیب ۳۰۰ گرام عنبر اشہب ۲ گرام زعفران ۴ گرام روح کیوڑہ ۱۲۵ ملیلیٹر عرق بادرنجبویہ ۲۲۵ ملی لٹر عرق گاؤزبان ۲۲۵ ملی لٹر پانی ۱۲ لٹر۔ عرق کشید کریں۔

مقدار: ۶ ملی لٹر عرق میں شربت انار شیریں ۱۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: دل، دماغ اور جگر کو طاقت بخشتا ہے۔ غشی کو دور کرتا ہے۔ کسی عضو سے زیادہ خون نکل جانے کی وجہ سے یا کسی اور سبب سے کمزوری لاحق ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔ مقوئی باہ بھی ہے

## عرق کیوڑہ

نسخہ: پھول کیوڑہ ۱۲۵ اعدد پانی ۷ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۲۰ ملی لٹر عرق کیوڑہ میں شربت صندل ۱۲ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے گرمی کو تسکین دیتا اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

## عرق گاؤزبان

نسخہ: گاؤزبان ۲۰۰ گرام پانی ۶ لٹر بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۱۲ ملی لٹر یہ عرق شربت بنفشہ ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

فوائد: دل و دماغ کی بیماریوں میں مفید ہے۔ گرمی کو تسکین دیتا اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

## عرق گلاب

نسخہ: گلاب کے تازہ پھول ۶ کلو پانی ۱۲ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۶ ملی لٹر یہ عرق ۶۰ ملی لٹ عرق گاؤزبان میں شربت صندل ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: دل و دماغ اور معدے کو طاقت دیتا ہے۔ فرحت بخشا

ہے۔ دل کی دھڑکن، گھبراہٹ اور غشی کو دُور کرتا ہے گرمی کو تسکین دیتا ہے اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

## عرق ماءاللحم عنبری بہ نسخہ کلاں

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۱۰ گرام اگر ہندی (عود) سائیدہ ۱۰ گرام الائچی کلاں برادہ صندل سرخ وسفید برگ فرنجمشک ہر ایک ۱۰ گرام بادرنجبویہ ۵۰ گرام بادیان خطائی ۱۰ گرام بالچھڑ ۵۰ گرام بوزیدن ۲/۱ ۳ گرام بہمن سفید، جاوتری، جائفل ہر ایک ۱۰ گرام۔ چوب چینی ۷۰ گرام دارچینی، زرنباد (کپور کچری) شقاقل مصری، عشبہ مغربی فطراسالیون، قرنفل (لونگ) کباب چینی، گل سُرخ ہر ایک ۱۰ گرام۔ گاؤزبان ۵۰ گرام مصطگی رومی ۱۰ گرام گوشت بُز (بکری کا گوشت) ۶۰۰ گرام گوشت مُرغ ۶۰۰ گرام گوشت کبوتر ۳ عدد گوشت کنجشک نر (چڑے کا گوشت) ۱۰ عدد زعفران ۴ گرام عنبر ۲ گرام پانی ۱۲ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۶۰ ملی لٹر سے ۹۰ ملی لٹر تک اس عرق میں شربت انار شیریں ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ دل، دماغ اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔ دل کو فرحت بخشا ہے اور قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔

## عرق ماءاللحم مکو کاسنی والا

نسخہ: اذخرمکی، اصل السوس مقشر برگ گاؤزبان بادآورد بادرنجبویہ، بادیان برنجاسف، شکاعی ہر ایک ۵۰ گرام، گل گاؤزبان ۲۵ گرام گلوئے سبز ۵۰ گرام گوشت بُز (بکری کا گوشت) ۱ کلو ۶۰۰ گرام آب کاسنی سبز ۸۰۰ ملی لٹر آب مکوہ ۸۰۰ ملی لٹر پانی ۹ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔ اور بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر یہ عرق شربت کثوث ۲۵ ملی لٹر ملا کر صبح کو نہار منہ پئیں۔

فوائد: معدہ اور جگر کے امراض میں مفید ہے۔ ان اعضاء کو طاقت دیتا ہے اور عام جسمانی کمزوری کو دُور کرتا ہے۔

## عرق مُرکب مصفی خون

نسخہ: برادۂ آبنوس، برادۂ شیشم، برادۂ صندل سفید و سُرخ برگ حنا، برہم ڈنڈی، پوست ہلیلہ زرد، چرائتہ تلخ، سرپھوکہ، شاہترہ، عناب، گل مُنڈی، گل نیلوفر، نیل کنٹھی ہلیلہ سیاہ نیم کوفتہ ہر ایک ۵۰ گرام، برگ نیم ۲۵۰ گرام پانی ۸ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں اور بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر یہ عرق شربتِ عناب ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: یہ عرق مصفی خون ہے۔ فسادِ خون کی بیماریوں مثلاً خارش، داد، پھوڑے، پھنسیوں وغیرہ میں اس کا استعمال مفید ہے۔ آتشک، سوزاک میں بھی اس کا استعمال فائدہ دیتا ہے۔

## عرق مکوہ

نسخہ: مکوہ خشک ۳۰۰ گرام پانی ۶ لٹر بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی لٹر یہ عرق شربت کاسنی ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

فوائد: تمام اندرونی اعضاء مثلاً جگر، تلی، معدہ آنتوں اور رحم کے ورم میں مفید ہے۔ ورم کو تحلیل کرتا اور گرمی کو تسکین دیتا ہے۔

## عرق ہاضم

نسخہ: اَجوائن دیسی، انار دانہ، بادیان، پودینہ خشک ہر ایک ۱۰۰ گرام۔ پیاز تازہ، زنجبیل کوفتہ، زیرہ سفید کشنیز خشک ہر ایک ۲۵ گرام۔ گل نیم ۴۰۰ گرام۔ نرکچور نیم کوفتہ ۱۰۰ گرام پانی ۶ لٹر۔ بطریق معروف عرق کشید کریں۔

مقدار: ۵۰-۵۰ ملی لٹر یہ عرق کھانا کھانے کے بعد پئیں۔

فوائد: بدہضمی، دردشکم اور ہیضہ میں مفید ہے۔

## غازۂ حسن افزا

نسخہ: پوست نارنگی ۲۵ گرام تخم باقلا مقشر ۱۰۰ گرام تخم مولی ۱۵۰ گرام ترمس ۱۵۰ گرام جو ۵۰ گرام دال چنا مقشر ۱۰۰ گرام عدس مسلم مقشر ۵۰ گرام کتیرا ۲۵ گرام مٹر ۱۰۰ گرام مغز تخم خربوزہ ۱۵۰ گرام نشاستہ ۵۰ گرام خوشبوئے گلاب ۱۵ ملی لٹر۔

ترکیب: تمام خشک دواؤں کو کوٹ چھان کر باریک سفوف تیار کریں۔ اس کے بعد خوشبوئے گلاب تمام سفوف میں اچھی طرح ملائیں۔

استعمال: رات کو سوتے وقت ۶ گرام تھوڑے پانی میں ملا کر چہرے پر لگائیں۔ صبح کو منہ دھو ڈالیں۔

فوائد: چہرے کی چھائیوں اور داغ دھبوں کو دور کرتا ہے۔

چہرے کی جلد کو صاف، نرم اور خوشبودار بناتا ہے۔

## قرص ابیض

نسخہ: بنسلوچن ۵۰ گرام پوست خشخاش ۵۰ گرام سبوس اسپغول ۱۰۰ گرام کتیرا ۵۰ گرام مغز تخم تمر ہندی (مغز تخم املی) ۵۰ گرام گوند ۶۰ گرام کشتہ قلعی ۲۵ گرام قوام شکر سفید ۲۵ گرام سنگ جراحت ۳۰ گرام مغنیشیا لحمی ۵ گرام شمعین ۵ ملی لٹر۔

ترکیب: پہلی چھ دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۸۰ سے چھان کر سفوف تیار کریں۔ پھر اس میں کشتہ قلعی ملائیں اور قوام شکر سفید ملا کر ہاتھ سے ملیں اور چھلنی نمبر ۱۲ میں چھان کر دھوپ یا ہیٹر میں سکھائیں۔ خشک ہونے پر چھلنی نمبر ۱۲ میں چھانیں اب یہ دانہ تیار ہو گیا۔ اس میں پہلے شمعین اچھی طرح ملائیں۔ اس کے بعد سنگِ جراحت سائیدہ اور مغنیشیا لحمی ملا کر سائز نمبر ۴ کے مطابق ۵۰۷ ملی گرام کے قرص بنائیں اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں اور بوقتِ ضرورت استعمال کریں۔

مقدار: صبح کو نہار منہ ۴ قرص دودھ سے کھائیں۔

فوائد: یہ قرص مادۂ تولید کی رقت اور کثرتِ احتلام میں نہایت مفید ہے۔ جریان اور سرعت میں بھی فائدہ دیتے ہیں۔

## قرص اصغر

نسخہ: گندھک باریک پسی ہوئی ۱۰۰ گرام سوڈا خوردنی ۲۰۰ گرام پیسٹ اراروٹ ۱۲۰ گرام سنگِ جراحت باریک پسا ہوا ۲۱ گرام مغنیشیا لحمی ۱ گرام شمعین ۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔

مقدار: ایک ایک قرص صبح شام پانی سے کھائیں۔

فوائد: یہ قرص خون کو صاف کرتے ہیں فسادِ خون سے پیدا ہونے والی بیماریوں مثلاً کھجلی، داد، پھوڑے پھنسی وغیرہ میں استعمال کئے جاتے ہیں۔

## قرص افستین

نسخہ: مرچ سیاہ، مرکی۔ جند بیدستر۔ افیون ہر ایک ۷ ماشہ افستین رومی، تخم کرفس، انیسون ساڑھے سترہ ماشہ تج ۷ ماشہ۔ کوٹ چھان کر قرص بنائیں۔

مقدار: ساڑھے تین ماشہ۔

فوائد: کھانا کھانے کے بعد معدے میں درد ہو تو اس کا استعمال فائدہ دیتا ہے۔

## قرص پودینہ

نسخہ: اجوائن دیسی، بادیان، پودینہ خشک ہر ایک ۲۰۰ گرام دار چینی ۲۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) زیرہ سیاہ ہر ایک ۲۰۰ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۸۰ گرام گوند ۱۲۵ گرام نمک سیاہ ۲۰۰ گرام نوشادر ۸۰ گرام قوام شکر سفید ۷۰۰ گرام سنگ جراحت سائیدہ ۲۵ گرام مغنیشیا لحمی ۵ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔

مقدار: دو، دو قرص کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

فوائد: معدے کو قوت دیتا غذا کو ہضم کرتا اور بھوک لگاتا ہے۔ جگر کی اصلاح کرتا ہے۔

## قرص تنکار

نسخہ: اجوائن خراسانی ۱۷۵ گرام ایلوا ۱ کلو ۱۲۰ گرام سہاگہ خام ۱۴۰ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۸۵ گرام گوند ۲۰ گرام قوام شکر سفید ۶۰۰ گرام شمعین ۲۰ گرام سنگ جراحت سائیدہ ۷۰ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔

مقدار: ۱ یا ۲ قرص رات کو دودھ ۲۵۰ ملی لٹر یا پانی سے کھائیں۔

فوائد: دائمی قبض کو رفع کرنے کے لیے استعمال کئے جاتے ہیں۔ جگر اور معدے کو قوت دیتے ہیں اور بھوک لگاتے ہیں۔

## قرص حابس

نسخہ: سنگ جراحت ۱۰۰ گرام گیرو ۱۰۰ گرام کلسیہ لبنی ۴۰۰ گرام الکحل ۵ ملی لٹر شمعین ۱۰ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۲۰ گرام مغنیشیا لحمی ۵ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔

مقدار: ایک، ایک قرص صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد: بار بار نکسیر پھوٹتی ہو، پیشاب، پاخانے کیساتھ خون جاری ہو، کثرت حیض کی شکایت ہو۔ ان سب حالات میں ان کا استعمال مفید ہے۔

## قرص حلتیت

نسخہ: ہینگ بریاں ۱۰۰ گرام سوڈا خوردنی ۱ کلو ۲۰۰ گرام پیسٹ اراروٹ ۴۰ گرام شمعین ۱۰ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۳۰ گرام مغنیشیا لحمی ۵ گرام بطریق معروف قرص تیار کریں۔ اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

فوائد: یہ قرص پیٹ کے ریاحی درد کو دور کرتے ہیں ریاح کو

خارج کرتے اور بھوک لگاتے ہیں۔
مقدار: ۲ قرص صبح وشام کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

## قرص حمی جدید

نسخہ: بنسلوچن ۲۴۰ گرام ست گلو ۳۰۰ گرام مصطگی ۱۵۰ گرام مغز کرنجوہ ۱۲۰ گرام گوند ۷۵ گرام بر کین ۵۰ گرام یشب سائیدہ ۳۰ گرام پیسٹ اراروٹ ۴۰۰ گرام شمعین ۱۲ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۲۵ گرام مغنیشیا فحمی ۵ گرام بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: یہ قرص ایک عدد دودھ کے ساتھ کھائیں۔
فوائد: بخاروں کو روکتے ہیں۔ سل ودق میں بھی مفید ہیں۔

## قرص ذیابیطس

نسخہ: برادۂ صندل ۳۰ گرام۔ بنسلوچن ۵۰ گرام تخم حماض ۳۰ گرام تخم خرفہ ۷ گرام تخم کاہو ۷ گرام سماق ۲۰ گرام کشنیز خشک ۳۰ گرام گل ارمنی ۳۰ گرام گل انار ۳۰ گرام گوند ۵۰ گرام پیسٹ اراروٹ ۲۵۰ گرام پسیٹ جلاٹین ۱۵۰ گرام کافور ۵ گرام الکحل ۲ ملی لٹر شمعین ۵ ملی لٹر سنگ جراحت ۲۵ گرام مغنیشیا فحمی ۵ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ۲،۲ قرص صبح وشام چھاچھ سے کھائیں۔
فوائد: ذیابیطس میں مفید ہے۔

## قرص سرطان

نسخہ: اصل السوس (ملیٹھی) ۲۵ گرام برادۂ صندل سرخ ۱۰ گرام برادۂ صندل سفید ۱۰ گرام بنسلوچن ۲۰ گرام تخم خرفہ سیاہ ۳۵ گرام تخم خشخاش ۳۵ گرام تخم کاہو ۱۰ گرام رُب السوس ۲۵ گرام سرطان جلایا ہوا ۱۰ گرام شکر سفید ۲۰ گرام کافور ۵ گرام کتیرا ۱۰ گرام گل سرخ ۲۰ گرام گوند کیکر ۷ گرام مغز تخم خربوزہ مغز تخم خیارین، مغز تخم کدو ہر ایک ۳۵ گرام نشاستہ گندم ۳۵ گرام قوام شکر سفید ۲۵۰ گرام شمعین ۵ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۵۰ گرام مغنیشیا فحمی ۶ گرام الکحل ۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ۳ قرص صبح کو شربت اعجاز میں ملا کر چاٹیں۔
فوائد: سل ودق میں مفید ہیں۔ کھانسی کو دفع کرتے ہیں۔

## قرص طباشیر قابض

نسخہ: انار دانہ ۴۰ گرام پوست بیرون پستہ ۱۰ گرام بنسلوچن ۴۰ گرام زیرہ سیاہ مدبر ۲۰ گرام سماق ۶۰ گرام کشنیز خشک بریاں (دھنیا بھونا ہوا) ۴۰ گرام گوند ۲۵ گرام مصطگی ۱۰ گرام قوام شکر سفید ۲۰۰ گرام شمعین ۲ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۱۰ گرام مغنیشیا فحمی ۲ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ۳،۳ قرص عرق گاؤزبان سے کھائیں۔
فوائد: سل ودق اور تپ محرقہ میں دستوں کو روکنے کے لئے نہایت مفید ہے۔

## قرص عود صلیب

نسخہ: جدوار ۱۰ گرام، عود صلیب ۵۰ گرام گوند ۱۰ گرام شکر سفید ۶۰ گرام شمعین ۳ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۸ گرام مغنیشیا فحمی ۲ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ایک ایک قرص عرق گاؤزبان یا پانی کے ساتھ کھائیں۔
فوائد: مرگی کے لیے مفید ہے۔

## قرص کبد نوشادری

نسخہ: باؤبڑنگ ۱۰۰ گرام باؤ کھبہ ۱۰۰ گرام پوست ہلیلہ زرد ۲۰۰ گرام زنجبیل ۱۲۵ گرام ست لیموں ۳۰ گرام سہاگہ بریاں ۱۰۰ گرام فلفل سیاہ ۱۰۰ گرام گوند ۲۲۵ گرام۔ نرکچور ۱۰۰ گرام نمک سانبھر ۱۲۵ گرام نمک سیاہ ۱۵۰ گرام نوشادر ۱۲۵ گرام ہلیلہ سیاہ ۱۰۰ گرام قوام شکر سفید ۳۰۰ گرام شمعین ۱۰ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۳۵ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ۲،۲ قرص دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔
فوائد: ورم جگر، عظم جگر (جگر کا بڑھ جانا) میں مفید ہیں۔ بھوک لگاتے، غذا کو ہضم کرتے ہیں۔

## قرص مثلث

نسخہ: اجوائن خراسانی ۵۰ گرام تخم کاہو ۵۰ گرام۔ کشنیز خشک ۵۰ گرام گل پچکن ۵۰ گرام مرمکی ۵۰ گرام افیون ۳ گر ۷۰۰ ملی گرام زعفران سائیدہ ۵ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔
مقدار: ایک قرص پانی میں گھس کر پیشانی اور کنپٹی پر لگائیں۔
فوائد: درد سر اور درد شقیقہ (آدھا سیسی) میں مفید ہے۔

## قرص مقل

نسخہ: گل سُرخ ۳۵ ماشہ مقل ازرق ساڑھے ۲۰ ماشہ سنبل الطیب۔ مصطگی ہر ایک ۷ ماشہ، قسط تلخ، مغز بادام ہر ایک سوا پانچ ماشہ زعفران ساڑھے تین ماشہ۔

ترکیب: مقل کو شراب میں حل کریں اور بقی ادویہ کوٹ چھان کر اس کی مدد سے قرص بنائیں۔

فوائد: جگر و معدہ کی سختی کو دور کرتا اور ریاحی بواسیر کو مفید ہے۔

## قرص مسہل

نسخہ: پیپل کلاں ۳۵ گرام دار چینی ۲۵ گرام زنجبیل ۲۵ گرام سقمونیا ۱۵۰ گرام فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ۲۵ گرام قرنفل (لونگ) ۲۵ گرام گوند ۳۰ گرام مصطگی ۳۵ گرام نا کسیر ۳۵ گرام قوام شکر سفید ۱۰۰ گرام۔ شمعین ۳ ملی لٹر سنگ جراحت سائیدہ ۱۵ گرام۔ مغنیشیا فحمی ۳ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔

مقدار: ۲ قرص رات کو سوتے وقت دودھ یا پانی سے کھائیں۔

فوائد: یہ قرص دست آور ہیں ایک قرص استعمال سے دو تین دست بافراغت ہو جاتے ہیں۔ صفراء کی زیادتی میں ان کا استعمال خاص طور پر مفید ہے۔

## قرص ملیّن

نسخہ: اسطوخودوس ۵۰ گرام آملہ خشک ۲۵ گرام بادیان ۵۰ گرام بہیڑہ ۲۵ گرام پوست ہلیلہ زرد ۲۵ گرام تُربد سفید ۱۰۰ گرام ریوند چینی ۲۵۰ گرام سقمونیا ۳۷۵ گرام سنا مکی ۴۵۰ گرام گوند ۱۰۰ گرام مصطگی ۵۰ گرام ہلیلہ سیاہ ۲۵ گرام پسیٹ ارا روٹ ۳۰۰ گرام پیسٹ جلاٹین ۲۰۰ گرام شمعین ۱۵ گرام سنگ جراحت سائیدہ ۵۰ گرام مغنیشیا فحمی ۱۰ گرام۔ بطریق معروف قرص تیار کریں۔ اور شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: ۲ قرص سے ۳ قرص تک رات کو دودھ یا پانی نیم گرم سے کھائیں۔ بچوں کو ان کی عمر کے مطابق ۱/۲ قرص سے ۱.۱/۲ قرص تک دیں۔

فوائد: معدہ اور آنتوں کو فضلات سے صاف کرنے کے لیے نہایت مفید ہیں۔ نزلہ، آشوب چشم اور ناک کان کے دردوں میں قبض کو رفع کرنے کے لیے مستعمل ہیں۔

## کافور سیال

نسخہ: کافور ایک حصہ۔ ریکٹی فائڈ سپرٹ ۴ حصہ میں ڈالیں۔ کافور حل ہو جائے گا۔

مقدار: خون آنا، پیشاب میں خون آنا اور بواسیر وغیرہ میں خون بند کرتا ہے۔

## کحل الجواہر

نسخہ: اقلیمیائے فضہ (روپا مکھی) ۱۲ گرام پوست ہلیلہ زرد ۱۲ گرام توبال مس سوختہ (تانبہ جلایا ہوا) ۱۲ گرام ساذج ہندی (تیز پات) ۵ گرام صبر سقوطری (ایلوا) ۱۲ گرام صدف صادق (صدف مروارید) ۱۲ گرام عقیق ۱۲ گرام کافور بھیم سینی ۵ گرام مامیراں چینی ۱۲ گرام مرجان (مونگہ) ۱۲ گرام یاقوت سُرخ ۵ گرام ورق نقرہ (چاندی کے ورق) ۱۰ گرام زعفران سائیدہ ۲ گرام سُرمہ سیاہ سائیدہ ۵۰ گرام عرق گلاب ۷۵ ملی لٹر۔

ترکیب: خشک دواؤں کو الگ کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ جواہرات کو الگ باریک کھرل کر کے دواؤں کے سفوف کے ساتھ ملا کر تھوڑا تھوڑا عرق گلاب ڈال کر کھرل کریں۔ اس کے بعد زعفران کو عرق گلاب میں ملا کر کھرل کریں۔ اس میں چاندی کے ورقون کو الگ عرق گلاب میں ملا کر کھرل کر کے شامل کریں اور ساتھ ہی کافور کو بھی ریزہ ریزہ کر کے ڈال دیں۔ جب تمام دوائیں کھرل کرتے کرتے خشک ہو جائیں تو باریک ریشمی کپڑے میں چھان لیں اس کے بعد سُرمہ سیاہ باریک کھرل کیا ہوا ملا کر اچھی طرح کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: یہ سُرمہ رات کو سوتے وقت دو دو سلائی آنکھوں میں لگائیں۔

فوائد: بینائی کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ لگاتار استعمال کرتے رہنے سے آنکھوں کی بینائی کو بڑھاپے تک برقرار رکھتا ہے اور آنکھیں بہت سی بیماریوں سے محفوظ رہتی ہیں۔

## کحل بیاغ

نسخہ: پھٹکری بُریاں ۱۰۰ گرام سفیدہ جست ۱۰۰ گرام نوشادر ۱۰۰ گرام۔

ترکیب: پھٹکری بُریاں ۱۰۰ نوشادر کو باریک پیس کر چھلنی نمبر ۱۰۰ میں چھان لیں اور سب کو ملا کر کھرل کریں۔

استعمال: صبح اور رات کو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

فوائد: آنکھ کے جالے، پھولے اور ناخونہ کو کاٹتا ہے۔

## کحل چکنی دواء

نسخہ: سن لائٹ صابون ۱۳۵ گرام رال سفید ۸ گرام نیلا تھوتھا ۸ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: ایک دانہ سرسوں کے برابر یہ دوا لے کر ایک قطرہ پانی میں حل کر سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔ چند روز تک دن میں ایک بار لگائیں جب آنکھیں برداشت کرنے لگیں تو دو بار لگائیں۔

فوائد: یہ دوا نزول الماء (موتیا بند) کی ابتداء میں مفید ہے۔ دھند کو دور کرتی اور جالے پھولے کو کاٹتی ہے۔

۸ گرام نیلا تھوتھا ۸ گرام۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: ایک دانہ سرسوں کے برابر یہ دوا لے کر ایک قطرہ پانی میں حل کر سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔ چند روز تک دن میں ایک بار لگائیں جب آنکھیں برداشت کرنے لگیں تو دو بار لگائیں۔

فوائد: یہ دوا نزول الماء (موتیا بند) کی ابتداء میں مفید ہے۔ دھند کو دور کرتی اور جالے پھولے کو کاٹتی ہے۔

## کحل روشنائی

نسخہ: اقلیمیائے فضہ (روپا مکھی) ۲۰ گرام ایلوا ۲۵ گرام باچھڑ ۲۵ گرام بورہ ارمنی ۲۰ گرام پیپل کلاں ۲۵ گرام تخم نیل جنگلی ۱۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۱۰ گرام سمندر جھاگ ۱۵ گرام شادانج مغسول ۲۰ گرام فلفل سفید (سفید مرچیں) ۱۵ مرچیں فلفل سیاہ (کالی مرچ) ۱۵ گرام قرنفل (لونگ) ۲۵ گرام مس سوختہ (تانبا جلایا ہوا) ۲۰ گرام نمک سانبھر ۲۰ گرام نوشادر ۵ گرام زعفران ۵ گرام۔ بطریق معروف تیار کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔

استعمال: صبح اور رات کو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

فوائد: بینائی کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ جالے پھولے اور ناخونہ کو کاٹتا ہے۔

## کحل صدف

نسخہ: صدف سوختہ (سیپ جلائی ہوئی) ۷ گرام پھٹکری بریاں ۳۰ گرام مصری ۳۰ گرام عرق بادیان ۷۵ ملی لٹر۔ بطریق معروف تیار کریں۔

استعمال: صبح اور رات کو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

فوائد: بینائی کو طاقت دیتا ہے۔ آنکھوں کی سرخی کو دور کرتا ہے۔

## کشتہ ابرک سفید

نسخہ: ابرک سفید دھناب ۲۵۰ گرام شورہ قلمی ۶۰ گرام آب گھیکوار (لعاب گھیکوار) بقدر ضرورت اوپلے ۱۰۵ کلو۔

ترکیب: پہلے شورہ قلمی کو آب گھیکوار میں حل کریں اس کے بعد اس محلول کو آب دھناب میں ملا کر لبدی بنائیں۔ پھر اس لبدی کو مٹی کی چھوٹی ہانڈی میں رکھ کر سرپوش سے ڈھک کر گل حکمت کریں۔ خشک ہونے پر گڑھے میں ۱۵ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ ٹھنڈا ہونے کے بعد ابرک کو ہانڈی سے نکالیں اور سادہ پانی میں کھرل کر کے مزید سادہ پانی شامل کریں اور اس میں اچھی طرح گھول کر کچھ دیر رکھ چھوڑیں۔ جب ابرک تہ نشین ہو جائے تو پانی کو نتھار کر پھینک دیں۔ اس کے بعد دوبارہ پانی ڈال کر یہی عمل کریں (کشتہ سازی میں یہ عمل دھونا کہلاتا ہے اور اس کا مقصد شورہ قلمی کو ابرک سے الگ کرنا ہے) اور ابرک کو خشک کر کے آب گھیکوار ۱۲۵ ملی لٹر میں کھرل کر کے ۱۰، ۱۰ گرام وزنی ٹکیاں بنا کر خشک کریں اور ایک ہانڈی میں رکھ کر گل حکمت کر کے گڑھے میں ۱۵ کلو اوپلوں کی آنچ دیں۔ اس طرح کل سات آنچ دیں اس کے بعد ہانڈی سے ابرک کو نکال کر کھرل کریں۔ یہ کشتہ سفید رنگ کا ہوگا۔ چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: یہ ۶۰ ملی گرام سے ۱۲۵ ملی گرام تک یا اس کا ایک قرص کھانسی، دمہ کے لیے شہد ۱۰ گرام میں ملا کر چاٹیں، تقویت جسم اور تقویت باہ کے لیے دودھ ۲۵۰ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں یا مکھن یا بالائی میں ملا کر چاٹیں۔

فوائد: کھانسی، دمہ کو دور کرتا ہے۔ عام جسمانی کمزوری کو رفع کرتا ہے اور قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔

## کشتہ ابرک سیاہ

نسخہ و ترکیب: ابرک سیاہ، ابرک سفید کی مانند ہے۔ البتہ یہ اُس کے مقابلے میں قوی الاثر ہے۔

مقدار: ۲ قرص ۱۰ گرام شہد میں ملا کر چاٹیں۔ تقویت باہ کے لیے دودھ کے ساتھ کھائیں یا مکھن یا بالائی میں ملا کر چاٹیں۔

فوائد: کھانسی، دمہ میں مفید ہے، لقوہ میں فائدہ بخشتا ہے۔ مقوی جسم و مقوی باہ ہے

## کشتہ ابرک کلاں

نسخہ: ابرک سفید دھناب ۱۲۵ گرام ابرک سیاہ دھناب ۱۲۵

گرام شورہ قلمی ۶۰ گرام اوپلے ۵ ۱۰ اگرام گکر وندہ بوٹی کا پانی ۱ لٹر۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: ۶۰ ملی گرام یہ کشتہ یا اس کے ۲ قرص دمہ کھانسی کے لیے ۱۰ اگرام شہد میں ملا کر چاٹیں۔ تقویتِ جسم اور تقویتِ باہ کے لیے مکھن یا ملائی میں ملا کر پئیں۔

فوائد: یہ کشتہ کھانسی، دمہ میں نہایت مفید ہے۔ عام جسمانی کمزوری اور ضعیف باہ کو دور کرتا ہے۔

## کشتہ بیضہ مُرغ

نسخہ: پوست بیضہ مُرغ ۲۵۰ گرام نمک ۵۰۰ گرام پانی الٹر اوپلے ۲۰ کلو آب لیموں ۲۵۰ ملی لٹر بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص جوارش مصطگی ۵ گرام یا معجون سپاری پاک ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

فوائد: ذیابیطس میں مفید ہے مردوں کے مرض جریان ورقتِ منی اور عورتوں کے مرض سیلان میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

## کشتہ پارہ

نسخہ: پارہ مصفیٰ ۶۰ گرام قلعی مصفیٰ ۶۰ گرام میدہ لکڑی ۱۸۰ گرام لودھ پٹھانی باریک پسی ہوئی ۶۰ گرام اوپلے ۱۰ اکلو بڑے اوپلے ۲، ۲ کلو کے ۴ عدد۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۳۰ ملی گرام یا اس کا ایک قرص مکھن یا ملائی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

فوائد: فالج ولقوہ، وجع المفاصل (گھٹیا) بلغمی کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ قوتِ باہ کو بڑھاتا اور خون کو صاف کرتا ہے۔

## کشتہ تامیسر

نسخہ: تانبے کی چھیلین یا تانبے کا برادہ ۱۰۰ اگرام پھٹکری گلابی ۷۰۰ گرام تپتی بوٹی (کھٹی بوٹی) ۲۵۰ گرام اوپلے ۱۰۰ اکلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۳۰ گرام یا اس کا ایک قرص تقویتِ معدہ وجگر کے لیے جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔ تقویتِ باہ کر کے مکھن یا ملائی میں رکھ کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔ فالج لقوہ، گھٹیا اور دوسرے سرد بلغمی امراض میں شہد ملا کر چاٹیں۔

فوائد: معدہ وجگر کو طاقت دیتا ہے قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔ فالج و لقوہ، گھٹیا کے لیے مفید ہے۔

## کشتہ تانبا سفید

نسخہ: تانبے کی چھیلن ۱۰۰ اگرام آب کریر (جو کریر کی نرم کونپلوں کو کوٹ کر نکالا گیا ہو) ۵۰۰ ملی لٹر کریر کی کونپلیں اور کچا پھل ۵ کلو اوپلے ۴۰ کلو دو بڑے اوپلے ۵، ۵ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۳۰ ملی گرام (۲ چاول) شہد یا ملائی میں ملا کر کھائیں۔

فوائد: کھانسی، دمہ، فالج، گھٹیا وغیرہ سرد بلغمی امراض میں مفید ہے۔ بھوک لگاتا ہے اور قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔

## کشتہ جست

نسخہ: سفید جست (جست شگفتہ) ۶۰ گرام آب گھیکوار ۶۰ ملی لٹر اوپلے ۵ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: ۶۰ ملی گرام یہ کشتہ یا ۲ قرص مکھن میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: جریان، رقت وسُرعت کو دور کرتا ہے۔ سیلان الرحم میں بھی مفید ہے۔

## کشتہ حجر الیہود

نسخہ: حجر الیہود ۱۰۰ اگرام مولی کا پانی ۳۰۰ ملی لٹر۔ جوا کھار ۲۵ گرام اوپلے ۱۵ اکلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام یا اس کا ایک قرص معجون عقرب ۳ گرام یا معجون حجر الیہود ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں یا شربتِ انناس میں ملا کر کھائیں۔

فوائد: گردہ ومثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتا ہے۔

## کشتہ خبث الحدید

نسخہ: خبث الحدید ۲۵۰ گرام سرکہ دیسی ۵۰۰ ملی لٹر ترپھلا ۲۵۰ گرام گکر وندہ بوٹی ۲۵۰ گرام آبِ گھیکوار ۲۵۰ ملی لٹر اوپلے ۳۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام یا اس کے دو قرص ۵ گرام جوارش جالینوس میں رکھ کر صبح کے وقت پئیں۔

فوائد: معدے اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔ خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے ضعف جگر، خون کی کمی اور ضعف معدہ کی حالت میں نہایت مفید ہے۔

## کشتہ خرمہرہ

نسخہ: زرد کوڑیاں ۲۵۰ گرام آب گھیکوار ۲۵۰ ملی لٹر اوپلے ۳۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام خمیرہ گاؤزبان ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔
فوائد: مقوی دماغ اور مقوی اعصاب ہے۔ عام جسمانی کمزوری، دائمی نزلہ وزکام اور خون کی رقت کو دور کرتا ہے۔

## کشتہ زہر مہرہ

نسخہ: زہر مہرہ ۱۰۰ گرام عرق گلاب ۳۷۵ ملی لٹر اوپلے ۵ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص خمیرہ مروارید ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔
فوائد: دل کو تقویت و فرحت بخشتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دُور کرتا ہے۔

## کشتہ سم الفار (سنکھیا)

نسخہ: سم الفار (سنکھیا سفید) ۶۰ گرام راکھ چرچٹہ ۱ کلو ۵۰۰ گرام اوپلے ۵ کلو۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۳۰ ملی گرام یا اس کا ایک قرص مکھن یا ملائی میں رکھ کر کھائیں اور دودھ پئیں۔

## کشتہ سنگ سرماہی

نسخہ: سنگ سرماہی ۱۰۰ گرام مولی کا پانی ۳۰ ملی لٹر اوپلے ۲۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۶۰ ملی گرام یا اس کا ایک قرص جوارش زرعونی عنبری ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں یا شربت بزوری معتدل ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر چاٹیں۔
فوائد: گردہ، مثانہ کی پتھری کو نکالتا ہے۔

## کشتہ طلا کلاں

نسخہ: ورق طلا (سونے کے ورق) ۳۰ گرام پارہ ۶۰ گرام گندھک آملہ سار ۱۵۰ گرام عرق گلاب ۲۵۰ ملی لٹر آب گھیکوار ۱۲۵ ملی لٹر اوپلے ۱۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۳۰ ملی گرام یا اس کا ایک قرص دواء المسک جواہر والی ۵ گرام یا لبوب کبیر ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔ اوپر سے دودھ پئیں۔
فوائد: عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے معدے اور جگر کو طاقت دیتا ہے اور تولید خون کو زیادہ کرتا ہے۔ اعلیٰ درجہ کا مقوی اعصاب کشتہ ہے۔

## کشتہ طلا مرواریدی

نسخہ: کشتہ طلا کلاں ۲۴ گرام کشتہ مروارید ۱۸ گرام۔
ترکیب: دونوں کشتوں کو باہم کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔
مقدار: یہ کشتہ ۳۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص عام جسمانی کمزوری کو دُور کرنے کے لیے دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام میں رکھ کھائیں۔ سل ودق کے لیے خمیرہ ابریشم شیرہ عناب والا ۵ گرام کے ساتھ کھائیں۔
فوائد: عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ سل ودق کے مریضوں کے لیے نہایت مفید ہے۔

## کشتہ عقیق

نسخہ: عقیق ۱۰۰ گرام عرق گلاب ۱۲۵ ملی لیٹر مغز کنول گٹہ نیم کوفتہ ۲۵ گرام اوپلے ۱۰ کلو۔ بطریق معروف تیار کریں۔
مقدار: یہ کشتہ ۶۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص خمیرہ مروارید ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔
فوائد: یہ کشتہ دل کو قوت دیتا ہے اختلاج کو دُور کرتا ہے۔ جریان خون کو روکتا اور پھیپھڑے کے زخموں کو بھرتا ہے۔

## کشتہ فولاد

نسخہ: برادۂ فولاد ۱۰۰ گرام گندھک آملہ سار ۶۰ گرام ترپھلہ (ہڑ، بہیڑہ، آملہ) ۵۰ گرام۔ ہاتھی سونڈی بوٹی کا پانی الٹر آب گھیکوار ۵۰۰ ملی لٹر اوپلے ۲۵ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔
مقدار: کشتہ فولاد ۶۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص جوارش جالینوس ۵ گرام یا دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام میں رکھ کھائیں یا شہد ۱۰ گرام میں ملا کر چاٹیں۔
فوائد: یہ کشتہ عام جسمانی کمزوری اور خون کی کمی کو دور کرتا ہے۔ ضعف باہ کو زائل کرتا ہے بیماری کے بعد کی کمزوری کو بہت جلد دُور کرتی ہے۔

## کشتہ قلعی

نسخہ: قلعی ۲۵۰ گرام پھٹکری ۱۲۵ گرام آب گھیکوار ۱۰۰ ملی لٹر

او پلے ۱۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: یہ کشتہ ۱۲۵ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص معجون اُذخر ما ۲۱ گرام میں رکھ کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

فوائد: جریان اور رقت و سرعت کو دُور کرتا ہے۔

کثرت احتلام میں بھی مفید ہے۔ جریان کی وجہ سے ضعف باہ ہو تو اس کو بھی دفع کرتا ہے۔

## کشتہ گودنتی

نسخہ: گودنتی ۲۵۰ گرام آب گھیکوار ۱۰۰ ملی لٹر اوپلے ۵ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ قرص گھٹیا وغیرہ میں معجون سورنجان ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔ بخاروں میں تلسی کے پتے میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: وجع المفاصل (گھٹیا) نقرس اور عرق النساء میں مفید ہے ہر قسم کے بخاروں کو دُور کرتا ہے۔

## کشتہ مُثلّث

نسخہ: قلعی ۲۵۰ گرام جست ۲۵۰ گرام سیسہ ۲۵۰ گرام شورہ قلمی ۵۰ ۷ گرام آب گھیکوار ۵۰۰ ملی لٹر بانس کیوڑے کا ڈنڈا تقریباً ۲ گز لمبا ۱ عدد او پلے ۴۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: یہ کشتہ ۶۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص معجون خرما ۱۰ گرام یا مکھن ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: جریان، رقت و سُرعت اور کثرتِ احتلام میں مفید ہے۔

## کشتہ مرجان سادہ

نسخہ: مرجان (مونگہ) ۲۵ گرام آب گھیکوار ۲۰۰ ملی لٹر اوپلے ۱۰ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: یہ کشتہ ۶۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص خمیرہ گاؤزبان سادہ ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: دل و دماغ کو طاقت دیتا ہے۔ زکام اور کھانسی میں مفید ہے۔

## کشتہ مرگانگ

نسخہ: پارہ مصفّٰی ۶۰ گرام قلعی مصفّٰی ۶۰ گرام۔ گندھک آملہ سار ۶۰ گرام نوشادر دیسی ۶۰ گرام شورہ قلمی ۶ گرام۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: کشتہ مرگانگ ۶۰ ملی گرام یا اس کے ۲ قرص جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: معدے اور جگر کی تقویت کے لیے نہایت مفید ہے۔

## کشتہ نقرہ

نسخہ: ورق نقرہ ۲۵۰ گرام عرقِ گلاب ۶۲۵ ملی لٹر آب گھیکوار ۴۰۰ ملی لٹر اوپلے ۲۱ کلو۔ بطریق معروف کشتہ تیار کریں۔

مقدار: ۶۰ ملی گرام یہ کشتہ یا اس کے ۲ قرص خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر والا ۵ گرام یا لبوب کبیر ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد: اعضائے رئیسہ (دل، دماغ، جگر) کو طاقت دیتا ہے۔ قوتِ باہ کو بڑھاتا ہے۔ جریان اور کثرتِ احتلام میں مفید ہے۔

## گل قند سیوتی

نسخہ: گل سیوتی تازہ کی پنکھڑیاں ۱ کلو شکر سفید ۱ کلو۔

ترکیب: پہلے ہاتھوں کو صابون مل کر اچھی طرح دھوئیں۔ اس کے بعد صرف گل سیوتی کی پنکھڑیوں کو دستمال کریں (یعنی ہاتھوں سے مسلیں) پھر شکر سفید ملا کر مسلیں۔ یہاں تک کہ تمام شکر اور پنکھڑیاں اچھی طرح مل جائیں۔ اس کے بعد مرتبان میں بھر کر ایک ہفتہ دھوپ میں رکھیں۔ گل قند صبح کے وقت تنہا یا کسی مناسب بدرقہ سے کھائیں۔

فوائد: دل کو فرحت بخشتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دُور کرتا ہے۔

## گل قند گلاب

نسخہ: گلاب کے تازہ پھولوں کی پنکھڑیاں ۱ کلو شکر سفید ۱ کلو۔ بطریق معروف گل قند تیار کریں۔

مقدار: ۲۵ سے ۵۰ گرام تک تنہا صبح یا رات کو کسی مناسب بدرقہ سے کھائیں۔

فوائد: قبض کو دور کرتا ہے۔ جگر اور معدہ کو طاقت دیتا ہے۔

## گندھک سیال

نسخہ: گندھک آملہ سار ۶۰ گرام ہنا بجھا چونا ۲/۱ کلو ترکیب: بنا بجھے چُونے کو ایک قلعی دار پتیلے میں ڈال کر اس پر گندھک باریک پیس کر چھڑک دیں۔ اس پر تقریباً ۲ لٹر گرم پانی ڈالیں۔ جب چونا پکنے کے بعد اس کے بخارات بند ہو

جائیں تو اس میں مزید ۲ لٹر گرم پانی شامل کریں اور ہلکی آنچ پر ۲ گھنٹے تک پکائیں اس کے بعد آگ سے اتار کر رکھ چھوڑیں۔ دو تین گھنٹے بعد جب صاف زرد پانی نتھر آئے تو اس کو نہایت احتیاط سے نتھار لیں۔ چونے کا کوئی جزو اس میں نہ آئے۔ اس کے بعد پتیلے کے تہ نشین چونے میں مزید ۲ لٹر پانی ڈال کر دوبارہ پکائیں اور جب پانی آدھا رہ جائے آگ سے نیچے اتار کر رکھ چھوڑیں۔ دو تین گھنٹے کے بعد صاف پانی کو نتھار کر پہلے نتھارے ہوئے پانی میں ملا کر پکائیں۔ جب پکتے پکتے تقریباً ۱۲۵ ملی لٹر پانی رہ جائے۔ اس کو شیشی میں ڈال کر رکھیں۔ یہی گندھک سیال ہے۔

مقدار: ۵، ۵ قطرے گندھک سیال تھوڑے پانی میں ملا کر کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت پئیں۔ اور خارجی استعمال کے لیے ۱۰ ملی لٹر گندھک سیال سرسوں کے تیل ۱۰۰ ملی لٹر میں ملا کر خارش (کھجلی) کے مقام پر ملیں۔

فوائد: خارش (خواہ تر ہو یا خشک) داد اور فساد خون کی دوسری بیماریوں میں مفید ہے اس کے علاوہ اس کے اندرونی استعمال سے بڑھی ہوئی تلی بھی تحلیل ہو جاتی ہے۔

## لُبُوبات

لبوبات 'لبوب' کی جمع ہے در لُبُوب 'مغزیات' کو کہتے ہیں۔ (لُب بمعنی مغز) لیکن اس جگہ لبوب سے وہ خاص معجونیں مراد ہیں جن میں خصوصیت سے مغزیات شامل کیے جاتے ہیں۔

## لبوب بارد

نسخہ: تخم اُٹنگن ۱۰ گرام تخم خرفہ ۳۰ گرام تخم خشخاش ۶۰ گرام تخم گزر ۶۰ گرام تودری زرد ۱۰ گرام تودری سُرخ ۱۰ گرام خولنجان ۵۰ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۵۰ گرام شقاقل مصری ۵۰ گرام کتیرا ۲۰ گرام مغز بادام شیریں ۶۰ گرام مغز تخم تربوز ۳۰ گرام مغز چلغوزہ ۱۰ گرام مغز تخم خربوزہ ۳۰ گرام مغز تخم خیارین ۳۰ گرام مغز تخم کدو ۵ گرام ترنجبین ۲۰۰ گرام قوام شکر سفید اکلو ۵۰۰ گرام۔

ترکیب: خشک دواؤں کو کوٹ کر چھلنی نمبر ۸۰ میں چھان کر سفوف تیار کریں اور مغزیات کو الگ باریک کوٹ کر چھلنی نمبر ۶۰ میں چھانیں اور دواؤں کے سفوف میں ملا دیں۔ اب ترنجبین کو گرم پانی میں حل کر کے تھوڑی دیر رکھ چھوڑیں تا کہ گرد و غبار تہ نشین ہو جائے۔ اس کے بعد حل کی ہوئی ترنجبین کو کپڑے میں چھان لیں اور نتھارنے کے بعد اس میں قوام شکر سفید ملا کر پکائیں۔ جب قوام پک کر درست ہو جائے تو آگ سے نیچے اتار لیں اور دواؤں کا سفوف تھوڑا تھوڑا ملاتے اور ڈابی سے چلاتے جائیں۔ یہاں تک کہ تمام سفوف مل جائے لبوب بارد تیار ہے۔ شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔

مقدار: لبوب بارد ۱۰ گرام صبح کو نہار منہ دودھ ۲۵۰ ملی لٹر سے کھائیں۔

فوائد: گرم مزاجوں کے لیے مقوی باہ ہے۔

## لبوب صغیر

نسخہ: بہمن سُرخ ۲۵ گرام بہمن سفید ۲۵ گرام تخم اسپست ۲۵ گرام تخم پیاز ۲۵ گرام تخم جرجیر ۲۵ گرام تخم خشخاش ۲۵ گرام تخم ہلیون ۲۵ گرام۔ تج قلمی ۲۵ گرام تل سفید مقشر ۲۵ گرام تودری زرد ۲۵ گرام تودری سُرخ ۲۵ گرام حب الزلم ۲۵ گرام حبۃ الخضراء ۲۵ گرام حب قلقل ۲۵ گرام دارچینی ۲۵ گرام سونٹھ ۲۵ گرام شقاقل مصری ۲۵ گرام عاقرقرحہ ۲۵ گرام کباب چینی ۲۵ گرام مغز اخروٹ ۲۵ گرام مغز بادام شیریں ۲۵ گرام مغز پستہ ۲۵ گرام مغز فندق ۲۵ گرام مغز نارجیل ۲۵ گرام قوام شکر سفید اکلو ۸۰۰ گرام۔

## لبوب کبیر

نسخہ: اُشنہ (چھڑیلہ) ۱۰ گرام اگر (عود ہندی) ۱۲ گرام اندر جو شیریں ۱۵ گرام بالچھڑ ۱۵ گرام بوزیدان ۲۰ گرام بہمن سُرخ ۲۵ گرام بہمن سفید ۲۵ گرام۔ پودینہ خشک ۲۰ گرام پیپل کلاں ۱۰ گرام تخم اسپست ۱۵ گرام تخم پیاز ۳۰ گرام تخم خشخاش ۵۰۰ گرام تخم شلجم ۱۵ گرام تخم گزر ۱۵ گرام تخم مولی ۱۵ گرام تخم ہلیون ۲۵ گرام تخم ہلیوں ۱۵ گرام تل سفید مقشر ۲۵ گرام تودری زرد ۲۵ گرام تودری سُرخ ۲۵ گرام ثعلب مصری ۵۰ گرام جاوتری ۱۰ گرام جوز بوا (جائفل) ۱۰ گرام حب الزلم ۲۵ گرام حبۃ الخضراء ۲۵ گرام حب قلقل ۱۵ گرام خراطین مصفیٰ ۲۵ گرام خولنجان ۳۷ گرام دارچینی ۲۵ گرام درونج عقربی ۱۵ گرام ریگ ماہی ۲۵ گرام زرنباد ۱۵ گرام زنجبیل (سونٹھ) ۲۵ گرام سعد کوفی (ناگرموتھا) ۱۵ گرام سورنجان شیریں ۲۵ گرام۔ شقاقل مصری ۲۵ گرام قرنفل (لونگ) ۱۵ گرام کباب چینی ۱۵ گرام مغز اخروٹ، مغز بادام شیریں، مغز پستہ، مغز چلغوزہ، مغز فندق ہر ایک ۲۵ گرام مغز

